کواکب کا آسمان کے نیچے سمجھنا خلاف عرف ہی اور حقیقت مین مزین ساتھ جمیع انوار کواکب کی یہی آسمان ہی
کہ سب کے پائین ہی اور اس پر سے سب پر شعاع پڑتی ہی علی الخصوص ساکنان زمین کی نظر مین بسبب شفافت
آسمانون کے بھی یہی معلوم ہوتا ہی کہ یہ سب کواکب اسی آسمان مین ہین اور زینت مین وہی امر معتبر ہی کہ
موافق آدمیون کی نظر کے ہی نہ وہ کہ واقع مین ہی اور اسی واسطے چاندی کو زراندود کرکر طمع کرتی ہین
تا آدمیون کی نظر مین مزین معلوم ہووی اور ایک چراغ کو آئینہ ہزار بین مین دیکھتے ہین تا چراغ بیشمار نظر
آوین اور زینت حاصل ہووی اور آسمان دنیا کو اسواسطے نیچے رکھا ہی کہ آسمان دنیا بمنزلہ دروازہ عالم
علوی کے ہی کہ حکم ارک بادشاہی رکھے اور دروازے کی زیب و زینت کرنی اور نگاہبان اور چوکیدار
اُسپر متعین کرنے اور توپ اور علاوہ اُسپر ہتھیار رکھنا موافق توزک بادشاہی ہی قولہ تعالی وجعلنا رجوما
للشیطین یعنی اور گردانا ہمنے اُن چراغون کو بمنزلہ گولہاے توپ کہ ہوتے ہین رجوم واسطے شیطانونکے
یعنی سبب سنگسار کرنے شیاطین کے کہ بارادہ دزدی اخبار اور جاسوسی مدبرات عالم علوی کے جاتے ہین
تا اُن خبرون اور تدبیرون کو آدمیون مین پہونچادین اور انکے اعمال کو فاسد کرین اور اپنی تئین اونکے
نزدیک عالم الغیب اور شریک تدبیرات آلہیہ ظاہر کرین اور طریق رجم شیاطین کا کواکب کے ساتھ اس
طرح پر ہوتا ہی کہ فرشتے روشنی کواکب سے کہ آسمان دنیا مین جمع ہین ایک آتش روشن کرتے ہین اور اُس
آگ کو ہر شیطان پر مارتے ہین اور مروی ہی کہ نیچے آسمان کے ایک دریا ہی کہ عمق اُسکا تین فرسنگ ہی
اور ہوا مین معلق ہی اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی کہ اگر وہ دریا آفتاب پر حائل ہوکر
حجاب نہوتا تو جو چیز کہ روی زمین پر تھی جل جاتی اور اگر چاند پر آفتاب نہ کھنچتا تو جو کوئی اُس کو دیکھتا
مفتون اور فریفتہ اُسکا ہوتا۔ کشف الاسرار مین ہی کہ ابر ایک جسم ہی خالی پانی سے جب اللہ تعالے
ارادہ کرتا ہی کہ مینھ برسائے اُس دریا سے وہ ابر پانی لاتا ہی اور برستا ہی معارج النبوۃ مین مذکور ہی کہ
تفسیر بحر العلوم مین امام نجم الدین نسفی نے لکھا ہی اور روایت مرصاد کی بھی اُسکے ساتھ متفق ہے کہ نور
حضرت سید السادات کا سب مخلوقات سے دس لاکھ اور ستر ہزار اور چھ سو برس پہلے موجود تھا اور اس نور
کے واسطے حجاب ترتیب دیے تھے اور ایک ایک حجاب مین محفوظ رکھا تھا چنانچہ ہر حجاب مین حجابون
قدرت اور عظمت اور منت اور رحمت اور سعادت اور کرامت اور منزلت اور ہدایت اور نبوت اور
رفعت اور ہیبت اور شفاعت مین کئی ہزار برس رکھا اور ہر حجاب مین تسبیح کہا کیا پھر دریا مین
دریاؤن نصیحت اور شکر اور صبر اور سخاوت اور انابت اور یقین اور حلم اور قناعت اور محبت مین
کئی ہزار برس غوطے دیے پھر کئی ہزار برس مقام توحید اور معرفت اور ایمان اور اسلام اور خوف و
رجا اور خضوع و خشوع اور انابت اور خشیت مین رہا اور بعد اسکے کئی قرن سجدے مین رہا اور ایک
عمر رکوع مین اور چند سال مشغول قیام اور تشہد اور سلام چنانچہ اُس نور کی نماز کے سبب سے سب

امت پر نماز فرض ہوئی جب فارغ ہوا تو خطاب آیا کہ ای نور حبیب میرے کے تو نے اچھی خدمت کی اب مجھ سے
کوئی خلعت چاہ نور نے کہا الٰہی ایسا جانتا ہون کہ تو نے میرے تئین مقتدا یعنے پیشواے امت کیا ہی اور اونکی
طاعت مین از روی بشریت انسی تقصیر واقع ہو گی پس مین یہ نماز بنیاز اپنی انکے حق مین کرتا ہون اور یہ خلعت
مغفرت انکے واسطے چاہتا ہون خطاب آیا کہ اے نور میرے حبیب کے اچھا خلعت تو نے چاہا یہ بھی تجھسے پسند آیا
جب نور نے یہ نوازشین اپنی حق مین مشاہدہ کین خوش ہوا اور چند قطرے اُس نور سے ٹپکے حق تعالےٰ نے
ایک قطرہ اُن مین سے بیچ نظر قدرت اپنی کے لیا اور ایک لاکھ چوبیس ہزار قسم اُسکو کیا ہر قسم سے روح ایک
پیغمبر کی پیدا کی پھر ایک اور قطرے کو چند قسم کیا ایک سے جبرئیل کو پیدا کیا اور ایک سے میکائیل اور
ایک سے اسرافیل اور ایک سے عزرائیل اور ایک سے رضوان خازن بہشت پھر ایک اور قطرہ کو دس
قسم کیا ایک سے عرش پیدا کیا اور ایک سے کرسی اور ایک سے لوح اور ایک سے قلم اور ایک سے چاند
اور ایک سے سورج اور ایک سے ستارے اور ایک سے ہشت بہشت اور ایک سے ہشت خلیفہ رضوان
ساتھ ہر خلیفہ کے ستر ہزار فرشتے اور دسوین قسم سے ایک جوہر پیدا کیا کہ طول اُسکا چار ہزار برس کی راہ
ہی اور عرض بھی اُسکا چار ہزار برس کی راہ ہی پھر اُس جوہر کو دیکھا اور اُسکو اضطراب ہوا آدھا پانی
ہو گیا اور آدھا آگ اُس پانی سے دریا روان ہوے اور اُن دریاؤن سے موجین پیدا ہوئین اور موجونکی
حرکتون سے ہوائین چلین اور اُس آگ کو اُس پانی پر غالب کیا کہ پانی جوش مین آیا اور کف پیدا ہوے
اور اُن کفون سے بخار اوپر کو اُٹھا اُس بخارے آسمان پیدا ہوے اور اُن کفون سے زمین موجود
ہوئی اور اُن موجون سے پہاڑ پیدا ہوے اور کانین ظاہر ہوئین اور لوہے اور پتھر سے آگ روشن
ہوئی کہ اُس سے دوزخ نے وجود پکڑا اور اُس آگ کے شعلون سے ابوالجان پیدا ہوا چنانچہ بیان
ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ تفسیر مدارک مین سورہ حم سجدہ مین ہی کہ بیچ حدیث کے آیا ہی بدرستیکہ خدا تعالےٰ نے
اتوار اور پیر کے دن زمین کو پیدا کیا اور امام ابواللیث نے لکھا ہی کہ منگل کے دن پہاڑ پیدا ہوے اور بدھکے
دن درخت اور پانی اور جمعرات کو آسمان اور جمعہ کے دن کواکب اور چاند اور سورج اور فرشتون
کو ظاہر کیا اور بیچ ساعت اخیرہ روز جمعہ کے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا کیا اور اسی ساعت مین
قیامت قائم ہو گی اور بعض کتب احادیث سے معلوم ہوتا ہی کہ ظہور قیامت کا درمیان صبح اور طلوع
شمس کے ہوگا چنانچہ مشکوٰۃ المصابیح اور مفاتیح مین لکھا ہی کہ کوئی چارپایہ سواے جن و انس کے نہین ہی
مگر یہ کہ منتظر ہی قیامت کا اور کان لگائے رہتا ہی جمعہ کو وقت صبح سے طلوع آفتاب تک قیامت کے
قائم ہونے کے ڈرسے اور مواہب علیہ مین بیچ تفسیر قول اللہ تعالیٰ والقی فی الارض رواسی ان تمید بکم
کے مذکور ہی کہ حدیث مین آیا ہی کہ جب حق تعالےٰ نے زمین کو پیدا کیا زمین اوپر پانی کے متحرک اور بیقرار
تھی فرشتون نے عرض کی کہ یہ جاے قرار کسی کی نہین ہو سکتی اللہ تعالیٰ نے اُسپر ایک پہاڑ پیدا کیا

کہ اُسنے قرار پکڑا اور یہ بھی تفسیر مین آیا ہی کہ جب زمین پیدا ہوئی تو نہایت مضطرب اور متحرک یعنی ہلتی تھی حق
سبحانہ تعالی نے فرشتہ پیدا کیا اور فرمایا کہ وہ زمین برقرار ہو زمین کو اُسکے بوجھ سے قرار ہوا پھر اور پہاڑون کو
میخ زمین کیا اور تفسیر مواہب علیہ مین سورہ لقمان مین ذکر آیا ہے جگہ ضحاک سے نقل ہی کہ حق سبحانہ تعالی
نے انیس پہاڑ میخ زمین کے کیے جب کھڑی رہی کہ انھین مین کوہ قاف ہی اور ابوقبیس اور جودی اور
لبنان اور سنین اور سیر اور طور سینا اور سوا اِنکے عارف ہمدانی یعنی سیباے ہمدانی نے کتاب ذخیرۃ
الملوک مین بیان کیا ہی کہ حق تعالے نے ایک فرشتہ فرشتون مین سے زمین پر موکل کیا اور رگین اقلیمون
زمین کی اُسکے قبضہ مین دین جب کسی قوم کو خواب غفلت سے بیدار کرنا چاہتا ہی اُس فرشتے کو فرمات
ہوتا ہی کہ رگ اُس زمین کی ہلا دی اور آشوب اور زلزلہ اُس قوم پر ڈالے اور راو بعضی تفسیر و زمین بھی
اسیطح ہی اور مدارک التنزیل مین بیچ تفسیر آیہ اللہ الذی خلق سبع سموات و من الارض مثلھن
یعنی وہ اللہ کہ پیدا کیے سات آسمان و زمین بھی مثل انکے۔ لکھا ہی کہ زمین سی آسمان تک پانچسو برس کی
راہ ہی اور اسی طرح ہر آسمان سی دوسرے آسمان تک پانچسو برس کی راہ ہی اور زمینین بھی سات مین
مثل آسمانون کے پری مین اور مسافت مین اور بعضے ایک زمین کہتے ہین لیکن باعتبار اقلیمون کے
سات گنتی ہین اور بیچ تفسیر زاہدی کے لکھا ہی کہ زمینین مثل آسمانون کے ہین گنتی مین نہ صورت مین کسواسطے
طبقے زمینون کے آپس مین ملے ہوے ہین اور طبقے آسمانون کے فاصلے سے ہین اور ابن عباس اور قتادہ
کہتے ہین کہ زمینین مانند آسمانون کے ہین شمار مین اور صورت مین کسواسطے کہ بیچ ہر آسمان اور زمین
کی ایک پیدایش ہی پیدایشون سے اور ایک امر ہے امرون رب العالمین سے ایک زمین سے دوسری
زمین تک جیسے کہ ایک آسمان سی دوسرے آسمان تک ربیع بن انس کہتا ہی کہ پیدایش تین طرح کی ہی ایک
حصہ سانپ اور ایک حصہ چیونٹیان اور ایک حصہ تمامی خلق اور یہ بھی کہتا ہی کہ تہائی دنیا کی دریا ہی
اور بیابانی اور تہائی خراب اور تہائی معمور و آباد اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی کہ فراز
زمین کا کوہ قاف سے ہے تفسیر کواشی مین لکھا ہی کہ قاف ایک پہاڑ ہی احاطہ کیے ہوے زمین ہی اور وہ
زمرد کا ہی یا زبرجد کا اور بلندی اُسکی پانسو برس کی راہ ہی اور گرد اُسکے دس ہزار برس کی راہ ہی اور
نیچے زمین کے ایک گاے ہے کہ زمین درمیان دونون سرن یعنے پٹھے اُسکے کے ہے اور اُس گاے
کے چالیس ہزار پٹھے ہین اور ایک پٹھے سے دوسرے پٹھے تک پانسو برس کی راہ ہی اور پانون اُس
گاے کا مچھلی کی پشت پر ہے اور مچھلی پانی پر ہے کہ گہراو اُسکا چالیس ہزار برس کی راہ ہی اور وہ پانی ہوا پر
ہے اور وہ ہوا اندھیری پر ہے اور وہ تاریکی دوزخ پر ہے اور وہ دوزخ ایک پتھر پر ہے اور وہ پتھر ایک
فرشتے کے سر پر ہے کہ پانون اُسکا ہوا پر ہے اور بعضون نے روایت کی ہی کہ زمین پانی پر ہے اور پانی مچھلی
پر ہے اور مچھلی ایک پتھر پر ہے اور پتھر اوپر دو شاخ ایک گاے کے ہے اور گاے ثرے پر ہے اور ثرے

ایک فرشتے کے سر پر ہے اور پانون اُس فرشتے کا ایک مچھر کے بال پر ہے اور وہ ایک دریا پر ہے اور وہ دریا ایک جنگل پر ہے اور وہ جنگل ایک ہوا پر ہے اور وہ ہوا اوپر ایک تاریکی کے ہے واللہ اعلم منتخب حیوٰۃ الحیوان مین ہی کہ وہب بن منبہ نے روایت کی ہی کہ زمین جب پیدا ہوئی مثل کشتی کے اُسکو قرار نتھا اللہ تعالی اسنے ایک بڑا فرشتہ پیدا کیا اور اُسکو حکم فرمایا کہ نیچے زمین کے جاکر زمین کو اپنے کاندھے پر اُٹھائے رہے اُس فرشتے نے نیچے زمین کے جاکر ایک ہاتھ مشرق کی طرف اور ایک مغرب کی طرف باہر کر کر اطراف زمین کو اُٹھا لیا تو دونون پانون فرشتے کے نہ ٹھہرے اور بیقرار ہوے پھر اللہ تعالے نے ایک بڑا پتھر یاقوت سرخ سے پیدا کیا کہ بزرگی اُسکی سواے اللہ تعالی کے کوئی نہین جانتا اُسکے درمیان مین ساٹھ ہزار سوراخ ہین اور ہر سوراخ سے ایک دریا نکلتا ہے کہ اُنکی عظمت بھی سواے اللہ تعالے کے کوئی نہین جانتا اور اُس پتھر کو حکم کیا کہ نیچے زمین کے جاوے جب وہ نیچے گیا تو اُس پتھر کو قرار نہوا پھر حق تعالی نے ایک بڑی گاے پیدا کی کہ اُسکی چار ہزار آنکھین اور چار ہزار کان اور چار ہزار ناک اور چار ہزار منھ اور چار ہزار ہاتھ اور چار ہزار پانون کہ درمیان ہر دو کے پانچسو برس کا راستہ ہے حکم ہوا کہ وہ گاے نیچے پتھر کے جاکر اُسکو اپنی پیٹھ اور سینگون پر اُٹھائے کہ نام اُس گاے کا کیوتا ہے پھر اُس گاے کے پانون کو قرار نہوا تو اللہ تعالی نے ایک مچھلی پیدا کی کہ کسیکو اُسکے دیکھنے کی قدرت نہین کہ عظمت اور چمکتی آنکھون سے اُسکو بزرگی اس مرتبہ ہے کہ اگر تمام دریا اُسکے ایک نتھنے مین ڈالین تو ایسے ہون جیسے رائی کا دانہ جنگل مین رکھدیا حکم کیا اُس مچھلی کو کہ اس گاے کو اُٹھائے رہے اور نام اُسکا حوت سموت ہی پھر خداوند سبحانہ تعالے نے مچھلی کے نیچے پانی پیدا کیا اور پانی کے نیچے ہوا اور ہوا کے نیچے پھر پانی اور پانی کے نیچے ظلمات اور ظلمات کے نیچے سواے اللہ تعالے کے کوئی نہین جانتا کہ کیا ہی تفسیر زاہدی مین ابن ابی کعب نے بیچ تفسیر الحمد للہ رب العالمین کے حضرت سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی ہی کہ خداے تعالے نے اٹھارہ ہزار عالم پیدا کیے فرشتے رہنے والے زمین و آسمان کے اور اُٹھانے والے عرش کے اور کروبی اور روحانی ساتھ کثرت اختلاف اجناس ترک اور ہند اور روم و حبش اور زنگی اور یونانی اور عربی و عجمی ایک عالم ہین اور سب پریان ایک عالم اور تمام دیو ایک عالم اور ابو سعید کہتا ہی کہ اللہ تعالی نے چالیس ہزار عالم پیدا کیے بیس ہزار دریا مین بیس ہزار جنگل مین دنیا سرسبز اُن مین سے ایک عالم ہے اور مقاتل بن حیان کہتا ہے کہ خداے عز وجل نے اسی ہزار عالم پیدا کیے چالیس ہزار جنگل مین اور چالیس ہزار دریا مین دنیا سرسبز مشرق سے مغرب تک ان مین سے ایک عالم ہے **باب دوسرا بیان خلقت بنی الجان یعنی جن اور ذکر عزازیل یعنی شیطان مین** اور اس باب مین دو فصل ہین **فصل پہلی پیدائش جنون مین** معارج النبوۃ مین بیچ تفسیر آیہ والجان خلقنٰه من قبل من نار السموم کے یعنے اور جن پیدا کیے ہمنے اُسکو پہلے سے نار سموم سے نار سموم ایک بڑی آگ ہی کہ حق تعالی نے اُسکو پیدا کیا اور اُس آگ مین ایک نور تھا اور ایک ظلمت نور سے فرشتون کو پیدا کیا اور

ظلمت سے دیوون کو موجود کیا اور عین اُس آگ سے جان کہ کنیت اُسکی ابو الجن ہے اُسکو پیدا کیا اور چونکہ فرشتے
نور سے تھے اُنھون نے طاعت کی طرف خواہش کی اور گناہون سے معصوم ہوئے اور وجود شیاطین کا کہ
ظلمت سے تھا ناچار اور بے اختیار کفر اور ناسپاسی مین پڑے اور گناہگار ہوئے اور نور ایمان اور طاعت
ایزد منان سے کسیطرح کا بہرہ نہ پایا۔ اور جن کہ عین آگ سے تھا اور اُس مین بھی نور اور ظلمت تھی بعضے اُنکے
ساتھ نور ایمان اور طاعت کے مشرف ہوئے اور بعضے بقضاے الٰہی ساتھ کفر اور گمراہی کے مبتلا رہے چنانچہ
مروی ہے کہ جب اولاد ابو الجن کی توالد اور تناسل سے بہت ہوئی حق تعالیٰ نے اُنکو ساتھ ایک شریعت اور
طریقت کے تکلیف دی اور ساتھ طاعت اور عبادت اپنی کے حکم فرمایا اور اُنھون نے قبول کیا اور خوش
حال اور فارغ البال اِس جہان فانی مین زندگانی کرتے رہے تا اینکہ ایک دورہ ثوابت کا کہ نزدیک بعضے
حکماے کے چھتیس ہزار برس سے مراد ہے اور نزدیک بعضونکے پچیس ہزار اور دو سو برس سے ہے اور بعضونکے
نزدیک چوبیس ہزار رہے تمام ہوا پس چونکہ پیدایش آگ سے تھی اور آگ مین تجلی قہر کی ہے بعد ایک مدت کے
تمرد اور عصیان مین پڑے اور راہ عناد اور تکبر پر چلے حق تعالےٰ نے بعد اتمام حجت کے اُنکے تئین ساتھ
انواع عذاب اور عقاب کے ہلاک کیا۔ اور بعضے اُنکے کہ شریعت پر مقیم اور عبودیت پر مستقیم تھے سالم رہے پھر
اللہ تعالیٰ نے بنی الجان مین ایک شخص کو والی کیا اور ایک شریعت جدید عطا فرمائی جب دوسرا دورہ
کہ عبارت اُسی مقدار سے ہے بعضے اُنکے نے بحکم کل شئ یرجع الی اصلہ کے نافرمانی کی حکم الٰہی یا اُنکے فنا کرنے
کے واسطے صادر ہوا باقی نسل اُس طبقہ سے کہ راہ اطاعت اور بندگی پر سلامت رہے تھے ایک شخص اُنپر
حاکم ہوا جب تیسرا دورہ تمام ہوا تو پھر اُنھون نے فساد اُٹھایا اور بغضب الٰہی گرفتار ہوے کچھ نیک
اُن مین باقی رہے بعد ایک مدت کے اُنسے فوج کثیر پیدا ہوئی اور ایک شخص اُنمین سے کہ ساتھ زیور فضل
اور دانش کے آراستہ اور صلاح اصلاح کے پیراستہ تھا والی ہوکر ساتھ حلال اور حرام اور بیان احکام
شرع کے مستولی رہا اور یہ اُسکی اطاعت کرتے رہے یہان تک کہ اُنھون نے اِس جہان سے رحلت کی
پھر جو بدترین بنی الجان کہ جنھون نے کفران نعمت اور نافرمانی اختیار کی تھی اللہ تعالیٰ نے اُنکے واسطے
رسول بھیجے اور یہ اُنکی نصیحتون سے اصلاً آگاہ نہوے کہ اِس مین جو تھا دورہ بھی تمام ہوا تب ساتھ خواہش
ایزدی کے ایک جماعت فرشتون کی اُنکی لڑائی کے واسطے مقرر ہوئی اور آسمان سے نازل ہوکر اُنکے
ساتھ لڑے اکثر کو قتل کیا اور بقیۃ السیف جزیرون مین اور خرابون مین بھاگ گئے اور بعضے کہ تھک کر
رہ گئے تھے قید ہوے **فصل دوسری بیچ احوال شیطان لعین کے** خلاصہ یہ کہ اُن اسیرون مین سے
ایک عزازیل تھا کہ آسمان پر فرشتون کے ساتھ تربیت پائی تھی اور روز بروز اُسکے قصد مین ترقی
ہوئی تا بمرتبہ کہ یہ ساتھ تعلیم فرشتون کے مشرف ہوا اور ایک روایت سے آسمان پر جانیکا اِسکا سبب
یہ ہے کہ فساد بنی الجان کی جہت سے اُنسے جدا ہوکے ایک گوشے مین چھپ رہا اور ساتھ عبادت حضرت

معبود کے مشغول ہوا اور اتنی عبادت کی کہ نہایت رعایت طاعت اور آداب سے فرشتون نے حضرت
رب الارباب سے درخواست کی کہ ہونا ایسے شخص مطیع اور فرمانبردار کا ہم مین بہتر ہی اور دعا انکی قبول
ہوئی حق تعالی نے اُسکو آسمان اول پر حکم دیا ایک مدت آسمان دنیا پر اسی عبادت کے ساتھ گذری
کہ فرشتون مقربون آسمان دوم نے درخواست کی اور اُسکو آسمان دوم پر لیگئے اسیطرح ساتوین آسمان پر
پہونچا بعد اسکے رضوان رہا اور کہا الٰہی آسمان کی مقرب اُسکی بندگیون سی محظوظ ہوے اگر ایک مدت وہ
بہشت مین بھی رہے تو ہم بھی اُس سی بہرہ مند ہون حق تعالی نے اُسکو ساتھ دعاے رضوان کے جنت مین
بھیجا اور وہ اُسجگہ بھی ساتھ طاعت الٰہی اور تعلیم فرشتونکے مشغول رہا اور عرش کے نیچے یاقوت کی منبر پر
اگر ایک علم نور کا کھڑا کرکر مجلس وعظ کی برپا کیا اور اتنے فرشتے اُسکی مجلس مین جمع ہوا کیے کہ شمار اُنکا
سوائے اللہ تعالی کے کوئی نہیں جانتا اور بعضے کہتے ہین کہ یہ اصل مین جنس ملائکہ سے تھا نافرمانی کے
سبب سے لباس شیطان اُسکو پہنایا گیا اور ذلیل فرشتون سے اُسکو مردود کیا القصہ جب بنی الجان بہت
مدت مین جزائر اور خرابون سے باہر آئے اور ربع مسکون پر قابض ہوے اور اطاعت الٰہی اور طریق
خداشناسی سے دور رہوے عزازیل نے عرض کی کہ اگر حکم ہو تو مین جاکر اُنکو گناہون سے باز رکھون
اور راہ راست پر لاؤن دعا اُسکی باجابت مقرون ہوئی اور یہ ایک گروہ فرشتون کے ساتھ آسمان سے
زمین پر آیا اور اُنکو دعوت کی ایک گروہ قلیل نے عزازیل کی خدمت مین سرعت کی اور اُسنے ایک جو
اُنمین سی صالح اور نیکبخت تھا اُسکو ایلچی بناکر بنی الجان کے پاس بھیجا تا اُنکو دعوت کرے اور راہ خداشناسی
کی بتاے اُنھون نے غایت بیباکی اور ناپاکی سی اُس ایلچی کو شہادت کا شربت چکھایا اور عزازیل اس قصہ
سے غافل تھا جب ایک مدت تک اُس ایلچی کی خبر معلوم نہوئی تو عزازیل نے دوسرے کو بھیجا اُسکے ساتھ
بھی اُنھون نے یہی معاملہ کیا چنانچہ چند ایلچی اُسنے متواتر اسی طرح پر بھیجے اور اُن بدبختون نے سب کو
شہید کیا آخرالامر اُسنے ایک اور کو بھیجا اور گروہ بنی الجان اُسکی بھی جان کے دشمن ہوے مگر اُس ایلچی
نے کچھ مکر اور حیلہ سے اپنے امن وامان پاکر عزازیل کے پاس مراجعت کی اور صورت حال بیان کی
عزازیل نے حضرت احدیت سے عرض کرکر اور اُسنے رخصت لیکر اُنکے ساتھ مقابلہ کیا اور بہتون
کو قتل کیا اور باقی اطراف عالم مین بھاگ گئے حق تعالی نے تمام روے زمین کا ملک اور آسمان
دنیا کی خلافت اور خازنی جنت کی ابلیس پر تلبیس کو دی تو یہ کبھی زمین پر عبادت کرتا اور کبھی آسمان پر
بندگی بجا لاتا اور کبھی علم طاعت اور عبادت کا صحن بستان سراے جنت مین کھڑا کرتا جب اسکی
دانائی اور حکومت اور دیانت کمال مستقل ہوئی تو اسنے اپنے دل مین یقین کیا کہ اگر پھر اللہ تعالی
اس سلطنت کو اور کسیکو تفویض کریگا تو مین منع کرونگا اور نہین دینے کا کسواسطے کہ کمالات علمی مین اپنا
اپنا نظیر نہ جانتا تھا اور کسیکو امر خلافت مین اپنے ساتھ شائستہ نہ سمجھتا تھا اسی احوال مین ایک دن

ایک گروہ فرشتون نے لوح محفوظ پر نظر کی کہ اُسپر لکھا ہی کہ عنقریب ایک مقربان درگاہ صمدی سا تھہ لعنت کے گرفتار ہوگا جب یہ وہان سے پھرے تو عزرائیل نے اُس غم کا اثر اُنکی پیشانی پر دیکھا اور اُنسے اُسکا سبب دریافت کیا انھون نے جو دیکھا تھا بیان کیا اور التماس کیا کہ درگاہ حق تعالی مین دعا کیا چاہیے تا کوئی ہم مین سے اِس بلا کے ساتھہ نہووے شیطان نے کہا کہ یہ قصہ ہمارے تمھارے ساتھہ نسبت نہین رکھتا مین بہت برسون سے جانتا ہون مگر مین نے کسی سے کہا نہین انھون نے دعا کرنے مین مبالغہ کیا شیطان نے ہاتھہ اُٹھا کر کہا اللھم امنھم یعنی خداوندا انکو اِس بلا سے امین کر اور اپنے تئین کنا بھول گیا اور نہایت تکبر سے اپنے تئین اِس گرفتاری سے خارج جانتا تھا اور مطلق ساتھہ زاری اور عاجزی کی میل نکرتا تھا ناچار ساتھہ حرمان ابدی اور خسران سرمدی کے گرفتار ہوا نقل ہی کہ ایکدن شیطان بہشت کے دروازہ پر پہونچا اور بہشت کے دروازے پر لکھا دیکھا کہ ہمارا ایک بندہ ہی کہ اُسکو ہمنے طرح طرح کی نعمتون کے ساتھہ بزرگ کیا ہی اور آسمان پر سے زمین پر پہونچایا ہی اور وہان سے بہشت مین پہونچایا ہی ایک امر کے ساتھہ اُسکو تکلیف دینگے اور وہ ہمارے حکم کی مخالفت کریگا ہم اُسکو مردود کرینگے عزازیل نے جب یہ کلمہ پڑھا ہزار برس تک ہمیشہ اُس بندۂ بیفرمان اور شکنندۂ پیمان پر لعنت کیا کیا اور یہ نہ جانا کہ مین کسکو لعنت کرتا ہون اور ایک روایت مین ہی کہ لوح محفوظ پر لکھا ہوا تھا اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم اسنے کہا اے خداوند کریم شیطان رجیم کون ہی فرمایا ایک بندہ ہی کہ ہمنے اُسکو بہت سی نعمتون کے ساتھہ مکرم کیا ہی بعد نافرمانی ہماری کریگا اور ہم اُسکو خوار کرینگے کہا الٰہی اُسکو مجھے دکھا کہ مین اُسکو مار ڈالون فرمایا جلد اُسکو تو دیکھیگا اور ایک روایت مین ہی کہ ہر جگہ ہزار سجدے کرتا تھا اور رکتا تھا لعن اللہ علی ابلیس یعنی لعنت کرے اللہ اُوپر ابلیس کے **باب تیسرا بیچ بیان احوال ابو البشر** حضرت آدم علیہ السلام اور انکی اولاد کے اور اِس باب مین نو فصل ہین **فصل پہلی بیچ** پیدایش حضرت آدم علیہ السلام کے معارج النبوۃ مین لکھا ہی کہ علماء تفسیر اور مورخان پاکیزہ تحریر نے اِس طرح پر بیان کیا ہی کہ جب ارادہ الٰہی نے ساتھہ پیدایش حضرت آدم کے تعلق پکڑا خاک نمناک کو ایزد پاک سے وحی آئی کہ اے زمین ہم تجھسے ایک خلق پیدا کیا چاہتے ہین کہ بعضے فرمانبرداری میری کرین اور بعضے نافرمانی کرین فرمانبردارون کو بہشت مین لاؤن اور گنہگارون کو آتش دوزخ مین ڈالون زمین مسکین نے زبان عاجزی اور زاری بیچ درگاہ باری کی کھولی اور کہا اے پروردگار مین راضی ہون فرمان تیری سے جو تو نے فرمایا کہ بعضے میرے بہشت مین ساتھہ ناز و نعمت کے آرام کرین لیکن ڈرا ور خوف کرتی ہون اس سے کہ بعض میرے آگ مین جلین یہ کہکر اتنا روئی کہ آنسوؤن کی ندیان جاری ہو گئین کہتے ہین کہ یہ جو آنسو آنکھون سے نکلتے ہین زمین کے اُسی رونیکا نتیجہ ہی پھر خطاب مستطاب حضرت مسبب الاسباب کا حضرت جبرئیل کو پہونچا کہ اے ناموس اکبر اور اے طاؤس ناموس ہمارا حکم قبول کر اور کل اجزا

زمین سے ایک مٹھی خاک لاکہ باغبان قدرت بیچ بستان خلقت کے نہال کا جمال لویا چاہتا ہے جبرئیل امین ع
بفرمان رب العالمین طائر افلاک سے خطہ خاک پر آئے تا حکم الٰہی بجالاویں اور تمام روی زمین سفید اور
سیاہ اور سرخ اور زرد اور پاک اور ناپاک اور سہل و جبل سے ایک مٹھی خاک اٹھاویں زمین نے کہا مین
پناہ مانگتی ہون ساتھ عزت اُس خدا کے کہ جسنے تجکو بھیجا ہے تو مجھ مین سے کچھ نہ لے کہ قیامت کے دن
آگ مین ہونا پڑیگا جب زمین یہ عذر درمیان لائی تو حضرت جبرئیل کو اُسکے حال پُرملال پر رحم آیا اپنے
مقام پر خالی پھر گئے خطاب آیا کہ ای جبرئیل خالی ہاتھ آیا کہا الٰہی نہین تیرے امر کے ساتھ رجوع کی تھی
مینے لیکن تیری عفو پر تکیہ کر کر اُسپر رحم کیا پھر درگاہ رب جلیل سے حضرت میکائیل کو خطاب آیا کہ تو
جا اور تھوڑی سی خاک لے آ حضرت میکائیل گئے اور کہا ای خاک کچھ تجھے آرزو ہے کہ تجھسے کوزہ بنے
اور لوز کا گلاب تجھمیں بھرکا جاوی اور اُسکو آبحیات سے پر کرین زمین نے کہا چشم آرزو رکھتی ہون لیکن
ڈرتی ہون کہ تو یعنی کو نکالی بنا مین اور آگ مین ڈالین حضرت میکائیل نے بھی اُسکا عذر قبول کیا
اور پھر آئے خطاب آیا کہ ای میکائیل کسواسطے خالی ہاتھ پھر آیا تو کہا ای پروردگار میرے تین ایسی
بھوک پیاس بھیج کہ کتنے برسون سے محتاجگی کی راہ پر بیٹھی ہے اور ماری بھوک کے پتھر پیٹ پر باندھے ہی
اور رنج سے اُس مین پانی بھی نہین سکتا ہی مین حیران ہوا کہ ایسے بے یارے کیا لون پھر حضرت اسرافیل
اس حکم کے ساتھ مامور ہوی اُنسے بھی زمین نے عذر خواہی کی کہ ای اسرافیل میرے تئین معاف رکھ کہ اس
کام کے لائق نہین ہون حضرت اسرافیل نے بھی اُسکا عذر قبول کیا اور بعض روایتون مین حضرت اسرافیل
کا بھیجنا نہین آیا پھر فرمان حضرت ایزد منان حضرت عزرائیل کو پہونچا کہ جاؤ اور ایک مٹھی خاک کی
زمین سے لاؤ اور کچھ عذر اُسکا قبول نکرنا اور کسیطرح سے اُسکے ضعیف حال پر رحم نہ کھانا حضرت عزرائیل
زمین پاس آئے اور کہا کہ ای زمین بیہودہ عورتون کا رونا میرے آگے کچھ قدر نہین رکھتا اور یتیمون کا نوحہ
مین نہین سنتا غلام کو حکم بادشاہ مین کیا اختیار زمین نے کہا مین کیونکر نہ روؤن کہ میری مٹھی خاک سے
گنہگار پیدا ہونگے اور منہ کی کالا داغ انکی پیشانی پر رکھین گے حضرت عزرائیل نے کہا کہ ای زمین اولاد
کا گنہگار ہونا ماں باپ کی شامت اور بدبختی سے ہے تو نے آپ چاہا کہ مجھسے گنہگار ہون کہ تین دفعہ تجکو
بلایا اور تو نے قبول نکیا اگر پہلی دفعہ تو حکم مان لیتی تو تیرے سب فرزند مطیع اور فرمانبردار ہوتے اب
اور زبان درازی نہ کر کہ مین ایسی کام کے واسطے نہین آیا ہون ساتھ حکم پروردگار کے آیا ہون جبتک کہ
اُسکا حکم نہ بجالاونگا یہان سے قدم نہ اٹھاونگا القصہ زمین نے ہر چند عذر کیے مگر حضرت عزرائیل نے
کچھ نہ سنا اور مٹھی بھر لی اُسوقت زمین نے فریاد کی اُسکی تسکین کی خاطر خطاب آیا کہ ای زمین غم نکھا جو
کچھ تجھسے ہم نکالین گے اُنہین سے بہتر تجکو پہونچائینگے اور ایک روایت مین ہی کہ جب حضرت عزرائیل مٹھی
۱۸ خاک کی لیکر گئے تو درگاہ مستطاب سے خطاب آیا ای عزرائیل جسوقت تو نے مٹھی بھری تو زمین نے

مجھسے پناہ نہ مانگی عرض کی کہ خداوندا تیری ساتھ پناہ مانگی تھی فرمایا کہ پھر کسواسطے تجکو رحم اُسپر نہ آیا کہا خداوندا
اطاعت تیری فرمان قضا جریان کی رحم کھانے پر مقدم رکھی فرمایا کہ تیرے تئین ہمنے قابض ارواح کیا تا اجل کے
وقت ہر ایک کی تو ارواح قبض کرے ملک الموت رونے لگا اور کہا خداوندا فرزندان آدم مین سے نبی اور صفی
اور ولی ہونگے اور مخلوقات مین کوئی چیز مگر وہ تر موت سے نہوگی جب یہ گروہ برگزیدہ مجکو قابض ارواح
جانینگے البتہ مجھے دشمن سمجھینگے حقتعالی نے فرمایا موت کی واسطے ہم علتین اور سبب بناوینگے کہ اُنکے
سبب سے موت کو جانینگے اور تیرے تئین نہین دیکھینگے پھر ایزد پاک نے اُس خاک پر ایک ابر کا ٹکڑا معین
کیا کہ چالیس دن تک اور ایک روایت سے چالیس برس تک اُسپر برسا اور اُنتیس دن یا انتیس برس
دریاے غم سے کہ اُسکو بحر الاحزان کہتی ہین اور یہ ایک دریا ہی نیچے عرش کے کہ کثرت غم و اندوہ اور قلت
عیش و خوشی اِسی کے سبب سے ہے پانی لایا اُسوقت خداے کریم نے اپنے لطف عمیم سے مدت چالیس
صباح مین کہ عبارت چالیس برس سے ہے ساتھ دستیاری قدرت اپنی کے حضرت آدم کی مٹی کا خمیر کیا کہ
خمرت طینة آدم بیدی اربعین صباحًا اور ایک روایت مین ہی کہ ستر ہزار فرشتے مقرب چشمۂ رحیق
اور سلسبیل سے پانی لائے اور اُس مٹی پر ڈالا جب وہ گل یعنی گارہ ہوئی تو پھر ابر کو حکم ہوا کہ بحر الاحزان
سے پانی لا کر چالیس برس برسا کہ وہ مٹی سیاہ ہوگئی پھر آفتاب قدرت نے اُسکو خشک کیا تفسیر بحر المواج
مین ہی کہ اُسکو چالیس برس گلا یعنی گارہ کر کر رکھا اور چالیس برس خلیش ناک یعنی ٹھیکریان آوازدار
اور چالیس برس صلصال یعنی خشک مثل سفال کوزہ گران کے اور بعضے کہتے ہین کہ وقت طین یعنی مٹی کے
کے ترتیب اعضا کی پھر خشک کیا اور بعضے کہتے ہین کہ ترتیب اعضا نہین کی بلکہ اُس خشک مٹی پر صورت
حضرت آدم کی کھینچی اِس صورت مین کمال قدرت قادر بیچون کی ظاہر اور ہویدا ہوتی ہی اور بعضی
روایتون مین آیا ہی کہ ہر عضو حضرت آدم علیہ السلام کو ہر جگہ کی مٹی سے پیدا کیا یعنے سر مبارک خاک کعبہ سے
پیدا کیا اور گردن خاک بیت المقدس سے اور سینہ بکینہ زمین دہنا سے اور پشت زمین ہند سے اور ہاتھ
زمین مشرق سے اور پانون زمین مغرب سے اور حدیث مین آیا ہی کہ درازی قد کی ساٹھ گز کی تھی اور عرض
سات گز کا نقل ہی کہ قالب حضرت آدم کا چالیس برس مکہ اور طائف کے درمیان مین وادی نعمان پر
کہ متصل عرفات ہی زمین پر رہا اور اُس مدت مین فرشتے گروہ گروہ اُسپر گذرتے تھے اور صورت عجیب
اور ہیات غریب اُسکی سے تعجب کرتے تھے کسواسطے کہ پہلے کوئی چیز اِس صورت کی پیدا نہوئی تھی تفسیر
بحر المواج مین ہی کہ خوبصورتی کہ جنس آدم مین آئی ہی سو حصہ کیا تھا ایک کم سو حصہ حضرت آدم کو دی تھی
اور ایک حصہ تمام عالم کو اور اُس ایک حصہ کے سو حصے ہوے تھے ایک کم سو حضرت یوسف کو دیے اور
ایک حصہ باقی سب بنی آدم کو بحر المواج مین مذکور ہی کہ اِس فرصت مین شیطان آتا اور عیب جوئی آدم
کی کرتا اور کہتا کہ یہ ایک جسم خالی ہی بے پر ہونے کے کھڑا نہوگا اور سستی سے زمین پر گر پڑیگا اور بعد گرنے کے

کاہلی کریگا اور اِس جسم سی کچھ کام نہین ہو سکنے کا لیکن اسکے سینے مین بائین طرف ایک حجرہ ہے بے دروازہ
مجکو معلوم نہین ہوتا کہ اُس مین کیا چھپا ہوا ہی شاید لطیفہ ربانی کا یہی مقام ہی کہ بسبب اسکے خلافت بہم
پہونچاوے القصہ پھر ایزد منان نے خطاب فرمایا کہ یا روح یا رواح جب روح نے خطاب سُنا بجلد و بخی
تمام دوڑکر حاضر ہوئی حق تعالی نے فرمایا اس قالب مین کہ ہمنے اپنے دست قدرت سی پیدا کیا ہی گھس جا
روح نے جب دیکھا اور ایک سوراخ باریک اور تاریک اُسکو نظر پڑا عذر کرنے لگی اور گھسنے سے انکار
کیا پھر خطاب ہوا اور اُسنے عذر کیا اور پھر خطاب ہوا اور اُسنے پھر عذر کیا چوتھی مرتبہ خطاب ہوا کہ جا
اِس مین بکراہت اور نکل اس مین سی بکراہت تفسیر عزیزی مین لکھا ہی کہ ہنوز روح حضرت آدم کی
سر مبارک مین آئی تھی کہ اُنھون نے ایک چھینک ماری اور بالہام حضرت ملک العلام کلمہ الحمد للہ
انکی زبان سی جاری ہوا اور حقتعالی نے جواب مین فرمایا یرحمک اللہ اور حاکم نے ابن عباس سی اور بیہقی نے
کتاب الاسمار والصفات مین ابن مسعود سی اور ایک جماعت نے صحابہ کرام سے روایت کی ہی کہ جب
روح حضرت آدم کی کمر تک پہونچی جست کرکر کھڑے ہو گئے ہنوز کہ روح انکی نیچے کے بدن مین نہ آئی پائی
تھی کہ زمین پر گر پڑے حق تعالی نے فرمایا کہ خلق الانسان من عجل اور بعد ازان کہ انکے بدن مین روح
نے سرایت کی بموجب حکم الٰہی فرشتون کی جماعت پر گذرے اور کہا السلام علیکم فرشتون نے کہا وعلیکم
السلام ورحمۃ اللہ حکم ہوا کہ انھین سلامون کو ہمنے تیرے اور تیری ذریت کے واسطے تحیت گردانا
اور مروی ہی کہ جب روح حضرت آدم کی قالب مین بکراہت آئی اور آنکھین حضرت آدم کی ساتھ نور
روح کے روشن ہوئین پہلے نظر عرش مجید پر پڑی اور ساق عرش پر لکھا دیکھا لا الہ الا اللہ محمد
رسول اللہ ہی امتہ مذنبۃ وانا رب غفور یعنے یہ امت گنہگار ہی اور مین پروردگار بخشنے والا
یہان سی دو چیزین سمجھین گئین یعنی ایک علو اور رفعت شان محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم اور ایک عصیان
اور نسیان امت انکی کا اور ان دونون اندیشہ مین حضرت آدم علیہ السلام متفکر ہوے اور پوچھا کہ
خداوندا یہ کون ہی کہ جسکا نام تیرے نام کے پاس ہی فرمایا کہ ایک پیغمبر ہے میرے پیغمبرون مین سی اور ایک
فرزند ہی تیرے فرزندون مین سے جب تجھ سے ایک حرکت واقع ہوگی اسکی شفاعت سی ہم درگذر ینگے
اور عقوبت یعنی سختی تیرے ساتھ نہین کرینگے خاطر عاطر حضرت آدم مین گذرا کہ مناسب ایسا معلوم ہوتا ہی
کہ باپ شفیع بیٹے کا ہووے اور یہان برعکس ہی حقتعالی نے حضرت جبرئیل کو فرمایا کہ جا میرے بندہ پاس
اور یہ اندیشہ اسکے دل سی نکال ورنہ اس خطرہ سے ہلاک ہو جائیگا حضرت جبرئیل آئے اور حضرت آدم
کے سینہ کو چیرا اور آدھا کلیجہ نکال کر بہشت کی زمین مین دفن کیا وہ اندیشہ تخم اُس درخت کا کہ جس سے
حضرت آدم کو زلت ہوئی اور اُس سے گیہون کا درخت اوگا اور آدھا کہ سینہ مین حضرت آدم کی باقی رہا
اُس سے نفس امارہ پیدا ہوا کہ قیامت تک اولاد آدم مین سبب کلفت اور پشیمانی کا ہی القصہ جب روح ۴۰

نے حضرت آدم کے جسم مین قرار پایا ہر وقت ذوق قربت اور انس حضرت باری سے قفس تن مین تنگ ہونے لگی اور چاہا کہ اُسکو توڑ کر آشیانہ اصلی پر اپنے مراجعت کرے پھر جیسے کہ لڑکونکو چیزین رنگین اور میوون شیرین سے بہلاتے ہین حضرت آدم کو کبھی ساتھ شغلی فرشتون کے اور کبھی ساتھ سیر کرانے آسمانون کے اور دکھلانے باغ بہشت کے مشغول کیا اور ہر وقت سلام اور پیغام سے اور نوازشون ملوکانہ اور عطایای بادشاہانہ کے مخصوص فرمایا تا روح کاشانہ ویرانہ تن مین چند مدت رہی

**فصل دوسری** بیچ تعلیم یعنے سکھانے اسمار ملائکہ کے حضرت آدم کو اور سجدہ کرنا ملائکہ کا حضرت آدم کو اور رہنا حضرت آدم کا جنت مین اور پیدا ہونا حضرت حوا کا حضرت آدم سے اکثر مفسر اس امر پر ہین کہ جب سب فرشتون کے خیال مین آیا کہ جو کہ پیدایش ہماری سب سے پہلے ہے تو ہم سب کاملتر اور فاضلتر ہین پس انکی خود بینی کو اللہ سبحانہ نے پسند نہ کیا اور خطاب آیا کہ انی جاعل فی الارض خلیفة یعنی تحقیق کہ ہم پیدا کرنیوالے ہین زمین مین ایک خلیفہ کو معارج النبوة مین لکھا ہے کہ علمار تواریخ نے اسطرح بیان کیا ہے کہ جب شیطان ساتھ گروہ بنی الجان کے کہ مطیع اور فرمانبردار اسکے تھے زمین پر باستقلال رہنے لگا اور دل اس خاکدان مین قائم رکھا فرمان پہونچا کہ انی جاعل فی الارض خلیفة اس تقدیر پر مراد ملائکہ سے شیطان اور اسکے اعوان ہین کہ انکو خطاب آیا اور انھون نے کہا اتجعل فیها من یفسد فیها ویسفک الدماء ونحن نسبح بحمدک ونقدس لک یعنی خداوندا اُس شخص کو زمین پر پیدا کریگا کہ اُس سے فساد اور خون ناحق اُس مین ہونگے اور ہم تسبیح کرتے ہین ساتھ ستایش نیکی تیری کے اور تقدیس کرتے ہین ہم واسطے تیرے قال جواب آیا کہ اے ملائکہ تم زمین کو خالی کرو کہ ذہن پراگندہ تم مخلوقات کا ساتھ کُنہ اسرار ربوبیت ہماری کے نہین پہونچتا ہے انی اعلم ما لا تعلمون یعنی مین جانتا ہون اُس چیز کو کہ تم نہین جانتے بعضے علما کہتے ہین کہ فرشتے اس سوال کرنے سے پشیمان ہوے اور اُسکی صلاح کے تدارک مین رہنے لگے زین القصص مین ہے کہ جب حق تعالی نے فرمایا کہ انی اعلم ما لا تعلمون اُنھون نے اُس سوال کو گناہ سمجھا کہ کلام کیا اُس امر مین کہ ساتھ اسکے مامور نہ تھے پس ستر برس گرد کرسی کے طواف کیا کیے اور کہا کیے لبیک اللهم لبیک نعتذر الیک لبیک نستغفرک ونتوب الیک یعنے اے بار الٰہا زاری کرتے ہین ہم طرف تیرے بار خدایا طلب مغفرت کرتے ہین ہم تجھسے اور توبہ کرتے ہین ہم تیری طرف در المنتخب اور روضة العلما مین امام زین العابدین علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ جسدن انی جاعل فی الارض خلیفة خطاب الٰہی سب ملائکہ کو پہونچا اور اُنھون نے سوال کیا اور اُسکا جواب سُنا بہت پشیمان ہوے اور غضب الٰہی سے ڈرے اور تدارک کے واسطے ہر روز تین ساعت ساتھ طواف عرش مجید کے مصروف رہا کیے اور زاری اور عاجزی درگاہ باری مین کیا کیے کہ حقتعالی کو اُنپر رحم آیا اور معاف فرمایا پھر اللہ تعالی نے حضرت آدم کو سب نام تعلیم فرماے کہ وعلم آدم الاسماء کلها یعنے اور سکھاے

آدم کو نام سب بعضے کہتے ہین مراد اسماء سے نام فرشتونکے ہین اور بعضے کہتے ہین کہ نام ذریت آدم ہین اور بعضے کہتے ہین کہ مراد نام سب چیزونکے ہین ثم عرضھم علی الملٰئکۃ پھر اُن چیزونکو فرشتونکے روبرو حاضر کیا فقال پس فرمایا انبئونی باسماء ھٰؤلاء ان کنتم صٰدقین ۵ یعنے خبر دو مجکو ساتھ نامون ان چیزونکی اگر ہو تم سچے پھر فرشتون نے اپنے عجز کے ساتھ اقرار کیا قالوا اور کہا سبحانک لا علم لنا الا ما علمتنا انک انت العلیم الحکیم یعنے پاک ہے تو نہین علم ہمکو مگر جتنا کہ تو نے ہمکو سکھا دیا بتحقیق تو ہی جاننے والا دانا - پھر خدا تعالیٰ نے حضرت آدم سے انکا نام پوچھا قال یاٰادم انبئھم باسمائھم کہا اے آدم خبر کر تو انکو ساتھ نامون انکے فلما انباءھم باسمائھم پس جب خبر کی آدم نے انکو ساتھ نامون انکے اور حضرت آدم نے ایک ایک نام بموجب فرمانے ملک العلام کے فرشتونکے سامنے بتا دیا اور فرشتون نے حضرت آدم کی فضل و بزرگی پر اقرار کیا اور عذر خواہی کرنے لگے قال الم اقل لکم انی اعلم غیب السمٰوات والارض واعلم ما تبدون وما کنتم تکتمون ۵ فرمایا کیا نکہا تھا مینے واسطے تمھارے تحقیق مین جانتا ہون پوشیدہ چیزین آسمانونکی اور زمین کی اور جانتا ہون وہ چیز کہ ظاہر کرتے ہو تم اور وہ چیز کہ تھے تم چھپاتے طبائع آفتاب شعاع مستخبران احوال عالم اور ضمائر فرخندہ مآثر مستحفظان آثار طواف بنی آدم پر روشن اور ہویدا اور ظاہر اور ہویدا ہووے کہ یہ آیہ وافی ہدایہ اور یہ قصہ دلیل واضح ہے اوپر فضیلت اور شرافت علم کے کسواسطے کہ اگر کوئی چیز سوائے علم کے ایسی شرافت رکھتی ہوتی تو مقام اظہار فضیلت حضرت آدم مین فرشتون پر وہی چیز پیش کیجاتی اور فی الواقع استحقاق خلافت فضیلت علم پر منحصر ہے چنانچہ علماء متبحر اور حکماء معتبر نے تفضیل علم مین بشرح و بسط اطالت کلام کی ہے کچھ اس مین سے موافق اس مقام کے تفسیر عزیزی مین لکھا جاتا ہے کہ فقیہ ابو اللیث سمرقندی سے منقول ہے کہ حاضر ہونا عالم کی مجلس مین بے آنکہ اُس سے فائدہ حاصل ہووے یا کوئی مسئلہ دریافت کرے موجب سات کرامتونکا ہوتا ہے اول یہ کہ زمرۂ متعلمون مین گنا جاتا ہے اور جو ثواب کہ متعلمون کے واسطے موعود ہے اُس مین شریک ہوتا ہے دوسرے یہ کہ جبتک اِس مجلس مین حاضر رہے گناہون سے باز رہتا ہے تیسرے یہ کہ جب اپنے گھر سے بہ نیت طلب علم نکلتا ہے جو ثواب کہ طالب علمون کے واسطے مقرر ہے اُسمین داخل ہوتا ہے چوتھے یہ کہ حلقۂ علم مین ہنگام نزول رحمت شریک ہوتا ہے پانچوین یہ کہ جبتک مذکورات علمی سنتا ہے عبادت مین رہتا ہے چھٹے یہ کہ جب مسئلہ دقیق سنتا ہے اور اُسکی فہم اُس کنہ کو نہین پہونچتی تنگدل ہوتا ہے اور اُسکی خاطر شکنی ہوتی ہے تو زمرۂ منکسرت القلوب مین محسوب ہوتا ہے ساتوین یہ کہ عزت علم اور ذلت فسق اور جہل اُسکے خاطر نشین ہوتی ہے اور جاہلون اور فاسقون سے اُسکو نفرت پیدا ہوتی ہے یہی حال اُس کسی کا کہ مجلس علماء سے بے بہرہ ہے پس وہ شخص کہ فوائد بیشمار دینی اور اخروی اُنکی صحبت سے اُٹھاتا ہے قیاس کیا چاہیے حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ علم کو مال پر سات وجہ سے فضیلت ہے اول یہ کہ علم میراث پیغمبرون کی ہے اور مال میراث فرعون اور ہامان اور شداد و نمرود کا دوسرے یہ کہ علم بسبب خرچ

کرنے کے ناقص نہین ہوتا بلکہ زیادہ ہوتا ہی اور مال صرف کرنے سے کم تیسرے یہ کہ مال محتاج نگاہبانونکا ہی
اور علم آپ آدمی کا محافظ ہی چوتھے یہ کہ جو آدمی مرتا ہی مال کو چھوڑ جاتا ہی اور علم قبر مین اسکے ہمراہ جاتا ہی
پانچوین یہ کہ وہ مال نعمت ہی خصوص الشر کا کہ مومن اور کافر کے ہاتھ آتا ہی اور علم نافع حاصل نہین ہوتا مگر
مرد با ایمان کو چھٹے یہ کہ کوئی فرقہ آدمیون مین سے نہین مگر کہ محتاج عالم کی طرف ہوتے ہین امر دین مین
اور بہت فرقہ ہین کہ مالدارونکی محتاج نہین ہوتے ساتوین یہ کہ علم پل صراط پر گذرنیکے وقت قوت دیگا
اور مال موجب ضعف کا ہوگا بعضے علما کہتے ہین کہ قرآن مجید مین حق تعالیٰ نے سات چیز کو فرمایا ہی کہ باہم
برابر نہین ہین بلکہ ایک دوسرے سے بہتر ہے اول هل يستوي الذين يعلمون والذين لا يعلمون یعنے
کیا برابر ہین وہ لوگ کہ جانتے ہون اور وہ لوگ کہ نہین جانتے دوسری قل لا يستوي الخبيث والطيب یعنے
کہہ تو اے محمد صلے اللہ علیہ وسلم نہین برابر ہی خبیث اور طیب تیسری لا يستوي اصحاب النار واصحب الجنة
یعنی نہین برابر اصحاب دوزخ اور اصحاب جنت چوتھی اور پانچوین اور چھٹی اور ساتوین لا يستوي الاعمى
والبصير ولا الظلمت ولا النور ولا الظل ولا الحرور وما يستوي الاحياء ولا الاموات ط یعنے
نہین برابر نابینا اور بینا اور نہ اندھیرا اور نہ روشنی اور نہ سایہ اور نہ دھوپ اور نہین برابر جیتا اور نہ مرا
اور مرجع اس تفصیل کا ان ساتون چیزون مین فضیلت دینی عالم کی ہی جاہل پر یہان سے معلوم ہوا کہ
ہر تفصیل رجوع کرتی ہی فضیلت دینی عالم کی جاہل پر اور اسیواسطے حدیث شریف مین عالم کو عابد پر
بار بار مختلف عبارتون کے ساتھ ترجیح دی ہی اور حق تعالیٰ نے بھی مقام تفصیل انبیا علیہم السلام مین
بعض کو بعض پر انہی صفت کی صفتون اور شعبون کے ساتھ ترجیح فرمائی ہی علی الخصوص سات پیغمبرونکو
انبیا مین سے سات علم کے ساتھ صریحاً فضیلت دی حضرت آدم علیہ السلام کو ساتھ علم لغت کے کہ وعلم
ادم الاسماء كلها یعنے اور سکھائے آدمؑ کو نام سب اور حضرت خضر کو ساتھ علم فراست کے کہ علمنه من لدنا
علما ط یعنے سکھایا ہمنے اسکو اپنے پاس سے علم اور حضرت یوسف علیہ السلام کو ساتھ علم تعبیر کے وعلمتني
من تاويل الاحاديث یعنے اور اسکو سکھایا تو نے مجکو تعبیر دینا خواب کا اور حضرت داؤد کو ساتھ علم
صنعت کے وعلمنه صنعة لبوس لكم یعنے اور سکھائی ہمنے اسکو خیاطی واسطے تمہارے اور حضرت سلیمان
کو ساتھ جاننے زبان جانورونکے وعلمنا منطق الطير یعنے تعلیم کیے گئے ہم زبانین جانورونکی اور حضرت
عیسیٰ علیہ السلام کو ساتھ علم توریت اور انجیل کے کہ ويعلمه الكتب والحكمة والتورىة والانجيل ط
یعنے اور سکھائی اسکو کتاب اور حکمت اور توریت اور انجیل اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو ساتھ علم
اسرار کے وعلمك ما لم تكن تعلم اور سکھایا تجکو وہ کہ نہ جانتا تھا تو کہتے ہین کہ ان سات علمون
نے ان سات پیغمبرونکے حق مین ثمرات عجیب ظاہر کیے حضرت آدم علیہ السلام کو انکے علم نے مسجود ملائکہ کا
کیا اور حضرت خضر کے علم نے انکو حضرت موسیٰ کی استادی عنایت کی اور حضرت یوسف علیہ السلام کو

عمر حضرت سلیمان ۱۲

انکے علم نے زمین مصر کی بادشاہی پر پہونچایا اور حضرت سلیمان علیہ السلام کو انکے علم نے عورت مانند بلقیس کے اُس دولت و جاہ اور اسباب و حشم اور مال کے ساتھ بخشی اور حضرت داؤد علیہ السلام کو انکے علم نے ریاست اور بادشاہت پر پہونچایا اور حضرت عیسیٰ کو انکا علم موجب زوال تہمت انکی ماں کا ہوا اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو انکے علم نے بخلافت کبریٰ اور شفاعت عظمیٰ سرفراز کیا اہل نکات کہتے ہیں کہ حضرت آدم کو جاننے ناموں مخلوقات نے کہ مسجود ملائکہ کردیا اور پروردگار کے ناموں اور صفاتوں کا جاننا حضرت کو کس حد پر پہونچائیگا اور حضرت خضر کہ علم فراست نے بصحبت حضرت موسیٰ کے مشرف کیا امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو علم حقیقت اور شریعت اور طریقت اگرچہ صحبت انبیا علیہم السلام پہونچاوے تو کیا عجب اور بعید ہے اولٰئک مع الذین انعم اللہ علیہم من النبیین اور حضرت یوسف علیہ السلام کو کہ علم تعبیر خواب نے قیدخانہ سے نجات بخشی اگر مفسران اس امت کو تاویل کتاب اللہ زندان شبہات اور آخرت سے نجات بخشے کیا دور ہے حکایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے بوسیلہ محکم ایک بادشاہ ملازمت حاصل کی اور بادشاہ سے درخواست کی کہ بدستور اور خواصوں کے مجھے بھی خدمت حضوری پر مامور فرمائیں بادشاہ نے کہا کہ اول جا اور علم حاصل کر تا قابل میری خدمت کے ہو وہ شخص امام محمد غزالی کے پاس آیا اور علم کی تحصیل شروع کی جبکہ علم کی لذت پائی اور بادشاہ کی صحبت کی آفتوں سے آگاہ ہوا بادشاہ نے اسکو طلب کیا اور امتحان لیا بعد از امتحان کے کہا کہ اب تو میری خدمت کے قابل ہوا پس اب علم حاصل نکر اور میری خدمت میں مشغول ہو اُس شخص نے کہا کہ جب میں تیری خدمت کے قابل تھا مجکو قبول نکیا اب میں خدا تعالیٰ کی خدمت کے قابل ہوا ہوں تجکو قبول نہیں کرتا کہ اشعار سعدی شیرازی مناسب اس حال کے ہیں قطعہ صاحبدلی بمدرسہ آمد زخانقاہ + بشکست عہد صحبت اہل طریق را + گفتم میان عالم و عابد چہ فرق بود + تا اختیار کردی ازان این فریق را + گفت آن گلیم خویش بدر میبرد ز موج + وین سعی میکند کہ بگیرد غریق را + پھر حقتعالیٰ نے فرمایا کہ ایک تخت آدم کے واسطے بنائیں کہ اُس تخت کے تین سو پائے تھے ایک پائے سے دوسرے پائے تک کئی سو برس تک کا راستہ پھر حضرت آدم کو آراستہ کرکے گوشوارہ جواہر جنت سے کان میں اور دستانے بہشتی ہاتھ میں اور انگوٹھی بیش قیمت انگلی میں اور لباس سعادت کا بدن میں اور تاج کرامت کا سر پر تخت پر بٹھایا حضرت آدم علیہ السلام جب ہنسے تو دانت پر نور سورج جیسے چمکتے اور نہایت فضل اور کمال اور غایت حسن و جمال پر حضرت آدم کے شوق وصال کے ساتھ فرشتے انگشت حیرت دانتوں میں پکڑتے جب حکم ہوا تو فرشتوں نے تخت با بخت کو اپنے کاندھے پر رکھکر آسمان پر جلوہ دیا اور عرش مجید کے برابر رکھدیا حکم ہوا کہ اسجدوا لآدم یعنے سجدہ کرو آدم کے واسطے فسجد الملائکۃ کلہم اجمعون ۔ پس سجدہ کیا فرشتوں نے کل انکے نے سب نے پس فرشتے فرمان واجب الاذعان بجا لائے پہلے حضرت جبرئیل نے منہ اپنا زمین پر رکھا پھر حضرت میکائیل نے پھر حضرت اسرافیل نے

پھر حضرت عزرائیل نے بھی سب فرشتوں نے پھر ہر ایک کو خلعت درگاہ رب العزت سے عنایت ہوا حضرت جبرئیل
کو وحی کا امین کیا اور حضرت میکائیل کو کلید رزق عنایت ہوئی اور حضرت اسرافیل ساتھ نفخ یعنے پھونکنے
صور کے سرفراز ہوے اور حضرت عزرائیل کو سبب وصل الحبیب الی الحبیب یعنی سبب پہونچنے دوست کا طرف
دوست کی فرمایا اور باقی فرشتونکو ساتھ دولت عظمت کی ممتاز کیا اور جسنے کہ سجدے سے انکار کیا مردود
ہوا اور وہ سجدہ تحیت کا تھا نہ عبادت کا اور سجدۂ تحیت حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی شریعت سے پہلے
جائز تھا چنانچہ حضرت یوسف کی بھائیون نے حضرت یوسف کو سجدہ کیا ہے مگر سجدۂ عبادت کہ سوا اللہ
تعالی کے اور کسی کے واسطے کسی شریعت مین جائز نہین ہوا جب فرشتون نے حضرت آدم سجدہ کیا
تو سو برس تک سجدہ مین رہے اور ایک روایت مین پانچسو برس تک جب سجدے سے اٹھایا تو شیطان
کو دیکھا کھڑا ہوا ہے اور منھ اسکا پھرا ہوا ہے اور صورت اصلی اپنی سے بصورت دیو ہے شکر گذاری کے واسطے
دوبارہ سجدہ کیا اور اور سبنے بھی سجدے کی تکرار کی اسی سبب سے ہر رکعت مین دو سجدہ ہین جب شیطان
علیہ اللعن نے دوسرے سجدے سے بھی انکار کیا حقتعالی نے فرمایا یا ابلیس ما منعك ان تسجد لما خلقت
بیدی استکبرت ام کنت من العالین یعنی اے ابلیس کس چیز نے منع کیا تجکو کہ سجدہ کرے تو واسطے اس
چیز کے کہ پیدا کیا مین نے ساتھ ہاتھون اپنے کے غرور کیا تو نے یا ہے تو بلند مرتبہ والون سے قال جواب دیا
انا خیر منه خلقتنی من نار وخلقته من طین یعنی مین بہتر ہون اس سے پیدا کیا تو نے مجکو آگ سے
اور پیدا کیا اسکو خاک سے اور جوہر آگ کا نورانی ہے اور جوہر خاک کا ظلمانی ہے تفسیر بحر المواج مین سورۂ
اعراف وغیرہ مین ہے کہ شیطان نے ساتھ اس حجت سقیم اور قیاس عقیم کے خطا ہے عظیم کی کہ باعتبار اپنی
اصل کے حضرت آدم کو بہتر نہ جانا اور لعین فضل و بزرگی خاک سے غافل رہا اور خوبی [illegible]
اور جتنی خوبیان کہ ہین نہ جانین اور اسکے فضائل دریافت نکر سکا کہ خاک بردبار ہے عالم کا بوجھ سہیگی اور
سر بار کشی سے نہ پھیریگی اور تمامی جہان کو فائدہ پہونچائیگی ہر چند کوئی کوئی اسکے ساتھ جفا کرے گا یہ
مزید وفا کریگی اور جو کوئی اس مین کسی طرح کا تخم رکھیگا بدلے مین بار ہیشمار دیویگی تواضع اور فروتنی
اسکی سب پر روشن او ظاہر ہے او رنار یعنی آگ سرکش اور تن آزار اور زیاں کار ہے یعنے آگ کسی کام کی نہین
ہر چند اس سے بعضی چیزون کو نفع ہے لیکن منافع اسکے ضرر بہت رکھتے ہین اور علو طبع اپنی سے اوپر جانا
چاہتی جو چیز کہ اسکو دیوین کبھی پھل نہ لاوے اور کوئی چیز تر و خشک ایذا اسکی سے خلاصی نپاوے اور
آگ اگرچہ روشنی افروز ہے لیکن ظاہر و باطن سوز ہے اثر فروتنی جوہر خاک کا ہے کہ حضرت آدم نے کہا
ربنا ظلمنا انفسنا یعنے اے رب ہمارے ظلم کیا ہمنے نفسون اپنون پر القصہ جب ابلیس کو سجدہ کرنے
حضرت آدم سے ننگ آیا قال فاخرج منها فانك رجیم کہا پس نکل جا تو اُن مین یعنی آسمانون مین سے
پس تحقیق کہ تو راندہ گیا ہے وان علیك لعنتی الی یوم الدین اور تحقیق اوپر تیرے لعنت میری ہے

دن قیامت تک پس لباس کرامت اور پیشوائی کہ پہنے ہوئے تھا اُتار لیا اور لباس لعنت و رسوائی اوسکو پہنا دیا اور فائدون اس جہان کے اور عنایتون ایزد منان سے محروم کیا اور مقام قرب اپنے سے اسکو نکال دیا اور بہشت سے زمین پر ڈالا اور زمین پر سے جزیرون دریاؤن مین پہنچا اور صورت ملکی مبدل کر ساتھ بری صورت کے بتلا کیا لکھا ہے کہ شیطان کا حسن اور جمال پہلے سب فرشتون سے زیادہ تھا اکثر اسکے یاقوت اور زمرد کے تھے اور بازو اسکے پُر نور اور ہر آسمان مین ساتھ ایک لقب کمال کے مشہور اول اسکو جبرئیل امین نے لعنت کی پھر حضرت میکائیل نے پھر حضرت اسرافیل نے پھر حضرت عزرائیل نے پھر اہل آسمان ساتوین اور آٹھوین نے آسمان اول تک روایت ہے کہ اسکو آسمان سے دریا مین ڈال دیا کئی برس اُس دریا مین غرق رہا جب سر اُسنے نکالا تو منہ اُسکا سیاہ تھا اور آنکھین اسکی نیلی کمال بدصورت اور نہایت بدہیات اگر اُس شکل کے ساتھ ظاہر ہووے تو خوف اور ڈر سے سب خلقت مر جاوے القصہ جب یہ سعادت دینیہ سے بے نصیب ہوا حق تعالی سے اسنے عمر دراز چاہی اور کہا رب فانظرنی الی یوم یبعثون ؎ یعنے خداوندا مہلت دے مجکو اور مار مجھے اُسدن تک کہ خلقت مبعوث ہووے قال فانک من المنظرین ؎ فرمایا پس تحقیق تو مہلت دیے گیون سے ہے پس اللہ تعالے نے پہلے نفخہ صور تک اُسکو مہلت دی اور اپنی درگاہ فیض بارگاہ سے نکال دیا اُسوقت اُسنے غل مچایا کہ فبعزتک لاغوینھم اجمعین یعنے تیری عزت کی قسم ہے کہ سبکو گمراہ کرونگا اور اطراف و جوانب سے انمین پہونچونگا الا عبادک منھم المخلصین مگر بندون تیرون کو کہ انمین سے پاک کیے گئے ہین انکو چھوڑ دونگا فرمان ہوا کہ اے لعین جو آدمی کہ جانورون کے مانند ہین انکو تو جان اور جو میرے خاص ہین اونکو کیا مجال اور کیا طاقت کہ تو گمراہ کرے قال فالحق والحق اقول لاملئن جہنم منک وممن تبعک منھم اجمعین ؎ فرمایا اللہ تعالی نے پس مین حق ہون اور حق کہتا ہون البتہ بھر دونگا مین دوزخ کو تجسے اور اُس شخص سے کہ پیروی کرے تیری انمین سے سب سے معارج النبوۃ اور تفسیر کبیر مین ہے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام کو باعزاز و اکرام اور تعظیم تمام بہشت عنبر سرشت کی طرف لیگئے تو اُسوقت ستر حلے بہشت کے انکو پہنائے اور تاج مکلل سر پر رکھا اور سونے اور یاقوت کا مرصع کمربند کمر سے باندھا کہ ہر حلہ اور کمربند پر لکھا ہوا تھا لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ اور ایک تخت بہشتی پر بٹھایا اور سات ہزار فرشتے داہنی طرف اور سات ہزار بائین طرف اور سات ہزار اوپر صلوۃ اور تحیات انکے سر پر نثار کرتے تھے اور آواز پر آواز دیتے تھے اور پکارتے جاتے تھے کہ اے رضوان بہشت کے دروازے کھول اور جنت کے مکانون کو فرش وغیرہ سے آراستہ کر رضوان نے دروازے بہشت کے کھولے اور خدمت کے واسطے کھڑا ہوا اور تخت بابخت انکے کو فرشتون نے اپنے کاندھون پر رکھکر بہشت مین پہونچایا خطاب جناب جل وعلا پہونچا کہ اے آدم مینے تجکو اپنی قدرت کے ہاتھ سے پیدا کیا اور روح خاص تجھ مین ڈالی اب بہشت مین آ اور میرے عہد کی رعایت کر

حضرت آدم علیہ السلام نے کہا کہ اے پروردگار وہ عہد کونسا ہو کہ تا اُسکے استحکام اور اہتمام مین قیام
کرون فرمایا کہ شیطان کا کہنا نہ ماننا اور اس درخت سے کہ تجکو منع کیا جاتا ہو نہ کہانا بعضے علما کہتے ہین
کہ وہ درخت انجیر کا تھا اور بعضے کہتے ہین کہ وہ درخت انگور کا تھا اور یہ قول اور یہود و نصاریٰ مین مشہور
یہ ہو کہ وہ درخت گیہون کا تھا اور فرشتے اُسپر گواہ ہوئے اور بہشت مین لائے القصہ جب حضرت آدم صفی بہشت
مین آئے پہلے جو چیز کہ اُنکی زبان کی بتقول کہجور اور انگور اور انجیر اور خرما اور ... بہشتی مرغوب کہاتے
پہرتے تھے اور نخوتی تمام سیر باغ دیدار اور ... حور و قصور و منازل بہشتی جنت مین کرتے تھے اور آب دلکش
اور شراب بیغش اور طرح طرح کے کہانے مُہیا پاتے تھے بمقتضاے بشریت کے کہ آدمی ہزار شربت شیرین
اور میوے خوش اور رنگین کہاوے ہوئے چاہیے کہ اُسکے پاس کوئی انیس ہو کہ اُسکے ساتھ انس پکڑے
اور ایک جلیس کہ اُسکے ساتھ الفت کرے اِس فکر مین تھے کہ اُنکو نیند آئی اور سو گئے اور پہلو کی ہڈی
مین سے حضرت حوا پیدا ہوئین اور حضرت آدم علیہ السلام کو خبر ہوئی تفسیر کشاف اور انوار التنزیل مین
سورہ زمر مین ہو کہ حضرت حوا کو قصیرا آدم یعنے پیچھے کی چہوٹی ہڈیون بائین پہلو اور پیٹھ سے پیدا کیا اور
تفسیر لباب مین ہو بعضے کہتے ہین کہ حضرت حوا کو باقی مٹی آدم علیہ السلام سے کہ بچ رہی تھی پیدا کیا۔
اور معارج النبوۃ مین بھی مذکور ہو کہ ایک قول سے پیدایش حضرت حوا کی بہشت سے باہر ہوئی ہو اور
دونون کو اکٹھا تخت پر بٹھا کر بہشت مین لیگئے ہین لیکن بروایت ابن عباس اور ابن مسعود اور اہل سلف
سے اور اور اصحابون سے پیدایش حضرت حوا کی بہشت مین ہوئی ہو اور اس قول کو بزرگان نے ترجیح
دی ہو اور وہب سے روایت کی ہو کہ حضرت حوا کو حق تعالی نے بصورت حضرت آدم پیدا کیا چنانچہ رنگ
اور قامت اور حسن و جمال حضرت آدم کے ساتھ مشابہ تھا اور کئی چیزون مین فرق تھا ایک تو پوست
حضرت حوا کا زیادہ نازک تھا حضرت آدم علیہ السلام کے پوست سے اور رنگ زیادہ صاف تھا رنگ
سے اور آواز خوشتر اور آنکھین سیاہ تر اور ناک چھوٹی اور دانت سفید اور لطیف اور ہتھیلیان نرم اور
حضرت حوا کے سر پر سات سو گیسو تھے کہ یاقوت اور موتیون کے ساتھ مرصع تھے اور اُنمین سے مشک و زعفران
کی بو آتی تھی القصہ جب حضرت حوا پیدا ہو چکین اور حضرت آدمؑ نے اُنکو دیکھا پوچھا کہ تم کون ہو اور کہان سے
آئی ہو حضرت حوا نے کہا کہ مین ایک ٹکڑا ہون تمھارے بدن کا اللہ تعالی نے مجکو تمھارے واسطے بھیجا ہو
اور تمھارے ساتھ نامزد کیا ہو اور ایک روایت مین ہو کہ حضرت آدم نے حق تعالی سے پوچھا کہ یہ کون ہو
کہ مجکو اسکے ساتھ انس و آرام دیا ہو اللہ تعالی نے فرمایا کہ میری لونڈی ہو اور تو میرا غلام مین نے تیرا
آدم نام رکھا ہو کہ تو میرے آدم یعنے زمین سے ہے اور اسکا نام حوا کیا ہو کہ حیوان سے پیدا کیا ہو اور تیرے
واسطے بھیجا ہے تا تجکو اسکے ساتھ تسکین ہو و اب تو اسکے ساتھ خواستگاری کر حضرت آدم علیہ السلام
نے بفرمان حضرت باری خواستگاری کی اور کہا کہ الٰہی مجھسے کیا چاہتا ہو تو فرمایا کہ پرہیزگاری اور عمل

ضائع اور یہ کہ اُسکو احکام دین سکھاوے حضرت آدم نے قبول کیا پھر اللہ تعالے نے کرسی جواہر پر حضرت آدمؑ کو بٹھایا اور سب فرشتے جمع ہوے اور حق تعالے نے حضرت آدم کا نکاح کیا اور اُنکے نکاح کو ساتھ اپنی حمد وثنا اور اپنے حبیب محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم کے نام کے ساتھ قرین کیا اور فرمایا کہ اب تم دونون یہان رہو اور جو چاہو کھایا کرو ولیکن گرد اس درخت کے نہ بھٹکو اور اگر ایسا کروگے تو ہوگے تم زیانکارون مین سے کہ اس آیہ والی ہدایہ سے ظاہر ہے قلنا یا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ وکلا منہا رغداً حیث شئتما ولا تقربا ہٰذہ الشجرۃ فتکونا من الظالمین چنانچہ انھون نے اقرار کیا اور عہد دیا اُسکے نہ کھانے کا اور فرشتے مقرب اُسپر گواہ ہوے پھر حضرت آدم اور حضرت حوا نے روضہ رضوان مین قرار پکڑا اور بہشت مین تعلیم سے بہرہ مند ہوے اور اُس درخت سے پرہیز کیا یہ عجب بات ہی کہ ہر قطعہ زمین بہشت مین کہ گھر بنا ہوا تھا شاخین اُس درخت کی گھر مین سے نظر آتی تقدیر روایت ہی کہ پانسوبرس دنیا کے کہ دوپہر لیئے آدھا دن اُس جگہ کا تھا توقف کیا جب دوپہر اول اُس دن کی گذری تو آفتاب دولت واقبال حضرت آدمؑ اور حضرت حوا کو زوال پہونچا کہ بہشت سے دنیا پر انتقال کیا **فصل تیسری** بیچ احوال نقل کرنے حضرت آدم اور حضرت حوا کے جنت کی دنیا مین معارج النبوۃ مین لکھا ہو کہ جب روضہ رضوان اور باغ جنان حضرت آدم اور حضرت حوا علیہما السلام کو تفویض ہوا اور انھون نے اُس جگہ ساتھ عیش وکامرانی کے زندگانی کی شیطان کہ بہشت کے جانے سے معزول ہوا تھا باطن مین ابوالبشر کے ساتھ کمال عداوت رکھنے لگا چاہا کہ کسی طرح کارخانہ انسان مین خلل ڈالے اور مفارقت انمین ڈالے جب اُسکو معلوم ہوا کہ حضرت آدم کو سب میوے کھانے کی جنت مین اجازت ہوئی ہو لیکن ایک درخت کی ممانعت ہو دل مین خوش ہوا اور زمین سے پرواز کرنی شروع کی تا آنکہ دروازہ بہشت پر پہونچا اور وہان بیٹھ رہا کہ اگر کوئی وہان سے باہر آوے تو اپنا مطلب حاصل کرے ایک مدت تک اس ارادہ مین وہان بیٹھا رہا مگر اندر سے کوئی باہر نہ آیا آخرالامر ایک مور کہ خزانہ بہشت مین تھا باہر آیا جب شیطان کی نظر اوسپر پڑی بہ خوش ہوا اور کہا ای طائر تو کون ہو اُسنے کہا مین مور ہون اے خالق تو کون ہو اسنے کہا مین ایک فرشتہ ہون کروبیون مین سے کہ ایک ساعت عبادت سے غافل نہین ہون چاہتا ہون کہ بہشت مین آؤن اور وہ نعمتین کہ واسطے دوستون کے مہیا ہوئی ہین اُنکو مشاہدہ کرون تا موجب زیادتی عبادت اور طاعت اور سبب ترقی درجات خوف ورجا کا ہو کچھ تو جانتا ہو اور تجھسے ہوسکتا ہو تو میری یاری اور مددگاری کر مور نے کہا اے فرشتے تو سچ کہتا ہی کہا ہان اور قسم کھائی کہا اے فرشتے میری قدرت اور طاقت نہین کہ مین تجکو بہشت مین لیجاؤن لیکن ایک میرا بھائی ہو کہ سانپ اُسکا نام ہے شاید کہ وہ تجکو لیجاوے شیطان نے کہا اچھا مور گیا اور سانپ سے کہا

مبارک ہو تجکو اے سانپ کہ ایک مقرب یہان آیا ہے اور اُسنے ہمارے ساتھ بھائی چارہ کیا ہی اور
تین کلمہ وہ ہمکو سکھاتا ہی بشرطیکہ بہشت کے لانے مین اُسکی معاونت کرے تو سانپ فی الحال اُسکے
استقبال کو باہر آیا اور ملاقات کی شیطان ساتھ وسوسہ سانپ کے مشغول ہوا اور ایسی چاپلوسی
کی کہ اُسکے افسون نے سانپ مین اثر کیا سانپ نے کہا اے فرشتے کیونکر تجکو لیجاؤن کہ رضوان اور
خازنان موجود اور حاضر ہین شیطان نے کہا منھ کھول سانپ نے منھ کھولا اور شیطان اُسکے منھ
مین گھس گیا اور وہ بہشت مین اُسکو لیگیا خازن اُسکے آنے سے آگاہ ہوا چاہا کہ اُسکو روکے
فرمان آیا کہ اُسکو آنے دو اور منع نہ کرو کہ اِس مین کچھ اسرار پوشیدہ ہین پھر شیطان منھ سے
نکل کر حضرت آدمؑ اور حضرت حواؑ کے پاس آیا اور از راہ محبت نوحہ وزاری کرنے لگا حضرت آدم
اور حضرت حواؑ نے اِسکو نہ پہچانا پوچھا کہ تو کیون روتا ہے کہا میرے رونے کا سبب یہ ہی کہ اب تم
اِس باغ مین کمال عیش وطرب سے گذارتے ہو پھر آخر تمھارے تئین نکالدینگے اور نعمت حیات
کے ساتھ کربت ممات کے مبتلا کرینگے ایسی ایسی اُسنے باتین کین اور وہان سے چلا گیا حضرت آدم
علیہ السلام اُس ناپاک کے کہنے سے نہایت اندوہناک ہوے شیطان پھر اُنکے پاس گیا اور کہا اے
آدم اگر میرے قول پر اعتماد کرے تو مین ایک درخت تجکو بتاؤن کہ اگر تھوڑا بھی تو اُس مین سے کھاوے
تو ہمیشہ بہشت مین رہے اور تجکو موت کبھی نہ آوے اور دولت واقبال تیرا زوال نہ پاوے پھر
شیطان نے مور سے کہا کہ اے طاؤس مجکو وہ درخت بتا اور مور اُسکو اُس درخت کے پاس لایا
اور شیطان وہان بیٹھا اور یہ کلام حسرت انجام ساتھ مضمون نوحہ آمیز اور ترانہ شرارت انگیز کے آغاز
کیا کہ خداے تعالےٰ نے تمکو اِس درخت کی ممانعت کی کہ مبادا تم اِس مین سے کھاؤ اور فرشتہ ہو جاؤ
کسواسطے کہ فرشتون کو بقا ہی تا روز قیامت بحر المواج مین لکھا ہی کہ حضرت حواؑ اُس درخت کے پاس
تھین جب یہ نغمہ نوحہ آمیز اُسکے سُنے تو اُنکی خاطر نے اُدھر میل کی اور نزدیک گئین شیطان نے
قسمین کھانے شروع کین کہ مین نصیحت کرنیوالون مین سے ہون اور بہت مبالغہ کیا اور ستر دفعہ
قسمین کھائین اور اُنکو فریفتہ کیا مروی ہی کہ پہلے وسوسہ وافسون نے حضرت حوا مین اثر کیا اور
اُسکا سبب یہی تھا کہ خاص حضرت حواؑ کو کہا کہ کیا جو کوئی اِس درخت مین سے زیادہ تصرف کرے
دوسرے پر مسلط ہووی حضرت حواؑ درخت کے پاس گئین اور سات خوشے اُسکے لیے ایک کا
ذخیرہ کیا اور ایک کھا لیا اور پانچ حضرت آدم کے پاس لیگئین حضرت آدم نے اُسکے کھانے سے
انکار کیا حضرت حواؑ نے کہا مین نے اِس مین سے کھایا ہے اور بہت لذت اور تعریف اُنکی بیان کی
کہتے ہین کہ وہ شہد سے شیرین تر اور مسکہ سے نرم تر اور دودھ سے سفید تر تھے حضرت آدمؑ نے
حضرت حواؑ کو ملامت کی کہ تجکو کیا باعث ہوا کہ عہد پروردگار کو فراموش کیا اور اُس درخت سے

کہ منع کیا تھا نوش کیا مگر عقوبت سے اُسکی پرہیز نہ کیا حضرت حوا نے کہا اے آدم رحمت الٰہی فراوان ہے
اور دریاے مغفرت اُسکا بے پایان ایک روایت مین ہے کہ حضرت آدم ہنوز عذر نہ کر چکے تھے کہ حضرت
حوا ایک قدح شراب بہشتی کا حضرت آدم کے پاس لائین اور حضرت آدم نے اُس مین سے پیا چونکہ
پہلے بھی شراب سے مست تھے دوبارہ کے پینے سے مستی زیادہ ہوئی اور نہایت بیہوشی نے
فراموشی غالب ہوئی اور حضرت حوا نے ایک لقمہ اُنکے منھہ مین دے ہی دیا ہنوز وہ معدے
تک نہ اترنے پایا تھا کہ حلہاے بہشتی انکے بدن سے گر پڑے اور وہ حلے ان ناخونون کی شکل تھے کہ
ابتک اُنگلیون کے سرپر موجود ہین اور انکو انھین حلون کی یادگاری کے واسطے رکھا ہے کہ انکو
حضرت آدم دیکھتے تھے اور روتے تھے اور اسیطرح مدارک التنزیل مین ہے اور اسیجگہ نقل کیا ہے کہ جو
کوئی کسی خوشی سے خندان ہووے جب نظر ناخون پر پڑے تو ہنسی اُسکی تسکین پاتی ہے اور تاج کہ
حضرت آدمؑ کے سرپر تھا اُسنے مثال مرغ پرواز کی اُسوقت حضرت جبرئیل نے انکا کمربند انگلی پکڑ کے
کھول لیا حضرت آدم اور حضرت حوا نے جب اپنے تئین برہنہ دیکھا شرم کے مارے ہر طرف
اوجھل اوٹ مین چھپنے لگے جس درخت کے پاس پناہ کے واسطے جاتے تھے وہ اپنے سے دور
بھاگتا تھا اور بھاگنے کے وقت شاخ درخت عناب نے سر کے بال حضرت آدم کے پکڑے حضرت
آدم نے کہا اے درخت مجھے چھوڑ کہ مین بھاگ جاؤن کہا مجھے حکم ہے کہ تجھے اپنے مین لٹکاؤن اور
اگر خلاف حکم کرون تو تیری طرح گنہگار ہون فریاد نہاد حضرت آدم سے نکلی کہ الامان الامان
یا رب خطاب آیا کہ این انت ادم یعنے کہان ہے تو آدم کہا الٰہی یہان موجود ہون برہنہ در شاخ
درخت سے گرفتار ہون خطاب آیا کہ یہ حال پریشان نتیجہ تیرے عصیان کا ہے حضرت آدمؑ نے آہ
سرد دل پر درد سے کھینچی پھر حضرت جبرئیل اُنکو پکڑ کر باہر لائے جب دروازہ بہشت پر پہونچے
ندا آئی کہ اے جبرئیل آدم کو ٹھہرا اور اُسکے دشمنون کو بھی بہشت سے باہر لیجا حضرت آدم نے
بہشت کے درختون کو دیکھا اور اُن درختون سے پتے مانگے تا اپنی عورتین کو ڈھاکین درختون نے
انکار کیا حضرت آدم نے درخت انجیر سے مانگا تو اُسنے انکار نہ کیا اور حضرت آدم کو پتے دیے بعضے کہتے
ہین کہ وہ چار پتے تھے خطاب انجیر کے درخت کو آیا کہ اور درختون نے آدم عاصی کو پتے نہ دیے تو نے
کسواسطے دیے انجیر نے کہا الٰہی ہر چند اُس سے گناہ وقوع مین آیا لیکن مین انھین آنکھون سے آدم کو
دیکھتا ہون کہ روز اول دیکھتا تھا اور تمام بزرگی کہ تو نے اُسکو عنایت کی ہے جانتا ہون کہ ضائع
نہوگی خطاب آیا کہ اے انجیر ساتھہ اس نظر پسندیدہ کے کئی کرامت کے ساتھہ ہمنے تجھکو مخصوص
فرمایا اول یہ کہ تمام درخت پہلے ساتھہ شگوفہ کے دعوے ظاہر کرین اور پھر معنی دکھا دین ساتھ
میوون کے اور تو پہلے معنی ظاہر کرے بے دعوے کے لیکن جو تو نے بے حکم میرے آدم کو پتے دیے

جب تک تجکو گوشمالی ندین صوفی تجکو سمجھ مین نہ لیجائین اور باقی بزرگیان تفسیر بحر الدرر مین مذکور ہین
اور بعضے کہتے ہین کہ وہ درخت عود یعنی اگر کا تھا کہ جسنے حضرت آدم کو پتے دیے اُسکو خطاب آیا کہ اے عود
ہم ساتھہ نفس نفیس تیرے کے عالم کو معطر اور خوشبو کرینگے چونکہ تو نے بے فرمان میرے پتے دیے جب
تک کہ تجکو آگ پر نہ رکھین گے تجھسے بو ظاہر نہوگی عرائس ثعلبی مین لکھا ہو کہ اللہ جل وعلا نے حضرت
آدم کو بواسطہ ترک فرمان کے ساتھہ دس عقوبت کے مبتلا کیا اوّل ساتھہ عتاب کے کہ آیا تجھکو نہ
منع کیا تھا اُس درخت سے دوسرے سب لباس اُتار لیا اور عورتین کھولدین علما کو اتفاق
ہے اس امر مین کہ کشف عورت انکی نظر مین تھا اور نظر ملائکہ سے اُسیطرح مستور اور پوشیدہ تھا
تیسرے پوست حضرت آدم کا سست اور تاریک کیا اور پہلے روشن اور سفید اور مضبوط تھا مانند
ناخن کے کہ ایک نمونہ اُنگلیون کے سر پر چھوڑ دیا ہے چوتھے ایزد پروردگار نے اپنی جوار قرب سے باہر
کر دیا پانچوین درمیان حضرت آدم اور حضرت حوّا کے سو برس تک جُدائی ڈالی اور بعضے کہتے
ہین دو سو برس تک چھٹے درمیان شیطان کے اور حضرت آدم اور فرزندان حضرت آدم علیہ
السلام کے عداوت تا قیامت قائم کی ساتوین نام گنہگاری کا حضرت آدم پر جاری کیا آٹھوین
شیطان کو حضرت آدم اور حضرت آدم کی اولاد پر مسلط فرمایا نوین دنیا کو اُسکی اولاد کا قیدخانہ
کر دیا دسوین محنتون اور دردون مختلف کے ساتھہ مبتلا کیا پھر خطاب آیا کہ اے حوّا تو کہان ہے
اُسنے بہ آواز حزین جواب دیا کہ الٰہی اِس جگہ برہنہ اور بے ستر ہون خطاب آیا کہ یہ بواسطہ
گناہ کے ہے کہ تجسے ظہور مین آیا تیرے تئین کونسی چیز باعث ہوئی کہ آدم کو اِس خطا کی
رہنمائی کی کہ سبب برہنگی تیری اور اُنکی کا ہوا کہا خداوندا مجکو ہرگز گمان نتھا کہ تو نے
پیدا کی ہو کہ وہ تجکو جھوٹی قسمون کے ساتھہ یاد کرے فرمان ہوا کہ تو بھی بہشت سے
بیٹیون کو بھی بشومی اِس گناہ کے ساتھہ بندرہ بلاؤن کے ہمنے مبتلا کیا روز قیامت تک
یہ کہ نجاست انکے پیٹ اور فرج مین رکھی ہمنے کہ وہ خون حیض و نفاس ہو دوسری
تا گیارہ مہینے تک زیر بار کیا تیسرے شدت جننے کی کہ ہر مرتبہ طعمہ مرگ کے
کی پانچوین رہنا حکم خاوند مین چھٹے مہار اختیار مرد کے ہاتھ طلاق
میراث کا آٹھوین نقصان شہادت کا نوین نقصان عقل
گیارھوین محرومی نماز جمعہ اور جماعت سے بارھوین محر
چودھوین محرومی قضاۃ اور حکمت اور سلطنت سے
بغیر محرم کے اور اسی طرح شیطان کو بھی ساتھہ دس
سے اُسکو معزول کیا کہ تمامی روی زمین سے

دوسرے اپنے جوار و قرب سے اُسکو دور کیا تیسرے اُسکو مسخ کیا اور اُسکی صورت کو بدل دیا چوتھے نام
اُسکا عزازیل تھا ابلیس نام رکھا یعنے نا امید رحمت خدا سے پانچوین اُسکو مقتدا اور پیشوا تمام اشقیا اور
بدبختون کا کیا چھٹے تا ابد یعنے ہمیشہ اُسکو ملعون کیا ساتوین دولت معرفت کی اُس سے چھین لی آٹھوین
دروازہ توبہ کا اُسپر بند کیا نوین اُسکو خیر سے خالی رکھا چنانچہ ممکن نہین کہ کوئی نیکی اُس سے عمل مین آوے
دسوین خطیب اُسکو اہل دوزخ کا کیا تو آگ مین اُنکو رحمت الٰہی سے نا امید کرے پھر حضرت جبرئیل علیہ السلام
نے طاؤس کے سر کے بال پکڑ کر بہشت کے دروازے سے کھینچا اور اُس ہاتھ مین مور کے چھ سو بازو تھے
طرح طرح کے رنگ کے ساتھ ملائکہ اُسپر مسلط تھے وہ بازو اُس سے لے لیے اور یہ دو بازو اُس کو
چھوڑ دیے اور پانون اُسکے بشومی یا مردی لانے شیطان کے مسخ کر دیے اور اُسکو بہشت سے باہر کیا
پھر سانپ کو آگے لائے اور اُسوقت سانپ کے چار پانون تھے اونٹ جیسے زبرجد سبز کے ملون بالوان
رنگ سبز اور سرخ اور زرد ہر ایک رنگ اُسکا مانند آفتاب چمکتا تھا اور دانت اُسکے مانند خوشۂ مروارید
کے دمکتے تھے اور زبان مشک کی تھی اور پیٹھ چاندی کی اور پیٹ سونیکا اور گردن زبرجد کی اور سر
یاقوت کا حاصل یہ کہ تمام بدن اُسکا مسخ کر دیا اور شیطان کو کہ اسنے منھ مین لیا تھا اسمین زہر ہلاہل
بھر دیا اور اُسکو بھی بہشت سے نکالدیا اور فرمایا کہ جو منشا اِس گناہ کا تو ہوا تھا خوار و ملول نسار ہو اور
خاک کھایا کر پھر جناب ایزدی سے خطاب آیا کہ ای فرشتو آدمؑ کے سر کے بال شاخ درخت سے کھول دو اور
بہشت سے نکال دو جب حضرت آدمؑ نے سُنا تو کہا الٰہی تو نے مجھے تمکین اپنے ید قدرت سے پیدا
اپنی روح مجھ مین پھونکی اور ملائکہ کو میرے سجدے کے واسطے حکم فرمایا اور مجکو ساکن بہشت کیا
نکو میان کرامت فرمائین ایک ذلت کیساتھ کہ مجھسے ہوئی سب سے باز رکھتا ہے فرمان
اِس میرے بندہ آدم کو انکو کھینچتے لے چلے پھر حضرت آدم ایک درخت سے لپٹے اور کہا الٰہی
باہر کرتا ہے اور مجکو اسکی مفارقت کی طاقت نہین ہے پھر خطاب آیا کہ اسکو لیجاؤ پھر انکو
پھر ایک درخت مین ہاتھ ڈالی اور کہا الٰہی اوسنے وعدہ کیا تھا کہ تیرے فرزند دن
پیدا کرونگا اور زمین سے ادریس کو مقام عالی پر لاؤنگا اور نوح کو طوفان مین کشتی
کر اور میرے حال پر بخشش فرما خطاب آیا کہ یہی آدم کو لیچلے پھر حضرت
لیا اور دیدہ غمدیدہ اپنے سے آنسو بہانے لگے اور کہا خداوندا
پر لاؤنگا اور زمین سے ایک کو خلیل کرونگا اور اُسکے فرزندون
ہوگا اور اُسکے پھر کلام ہونگا واسطے اُنکی حرمت کی میرے ادب
پر چلے پھر حضرت آدم نے ایک اور درخت کو پکڑ لیا اور کہا
ہوگا کہ نام اُسکا محمد بن عبداللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ہوئے

ہوگا اور اسکو اپنا حبیب کرونگا اور سب نبیون سے اسکا مرتبہ عالی ہوگا بحق اسکے میرے حال پر رحم کر خطاب
رب الارباب سے پہونچا کہ اے ملائکہ اس بندے کے ساتھہ نکوئی کرو اور اسکے ساتھہ ملایمت اور نرمی سے پیش آو
کہ اب اسنے ایسے شفیع سے شفاعت چاہی ہے کہ جو کچھ چاہے اسکی برکت سے پاوے پھر حضرت آدم علیہ السلام کو
ازروی لطف اور مہربانی کے فرمایا کہ اے آدم تو زمین پر جا کہ مینے تجکو واسطے خلافت اور امارت زمین
کے پیدا کیا ہے کہا یارب جاتا ہون اگر میری توبہ قبول کرے اور بہشت مین پھر پہونچا دے فرمایا ہان حضرت
آدم بہشت عنبر سرشت سے باہر آئے اور حضرت جبرئیل انکے ساتھہ آئے حضرت آدم نے پوچھا کہ زمین پر
میرے ساتھہ کون ہوگا حضرت جبرئیل نے اسوقت کہا کہ دہی درخت حضرت آدم کمال غمناک ہوے
کہ جدائی دوست پر وصال دشمن ور زیادہ ہوا پھر کہا اے جبرئیل مجکو چھوڑ کہ مین ساتھہ ملائکہ پروردگار
کے وداع کرون ڈرتا ہون کہ پھر انکے ساتھہ ملاقات میسر ہووے یا نہین پھر حضرت آدم نے ایکطرف
منھ کر کر کہا السلام علیکم یا ملائکۃ اللہ استودعکم واقرا علیکم السلام یعنی مین اب زمین پر
جاتا ہون اور تمکو خدا کو سونپا لیکن تمسے یہ میری درخواست ہے کہ عاصی عابد نہ کہنا بلکہ عاصی ناسی کہنا
کہ ازروی نسیان مجسے عصیان واقع ہوے پھر حضرت آدم اور حضرت حوا اور شیطان اور مور اور سانپ
کو جدا جدا زمین پر لائے چنانچہ حضرت آدم کو ہند مین سراندیپ پر اُتارا اور حضرت حوا کو جدے مین
اور وہ ایک پہاڑ ہے کہ بلندی اسکی ساتھہ آسمان کے سب پہاڑون سے زیادہ ہے اور تفسیر زاہدی مین ہے
کہ حضرت حوا جدہ مین دریا کے کنارے پر گرپڑین اور سراندیپ سے جدہ سات سو فرسنگ کی راہ ہے اور
شیطان کے مکان مین اختلاف ہے بعضے کہتے ہین کہ آبلہ بصرہ پر اُتارا اور نفحات الانس مین ہے کہ آبلہ
بصرہ ایک شہر ہے بصرہ سے چار فرسنگ کی راہ پر اور بعضے کہتے ہین کہ شیطان منسان پر اُترا اور اغلب
یہ ہے کہ شیطان کے اُترنے کی جگہ معین نہین کسواسطے کہ جسم لطیف کو مکان کی حاجت نہین ہے اور مور
حبش کی زمین پر اور بعضے کہتے ہین کہ کابل کی زمین پر اور سانپ کو صفہان پر اور تا قیام قیامت
اور انسان اور سانپ کے درمیان مین عداوت ڈالی پھر جبرئیل نے قصد جانیکا کیا
السلام دل تنگ ہوے اور رونے لگے اور کہا تو اب مجھسے جدا ہوتا ہے نہین جانتا
یا نہین جبرئیل نے کہا تو بندہ گنہگار ہے مین فرشتہ فرمانبردار ہون حض
ہوگئے حضرت آدم کو غم پر غم اور الم پر الم ہوا مرتبہ کہ خاک اُٹھا
بن منبہ نے لکھا ہے کہ حضرت آدم پہاڑ پر کہ ہند کی روی زمین
سے ندیان سراندیب مین جاری ہوگئین لکھا ہے کہ اس م
اور روایت ہے کہ اضطراب نے اتنا انہین اثر کیا کہ گوشت
جاتا رہا اور ہڈیان نکل آئین پھر وحوش اور طیور اور

غذا پرسی کے واسطے جانور ہر نوع انمین سے حضرت آدم کے پاس آتے تھے اور غذا پرسی کرتے تھے اور حضرت
آدم بسیاری گریہ سے سر نہ اُٹھاتے تھے آخر الامر وحوش اور طیور انکے پاس سے بھاگ گئے اور کہنے لگے
کہ مبادا شومی عصیان آدم کی سے ہمکو کچھ آسیب پہونچے جب حضرت آدم علیہ السلام نے یہ بات سُنی
اندوہ گریہ اُنکا زیادہ ہوا اور کہا اے پروردگار مجکو سرزنش اور ملامت اہل آسمان کی کم نہ تھی کہ اہل زمین
کی اُسکے ساتھ جمع ہوئی الٰہی اب مجھے واسطے اپنی عزت کے خوار نہ کر اور ساتھ ذلت گناہ کے شرمسار
نہ فرما حضرت آدم کے اس کہنے سے اللہ تعالیٰ کو رحم آیا اور توبہ اُنکی قبول کی۔ حذیفہ اور ابن الیمان نے
حضرت رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ جب حضرت آدم زمین پر اُترے اُنکی عورت
سے جنت کے پتے لپیٹے ہوے تھے وہ دنیا کی ہوا سے خشک ہوکر گر پڑے اور ہوا نے زمین پر متفرق کر دیا
کہ اُن پتون کا اثر قیامت تک رہیگا چنانچہ اگر اور صندل اُنھین پتون سے ہے اور مشک جانور چوپایہ
سے نکلتا ہے کہ وہ جانور ختن کے مانند ہے کہ اُسنے اُن پتون کو چرا تھا حق تعالیٰ نے اُسنے اُسکی ناف
مین مشک پیدا کیا اور یہ خاصیت اسکی نسل مین باقی رہی جب فصل بہار مین جنگل مین چرتا ہی خاصیت
اُن برگ بہشتی کی اسکی اصل مین ظاہر ہوتی ہے اور وہ جانور ان تین جگہ کے سوا زمین چین مین اور
سعد مین اور تبت مین کسی نے کہا یا رسول اللہ عنبر بھی دریائی جانور مین سے پیدا ہوتا ہے فرمایا ہان
اس طرح سے ہے کہ پہلے وہ جنگلی تھا اور ہند مین چرا کرتا تھا اُسنے اُن پتون مین سے کھا لیا پھر
حضرت جبرئیل اُسکو جنگل سے دریا مین لیگئے اور وہ ایک بڑا جانور ہے دریائی چنانچہ بری اُسکی ہزار
گز کی ہے اور ہر بار کہ عنبر اُس سے نکلتا ہے ایک ہزار یا پنجسو رطل اُسکا وزن ہوتا ہے **فصل چوتھی**
در پیش آنا محنتون کا دنیا مین حضرت آدم اور حضرت حوا کو کشف الاسرار مین تحت آیہ حافظوا علی
صلوٰۃ الخ لکھا ہے کہ پہلے جسنے صبح کی نماز پڑھی حضرت آدم علیہ السلام تھے جب آسمان سے زمین پر
تھوڑا سا دن باقی تھا کہ روشنی دن کی دکھائی دیتی تھی اور ایک لحظہ آرام پایا تھا کہ آفتاب
حضرت کو اندوہ درد پیدا ہوا کہ حضرت آدم علیہ السلام نے ہرگز رات نہ دیکھی تھی اور
ندگی مشقت نہ کھینچی تھی یکایک جو اُس ظلمت کو دیکھا کہ تمام عالم مین پھیل گئی اور
تا ے ... راُس اندھیرے مین آہ آہ کرتے اور منھ آسمان کیطرف کر کر مناجات
ن غمخواران اور نخستین ہمہ گزندگان حضرت آدم تھے کہ بنیاد
نہ آدم نے رکھی اور درد مہاجرت سے نوحہ کرنا اور آدھی رات
ن قضا و قدر جریدہ صبح کو بر روے کار لائے اور بشارت
لے نورانی پہنائے حضرت جبرئیل نے حضرت آدم کو
کعت نماز شکریہ کی ادا کر ایک تقریب شکر گذری شب

ہجرت اور فرقت کے اور دوسری شکریہ ہونے صبح دولت وصلت کے حضرت آدم نے بزبان حال کہا
فرد وصل آمده از بیم جدائی رستم + با دلبر خود بکام دل بنشستم + اور اول نماز پیشین یعنی ظہر کہ جسنے ادا
کی حضرت ابراہیم خلیل تھے کہ جبکہ اُنکو فرمان ذبح فرزند کا صادر ہوا اور خواب اُنکو دکھائی دیا حضرت
ابراہیم نے اپنے تئین فرمانبردار کیا اور جان عزیز فرزند کو بحکم فرمان خداوند کے نثار کیا مالک العرش
نے اپنے فضل سے ندا دی اور حضرت اسمٰعیل کے واسطے فدیہ بھیجا اُسوقت آفتاب زوال سے گذر
ا حضرت خلیل اللہ نے دیکھا تو چار حال دیکھے ہر حال مین ایک خلعت اور ایک رفعت پائی اُس
کم شکریہ باندھکر ساتھ خدمت حضرت ربوبیت کی مشغول ہوے اور چار رکعت نماز گزارین
ر اُن چار خلعت کی ایک یہ شکر توفیق اور دوسری لشکر تصدیق تیسری لشکر ندا چوتھی لشکر خدا اور
ل جسنے کہ چار رکعت نماز عصر پڑھی حضرت یونسؑ تھے کہ اُس نور دیدہ بندہ نیک پسندیدہ نے بیچ
لم ماہی کے اور اُس مچھلی نے بیچ شکم اور مچھلی کے قعر دریاے عمیق مین فریاد کی کہ لا الٰہ الا انت
سُبحانك انی کنت من الظالمین یعنی نہین ہے کوئی معبود لائق پرستش مگر تو پاک ہے تو تحقیق مین تھا
ظلم کرنیوالون سی بفرمان الٰہی اُس تاریکی اور سیاہی مین جگہ اُس مچھلی کا مثل آئینہ کے ہوگیا اور کمال
صفائی کے سبب حیوانات دریا کو بصورتہاے عجیب دیکھا جب فضل ایزدی سے اُسکی مدد پہونچی اور
زندان دریاے صحرا مین خرامان ہوے اُس ساعت مین وقت نماز عصر تھا حضرت یونس نے اپنے
تئین دیکھا کہ چار تاریکیون سے مین نے رہائی پائی تاریکی ذلت سے اور تاریکی شب سے اور تاریکی آب
سے اور تاریکی شکم ماہی سے اس شکریہ مین چار رکعت نماز کی ادا کی اور اول جسنے کہ نماز شام گزاری
حضرت عیسےٰ علیہ السلام تھے کہ جب اُس پاک طینت پاک فطرت نے شکم مادر مین توریت اور انجیل پڑھی
اور گہوارہ مین کلام کیا اہل ضلالت اور بطالت کو اُس سے عجب آیا اور کہا فرزند بغیر باپ کے نہین
پیدا ہوتا ہے اور وجود مولود کا بغیر موجود ہونے مان اور باپ کی بعینہٖ ہے اور جو کچھ کہنا تھا سو کہا اور راہ
ضلالت اور گمراہی کی اختیار کی اور قوم مین جاکر ثالث ثلاثہ کے معتقد ہوے اور اس معنی سے غافل
کہ وہ بے پدر فرزند پیدا کرتا ہے اور طفل کو گہوارہ مین گویائی دیتا ہے حضرت جبرئیل آ
تیری قوم اسطرح کہتی ہے اور یہ خالق زمین و آسمان اس گفتگو سے پاک ہے اُس ساعت
تھا حضرت عیسےٰ علیہ السلام اُٹھے اور خداے تعالیٰ سے عفو اور رحم
ایک رکعت سے دعوے ربوبیت اپنے مین سے دور کیا کہ تو ہے
اور ساتھ دوسری رکعت کے نفی الوہیت کی مان سے کی کہ تو
اور ساتھ تیسری کے اقرار بوحدانیت کردگار کہ یگانہ اور
عشا پڑھین موسیٰ علیہ السلام تھے نواختہ بے عیب

انکی حضرت شیب کے ساتھ بسر ہوئی اور زمین مدین سے باہر آئے تو قصد مسکن اور اندیشہ وطن کیا
جب ایک منزل راہ چلے تو رات ہوگئی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دیکھا اور خیال کیا کہ ظلمت کا
دامن آفاق مین کھنچا ہوا ہی اور باد عاصف اُٹھی ہوئی ہی اور مینھ اور گرجنا اور بجلی موجود ہی بھیڑ یا گلہ مین
پڑا ہی اور اُنکی عیال کو درد زہ شروع ہی تمام عالم انکے واسطے خروش مین آیا اور دریا جہان کی جوش مین
اُس شب مین آگ پتھر مین نرہی اور تمام روی زمین پر ایک چراغ روشن نہوا حضرت موسیٰ اُسوقت
عاجز تھے کہ کون بیٹھا ہی اور کون اُٹھا ہی اور کون آرام مین ہی اور کون گریان ہی سر زانو پر رکھے ہوے
نہایت حیران اور نہایت پریشان بیٹھے تھے ناگاہ نظر کی بجانب طور اور دیکھا ایک شعلہ نور اور سُنی
ندائے رب غفور کہ انی انا اللہ یعنی تحقیق مین اللہ ہون حضرت موسیٰ علیہ السلام کو چار غم تھے غم عیال
اور غم فرزند اور غم برادر اور غم دشمن فرمان آیا کہ اے موسیٰ غم نہ کھا اور اندوہ مت لیجا کہ چھڑانیوالے
غمون کے اور دور کرنے والے اندوہون کے ہم ہین حضرت موسیٰ اُٹھے اور اس ساعت مین چار رکعت
نماز ادا کی اور تفصیل زائل ہونے اُن چار غمون کی کہ جسکے شکریہ مین چار رکعتین گزارین معارج النبوۃ
مین مذکور ہی ابن عباس نے روایت کی ہی کہ حضرت آدم بہشت کے آرام اور نعمتون کے جاتے رہنے سے
دو سو برس تک روئے اور سو برس تک حضرت آدم نے حضرت حوا کے ساتھ نزدیکی نہین کی اور چالیس
دن رات کھانا نہین کھایا ایک روایت سے چالیس برس تک کھانے پینے کی طرف رغبت نہ کی اور بعد
جاتے رہنے دولت وصال کے تین سو برس تک سر نہ اُٹھایا اور ایک مدت مدید برہنہ اور گرسنہ گزران
کی اور سبب اختلاف ہوا کے انکے بدن کو آزار پہونچتے تھے لیکن سبب اُسکا نہ سمجھتے تھے کہ بہشت کی خو کردہ
تھے ایکدن حضرت جبرئیل امین بفرمان رب العالمین زمین پر آئے اور حضرت آدم سے احوال پوچھا کہ
حضرت آدم نے کچھ برسبیل حکایت نہ بطریق شکایت بیان کیا حضرت جبرئیل نے کہا یہ بسبب عریانی اور تن
برہنگی کے ہے پھر یہ حال جاکر حق تعالیٰ سے عرض کیا حق تعالےٰ نے انکے واسطے دو جوڑے بھینسونکے اور
...ی کے اور دو دانٹون کے اور دو گایون کے بہشت سے بھیجے کہ اُنسے بچے پیدا ہوے پھر اُنکے ذبح
... مامور ہوے اور ایک اُنہین سے ذبح کیا اور اُسکی پشم کو حضرت حوا نے کاتا اور حضرت
... سطے ایک پیراہن اور حضرت حوا کے لیے ایک اوڑھنی درست کی اور جاتے رہنے
... الت کرتی ہی کہ پہننا لباس کا بعد ملاقات حضرت آدم اور حضرت حوا
... ایام جدائی مین ہوا ہو کہ حضرت جبرئیل نے پشم حضرت آدم سے
... مین مذکور ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ اور کہتے ہین کہ جب حضرت
... ت پائی حضرت جبرئیل نے کہا کہ مین تم مین کچھ اضطراب
... دم نے کہا ایسا گمان کرتا ہون کہ میرے پوست اور گوشت

مین چیونٹیان سی حرکت کرتی ہین حضرت جبرئیلؑ نے کہا کہ اسکو بھوک کہتے ہین حضرت آدمؑ نے کہا یہ کسطرح دفع ہووے کہا جاؤ اسکا علاج تجھپر روشن کرتا ہون یہ کہکر نظر سے غایب ہوگئے تھوڑی دیر کے بعد پھر آئے اور لال گھانس اور ایک روایت سے سیاہ بھی اور لوہا اور ایک ہرن اور اسکی چوب اور خایسک یعنی ہتھوڑی اور زنبور یعنی دست پناہ لاکر حضرت آدمؑ کو دیے اور ایک چنگاری آگ کی جہنم سے لیکر جب حضرت آدمؑ کی ہاتھ مین دی وہ چنگاری اڑگئی اور دریا مین جا پڑی پھر حضرت جبرئیلؑ نے اسکو دریا سے نکالکر حضرت آدمؑ کے ہاتھ مین دیا پھر اوڑکر جا پڑی چنانچہ سات دفعہ حضرت جبرئیلؑ نے اسکو نکال نکال کر دیا اور وہ جا جا پڑی خواجہ عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہو کہ آگ دنیا کی ایک جزو ہر ایک کم سو جزو اس چنگاری جہنم سے کہ سات دفعہ دریا مین دھوئی گئی تھی جب حضرت جبرئیلؑ نے ساتوین بار اس آتش جہنم کو حضرت آدمؑ کے ہاتھ مین دیا وہ آگ حضرت آدمؑ کے ہاتھ مین گویا ہوئی اور کہا کہ مین تیری تابعداری نہین کرنے کی بلکہ تیری اولاد سے گناہونکا بدلہ لونگی حضرت جبرئیلؑ نے کہا یہ سچ کہتی ہی لیکن مین اسکو بند کردیتا ہون تا تمکو اور تمھارے فرزندون کو اس سی نفع پہونچے پھر اس آگ کو لوہے اور پتھر مین قید کیا کہ قیامت تک آدمیون کو اس سی فائدہ ہوگا پھر حضرت آدمؑ نے بموجب بتلانے جبرئیلؑ کے آلے بنائے اور اول جسنے کہ پہننے کے کپڑے اور لوہے کے اوزار بنائے اور درست کیے حضرت آدمؑ تھے پھر حضرت جبرئیلؑ حضرت آدمؑ کے لیے ایک تھیلی لائے کہ اس مین تین دانے گیہون کے تھے اور کہا اس مین سے دو تمھارے واسطے ہین اور ایک حوّا کا ہو چنانچہ یہ نص باب میراث مین واقع ہوا کہ للذکر مثل حظ الانثیین ۵ یعنے مرد کے دو حصہ ہین اور عورت کے واسطے ایک حصہ اور وزن ہر دانہ گندم کا آٹھ سوا اٹھاسی درم کا تھا حضرت آدمؑ نے کہا اسکو کیا کرون کھالون کہا نہین رکھ چھوڑو کہ اس سی تمھاری بھوک دفع ہوگی پھر اس گائے کو ہل کے ساتھ جوڑکر زمین پر ہانکنے لگے تو زمین پھٹی گاؤ کہ چندین مدت بہشت مین راحت کے ساتھ چری تھی اور اس کام کی محنت نہ دیکھی تھی اور کسیطرح کا رنج نہ اٹھایا تھا چلانے لگی اور آنکھون سے آنسو بہانے لگی حضرت آدم علیہ السلام نے ایک لکڑی اسکو ماری گائے نے فریاد کی اور کہا مجکو تو نے کیون مارا حضرت آدمؑ نے کہا تو نے میری نافرمانی کی گائے نے کہا جو کہ نافرمانی کرے لکڑی کھائے سچ ہے حضرت آدمؑ نے جانا کہ اس مین اشارہ میری طرف ہو اس رو سے کہ بیہوش ہوگئے حضرت جبرئیلؑ آئے اور کہا حق سبحانہ تعالے فرماتا ہو کہ ابتدائی حال غایت عظمت اور جلال سے فرشتون نے تجکو سجدہ کیا آخر کار گائے نے تجکو الزام دیا اور وہ موافقت کے سبب تھا اور یہ مخالفت کے باعث حضرت آدمؑ جب اس اشارت سی خبردار ہوے گائے اپنی گفتار سے باز رہکر چلنے لگی اور زمین کو کھیتی کے قابل کردیا پھر وہ تخم والے حضرت آدمؑ کے حصہ مین گیہون پیدا ہوے اور حضرت حوا کے حصہ مین جو اسجگہ سے صاحب شریعت گیہون کو جو کی

نسبت فضل جانکر صدقہ فطر مین گیہون نصف پیمانہ اور جوایک پیمانہ کہتے ہین حضرت آدمؑ حق تعالےٰ کے آگے روے اور کہا الٰہی تخم ایک زمین ایک آب وہوا ایک میری کھیتی سے گیہون پیدا ہوے اور حوّا کی کھیتی سے جو فرمان آیا کہ پہلے مخالفت میرے امر کی حوا نے کی تھی کہ اطاعت فرمان شیطان سے گندم نما جو فروش ہوئی جزا اعمال کی موافق افعال کے ہے القصہ جب آتش گرسنگی نے شکم حضرت آدمؑ مین شعلہ مارا کہا اے جبرئیلؑ ان گیہون کو پیٹ بھر کھاؤن حضرت جبرئیلؑ نے کہا کہ باوجود اسکے کہ اس درخت کے واسطے یہ تمام محنت اور الم کھینچے اور درد وغم دیکھے اُسپر اتنی شتابی کرتے ہو صبر کرو کہ ابھی کام درپیش ہے حضرت آدم علیہ السلام بہت روے اور جانا کہ یہ مشقت نافرمانی کے سبب ہی صبر کیا تا آنکہ گندم کے خوشہ توڑے اور چاہا کہ کھاوین حضرت جبرئیل نے پھر کہا کہ ابھی صبر کرو کہ یہ خشک ہولین پھر حضرت آدمؑ نے ساتھ تعلیم حضرت جبرئیل کے اوکھلی بنائی اور گیہوان اکٹھے کر کر اُس مین کوٹے کہ دانے بھُس سے جدا ہوے پھر اُنکو چکی مین پیسا اور اُس آٹے کا خمیر کیا حضرت آدم ہر دفعہ کہ ایک صورت نور کی دیکھتے چاہتے تھے کہ کھاوین حضرت جبرئیلؑ انکو منع کرتے تھے پھر حضرت جبرئیلؑ نے کہا کہ گڑھا کھودو اور لکڑیان جمع کرو اور آگ جلاؤ حضرت آدمؑ نے یہ سب باتین کین پھر حضرت آدمؑ نے کملچے پیڑے بنا کر آگ مین ڈالے اور بعضے کہتے ہین کہ روٹیان بنا کر تنور مین پکائین کہ طول اور عرض ہر ٹکیا پانچسو گز کا تھا جب تنور سے باہر نکالین چاہا کہ کھاوین حضرت جبرئیلؑ نے کہا ذرا اور صبر کرو پھر کھانا حضرت آدمؑ نے کہا سبحان اللہ جب اتنی محنت اور مشقت کرے تو ایک لقمہ کھاوے اور رو دسنے اور ایک روایت مین ہے کہ حضرت جبرئیلؑ نے کہا کہ اے آدمؑ تین ساعت دن باقی ہے اتنا تامل کرو کہ آفتاب غروب ہو جاوے اور روزہ کھولنے کا وقت آجاوے حضرت آدمؑ نے اسکے ثواب سے سوال کیا کہا خداے تعالےٰ اس عمل سے تین دولتین عطا فرمائیگا ایک یہ کہ تمکو بخش دیگا اور تمپر عذاب نکریگا دوسرے یہ کہ تمسے خوش ہوگا ہرگز تمھارے اوپر غضب و غصہ نہین کریگا تیسرے یہ کہ تمکو بہشت مین لائیگا پھر ہرگز باہر نہ کریگا حضرت آدمؑ نے پوچھا کہ یہ بزرگیان خاص میرے لیے ہین کہا جو تمھاری اولاد مین سے اسکے ساتھ عمل کریگا اسکو بھی یہ بزرگیان عنایت ہونگی جب شام ہوئی اور وقت آن پہونچا آدمؑ نے چاہا کہ کھاوین حضرت جبرئیلؑ نے کہا کہ حوا کا حصہ جدا کر دو تا مین اُسے پہونچا دون حضرت آدمؑ نے اُنکا حصہ جدا کر کر بھیجدیا اُسدن سے نفقہ عیال کا مردون کے ذمہ مقرر ہوا جب کہ آدمؑ نے کھانا کھایا اور اپنے باطن مین ایک دغدغہ دیکھا حضرت جبرئیل سے پوچھا کہ اسکا سبب کیا ہے کہا اسکو پیاس کہتے ہین کہا تسکین اسکی کیونکر میسر ہووے حضرت جبرئیلؑ گئے اور ایک چیز کھودنے کی انکو لا کر دی اور کہا کہ اس سے زمین کھودو حضرت آدمؑ نے کھنیون تک زمین کو کھودا پانی اچھا اور میٹھا اُسمین پیدا ہوا اور حضرت آدمؑ نے اُس مین سے پانی پیا جب حضرت آدم کو قرار آیا پھر اپنے باطن مین انکو کچھ معلوم ہوا

کہا اے جبرئیل یہ کیا ہے کہ میرے اندر حرکت کرتا ہے حضرت جبرئیلؑ نے کہا کہ مین اسکو نہین جانتا حقتعالی نے ایک فرشتہ کو بھیجا کہ اسنے انکو انکو دونون پانون کے درمیان مین مسح کیا اس کیفیت سے وہ اذیت انسے دفع ہوئی اور انکے دماغ مین بدبو پہونچی کہتے ہین کہ اس بدبو کے غم سے ستر برس تک رویا کئے فصل پانچوین ذکر توبہ کرنے حضرت آدم اور حضرت حوا علیہما السلام کے معارج النبوۃ مین نقل کیا ہے کہ جب حضرت آدم نے تین سو برس ساتھ گریہ وزاری کے گذارے اور کہا کیے کہ الٰہی تو آگاہ ہے کہ یہ عصیان از روے نسیان مجھسے واقع ہوا ملک العلام نے بطریق الہام کلمات طیبات اعلام فرمائے کہ سبب قبول توبہ انکی کے ہوے علما کو تعین ان کلمات مین چند قول ہین قدوۃ الاصحاب عمر ابن خطاب نے حضرت رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وسلم سے نقل کیا ہے کہ حضرت آدم نے کہا خدا وندا واسطے حرمت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے میرا گناہ بخش حق تعالی نے فرمایا اے آدمؑ تو نے محمد کو کہان سے جانا کہا الٰہی جسدن کہ تو نے مجکو پیدا کیا تھا اور میرے بدن مین تو نے روح ڈالی تھی اور مین نے آنکھ کھولی تھی تو ساق عرش پر لکھا دیکھا تھا لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ مین نے جانا کہ وہ گرامی ترین مخلوقات ہے کہ اسکا نام تیرے نام بزرگ کے پاس ہے خداے تعالے نے فرمایا قسم ہے عزت اور جلال اپنے کی کہ وہ آخر پیغمبرون کا ہے اور تیری اولاد مین سے ہوگا اگر وہ نہ ہوتا تو تجکو مین پیدا نہ کرتا اور اس وسیلے کے سبب مین نے تجکو بخشا اور گناہ تیرے سے درگذرا اور امیر المومنین علی ابن ابیطالب علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ وہ کلمات یہ تھے لا الہ الا انت سبحانک وبحمدک رب عملت سوء وظلمت نفسی فاغفر لی فانت خیر الغافرین لا الہ الا انت سبحانک وبحمدک رب عملت سوء وظلمت نفسی فتب علی انک انت التواب الرحیم اور حسن بصری اور سعید خدری اور مجاہد اور عکرمہ کہتے ہین کہ وہ کلمات یہ تھے ربنا ظلمنا انفسنا وان لم تغفر لنا وترحمنا لنکونن من الخاسرین چنانچہ قرآن بھی اسکے ساتھ ناطق ہے یعنے اے پروردگار ہمنے ستم کیا اوپر نفسون اپنے کے ساتھ نافرمانی کے اگر نہ بخشے گا تو گناہ ہمارے اور نہ رحم کریگا ہمپر البتہ ہونگے ہم زیانکارون سے جب یہ کلمات حضرت آدم کی زبان پر جاری ہوے اور حضرت آدم علیہ السلام نے ان کلمون کو پڑھا حق تعالے نے ایک یاقوت سرخ جنت سے بھیجا تا اسکو خانہ کعبہ کی جگہ رکھین اور وہ یاقوت مقدار خانہ کعبہ کے تھا اسمین دو دروازے تھے ایک مشرق کی طرف اور ایک مغرب کی طرف اور اوسکے بیچ مین ایک نور کی قندیل

[illegible]

لٹکی ہوئی تھی کہ اُسکو بیت المعمور اور ضراح بھی کہتے ہین اور وہ ایسا صاف اور شفاف تھا کہ اندر سے اُسکے باہر اور باہر سے اندر سب معلوم ہوتا تھا اور اُسکے اوپر ایک خیمہ زبرجد کا برپا تھا اور طنابین اُسکی سونے کی تھین اور معارج النبوۃ مین عرائس سے نقل کی ہے اور تفسیر بحر المواج مین بھی مذکور ہے کہ جسوقت حضرت آدمؑ زمین پر آئے قد اُنکا آسمان تک تھا یعنے جب کھڑے ہوتے تو سر اُنکا آسمان کو لگتا اور تسبیح فرشتون کی سنتے تھے اور عجائبات آسمان کے دیکھتے تھے جب اُنکے قد کی درازی کم ہوئی اور بقدر ساٹھ گز کے اُنکا قد ہوا تو اُنکو فرشتون کی تسبیح سنائی دینے سے رہ گئی اُنھون نے دعا کے ہاتھ اُٹھائے اور اللہ تعالی سے اپنی وحشت کی شکایت کی حق تعالی نے ایک یاقوت کا گھر بہشت سے کہ اُس مین دو دروازے زمرد کے تھے اُتارا کہ اُسکی تمام تعریف اوپر ہو چکی ہے القصہ جب پھر وحی آئی کہ اے آدمؑ میرا ایک گھر ہے وہان جا اور اُسکا طواف کر چنانچہ میرے فرشتے اُس جگہ آتے ہین اور طواف کرتے ہین تا تیری دعا قبول ہووے اور ذلت تیری مغفور اور رنج تیرے خوشی کے ساتھ مبدل ہون پھر حضرت آدمؑ نے زمین ہند سے وہان کا قصد کیا اور اللہ تعالی نے ایک فرشتے کو بھیجا کہ حضرت آدم کو راہ بتاتا جاوے حضرت آدمؑ روانہ ہوے اور جس جگہ پر اُنکا قدم مبارک پڑتا تھا اور وہ آرام لیتے تھے وہ جگہ سبز خرم ہو جاتی تھی اور کہتے ہین کہ حضرت آدمؑ کے ایک قدم سے دوسرے قدم تک تین دن کی راہ ہوتی تھی اور ایک روایت سے پچاس فرسنگ جب آدم بہ تعلیم جبرئیلؑ اعمال حج اور زیارت خانہ کعبہ کی بجا لائے ساتھ اشارہ حضرت جبرئیلؑ کے حضرت آدم کوہ عرفات پر آئے اتفاقا حضرت حوا بھی جدے سے طلب آدمؑ مین چلی آتی تھین اور سالہا سال سے جدائی کی محنت دیکھی تھی اور شدت اشتیاق کی کھینچی تھی اور بواسطہ تصرف آب و ہوا اور تاب آفتاب کے اُنکے بشرۂ مبارک نے تغیر پایا تھا سو برس کے بعد باعتبار صحیح ترین اقوال عرفات مین ملاقات کی اور حضرت آدم نے حضرت حواؑ کو اور حضرت حواؑ نے حضرت آدمؑ کو پہچانا اسی سبب سے اُس مقام کا نام عرفات رکھا ہے اور اسدن کا نام روز عرفہ ہوا پھر دونون نے مراجعت کی فرشتون نے حضرت آدم سے سوال کیا کہ اب تمھاری کیا آرزو اور تمنا ہے کہا رحمت اور مغفرت خداے تعالی عز اسمہ اِس سبب سے اُس جگہ کا نام منی ہوا پھر ساتھ قبول توبہ اور مغفرت اور رحمت کے مشرف ہوے پھر اُنھون نے واسطے مراجعت سراندیپ کے خداوند مجیب سے درخواست کی جب اُنھون نے رخصت پائی تو اُسی جگہ بازگشت کی بروایت مجاہد چالیس دفعہ حضرت آدم ہندوستان سے کعبہ کی زیارت کے واسطے پیادہ پا تشریف لائے اور چالیس حج کیے مجاہد سے پوچھا کہ حضرت آدمؑ کے پیادہ چلنے کا کیا سبب تھا کہا کونسی سواری اُنکا بوجھ اُٹھا سکتی ہے قسم کھائی کہ ایک قدم اُنکا تین دن رات کی راہ تھی اُسوقت تمام روے زمین پر سواے بیت المعمور کے کہ مذکور ہوا کوئی گھر نہ تھا تفسیر زاہدی مین لکھا ہے کہ علی ابن الحسین امام زین العابدین نے فرمایا ہے کہ حضرت آدم

تھے

ہند سے مکے کو چار سو بار گئے چالیس دفعہ حج کے واسطے اور باقی عمرہ کے لیے اور بعد دو سو برس کے
حضرت حوا کے ساتھ ملے اور تفسیر زاہدی مین اور تفسیر مدارک وغیرہ مین ہی کہ بیت المعمور
طوفان حضرت نوح کے تیسرے یا چوتھے یا ساتوین آسمان پر لے گئے اور اوسکو خانہ کعبہ کے مقابل
زمین پر بنا ہی رکھا ہے اور ہر روز ستر ہزار فرشتے نئے اُسکا طواف کرتے ہین جو کہ ایک بار طواف
کر چکتے ہین دوبارہ نہین آتے ہین اور عبد اللہ ابن عمر اور مجاہد نے نقل کیا ہی کہ دو ہزار برس پہلے
پیدائش زمین پر سے پانی پر مجوف کف یعنی درمیان سے خالی گھر کی شکل موجود تھے زمین کو نیچے
سے اُسکے بچھایا اور قتادہ کہتا ہی کہ دو ہزار برس پہلے زمین کے پیدا ہونے سے خانہ کعبہ کو بنایا تھا
اور طواف کرتے تھے اور انوار التنزیل مین تفسیر قول اللہ انّ اول بیت وضع للناس للذی ببکۃ
مبارکاً وھدی للعٰلمین مین روایت کیا ہی کہ پیغمبر سے پوچھا اول گھر کہ واسطے عبادت کے بنا
کونسا ہی فرمایا کہ وہ مسجد الحرام ہے اُسکے بعد بیت المقدس تھوڑی مدت کے بعد پوچھا کہ ان دونوں کے
درمیان مین کتنی مدت کا فاصلہ تھا فرمایا کہ چالیس برس کا اور بعضون نے روایت کی ہی اول جسکو
حضرت ابراہیم نے بنایا ہی اور ابن عباس کہتے ہین پہلے وہ گھر بنا کہ جسکو حضرت آدم نے بعد گاری
بنا کیا پھر ایک مدت کے بعد جو وہ ٹوٹ پھوٹ گیا حضرت ابراہیم نے درست کیا دوبارہ پھر جو خراب ہوا
ایک قوم تھی قبیلہ جرہم سے کہ حضرت اسماعیل علیہ السلام کی پہلی بی بی اُن مین سے تھی انھون نے
بنایا سہ بارہ پھر جو ویران ہوا عمالقہ نے ترتیب دیا پھر قریش نے پھر حجاج بن یوسف نے اور تفسیر
مواہب علیہ مین مفسرین لائے ہین کہ علامتین بزرگی اور شرافت کعبہ کی روشن اور ظاہر ہین جیسا کہ
جو کوئی اُسکو دیکھتا ہی اشکبار ہوتا ہی اور دل آدمیون کے خصوصاً حاجیون کے اُسکی طرف میل کرتے
ہین اور یہ کہ وہ خاص مومنون کا قبلہ ہے اور جو کوئی چاہے کہ اُسکو خراب کرے نہین کر سکتا ہے کہ
اصحاب فیل نے چاہا تھا کہ اُسکا احوال بالتفصیل معلوم ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ اور کوئی پرندہ اوپر
اُسکی چھت پر نہین بیٹھ سکتا اور ایک ساعت رات دن بے طواف کرنے کے خالی نہین رہتا اور اولیا
ہر شب جمعہ کو اُسکے گرد حاضر ہوتے ہین اور جن بھی اُسکے طواف پر میل کرتے ہین اور انوار التنزیل مین ہی
کہ جو پرندہ کہ اوپر کو اوڑتا جاتا ہی جب اُس مقام پر پہونچتا ہی تو منحرف ہو جاتا ہی اور درندہ جانور ہرن
حرم مین ساتھ تمام اور جانورون کے اختلاط کرتے ہین اور کسی کے مانع اور مزاحم نہین ہوتے ہین

فصل چھٹی بیچ توالد اور تناسل حضرت آدم اور حضرت حوا علیہما السلام کے بعد محنت مفارقت
مہاجرت کہ ساتھ راحت مواصلت کے بہرہ مند ہوے بقیہ عمر بفراغت گزاری اور قبول احکام الٰہی
اور بطاعت فرمان شاہی جل ذکرہ مین کوشش کی تا بفرمان ربانی نوع انسانی جیسی کہ چاہیے خلق

بھی اور ساتھ زراعت اور عمارت زمین کے اشتغال کیا روایت مین آیا ہے کہ حضرت حوا رضی اللہ عنہا کو
بیس دفعہ حمل رہا اور معالم التنزیل مین ہے بیچ تفسیر قول اللہ تعالیٰ کے واتل علیهم نبأ ابنی آدم بالحق الخ
لکھا ہے کہ حضرت حوا نے چالیس فرزند بیس حمل مین جنے ہر دفعہ ایک لڑکا اور ایک لڑکی جوڑوان اول
انکا قابیل اور توام اُسکی اقلیمیا اور آخر انکا عبد المغیث اور توام اُسکی امتہ المغیث پھر خدا تعالیٰ نے
نسل آدم مین برکت ڈالی ابن عباس نے روایت کی ہے کہ حضرت آدم کو موت نہین آئی جب تک
فرزند اور فرزند فرزند انکے چالیس ہزار نہوئے اور بیچ مولد یعنے جگہ پیدایش قابیل و ہابیل کے اختلاف
ہے بعضے کہتے ہین کہ حضرت آدم نے حضرت حوا کے ساتھ بعد گزرنے سو برس کے زمین پر آنے کے
نزدیکی کی کہ اُس سے قابیل اور توام اُسکی اقلیمیا ایک مرتبہ پیدا ہوے پھر ہابیل ساتھ توام اپنی لبودا
کے ایک دفعہ اور محمد بن اسحاق نے روایت کی ہے کہ حضرت آدم نے جنت مین پیشتر از وقوع ذلت
حضرت حوا کے ساتھ صحبت کی تھی اور حضرت حوا اُسجگہ قابیل اور اُسکی توام کے ساتھ حاملہ ہوئی تھین
اور وقت ولادت انکے کچھ رنج اور درد حضرت حوا کو نہوا تھا اور خون بھی نہ دیکھا تھا جب زمین پر
آئین اور حضرت آدم علیہ السلام نے حضرت حوا کے ساتھ مجامعت کی اور حضرت حوا ہابیل اور اُسکی
توام کے ساتھ حاملہ ہوئین ہنگام ولادت انکے رنج اور دکھ ہوا اور درد لگے اور لہو بھی نکلا اور فاصلہ
درمیان دو حمل کے دو برس کی مدت ہوتا تھا بقول کلبی اور تفسیر زاہدی اور بحر المواج مین ہے کہ
حضرت حوا کو پانچ سو بار حمل رہا اور ہر دفعہ ایک بیٹا اور ایک بیٹی جوڑوان پیدا ہوے مگر حضرت شیث
علیہ السلام کہ تنہا پیدا ہوے اور شریعت حضرت آدم علیہ السلام مین درمیان بھائی اور بہن کے نکاح
درست تھا لیکن اُس طریق سے کہ بعد بلوغ ایک بطن کی بیٹی دوسرے بطن کے بیٹے کو دیتے تھے اور اور
ہر لڑکے کو اختیار تھا کہ جونسی بیٹی چاہتا تجویز کر لیتا تھا مگر وہ بیٹی کہ توام اور ہمزاد اُسکی ہوتی تھی نکر سکتا
تھا جب قابیل اور ہابیل اور انکی بہنین بڑی ہوئین حضرت آدم نے اقلیمیا خواہر قابیل کو ہابیل
کے ساتھ نامزد کیا اور لبودا خواہر ہابیل کو قابیل کے ساتھ قابیل کی بہن کہ کمال خوبصورت اور حسینہ
اور جمیلہ تھی اور ہابیل کی بہن کہ چندان خوبصورت نتھی قابیل کو یہ بات ناخوش آئی اور کہا بہن میری
خوبصورت ہے اور میرے ساتھ رحم مین رہی ہے اور علاوہ اسکے یہ کہ مین اولاد جنت مین کا ہون وہ
یہ اولاد زمین مین کی پس مین اسکے ساتھ زیادہ سزاوار ہون کہ اسکو اپنے نکاح مین لاؤن حضرت
آدم نے کہا کہ حکم خدا تعالیٰ کا اسیطرح صادر ہوا ہے اس مین مجکو اختیار نہین قابیل نے کہا خیر تو ہابیل
کو مجھ سے زیادہ چاہتا ہے اسواسطے میری بہن کو کہ خوبصورت زیادہ ہے اُسکو تو دیتا ہے حضرت نے کہا
کہا اگر میرے کہنے کا یقین نہین ہے تو تم دونون قربانی کرو جسکی قربانی قبول ہو وہ اقلیمیا کے ساتھ نکاح
کرے اور نشانی قبولیت قربانی کی یہ تھی کہ اُسکو ایک جگہ رکھ دیتے تھے اور اُس زمانے کا پیغمبر دعا

کرتا تھا ایک آگ آسمان سے اوترکر اُسکو جلا دیتی تھی پس ہابیل کے پاس بہت سے دنبے تھے اُس مین سے ایک جوان فربہ کہ اُسکو بہت دوست رکھتا تھا اور تھوڑا دودھ اور مسکہ لیکر ایک پہاڑ پر رکھا اور نیت کی کہ اگر میری قربانی قبول نہ ہووے تو مین اقلیما کو چھوڑ دون اور قابیل تورع کرتا تھا دو خوشہ گندم کے ہلکے اور کم دانہ لاکر اُسی جگہ رکھے اور اپنے دل مین کہا کہ یہ قربانی قبول ہووے یا نہ ہووے مین اپنی بہن سے دست بردار نہین ہونیکا اور اُسکو نہین چھوڑنیکا پس ایک آگ سفید بے دھوئی کی آسمان پر سے اوتری اور قربانی ہابیل کی کھا گئی اور قربانی قابیل کی چھوڑ گئی اور ساتھہ کھانے اُسکے کے التفات نکیا جب قربانی قابیل کی نہ ہوئی تو اُسکی زمین دل مین عداوت کا درخت پیدا ہوا اور آتش غصہ نے اُسکے سینہ مین شعلہ مارا کہتے ہین کہ جب ہابیل اپنی گوسفندون کے چرانے مین مشغول ہوا تو قابیل اُسکے پاس آیا اور کہا لاقتلنک یعنی تجھکو البتہ مین مار ڈالونگا ہابیل نے کہا کسواسطے کہا اسلیے کہ تیری قربانی قبول ہوئی اور میری قبول نہین ہوئی میری خوبصورت بہن تو لے لیگا اور تیری بہن بدصورت مجھکو سپرد کرینگے اور تیرے فرزند میرے فرزندون پر فخر کرینگے ہابیل نے کہا کہ میرا اس امر مین کیا گناہ ہے کسواسطے کہ اللہ تعالے سوائے پرہیزگارون کے کسی کی قربانی قبول نہین کرتا معالم التنزیل اور بحر المواج مین لکھا ہے ہرچند قابیل چاہتا تھا کہ ہابیل کو مار ڈالے لیکن صورت مارنے کی نہ جانتا تھا اس سبب سے نہ مار سکتا تھا شیطان لعین نے آدمی کی شکل بنکر ایک مرغ کو ہاتھہ مین لیکر اُسکا سر پتھر کے اوپر رکھا اور دوسرا پتھر اُسکے سر پر مارا تا اُسکا سر کچلا گیا اور وہ مرغ مر گیا ایک دن قابیل نے ہابیل کو سوتا پایا اور اُسکا سر ایک پتھر پر رکھکر ایک پتھر مارا کہ اُسکا مغز پھٹ گیا اور ہابیل مر گیا اُسوقت اُسکی بیس برس کی عمر تھی پھر قابیل حیران ہوا کہ اب اُسکو کیا کرون اُسکو بلے مین لپیٹ کر چالیس دن تک اپنی پیٹھہ پر لیے پھرا۔ اور ابن عباس نے نقل کیا ہے کہ ایک برس تک لیے پھرا یہان تک کہ اوس کے مردے مین بدبو پیدا ہوئی اور جانور درندا اور پرندنے قابیل پر غلبہ کیا جب کہ یہ کہین رکھہ دیتا تو جانور کھانے لگتے کمال تنگ ہوا اور جور فلک سے شکایت کرنے لگا پھر اللہ تعالے نے دو کوے پیدا کیے اور وہ دونون آپس مین لڑے اور ایک نے ایک کو مار ڈالا جو کوا کہ جیتا رہا اُسنے اپنی چونچ سے زمین کھودی اور اُس مرے کوے کو اُس مین ڈالکر اُسپر خاک ڈالی کہ وہ چھپ گیا اور یہ اس واسطے تھا کہ تا قابیل بھی اسی طرح دیکھکر ہابیل کو دفن کرے ابن عباس سے روایت ہے تفسیر زاہدی مین کہ جب حضرت آدم علیہ السلام حج کے واسطے گئے تو قابیل غائب تھا اور اُسکے عمل کی شومی سے بعضے درختون اور میوون نے نقصان قبول کیا اور بعضے درختون نے میوہ نہ دیا اور کانٹے کہ موجود نہ تھے پیدا ہوئے

اور جو وحش و طیور کہ آدمیون کے ساتھہ الفت کرتے تھے بھاگنے لگے اور اسکی بیوفائی سے ایک
آندھی آئی اور تمام عالم کو تاریک کیا اور ہول و ڈر دلون مین پیدا ہوا حضرت آدم علیہ السلام
نے حضرت جبرئیل علیہ السلام سے پوچھا کہ اس تغیر کا سبب کیا ہے کہا یہ سبب شومی گناہ قابیل
پسر تیرے کا ہے کہ ہابیل کو مار ڈالا ہے حضرت آدم علیہ السلام نے جب یہ سُنا نہایت
اندوہناک ہوے جب پھرے تو قابیل سے ہابیل کا حال پوچھا اُسنے کہا مجکو تمنے کچھہ اُسکا
نگہبان نہین کیا تھا حضرت آدم علیہ السلام نے اِس امر ناپسندیدہ سے بہت بہت رنج کیا
کہ اُسکے بعد حضرت آدم علیہ السلام پانچ سو برس تک نہ ہنسے کہتے ہین لقمہ حضرت آدم علیہ السلام
نے کہ اس درخت گندم سے کھایا تھا اُس لقمے سے قابیل کا مادہ حاصل ہوا تھا اور شومی
اس لقمہ حرام کے نافرمانی خدا اور اپنے باپ کی کرکر بھائی سے حسد کیا اور یہان تک بگڑگیا
کہ کفر اختیار کیا اور دین آتش پرستی کا تبدل کیا اور تمام بدن اوسکا سیاہ ہوگیا اور جو کوئی
اوسکو دیکھتا تھا اُس سے ڈرتا تھا کہ مبادا مار ڈالے اور کہتے ہین کہ ہر کوئی اوسکو دیکھکر پتھر
اُسپر مارتا تھا اور وہ زخمی ہوتا تھا تا آنکہ ایک دن اُسکے فرزند نے اوسکو پتھر مار کر مار ڈالا
اور بعضے کہتے ہین کہ خدا ے عزوجل نے اُسپر ایک ہوا تعینات کی تھی کہ اُسکو گرمی مین گرم تر
جگہ زمین پر اور جاڑے مین سرد ترین جگہ پر لے جاکر مبتلا اور گرفتار کرتی تھی قیامت تک
اسی بلا کے ساتھہ معذب رہے گا۔ امام ثعلبی نے اپنی تفسیر مین لکھا ہے کہ آدھا عذاب
دوزخ کا تمام و کمال خاص اُسی کو ہوگا اور حدیث مین آیا ہے کہ جو کوئی جہان مین مارا
جاتا ہے اوسکے قتل کے گناہ مین قابیل شریک ہوتا ہے کہ من سن سنتہ سیئۃ فلہ
وزرھا و وزر من عمل بھا یعنے جو شخص کہ اختراع کرے کوئی بُرائی پس واسطے اُسکے
گناہ اوسکا ہے اور گناہ اوس شخص کا کہ عمل کرے ساتھہ اوس بُرائی کے بعضون کے نزدیک
یاجوج اور ماجوج اُسی کی نسل سے ہین اور معارج النبوۃ مین نقل ہے کہ حضرت آدم اور حضرت
حوا علیہما السلام کے ساتھہ ایک جگہ پاک اور پاکیزہ مین بیٹھے تھے کہ ناگاہ دریاے غیب سے
ایک ندی پانی صاف کی روان ہوئی اور وہ ندی بہشت سے آئی تھی اور حضرت جبرئیل علیہ
السلام ایک گروہ فرشتون کے ساتھہ ایک طباق میوہ بہشتی کا ہتھیلی پر رکھے ہوے آئے اور
السلام علیک یا ابا محمد یعنے تحفہ سلام اوپر تیرے اے ابا محمد یہ وہ نام حضرت آدم علیہ السلام
کا بہشت مین حضرت آدم علیہ السلام کو اس نام سے پکارتے تھے پھر حضرت جبرئیل علیہ السلام
نے کہا اس میوے کو پہچانتے ہو کہا ہان یہ میوہ بہشت کا ہے کہ حق تعالےٰ سے مین نے درخواست
کی تھی کہ پہلے مرنے سے مجھکو عنایت کرنا فرشتون نے کہا خدا ے تعالےٰ نے تیرا مقصد حاصل کیا

اب اِس میوے کو کھاؤ اور اِس پانی مین جلدی نہاؤ اور اپنے تئین پاک وصاف کرو اور پھر
حضرت حوا کے ساتھ صحبت کرو کہ آج یہان انتقال نور محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی تمھاری پشت
مین انجام کو پہونچی حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت حوا نے بموجب فرمان قضا جریان کے عمل
کیا اور حضرت حوا کو حمل رہا اور ایک مدت وہ نور سینہ مین حضرت حوا کے مانند آفتاب کے
چمکا کیا۔ اور روایت ہے کہ وقت نقل کرنے اُس مایۂ بہجت اور سرور کے تا روز ولادت
حضرت شیث علیہ السلام ابلیس لعین کو ساتھ ایک حجاب کے کہ درازی اُسکی چالیس برس کی
راہ تھی اور ایک قول سے سو برس کی راہ چھپا دیا اور ولادت حضرت شیث علیہ السلام کی
پانچ برس بعد مارے جانے ہابیل سے تھی بقول جمہور اور معالم التنزیل مین وارد ہے کہ اُس وقت
حضرت آدم علیہ السلام کی ایک سو تیس برس کی عمر تھی اور لفظ شیث سریانی مین معنی علم کے
ہین اُس واسطے کہ اول جنسے ساتھ تدریس اور تعلیم مسائل شریعت اور حکمت کے اشتغال کیا
حضرت شیث علیہ السلام تھے اور یہ فرزند ساتھ حسن وجمال اور فضل وکمال کے فرزندان
حضرت آدم علیہ السلام مین یگانہ زمان تھا اور نور محمدی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جبین مبین
اُنکی سے تابان جب یہ فرزند حد بلوغ کو پہونچا حضرت جبرئیل علیہ السلام حضرت آدم علیہ السلام
پاس آئے اور کہا کہ کل شیث کو فلانی جگہہ حاضر کرنا کہ مین ساتھ جماعت فرشتون کے آؤنگا اور
عہد ومیثاق اِس نور کے واسطے لیا جاوے گا دوسرے دن حضرت ابو البشر بموجب اِس امر
کے حضرت شیث علیہ السلام کو اُسی جگہ لے گئے اور حضرت جبرئیل علیہ السلام ستر ہزار فرشتون
کے ساتھ وہان آئے اور عہدنامہ تاکید کے ساتھ حضرت شیث علیہ السلام سے لیا اور ساتھ
یاقوت کے پارچہ حریر بہشتی پر لکھا اور ساتھ گواہی فرشتون کے حکم کیا اور اُسکو لپیٹا اور حضرت
جبرئیل علیہ السلام نے اُسپر مُہر کی اور مضمون اُس عہدنامہ کا یہ تھا کہ اے شیث نور محمد صلی اللہ
علیہ وسلم کی بہت حفاظت کرتا رہنا اور سوائے پاکیزہ ترین عورتون کے نہ پہونچانا اور تابوت
سکینہ بہشت سے لاکر حضرت آدم کو سپرد کیا اور وہ ایک صندوق تھا چوب شمشاد سے اور سونے
سے ملمع کیا ہوا تین گز کا لمبا اور دو گز کا چکلا اور تمام انبیا کی صورتین اُسپر نقش کی ہوئی تھین
اور تفسیر کشف الاسرار مین ہے کہ اِس مین بعدد ہر پیغمبر کے خانے بنے ہوے تھے اور آخرین سب
خانون کا خانہ پیغمبر آخر الزمان صلے اللہ علیہ وسلم کا تھا اور خانہ خاتم النبیین رسول رب العالمین
یاقوت سرخ کا تھا اور ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اُس جگہ بصورت نماز گزار کے کھڑے
ہوے تھے اور داہنی طرف ایک مرد اور اودھر کھڑا ہوا تھا اور اوسکی پیشانی پر لکھا ہوا تھا
ھٰذا اول من تبعه من امة ابو بکر یعنے یہ وہ شخص ہے کہ اول تابعداری کرے اوسکی امت

اسکی ہے ابوبکر ہے اور بائین طرف عمر بن الخطاب کھڑے ہوے اور اونکی پیشانی پر لکھا ہوا تھا لا یاخذ فی اللہ لومۃ لائم یعنے نہین پکڑنے کا اُسکو اللہ ساتھ کسی بُرائی کے اور پیچھے ذوالنورین اور اونکی پیشانی پر لکھا تھا ھذا بار من البررۃ یعنے یہ ایک مرد ہے نیک مردون مین سے اور آگے علی ابن ابی طالب علیہ السلام شمشیر حمائل کیے ہوے اور اون کی پیشانی پہ لکھا ہوا تھا ھذا اخی و ابن عمی یعنے بھائی اوسکا ہے اور بیٹا چچا اوسکے کا اور گرداگرد سب امام اور خلیفہ اور نقیب اور ایک بڑا لشکر مہاجرین اور انصار کا القصہ تابوت سکینہ حضرت آدم کو سپرد کیا اور مقرر کیا کہ وہ عہدنامہ اُس تابوت مین بحفاظت تمام رکھے اور اپنے فرزندون کو وصیت کرے کہ ہر ایک عہدنامہ اسی طرح لکھے اور اس تابوت مین رکھا جاوے اور جو کچھ کہ اس مین ہے بخوبی بجا لائے اور جاننا چاہیے کہ یہ عہدنامہ ہر زمانہ مین ہر شخص کو آبا و اجداد آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے وہ حضرت شیث سے تا روزگار عبداللہ بن عبدالمطلب تک کرسی بکرسی پہونچتا رہا اور اول یہ تابوت حضرت آدم علیہ السلام کے پاس تھا اور اونہوں نے شیث کو پہونچایا اور اونہوں نے تمامی اولاد کو یہانتک حضرت صالح اور بعد انکے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اور اُنہوں نے حضرت اسماعیل علیہ السلام کو اور اونہوں نے حضرت یعقوب علیہ السلام کو اور پھر بنی اسرائیل کو تا آنکہ حضرت موسی علیہ السلام کو پہونچا اور اونہون نے توریت کو اُس مین رکھا پھر جمیع انبیاء بنی اسرائیل پاس پہونچا اشمویل تک پہونچا چنانچہ بیان اسکا آویگا انشاء اللہ تعالے القصہ اُس تابوت سکینہ مین ایک جانور تھا بلی جیسا اور اوس کی دم تھی اور دو بازو تھے یاقوت کے یا زبرجد کے اور منہ اُسکا آدمی کے منہ کے مشابہ تھا اور دو آنکھین تھین جیسے مشعل روشن اور آواز اوسکی شیر جیسی جب کافرون کے ساتھ لڑتے تھے تو اُس تابوت کو لشکر کے آگے آگے لیے پھرتے تھے اور سکینہ تابوت مین سے باہر نکل آتا تھا اور اُسکی آنکھون کی شعاع سے دشمنون کی آنکھین خیرگی کرتی تھین اور اوسکی آواز سے گھوڑے دشمنون کے بھاگتے تھے اور اونکے دل مین ڈر پیدا ہوتا تھا اور بعضے کہتے ہین کہ سکینہ ایک ہوا تند تھی کہ لڑائی کے وقت اُس تابوت مین سے نکل کر دشمنون کے منہ پر چلتی تھی اور انکو متفرق کر دیتی تھی اور بعضے کہتے ہین کہ سکینہ ایک روح تھی کہ جب ان مین کسی امر مین اختلاف ہوتا تھا تو وہ روح گویا ہو کر حکم کرتی تھی اور بعضے کہتے ہین کہ وہ سونے کا طشت تھا کہ بہشت سے لائے تھے اور اُس مین پیغمبرون کے دل دھوئے ہوے تھے واللہ اعلم بالصواب **فصل ساتوین** پیدا ہونے ذریت آدم مین اُنکی پشت سے اور عہد و پیمان لینا خداے تعالے کا اُنسے قولہ تعالی واذ اخذ ربک من بنی آدم من ظہورھم ذریتھم الخ صاحب معارج النبوۃ کہتا ہے کہ بیان قصہ مذکورہ کا معنی روایت صحیح اور عبارت صحیحہ کے کہ بیچ نقلوں کے گذری ہین اس طرح پر ہے کہ ابن عباس سے روایت کی

کہ جب حق تعالے نے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا کیا ساتھ اُنکے خطاب فرمایا کہ اے آدم تجھ کو
کسنے پیدا کیا کہا یارب تونے فرمایا تیرا رب کون کہا تو ہے رب میرا فرمایا سجدہ کر میرے تئین
فی الحال حضرت آدم نے سجدہ کیا پھر خطاب آیا کہ اے آدم تجھسے اور تیری اولاد سے عہد
و پیمان لیتا ہون تا سبب استحکام قواعد خدمت اور موجب دوام عفو و محبت کا ہو حضرت نے
کہا سبحان منت رکھتا ہون مین حق تعالے نے فرمایا کہ حجر اسود بہشت سے لاؤ اور وہ یاقوت
جنت سے تھا برف جیسا سفید اور روشنائی اوسکی مانند شعاع آفتاب کے اب بسبب ہاتھ لگنے
ناپاکون اور مشرکون کے سیاہ ہوگیا ہے اور روایت کی ہے کہ اگر مشرکون کے ہاتھ نہ لگتے تو جو
مبتلا اور درد مند اوسکو چھوتا اللہ تعالے اوسکو شفا کرامت فرماتا القصہ حق تعالے ذریت
حضرت آدم کو اونکے صلب سے باہر لایا اور ساتھ اُنکے عہد باندھا اور عہدنامہ حجر اسود کو سونپا
اور تفسیر مدارک مین ہے کہ جمہور مفسرین اس امر پر ہین کہ لینا اسکا بعد پیدا ہونے حضرت
آدم علیہ السلام کے جنت مین جانے سے پہلے واقع ہوا بہشت کے دروازے کے میدان مین
اور عرض اُس میدان کا تیس ہزار برس کا راستہ ہے تفسیر معالم التنزیل اور مواہب مین ہے
کہ عبد اللہ نے اپنی صحیح مین ابن عباس سے نقل کی ہے کہ حضرت رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا ہے کہ خدا تعالے نے میثاق لیا حضرت آدم سے نعمان پر اور ایک جگہ ہے نزدیک
عرفات کے اور اوسکو نعمان سحاب بھی کہتے ہین اور ایک قول سے بطن نعمان بھی کہتے ہین
اور لباب مین ہے کہ اخذ میثاق دنیا مین ہوا اور وہ ایک زمین ہے ولایت ہند مین بعد نکالنے
حضرت آدم علیہ السلام کے بہشت سے اور معالم مین بقول امام کلبی روایت ہے کہ مکہ اور طائف
مین میثاق لیا گیا ہے تفصیل اسکی اس طرح پر ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام ہر برس طواف کے
واسطے مکہ شریف مین آتے تھے اور اعمال حج کے بجا لاتے تھے تا آنکہ ایک بار کوہ عرفات
کے نیچے کہ اُسکو وادی نعمان بھی کہتے ہین سو گئے کہ حق سبحانہ تعالے نے دست قدرت اپنا
پشت آدم پر پھیرا فی الحال ذریت اُنکی چونٹیون کی طرح بہ ترتیب کہ دنیا مین پیدا ہوئی اور قیامت
تک پیدا ہونگی یعنے بیٹا باپ سے اور باپ دادا سے تا آدم طرفۃ العین مین عدم سے وجود مین
آئے اور سب نے لڑکپن کی عمر تمام کر کر بلوغ اور عقل حاصل کی اور ایک مدت ساتھ تکلیف
شرعی کے گزاری اور علامتین صنعت خداوندی کی دیکھین پھر اُنسے گواہی چاہی کہ الست بربکم
یعنے آیا نہین ہون مین رب تمھارا قالوا بلی سب نے کہا ہان جب دنیا مین آئے بعضون نے
بواسطہ تعلق اس جہان کے نہایت پریشانی سے غفلت کی روئی اپنے کانون مین رکھی اور اس
عہد کو فراموش کیا لیکن عارف مفرد کہ ماسوی اللہ کے مجرد ہین اُس دن کی آواز ابتک

انکے کان مین کہ نفحات الانس مین مذکور ہے کہ علی سہیل اصفہانی کو کہا روز بلی تجکو یاد ہے
کہا ہان کیونکر نہ یاد ہو کہ وہ ایک ہوا تھی روایت ہے کہ اول طائفہ کہ ذریت حضرت آدم علیہ
السلام سے ظاہر ہوا انبیا تھے اور اُن مین سے کہ جو پہلے باہر آیا ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ
وسلم تھے پھر خطاب آیا کہ اے محمد تجھ کو کس نے پیدا کیا ہے کہا خداوند تعالے نے تو نے فرمایا تیرا
پروردگار کون ہے کہا تو ہے رب میرا فرمایا سجدہ کر اپنے خداوند کو پس خواجہ عالم صلے اللہ علیہ
وآلہ وسلم نے سجدہ کیا حق تعالے نے فرمایا اے محمد تجسے عہد و پیمان لیتا ہون مین کہ کہا بہتر
فرمایا اس حجر اسود پر ہاتھ رکھ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دست مبارک اپنا اوسپر
رکھا ابتدا اس عہد و پیمان کی حضرت رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہوئی پھر حضرت
نوح علیہ السلام سے پھر اور پیغمبرون سے قولہ واذ اخذنا من النبیین میثاقھم ومنک ومن
نوح الخ اورون سے بھی اسی طرح سوال ہوا اور اونھون نے بھی سجدہ کیا اور لینا عہد
و پیمان کا اور ہاتھ رکھنا حجر اسود پر اسی طرح وقوع مین آیا پھر گروہ انبیا کو خطاب فرمایا کہ یہ
محمد بن عبد اللہ پیغمبر میرا ہے کہ آخر زمانے مین اسکو باہر لاؤنگا اور اسکی شریعت کا ذکر تم اپنی
کتابون مین مطالعہ کروگے اسکے ساتھ ایمان لاؤ قولہ تعالی واذ اخذ اللہ میثاق النبیین
لما اتیتکم من کتب وحکمۃ ثم جاءکم رسول مصدق لما معکم لتؤمنن بہ و
لتنصرنہ الخ پھر تمامی ذریت حضرت آدم علیہ السلام کو چیونٹیون کی طرح باہر لائے اور ان سے
اپنی خالقیت اور ربوبیت کا سوال کیا اور اون سب نے اقرار کیا فرمایا سجدہ کرو تاکہ تم اپنے
اقرار مین تم سچے ہو سب نے سجدہ کیا مگر کافر اور منافق کہ اونکی پیٹھین سیدھی رہین سجدہ نکرسکے
محمد بن عتبہ کہتا ہے کہ جب مومنون نے سر سجدے سے اوٹھایا انھون نے انکو گروہ دیکھا کہ
انھون نے انکے ساتھ موافقت نہ کی پھر وہ گروہ ہوگئے بعضے کہ انکو توفیق رفیق ہوئی دوبارہ
سجدہ شکرانہ درگاہ یگانہ مین بجا لائے کہ بعضے لوگون کے نزدیک فرض ہونا دوسرے سجدے کا
نماز مین اسی سبب سے ہے اور بعضے سجدہ کرنے والون نے جب دیکھا کہ ایک جماعت نے سجدہ
نہ کیا یہ بھی سجدہ اول سے پشیمان ہوے اور سجدہ شکر دوبارہ نہ کیا پھر انھون نے کہ بالکل
سجدہ نہ کیا تھا اُن مین سے کہ بعضون کو دوسرا سجدہ کرتے دیکھا پھر وہ گروہ ہوگئے بعضے کہ
نہ کرنے سجدے پہلے سے پشیمان ہوے تھے دوسرے سجدے مین انکے ساتھ موافقت کی اور

البتہ ہم دینا اوسکو ۱۲ ساتھ اوس کے اور البتہ ایمان لاؤگے کہ ساتھ تمھارے ہے اور مدد کروگے پاس ایک پیغمبر پھر آوے تمھارے کتاب سے اور حکمت کہ البتہ جو کچھ دون مین اللہ تعالے نے پیغمبرون عہد و پیمان لیا [illegible]

بعضے اسی مخالفت پر قائم رہے اور ہرگز سجدہ نہ کیا حاصل یہ کہ تمام ذریت آدم علیہ السلام کی چار قسم
ہوئی ایک طائفہ کہ دونون سجدہ بجالایا مومن جیے اور مومن مرے اور دوسرے وہ گروہ کہ جنھون
نے دونون بار سجدہ نہ کیا کافر جیے اور کافر مرے اور تیسرے وہ فرقہ کہ پہلا سجدہ کیا اور دوسرا نہ کیا
یہ مومن جیے اور کافر مرے اور چوتھے کہ برعکس اسکے تھے یعنے پہلا سجدہ نہ کیا اور دوسرا بجا لائے
کافر جیے اور مومن مرے روایت مین آیا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام نے اپنی ذریت مین
بعضون کو مانند چراغ کے نورانی اور روشن دیکھا اور بعضون کو مانند چمکتے ہوے ستارون
کے اور بعضون کو سفید نورانی اور بعضون کو سیاہ ظلمانی پوچھا خداوندا یہ کون ہین فرمایا جو
کہ مانند چراغ کے ہین پیغمبر ہین اور جو کہ مثل ستارون کے ہین عالم ہین کہ وارث انبیا کے
ہین اور وہ جو کہ سفید اور نورانی ہین اصحاب یمین اور نیک بخت تیری اولاد کے ہین اور
وہ جو سیاہ ظلمانی ہین اصحاب شمال اور بدبخت قابل عذاب تیری اولاد مین سے ہین اور
بعضے کہتے ہین کہ بعضے مانند آفتاب کے تھے اور بعضے مانند چاند کے اور بعضے مثل ستارون کے
اور بعضے مانند شمع کے اور بعضے مثل چراغ کے اور بعضے سفید رو اور بعضے سیاہ رو جو کہ آفتاب
کے مانند تھا محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم تھے اور جو وہ چاند اور ستارون جیسے تھے وہ انبیا تھے
اور وہ جو شمع کی طرح تھے عالم تھے اور وہ جو چراغ کی شکل تھے زاہد اور عابد تھے اور وہ جو سفید رو
تھے سب مومن تھے اور وہ جو سیاہ رو تھے کافر تھے پھر حق سبحانہ تعالے نے سعادتمندون
کے حق مین فرمایا ھٰؤلاء فی الجنۃ یعنے وہ لوگ جنت مین ہون گے پھر اہل شقاوت مین حق
مین فرمایا ھٰؤلاء فی النار یعنے یہ لوگ دوزخ مین ہون گے حضرت آدم علیہ السلام نے کہا
الٰہی سب کو یکسان کیون نہ پیدا کیا فرمایا ہمارے ارادۂ ازلی مین یون ہین تھا کہ جو گروہ
مخصوص نعمتون کے ساتھ ہووے اور ساتھ شکرگزاری ہماری کے مصروف ہووے ہم بھی
ساتھ زیادتی نعمت اور افزونی فضل وکرم اُنکے کے مصروف ہووین اور کام اُنکا جیسا
کہ ہمارے فضل وانعام کا قاعدہ ہے انجام کو پہونچاوین اے آدم ہمنے آسمان کو پیدا کیا اور
اوس کے واسطے رہنے والے مقرر کیے اور زمین کو پیدا کیا اور اوس کے لیے رہنے والے
مقرر کیے اور بہشت کو پیدا کیا اور اوسکو ساتھ انواع لطائف اور عواطف کے آراستہ کیا اور
اوس مین رہنے کے لیئے ایک طائفہ نامزد کیا اور دوزخ کو پیدا کر کر ساتھ طرح طرح کے عذاب
اور عقاب کے خوفناک کیا اور اوس کے واسطے ایک جماعت معین کی منقول ہے کہ جب
حضرت آدم علیہ السلام پر اونکی اولاد کو عرض کیا تو نظر حضرت آدم علیہ السلام کی داہنی طرف
انھی لون مین سے ایک فرزند سعادتمند پر پڑی کہ سب مین نورانی اور صورت مین دلپذیر

اور سیرت مین دل پذیر تھا اور باوجود ان تمام ناز و اغزاز کے روتا تھا اوسکے رونے پر حضرت
آدم کا دل کڑھنے لگا اور حضرت جبرئیل سے اوسکا احوال پوچھا حضرت جبرئیل نے کہا کہ یہ ایک
پیغمبر ہے تیری اولاد مین سے کہ نام اوسکا داود ہوگا کہا یہ روتا کیون ہے جواب دیا ایک زلت
کے واسطے کہ وہ زلت چالیس برس اوسکو رلائیگی کہا اسکی عمر کتنی ہوگی کہا ساٹھ برس کی
پھر کہا کہ میری عمر کتنی ہوگی کہا ہزار برس کی حضرت آدم علیہ السلام نے کہا چالیس برس مین نے
اپنی عمر مین سے اسکو بخشے پھر دعا کی یارب چالیس برس میری عمر مین سے داود کو دے دعا
ان کی قبول ہوئی اور حکم ہوا کہ عمر داود کی سو برس کی ہووے اور ایک روایت مین اس طرح
پر ہے کہ اس مضمون کو لکھا اور ساتھ گواہی فرشتون کے محکم کیا بعد گذرنے نو سو ساٹھ برس عمر
حضرت آدم علیہ السلام کے جب ملک الموت آدم علیہ السلام کی روح قبض کرنے کو آیا کہا میرا
وعدہ اجل کا بعد ہزار برس کے مقرر ہوا ہے ابھی چالیس برس باقی ہین ملک الموت نے حضرت
داود علیہ السلام کا قصہ حضرت آدم علیہ السلام سے بیان کیا حضرت آدم علیہ السلام نے جان
کی دوستی سے اس امر کا انکار کیا اور رو دجا نہ کہا حضرت عزرائیل نے یہ سب قصہ حق تعالی
سے عرض کیا ایزد سبحانہ نے اپنی عنایت اور کرم سے عمر حضرت آدم علیہ السلام کی پوری ہزار برس
کی کردی اور حضرت داود کی بھی سو برس سے کم نہ فرمائی لیکن پھر حکم ہوا کہ کوئی آدمی اپنی عمر
مین سے دوسرے کو نہ دینے پاوے نقل ہے کہ اوسی دن خطاب پہونچا کہ میرے بندے گھر اور
مال اور پیشے اور کاریگرون مین سے جس کی آرزو ہو قبول کرے ہر ایک کو جو پسند آیا قبول
کیا ایک قوم نے ان مین سے منہ پھیر لیا اور اختیار کار و بار اور فکر درم و دینار سے فارغ
ہوے اور اُنسے جدا ہوگئے خطاب آیا کہ اے میرے بندو ان چیزون سے تمنے منہ کس واسطے پھیرا
اور کسی چیز کو نہ دیکھا اونھون نے کہا خداوندا دنیا کے ساتھ کیا کام اور بازار اندیشہ اور پیشہ
اسکے سے کیا غرض اسوقت خطاب ہوا کہ مجھ کو قسم ہے اپنی عزت اور جلال کی کہ کوئی بندہ اِن
چیزون سے میری بندگی کے واسطے فارغ نہ ہووے مگر اہل آسمان اور زمینون کو کہ انکے
رزق کا ضامن مین ہونگا اور وظیفہ شام اور صبح کا بے نقصان اُنکو پہونچاؤنگا آدمی
بُنتے ہین اور سیتے ہین اور ایک آدمی پہنتا ہے اور بوتے ہین اور وہ کھاتا ہے نقل ہے کہ جب
عہد و پیمان ساتھ ذریت حضرت آدم علیہ السلام کے باندھا اور سلسلہ عشق و محبت جانبین
سے آپس مین ہوا اور عہد نامہ اوسی مضمون کا لکھا اوس زمانہ مین حجر اسود کی کہ دو آنکھین اور
زبان اور منہ تھا بحکم الٰہی اوسنے منہ کھولا اور عہد نامہ کو اوسکے منہ مین رکھدیا اور فرمان ہوا
کہ جو کوئی ساتھ اس عہد و پیمان کے دنیا مین وفا کرے اور اللہ تعالی کی قسم کے بموجب اوس کو

واسطے یہ دعا کرتا ہون کہ حضرت مجیب الدعوات تیری نسل کو بہت کرے اور آئین ملوک عالی مقدار اور سلاطین ذوالاقتدار ظاہر فرماوے اور تیری اولاد مین سے ایک پیغمبر صاحب پیدا ہووے یہ دعای خیر اُس شخص کی روایت مین واقع ہوئی ہے کہ حضرت ایوب علیہ السلام کو عیص کی اولاد مین جانتا ہے القصہ بعد وقوع اس قضیہ کے نائرہ حقد اور حسد نے باطن عیص مین اشتعال پایا۔ ایک دن یعقوب کو کہا مین چاہتا ہون کہ آج میرے غریب خانہ مین تشریف لاوین کہ مین نے آپکی ضیافت کے واسطے کچھ طعام مہیا کیا ہے انھون نے قبول کیا اور انکے گھر گئے پھر گاہ کھانا کھانے سے فارغ ہوے عیص نے بہت سے تحفے ہدایا مثل اسپ و شتر وغیرہ یعقوب کو دیکر بہ رسم وداع بغل مین کھینچا اور انکا گلا دانتون مین پکڑ کر چاہا کہ مار ڈالین اس اثنا مین قادر ذوالجلال نے انکے دانتون کو موم سا کر دیا جب عیص سے اس باب مین کچھ نہو سکا اور عاجز ہوے کہا استغفر اللہ ربی واتوب الیہ اے برادر مین نے جانا کہ وہ دعا جو مین کم سبقت لے گئے بحکم حکیم علی الاطلاق تھی اب خیریت تمام سے تشریف لیجاؤ اور حفظ و امان الٰہی مین رہو کہ وہ خیر و برکت تمھارے نصیب مین ہے اور یعقوب صحیح و سلامت اپنے گھر آئے پس بعد مدت طویل حضرت اسحٰق بعد اتمام تبلیغ رسالت چند روز کے عارضہ جسمانی سے بجوار رحمت خلیل ملحق ہوے حلیہ انکا دراز قد سیاہ چشم سرخ رنگ اور صفات انکی عابد اور صالح اور مشفق اور رحیم دل اور معجزہ انکے ایک یہ ہے کہ ایک دنبی پر دست مبارک پھیرا اور دعاے برکت کی بقدرت باریتعالی اُس گوسفند سے ستر راس پیدا ہوے اور ایام حیات انکے ایک سو اسی اور ایک برس تھے جب انکی روح پر فتوح نے دنیاے مستعار سے رحلت کی حضرت عیص نے بعد تجہیز و تکفین انکے جسد مبارک کو اُس موضع مین کہ اب بقدس خلیل مشہور ہے انکے والدین ماجدین کے پاس مدفون کیا

باب دسوان قصہ حضرت یعقوب مکرر دیا ور حضرت یوسف علیہما السلام اور انکے فرزندون کے احوال مین۔ اور اس باب مین چھ فصل ہین

فصل پہلی ذکر نسب اور رسالت و بعثت حضرت یعقوب علیہ السلام مین اور حسد لیجانا حضرت یوسف کی بھائیو نکا اور کنوین مین ڈالنا حضرت یوسف علیہ السلام کا۔ حضرت یعقوب علی نبینا و علیہ السلام کبار انبیا و مرسل مین سے ہین اور بہت سے نبی کہ بعد انکے مبعوث ہوے انکی نسل مین سے تھے۔ اکثر کتب تواریخ مین لکھا ہے کہ حضرت اسحٰق نے حضرت یعقوب کو وصیت کی تھی کہ کنعانیون مین سے بی بی نکرین بلکہ اپنے خالو لیان کی بیٹی کو کہ مقام فدان مین جو علاقہ دیار شام مین سے رہتا ہے نکاح مین لاوین اور جو کہ انکی والدہ کی تدبیر سے حضرت اسحٰق نے انکے حق مین دعا کی تھی عیص انسے کمال عداوت رکھتے تھے چنانچہ پہلے لکھا گیا الغرض بعد وفات حضرت اسحٰق کے ایک شب کو اور بعضے کہتے ہین اسی رات مین حضرت یعقوب نے بنا بر مزید خوف اپنی مان کے اشارے سے کنعان سے نکلکر فدان کیطرف توجہ کی لہذا بعد ہجرت کرنے وطن مالوف کے انکا اسرائیل نام ہوا لانہ اسری باللیل یعنی اسواسطے کہ انھون نے سیر کی رات کو اور

روایت کرتے ہین کہ اسی سفر مین اثناء راہ مین انکو ضعف تمام لاحق ہوا تھا ایک پہاڑ پر ٹھہر گئے اور انکو
نیند آگئی اتفاقاً انکو وہان رویا ہوا تو خواب مین دیکھا کہ فضاء ہوا اور روی زمین سے تا مقر آسمان تک ایک
سیڑھی لگی ہوئی ہے اور فوج فوج فرشتے اسپر اُترتے چڑھتے ہین اثناء اس حال مین ہوا دق مجید جلال سے
خطاب ملک متعال یہ پہنچا کہ مین ہون وہ قابل پرستش کہ تیرا اور تیرے باپ دادا کا خدا سوا میرے
نہین ہے اور تجکو اور تیری ذریت کو وراثت اور تولیت اس زمین مقدس کی ارزانی فرماتا ہون اور
ذوات فاضلہ تمہاری کو بکرامت اور برکت ہدایت آثار گردانتا ہون اور ربانی حکمت کتاب حکم نبوت
انکی بخشتا ہون اور تجکو اپنے حفظ اور حمایت کے ساتھ محفوظ رکھونگا چاہیے کہ اس مکان اقدس بنیاد مین
عبادت اور تعمیل میرے احکام کی کر اور بیت المقدس مین جمیع ذریت اور اعقاب اپنے کے میری عبادت
کے ساتھ مصروف رہو حضرت یعقوب نے جب اس طرح سے خواب مین بشارت پائی حضرت اسحق کی دعا قبول
ہونیکا انکو یقین حاصل ہوا وہان سے کوچ بکوچ جہان انکا خالو رہتا تھا پہونچے اور منقول ہے کہ جس سال
مین حضرت یعقوب اپنے خالو کے مکان مین کہ لیان نام تھا وارد ہوے سال قحط تھا اور اسنکا ایک کنوان
تھا کہ اسمین سے دنبیان اسکی پانی پیتی تھین اتفاقاً اس حال مین اسکا پانی خشک ہوگیا لیان نے حضرت
یعقوب سے صورت حال بیان کی حضرت نے ایک ڈول پانی کا اس مین سے کھینچکر تھوڑا سا پیا اور باقی
پھر اسمین ڈالدیا بقدرت خداوند علی الاطلاق اسکا پانی سابق سے بھی زیادہ ہوگیا اور انکا خالو یہ
دیکھکر انکی مصاحبت پر راغب ہوا اور اقامت کی استدعا کی انھون نے قبول فرمایا چند روز کے بعد لیان
کی چھوٹی بیٹی کہ راحیل نام رکھتی تھی اپنی خطبہ مین لائے - پدر راحیل نے بنابر مہر اپنی بیٹی کے حضرت یعقوب
سے مال و منال کہ کہ ابواب ضروریات بسبب اسکے نہونے کے مسدود ہوتے ہین طلب کیا حضرت یعقوب
نے کہا متاع دنیوی سے میرے پاس کوئی چیز موجود نہین ہے لیکن کچھ مدت مقرر کر کہ جبتک تمہارا خادم
اور اجیر رہون اور ادای خدمت سے کفت اصداق مہیا کرون اُسنے قبول کیا اور سات برس کی خدمت راحیل
کی مہر کی مقرر کی اور بعد تعین میعاد کہا کہ طرفین کو رعایت ایک اور شرط کی بھی لازم ہے وہ یہ کہ اس قرار کو
کسی سے ظاہر نہ کرنا کہ افشا اسکا جانبین کے واسطے سبب عیب اور عار کا ہوگا - حضرت یعقوب نے یہ بھی
قبول کیا اور ادای خدمت مقررہ مین مشغول ہوے بعد انان کہ حضرت نے سات برس تک شبانی اور حفاظت
بکریون کے قیام فرمایا بعد اسکے انکے خالو نے اپنی بڑی بیٹی سے کہ لیا نام تھا عقد کر دیا ہرگاہ کہ شب زفاف
بسر ہوئی اور رواج ظلمانی لیل ساتھ دیباج نورانی نہار کے مبدل ہوا حضرت یعقوب نے زبان تشنیع و
طعن دراز کی کہ سات برس تک مجھ سے کار ہای شاق لیے اور پھر آخر الامر بطریق مکر و حیلہ میری نامزد
کو بدل دیا انکے خالو نے کہا یہ بات عیب کی بات ہوتی ہے کہ بڑی بیٹی گھر مین رہے اور چھوٹی کی شادی
کر دین اگر تیری خاطر راحیل پر مائل ہے تو سات برس اور خدمت کر اسکا بھی تمہارے ساتھ نکاح کر دونگا

یہ امر جائز تھا کہ اسوقت میں جمع کرنا دو بہنون کا اختیار میں تھا اور جب تک کہ حضرت موسی مبعوث ہوئے یہ حکم منسوخ نہیں ہوا
حضرت یعقوب نے اور سات برس عبادت اور حفاظت مواشی اور اغنام پر قیام فرمایا اور پھر لیابان نے راحیل کا بھی انکے
ساتھ نکاح کر دیا اور دو لونڈیان بھی انکی عوض خدمت میں عطا کین ایک کا زلفہ نام کہ لیا سے تعلق رکھتی تھی
اور دوسری بلہہ کہ راحیل سے متعلق تھی جامع الکلم میں مرقوم ہے کہ لیا سے چھہ فرزند ہوئے روبیل اور شمعون
اور یہودا اور لاوی اور زبالون کہ اسکو زبولون بھی کہتے ہین اور یشجر کہ یساخار اور یشجور بھی اسکا نام ہے اور راحیل کے
یوسف اور ابن یامین اور بلہہ سے دان اور نفتالی اور زلفہ سے کاد اور اشیر کہ یہ سب بارہ نفر ہوئے اور اسباط کہ
کلام مجید میں واقع ہے انہین کیطرف اشارہ ہے اور رسالہ عضدی میں لکھا ہے کہ چار سبط لیا سے پیدا ہوئے
روبیل و شمعون و یہودا و لاوی اور دو راحیل سے یوسف اور ابن یامین اور تین تین ایک ایک حرم سے اور پھر کہ
حضرت یعقوب نے قصد کنعان کے جانیکا ارادہ کیا لیابان نے کہا اگر برس دو اور یہان مقام کرو تو مجھ سے نہایت نفع
عظیم پہونچے حضرت نے پوچھا وہ نفع کیا ہے کہا میں اپنے گوسفندونکو دو قسم کرتا ہون اور ایک قسم کو تمہارے نامزد
کر دیتا ہون جو بچہ نر کہ اُس قسم سے اس سال میں پیدا ہو وہ تمہارا ہو گا آپنے یہ بھی درخواست قبول کی اور ایک
برس اور اقامت فرمائی کہ اسی اثنا میں حضرت جبرئیل نازل ہوئے اور کہا اے یعقوب فلان درخت کے لاکر ان
گوسفندونکو کہ تیرے نامزد ہین کھلا کہ ایک بچہ نر پیدا ہو گا حضرت نے بفرمودہ جبرئیل عمل کیا جتنے بچے کہ قسم نامزد
یعقوب سے پیدا ہوئے موافق قول جبرئیل صحیح اور وجود مین آئے لیابان نے اس امر کو نہایت عظیم جانکر پھر استدعا کی
کہ ایک سال اور توقف کرین اور جو مادہ کہ قسم دوسری پیدا ہووے حضرت کو تسلیم کرے یعقوب نے بنابر التماس خال اور خیال
انتظام حال مآل اسکو بھی قبول فرمایا اور بدستور سابق حضرت جبرئیل نے انکو تعلیم کیا اور دوسرے سال میں
بھی گوسفندونکے بچے حضرت کو نصیب ہوے پھر بعد مرور دونون سال کے مع جمیع اہل و اولاد اور اغنام کے ہمراہ
وہان سے رخصت ہو کر بقصد اراضی کنعان کے ہوئے اور وقت خروج دلیا زوجہ یعقوب نے اپنی ایک بیٹی سے کہا کہ وہ بت
جو تمہارا نانا اسکو پوجتا ہے اگر اپنے پاس مین رکھ لو چنانچہ اُس فرزند نے اسی طرح کیا اور روانہ ہوئے لیابان کہ
بعد جانے فرزندون کے اپنے گھر مین آیا ہر چند کہ اُس بت کو ڈھونڈھا نہ پایا فی الحال اسپ تیز رفتار پر سوار
ہو کر عقب انکے روانہ ہوا تا آنکہ انکے پاس پہونچا اور کہا اے یعقوب میرے احسان کی یہی جزا تھی کہ میرے صلہ رحم
کو قطع کیا حضرت یعقوب متحیر ہوا اور پوچھا کہ خیر تو ہے کیا ہوا لیابان نے کہا میرا آلہ تو چرا لایا ہے حضرت نے کہا اے خال
وہ کیا آلہ ہے کہ جسکو چرا لیوے میرا اور تیرا خدا آفریدگار زمین و آسمان ہے خدای تبارک و تعالی سے خوف کر
اور اسکی وحدانیت کی ساتھہ ایمان لا کہ جو تیرا مال مین تجھ سے لیکر ہمراہ لایا ہون تجکو واپس کردون اُسنے کہا
میرا مطلب یہی ہے کہ میرا آلہ مجکو دیدے جواب دیا کہ مین نے تیرا بت نہین لیا اور نہ مین جانتا ہون کہ میرے لوگون
مین کسی نے یہ فعل کیا ہے لیابان نے کہا اے یعقوب واسطے اُس صحبت اور قرابت کے کہ میرے اور تیرے درمیان مین ہے
اگر دیکھا کر سارق اور مسروق دونون ظاہر ہو وین یہ کہی رہا تھا کہ اسی اثنا مین سنا کہ جو مرکب کہ اسپر ہم لیان بار

اور پسر یعقوب بھی سوار تھا کہ یکایک مرکب پر سے زمین پر گر پڑے اُسوقت حضرت یعقوب نے کہا اے خالو اب بھی ایمان لا اس خدا کی ساتھ کہ جسنے تیرا مطلب اس سرعت سے مقرون باجابت فرمایا الیان نے جواب دیا کہ مین اپنے دین سے مفارقت نہین اختیار کرونگا اور اپنے معبود کی خدمت سے باز نہ رہونگا کہ تقلید بزرگون کی چھوڑنا مکروہ ہے آخر الامر اپنے بت کو لیکر پھر گیا اور حضرت یعقوب با تجمل و اسباب قطع مسافت مین تعجیل کرتے تھے اور جتنا کہ کنعان نزدیک ہوتا تھا تو اتنا شوق زیادہ مشتعل ہوتے تھے بسبب منزل وصل چون شود نزدیک + آتش شوق تیز تر گردد + ہرگاہ کہ کنعان ایک منزل رہا ایک مقام پر اُترے بحسب اتفاق عیص کہ فرط ملالت مفارقت یعقوب سے ملول و محزون تھے بنابر دل بہلانے کے بطور شکار سیر کرتے پھرتے تھے کہ ناگاہ یہ بھی وہین پہونچے جہان یعقوب علیہ السلام اُترے ہوئے تھے انھون نے کہ ازدحام مواشی اور اغنام اور کثرت رجال و نسوان مشاہدہ کیا چاہا کہ آگے بڑھکر احوال دریافت کرین دور سے حضرت یعقوب نے عیص کو دیکھا پہچانا اور غایت خوف سے کہ انکی نسبت اپنی خاطر مین رکھتے تھے چھپ گئے اور اپنی اولاد اور اتباع کو سکھا دیا اگر وہ شخص کہ سامنے سے آتا ہے تم سے پوچھے کہ مال و منال کسکا ہے اور سبب اس جمعیت کا کیا ہے تو یہ کہنا کہ عیص بن اسحق کا ایک غلام تھا یعقوب نام کہ چند مدت سے کسی طرف کو اطراف ولایت شام سے چلا گیا تھا اور ایک زمانہ دراز وہان بسر کر کر مراجعت کی ہے یہ جمعیت اُسکی ہے اور بحکم العبد وما فی یدہ کان لمولاہ یعنے غلام اور جو کہ اُسکے پاس ہے صاحب اُسکا مالک ہے یہ جماعت کہ اب حقیقت مین عیص سے تعلق رکھتے ہین اُسکے پاس لیے جاتے ہین پس جب عیص اُس قافلہ مین پہونچا پوچھا کہ قافلہ سالار اور صاحب مال کون ہے اولاد یعقوب نے بتفصیل مذکورہ بالا جواب دیا اور عیص کو سنتے اس کلام کے سے نہایت رقت طاری ہوئی اور گریہ غالب ہوا کہا یعقوب غلام نہین ہے بلکہ میرا برادر جان برابر ہے یعقوب علیہ السلام اس بات کے سننے سے اپنے بھائی کے پاس چلے آئے اور خوب گلے ملکر روئے کہ بیہوش ہو گئے تھوڑی دیر مین کہ ہوش آیا بعد ادای مراسم مصافحہ و معانقہ بہت خوش ہوے اور اُس رات کو بخوشی و خرمی وہین بسر کیا علی الصباح دونون بھائی کنعان مین آکر ملاقات احباب بہرہ مند ہوے اور کہتے ہین کہ جب ایک سال اس واقعہ پر اور گذرا تو خدا تعالی نے ابن یامین حضرت یعقوب کو عطا فرمایا اور ہنگام وضع حمل راحیل مادر مولود مذکور نے بدار البقا رحلت کی اور لیا اپنے بھانجے کی پرورش مین مصروف ہوئی اور حضرت یعقوب بارشاد اہل کنعان مامور ہوے عیص نے کہا اے برادر تو مدت سے بلائے غربت گرفتار رہا اب میری نوبت ہے تو حفظ و حمایت الٰہی مین یہان قیام پذیر ہو مین سفر کرتا ہون چاہیے کہ کوئی دقیقہ رعایت دینی سے نہ چھوڑنا اور باپ دادا کے مرقدون سے باخبر رہنا پھر اُنکو وداع کیا اور بجانب اراضی روم ہجرت کی اور کہتے ہین کہ عیص اپنے چچا کی بیٹی بنت اسمعیل کو نکاح مین لائے تھے پانچ فرزند اُس سے پیدا ہوے کہ ایک کا اُنمین سے روم نام تھا کہ سب رومی اُسکی نسل سے پیدا ہوے اور چونکہ روم بن عیص کا رنگ نہایت زرد تھا اُسکی اولاد کو کہ رومی ہین بنی الاصفر کہتے ہین اور تمام شاہان روم انھین کی نسل سے ہین

اور عیص نے ایکسو چالیس برس زندگانی کی اور جسدن کہ حضرت یعقوب نے مصر مین رحلت پائی تھی عیص دم مین
مرگئے تھے اور نعش عیص کو روم سے مقام حبران مین لاکر قریب اُنکے باپ داداکے دفن کیا اور باقی حال حضرت یعقوب
کا حضرت یوسف کے قصہ مین مذکور ہوگا القصہ قصہ یوسف کہ حکایت عجیب اور روایت غریب ہے کہ اللہ تعالے
فرماتا ہے لقد کان فی یوسف واخوتہ آیات للسائلین بموجب نقص احسن القصص شروع کیا جاتا ہے۔
روضۃ الصفا اور کتب صحیحہ مین لکھا ہے کہ حضرت یوسف بتحقیق و بیقین کبار انبیاء مرسل اور اعاظم پیغمبران
اکمل مین سے تھے۔ مروی ہے کہ یہ اپنے سب بھائیون مین بہت خوبصورت تھے چنانچہ کہتے ہین کہ باری تعالی
نے حسن کے دس حصہ کیے اُس مین سے ایک جزو تمام عالم کو اور نو جزو حضرت یوسف کو دیے اور روایت مین
آیا ہے کہ حضرت یعقوب کی ایک بڑی بہن تھی ایکدن حضرت یوسف کو دیکھنے کو گئی اور اپنے بھائی سے کہا
کہ یہ فرزند مجھے دیجیے کہ اسکو مین پرورش کرونگی حضرت یعقوب نے حضرت یوسف کو اُنھین دیدیا وہ لیکر اپنے
گھر مین آئی اور پرورش کرنے لگی جب حضرت یعقوب کو حضرت یوسف کے دیکھنے کا اشتیاق ہوتا تھا تو اپنی
بہن کے گھر مین جاکر دیکھ لیتے تھے چنانچہ کئی برس اسیطرح سے گذرے اور حضرت یوسف سرو قد سہی بالا
اور خوش رفتار اور شگفتہ ہوے ایکدن حضرت یعقوب نے اپنی بہن سے کہا کہ یوسف کی جدائی کی مجکو طاقت
نہین ہے یوسف کو پھر مجھے دیدے جب یہ سخن اُسنے حضرت یعقوب کا سُنا بظاہر اُنکے فرمان سے انکار نکیا لیکن
چونکہ یوسف کی محبت زیادہ تھی حیلہ سازی کی کہ پھر اُس حیلہ سے یوسف کو یعقوب سے لیوے ایک کمربند تھا کہ حضرت
ابراہیم اُسکو ہمیشہ اپنی کمر پر باندھتے تھے اور اُنسے حضرت اسحق کو پہونچا تھا اور اُنسے خواہر یعقوب کو چنانچہ
وہ کمربند حضرت یوسف کے کرتے کے نیچے باندھ دیا اور اصلا اُس سے کسی کو آگاہی نہ کی اور حضرت یعقوب
کے پاس بھیجدیا اور مشہور کردیا کہ وہ کمربند چوری جاتا رہا اور از روی حکمت واسطے دفع تہمت کے ہر ایک کے
پاس ڈھونڈھا جب نوبت حضرت یوسف کی پہونچی اور یوسف کی کمر مین تلاش کیا کھول لیا جو کہ اُنکی
شریعت مین دستور اور معمول تھا کہ اگر کوئی کچھ چُراتا تھا اور عند التلاش وہ چیز اُسکے پاس نکلتی تھی تو اسکو
اُس چیز کا مالک غلام کرلیتا تھا اور بعضی روایتون سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مکافات جرمیہ سرقت مین ایک سال
تک سارق مسروق منہ کی خدمت مین رہتا دستور تھا اور مدت العمر جو مملوک صاحب مال کا ہوتا تھا
اِس بہلانے سے خواہر یعقوب یوسف کو اپنے گھر لیگئی اور بعد چند مدت کے جو وفات پائی تو اُسوقت پھر حضرت
یعقوب حضرت یوسف کو اپنے پاس لائے اور خوش وخرم ہوئے اور سب فرزندون سے زیادہ انکو چاہنے لگے
ائمہ تاریخ لکھتے ہین کہ جب حضرت یوسف کی عمر قریب بارہ برس کے ہوئی تو اُنھون نے ایک شب خواب
مین دیکھا اور اپنی ہمشیرہ سے کہا کہ گویا مین اپنے بھائیون کے ساتھ لکڑیان چُننے مین مشغول ہون اور
جب سب بھائیون نے پشتہ ہیزم فراہم کیے سب کی لکڑیان کالی ہین اور میری سفید اور اُن سب سیاہ
پشتون نے میری نورانی پشتے کو سجدہ کیا اور بعد اسکے ایک شخص ظاہر ہوا ایسا بزرگ اور بلند قامت

کہ سر اُسکا آسمان تک اور پانوں زمین پر لگے ہین ملبس بلباس پاکیزہ اور ترازو اُسکے ہاتھ مین ہی اور وہ بہت بہ تعظیم و تکریم مجھسے پیش آیا اور سلام مجکو کیا اور ایک پلہ ترازو مین میری لکڑیان اور دوسرے پلہ مین سب بھائیونکی رکھکر تولا میری لکڑیونکا پلہ بھاری نکلا اُسوقت سب بھائیون نے بھی مجکو سجدہ کیا انکی بہن نے ماجرا اس رویا کا حضرت یعقوب سے ظاہر کیا آپ نے بسبب دریافت کرنے مرتبہ بلند یوسف کے اُس خواب کے افشا کو منع کیا اور پھر بعد ایکسال کے اُنھون نے اور ایک خواب دیکھا کہ کوئی سوار انسے کہتا ہے کہ اے یوسف اُٹھ اور اپنی عصا کو زمین پر گاڑ جب اُنھون نے اُسکو نصب کیا تو انکے بھائیون نے بھی اپنی عصاؤنکو گرد و پیش اُسکے زمین مین فرو کیے ولیکن انکا عصا سبز اور میوہ دار ہوا اور ایک نور اس سے چمکا کہ مشرق سے مغرب تک روشن ہو گیا اُس حال مین انکے بھائی اس درخت کا میوہ کھانے لگے اور بعد اسکے انکو سب نے سجدہ کیا اور وہ رویا رصادقہ کہ جسکا ذکر کلام الٰہی مین مصرح ہے اور مفسرین نے بہ تفصیل لکھا ہے اِن آیات بینات سے واضح اور لائح ہے اذ قال یوسف لابیہ یا ابت انی رایت احد عشر کوکبا و الشمس و القمر رایتہم لی ساجدین ۵ یعنے جسوقت کہا یوسف نے واسطے باپ اپنے کے اے باپ میرے تحقیق مینے دیکھا ہے گیارہ سیارونکو اور سورج اور چاند دیکھا مینے انکو واسطے اپنے سجدہ کرنیوالے اور معالم اور مواہب اور روضۃ الصفا مین لکھا ہے کہ حضرت بارہ برس کی عمر مین شب جمعہ کو اپنے باپ کی گود مین سو گئے ناگاہ خواب سے سہمکے بیدار ہوئے حضرت یعقوب مشاہدہ اس حال سے نہایت متردد ہوا اور کہا اے فرزند تجکو کیا ہوا کہ اسطرح گھبرا کر چونکا حضرت یوسف نے کہا مینے اس ساعت مین خواب دیکھا ہے کہ اُسکی غایت صعوبت سے خوف معلوم ہوا صورت واقعہ یہ ہے کہ مینے دیکھا کہ ایک بلند پہاڑ ہے کہ گرداگرد اُسکے آبہای روان اور سبزہ ہای فراوان اور اشجار بسیار اور اثمار بیشمار اور انواع شقائق و یاسمین و اصناف شگوفہ و ریاحین سے سبز اور شاداب ہین اور ناگاہ گیارہ ستارے اور چاند اور سورج آسمان پر سے اُترے ہین اور مجکو سجدہ کرتے ہین حضرت یعقوب نے جانا کہ وہ شگوفہ نتائج سرو دولت آسمان فرسا ہے اُسکا ہے کہ ایکدن چشمہ ہای زلال اقبال اُسکے جو یبار تمکین مین جاری ہونگے اور ریاحین بانزہت اسکے چمن باسعادت حال مین کھلین گے کہ ہر لحظہ وہان سے ایک گل مراد شگفتہ اور ہمیشہ سرو دولت ابد پیوند بر وجود عزیز اسکا متمکن ہوگا۔ اور گیارہ سبط اسرائیل کے کواکب آسمان جلالت اور نجوم سپہر رسالت ہین اُسکے آگے جبین انقیاد کی زمین پر رکھینگے۔ اور آفتاب و مہتاب کہ عبارت دو شخص عالی مقدار اور دو اصل نامدار سے ہین اسباط کے ساتھہ موافقت کرینگے لیکن حوادث ایام اور شوائب شہور و اعوام سے اندیشہ ناک ہو کر کسنے صورت واقعہ سے روبرو بھائیونکے منع فرمایا اسواسطے کہ جانتے تھے اگر اسکے بھائی معلوم کرینگے تو بنا بر اغوای شیطان اُسکے باب مین کچھ مکر و دغا ہے از روی حسد پیش آوینگے

قال عز من قائل یا بنی لا تقصص رؤیاک علی اخوتک فیکیدوا لک کیدا ۵ ان الشیطن للانسان عدو مبین یعنے کہا اے چھوٹے بیٹے میرے مت بیان کیجیو خواب اپنے کو اوپر بھائیون اپنے کے پس مکر کرینگے واسطے تیرے کچھ مکر تحقیق شیطان واسطے آدمیونکے دشمن ہے ظاہر ہر گاہ کہ مراسم اس نصیحت سے فراغت حاصل کی حضرت یوسف سے کہا اے فرزند ارجمند

وکذلک یجتبیک ربک و یعلمک من تاویل الاحادیث و یتم نعمتہ علیک و علی ال یعقوب کما اتمہا علی ابویک من قبل ابرھیم و اسحٰق ان ربک علیم حکیم ۵ یعنے اور اسیطرح برگزیدہ کریگا تجکو پروردگار تیرا اور سکھلادیگا تجکو تعبیر تاویل باتونکی اور

پورا کریگا نعمت اپنی اوپر تیرے اور اوپر اولاد یعقوب کے جیسا پورا کیا تھا اُسکو اوپر دو باپ تیرے کے پہلے اس سے ابراہیم اور اسحق کے تحقیق پروردگار تیرا جاننے والا حکمت والا ہے معلوم ہوتا ہے کہ جلد بخشندہ بیمنت قامت باکرامت تیری کو تشریف خلعت اجتبا مشرف کرے اور اسرار الوہیت شعار کی محرمیت تجکو ارزانی فرماوے اور نعمت فیض موہبت تجھپر اور تیری اولاد پر فائض کرے تا آنکہ بمراتب بلند آبا و اجداد کے پہونچاوے بمقتضای مثل مشہور کہ جو بات ہونٹوں سے نکلی اور کوٹھون چڑھی تھوڑی سی مدت گذری کہ اس خواب بشارت کی خبر بھائیوں کو پہونچی اور سب جمع ہوکر روبیل کے پاس کہ سارے اسباط یعقوب مین امتیاز تمام عقل و فراست رکھتا تھا لیگئے اور کہا یہ راحیل نے عجیب خواب بنایا ہے کہ اُسکے سبب سے خاطر انور والد ماجد کو اپنی طرف بہت مائل کیا ہے روبیل کو سنکر اس حال سے تعجب ہوا کہا انی لاری فی جھتہ وجھہ الکذب یعنے تحقیق نہین دیکھتا مین منھ اُسکا منھ جھوٹونکا سا اور لیکن چونکہ آثار جاہ و اقبال اسکے ناصیہ حال سے ظاہر اور ہویدا ہین کیا عجب ہے کہ افعال ایزد متعال سے نہال سعادت و اجلال اسکا جو بار اعمال پر نشو و نما پکڑے اور ہلال جمال اُسکا سپہر کمال پر بدر تمام ہوے اکثر اخوان استماع سخن روبیل سے کہ اسکو دانا تر جانتے تھے زیادہ تر مشوش و مضطر ہوے اور بحر تحیر و تفکر مین نظر بانجام اس واقعہ کے شب و روز رہکر نار قلق و اضطرار رہے کہ بعد انقضای ایکسال پھر حضرت یوسف نے خواب دیکھا کہ انگلیونکی پورونمین سے پانی ٹپکتا ہے اور ہوا مین جاکر بھائیونکے سر پر برستا ہے پس انھون نے اس واقعہ کو اپنے پدر بزرگوار سے عرض کیا حضرت یعقوب نے جانا کہ یہ خواب دلالت کرتا ہے اس امر پر کہ محظ ظاہر ہوے اور اسکا دریای ینبع شاخ دست احسان کشت زار برادران تشنہ لب کو بفیض مکارم و امتنان سیراب کرے پھر حضرت نے اس خواب کی بھی اخفا مین مبالغہ فرمایا و لیکن بعد چند روز کے اُسکی بھی اطلاع بھائیونکو ہوگئی اور مزید اختصاص نسبت انکے پدر مہربان کا مشاہدہ کیا اور انکا مادہ حسد اور رشک متزاید ہوا اور بعضون نے اس باب حسد و عداوت مین یہ بھی لکھا ہے کہ صحن بستان سرای یعقوب مین ایک درخت تھا بہت بلند جب اللہ تعالی حضرت یعقوب کو فرزند عطا فرماتا تھا تو ایک شاخ تازہ اس درخت مین اُسیوقت اُگتی تھی اور اُس فرزند کے قد کے برابر بڑھ جاتی تھی جب وہ فرزند سن بلوغ کو پہونچتا تھا تو حضرت یعقوب اُس شاخ کو کاٹکر اور اُسکا عصا بنا کر اُس فرزند کو دیتے تھے جب حضرت یوسف پیدا ہوے تو وہ شاخ اُس درخت مین نہ پھوٹی ایک رات اکیلے حضرت یوسف نے اپنے باپ سے کہا دعا کرو کہ خدا تعالی مجکو ایک عصا بہشت سے عنایت کرے تا مجکو عہد جوانی سے بڑھاپے تک دستگیری کرتا رہے حضرت یعقوب نے دعا کی اور حضرت جبرئیل حضرت یوسف کے واسطے عصای سبز زبرجد کا بہشت سے لائے اس سبب سے ان بھائیونکا حسد اور زیادہ ہوا پھر آپس مین انھون نے مشورہ کیا ایک نے کہا اسکو مار ڈالنا چاہیے دوسرے نے کہا قتل نفس معصوم اور خون ناحق گناہ عظیم ہے یہ نہ کرنا چاہیے بلکہ اسکو ایک بیابان ہولناک مین چھوڑ دیجیے کہ باپ سے جدا ہوکر اپنی موت سے مر جاوے تیسرے نے کہا یہ قتل سے بھی بدتر ہے بہتر یون ہے کہ اسکو لیجا کر ایک کنوین مین کہ سر راہ ہووے اُس مین ڈال دیجیے کہ کوئی سوداگر آتا جاتا اسکو نکالکر کسی اور شہر مین لیجاوے القصہ سب نے اسپر اتفاق کیا اور حضرت یوسف کو اس امر پر فریفتہ کیا کہ ایکبار ہمارے ساتھ جنگل مین چلکر سیر اور تماشا کرے حضرت یوسف نے کہا

اگر باپ سے اجازت لی تو کیا مضائقہ سب جمع ہو کر حضرت یعقوب پاس گئے اور کہا ان دنون فضائے صحرا خوب ہے
اور ہوائے موسم مرغوب اگر یوسف کو ہمارے ساتھ کر دو تو یہ بھی سیر اور تماشا کر آوے اور اسکا غنچہ دل کھلے حضرت یعقوب نے
کہا مین بے بہار گل رخسار یوسف چون بلبل خزان دیدہ ہو جاؤنگا تمکو نہین چاہیے کہ آپ گلزار مین رہو اور مجھ کو خار
ہجران مین گرفتار کرو کہتے ہین کہ سبب اجابت مسؤل فرزندان اسرائیل یہ تھا کہ حضرت یعقوب نے ایک رات خواب دیکھا
تھا کہ زمین روتی ہے اور یوسف کو اپنی طرف بلا کر کہتی ہے کہ یا اشرف المظلومین میرے پاس آ کہ تیرے بھائی بند تجھ
ظلم کرینگے اور زمین اسکو نگل گئی اور یوسف ناپدید ہو گیا۔ الغرض ہر گاہ کہ حصول مقصود فرزندان یعقوب حیز تعویق
مین پڑا ملول اور محزون اپنے باپ کے پاس سے آکر ایک گوشہ مین مجلس مشورہ منعقد کیا اور تجویزین انکے چلنے کی مکر و
دغا سے سوچنے لگے کہ اس اثنا مین ابلیس پر تلبیس کہ جسکی شان مین الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ
والناس ۵ واقع ہے بہ تبدیل ہیئت اس مقام پر بصورت ایک پیر مرد متبرک لباس زاہدانہ در بر و عمامہ علمانہ بر سر
تسبیح ہزار دانہ در دست وظیفہ خوان مثل مرد خداپرست حاضر ہوا اور انکے اندوہ و ملالت اور رنجکاوش و مصلحت کا
باعث پوچھا پسران یعقوب نے کہا ایک مدت سے کہ سر رشتہ تقدیر ہمارا گم ہے کوئی تدبیر نہین بنتی کہ یوسف کو شفقت نظر
پدری سے گرا دین یا باپ کے پاس سے دور لیجا دین جتنا کہ ہم عرض کرتے ہین وہ برخلاف جواب دیتے ہین یعنی اب
ہمنے چاہا تھا کہ اسکو صحرا مین لیجا کر کوئی تدبیر کرین باپ نے نہ مانا اور ہمارے ساتھ جانے نہ دیا شیطان نے کہا کہ
سبب توقف اور درنگ یہی ہوا کہ تدبیر موقت اور محل مستدعی ظہور مین آئی ع ہر سخن وقتی و ہر نکتہ مکانی دارد
بہتر اور مستحسن اسطرح ہے کہ اتنا صبر کرو کہ ایام بہار اور موسم نظارت گلزار آجاوے جب اپنے بھائی کو سیر اور تماشہ پر رغبت
کرو اور لہو و لعب کو اسکی نظر مین جلوہ دو تا وہ آپ اپنے باپ سے گلگشت کی درخواست کرے اسوقت بیشک
چہرۂ مطلوب پردۂ حجاب سے رخ دکھاویگا ان سبکو اسکی یہ رائے مستحسن معلوم ہوئی چنانچہ اسکے استحسان عقل سلیم سے
تحسین و آفرین کی اور تحریک اس مقدمہ کی ملتوی بوقت رکھی اور جبکہ خسرو انجم اپنے بیت الشرف مین
خرامان ہوا اسباب اجتماعی یوسف کے پاس آئے اور کہا اے یوسف ہمکو جو تجھسے محبت بہت ہے ہر سیر و تماشے مین
چاہتے ہین کہ تو بھی شریک ہووے اور لذت اٹھاوے ان دنون مین محض سیر صحرائی دلکشا تھی حضرت والد نے
تمکو اجازت ہماری ہمراہی کی نہ دی تو ہمکو وہ تماشائے لطفی سے گذرا اب اس سے زیادہ کیفیت کا وقت آیا ہے
یعنی گل خودرو دشت و ہامون مین کھلا ہے اور ہر کوہ و کمر گلہائے رنگارنگ سے بسان گلشن جوش تماشا بنا ہے
دل نہین چاہتا کہ ہم ایسی تماشاگاہ مین تیرے بغیر سیر و سیاحت کرین اور تجکو کنج خانہ مین کہ مثل زندان ہے چھوڑ جاوین
اور فی الواقع جسکو کہ ہوائے روح افزائے موسم بہار اور نغمۂ دلکش مزامیر و اوتار سے سرور حاصل نہو چاہیے کہ وہ
بیمار ہے محتاج بعلاج جیسا کہ حکمائے سلف نے کہا ہے من لا یہیجہ الربیع و ازہارہ و المزامیر و اوتارہ فہو فاسد المزاج
محتاج الی العلاج ۵ غرضکہ ایسے افسون و فسانہ انپر دم کیے اور کہے کہ انکا دل بے اختیار راغب و مائل اس سیر کا
کا ہوا اور یہ انکی رفاقت پر راضی ہوئے مگر در صورت رخصت حضرت پدر عالی قدر چنانچہ بھائی خوش ہو کر باتفاق

یکدیگر حضور حضرت یعقوب میں آئے اور عرض کیا کہ اب ضرور ہے یوسف کو بھی اجازت سیرگاہ دیجئے کہ ہر باغ و بستان مثل گلزار ارم شاد و خرم ہے اور ہوائے ربیعی جانفزائے بنی آدم حضرت خاطر مبارک قرین طمانینت رکھیں کہ دلجوئی اور ملاطفت میں ہمسے نسبت اس نور نظر انور کی اصلاً قصور نہوگا آپنے یہ سنکر فرمایا کہ اول تو مجکو جدائی اسکی ایکدم کی گوارا نہیں اور دوسرے یہ خوف ہے کہ مبادا تم غفلت کرو اور اسکو بھیڑیا کھا جاوے چنانچہ خدائے تعالی فرماتا ہے قالوا یا ابانا مالک لاتامنا علی یوسف وانا له لنٰصحون ارسله معنا غدا یرتع ویلعب وانا له لحافظون قال انی لیحزننی ان تذهبوا به واخاف ان یاکله الذئب وانتم عنه غافلون قالوا لئن اکله الذئب ونحن عصبة انا اذا لخاسرون یعنی کہا انہوں نے اے باپ ہمارے کیا ہے واسطے تیرے کہ نہیں باامانت جانتا تو ہمکو اوپر یوسف کے اور تحقیق ہم واسطے اُسکے البتہ خیرخواہ ہیں بھیجدے اسکو ساتھ ہمارے کل شکم سیر کھاوے اور کھیلے اور ہم واسطے اُسکے البتہ محافظت کرنیوالے ہیں کہا تحقیق میں البتہ غمگین کرتا ہے مجکو یہ کہ لیجاؤ تم اُسکو اور ڈرتا ہوں میں یہ کہ کھا جاوے اُسکو بھیڑیا اور تم اُس سے غافل ہو کہا انہوں نے اگر کھا جاوے اُسکو بھیڑیا اور ہم جماعت ہیں زبردست تحقیق ہم اُسوقت زیان پانیوالوں سے ہیں اور بعضے اہل تفسیر نے لکھا ہے کہ سبب اس اندیشہ کا یہ تھا کہ ایک مرتبہ حضرت نے خواب میں دیکھا تھا کہ گویا آپ ایک قلہ کوہ پر شکوہ پر بیٹھے ہیں اور یوسف بطن وادی اور اُس پہاڑ کے دامن میں پھرتے ہیں ناگاہ ایک گرگ کسی طرف سے نکلا اور اُسنے اُنپر حملہ کیا اور جب حضرت نے معائنہ اس حال سے قصد نیچے اُترنے کا اُنکی حفاظت کے واسطے کیا تو زمین شق ہوئی اور یوسف اُسمین سماگئے باجملہ فرزندوں سے آپنے ذکر خوف گرگ سنکر بیان کیا کہ گرگ تیز دندان کو کیا قدرت کہ حریم شیر زیان میں قدم رکھے اور سگ زشت خصلت کو کہاں تاب طاقت کہ سامنے ہمارے پلنگ منزلت کے آوے پھر جو قیل و قال انکی دراز ہوئی یوسف بھی آئے اور اجازت کیواسطے مصر ہوے اور رخصت نہ دینے سے حضرت کے رونے لگے پھر کنعان کو رونا اُس نوجوان کا گوارا نہوا اور چار و ناچار اجازت بخشی اور رضا بقضا کرکے کہا کہ یوسف کا سر و تن دھوؤ اور نئے کپڑے پہناؤ اور خوشبو سے معطر کرو اور وہ پیراہن کہ حضرت جبرئیل حضرت ابراہیم کے واسطے آتش نمرودی کے بیچ میں ڈالنے کے وقت لائے تھے اور حضرت یعقوب کو میراث میں پہونچا تھا تعویذ کرکے بازو پر باندھا اور عمامہ اسحق سر پر رکھا اور ردائے شیث وصی اُڑھائی اور نعلین آدم صفی اللہ پہنائی اور عصائے یحیی ہاتھ میں دیا اور آپ کنعان کے دروازہ تک اپنے سب فرزندوں کے ساتھ آئے اور حضرت یوسف کو بغل میں لیکر وداع کیا اور ایک روایت میں ہے کہ قریب در شہر کنعان ایک درخت تھا بلند کہ زیر سایہ اسکے ملاقات وداعی احباب مرسوم تھی وہاں تک تشریف لیگئے اور کہا اے یوسف تیرے جانے سے مجکو نہایت غم و اندوہ ہوتا ہے نہیں معلوم کہ آخر کار کیا ہوگا مجکو بھول نہ جانا میں تجکو نہیں بھولونگا اور پھر فرزندوں سے حضرت یوسف کی محافظت کے واسطے مبالغہ سے کہا اور بالخصوص یہودا کو فرمایا کہ تجکو اسے سپرد کیا بہت محافظت میں کوشش کرنا اور فرط محبت سے پھر حضرت یوسف کو بغل گیر کیا اور کہا شاید مدت مفارقت زیادہ اُس سے کہ خیال میں ہے ہووے تجکو واجب ہے کہ بوڑھے باپ کو فراموش

نکرنا کہ مین بھی نہین بھولونگا اور جبتک مجھے پھر نہ دیکھے کسی اور کو دیکھکر نہ ہنسنا کہ مین بھی بغیر دیدار گل رخسار تیرے کے اصلا البتہ تبسم آشنا نہ کرونگا اور بعد اس کہنے کے کہ آپکو رقت ہوئی پھر گلے لگا کر رخصت کیا اور صاحب روضۃ الصفا لکھتا ہی کہ از روئی اخبار صحیحہ ثابت ہی کہ سبب درازئی مدت مہاجرت حضرت یوسفؑ یہی بات ہوئی تھی کہ حضرت یعقوب سی بوقت وداع نکلی تھی کہ انھون نی حالت اضطرار مین یہودا کو سپرد کیا اور خوف انکو گرگ کا غالب ہوا اور ترس خدای غالب کو اُسوقت فراموش کیا چنانچہ باری تعالی نے از روئی وحی ارشاد کیا کہ لاُبَدِّدَنَّ لو فرقت بینک وبین یوسف قال لا فقال اللہ تعالی لانک خفت الذئب لم تخف منی نظرت الی غفلۃ اخوتہ ولو نظر الی رعایتی واخترت محافظتی لہ غیری بہرحال انکے بھائی حضرت یوسفؑ کو لیکر روانہ ہوے کوئی اپنے کاندھے پر بٹھاتا تھا اور کوئی اپنے سر پر سوار کرتا تھا اور حضرت یعقوبؑ انکی طرف دیکھتے تھے اور شوق لقای فرزند ارجمند سے روتے تھے جبکہ یہ حضرت کی نظر سے غائب ہوے اور کنعان کی سرحد سے باہر گئے حضرت یوسفؑ کو زمین پر گرا دیا اور ظلم اور زیادتی کرنی شروع کی اور کہا وہ گیارہ ستارے کہان ہین کہ جنھون نے تجکو سجدہ کیا تھا اب چاہیے کہ ہمارے ہاتھ سے چھڑا دین حضرت یوسفؑ روتے تھے اور ہر ایک انمین سے بُرا کہتا تھا اور نالہ وفغان انکے آگے فائدہ نرکھتا تھا تا آنکہ کنعان سے تین فرسنگ دور ایک کنوئین پر پہونچے کہ وہ حوالی بیت المقدس اردن مین واقع تھا کہ اعمال سام بن نوح کا بنایا ہوا مشہور بہ جب الاحبار اوپر سے تنگ اور نیچے سے چوڑا اور ستر گز کا یا زیادہ عمق اُسکا اور پانی شور تھا وہان حضرت یوسفؑ کی ہاتھ باندھکر اور ایک رسی مضبوط کمر مین ڈالکر اس عالیجاہ کو بحال تباہ اُس چاہ مین لٹکانیکا قصد کیا اُنھون نے پہلے منت وسماجت سب بھائیون سی کی جب کسی نے نہ سنی تو دامن یہودا کا پکڑا اور کہا کہ باپ نے تمکو سونپا تھا میرے بلاک کا روز حساب کو کیا جواب دوگے یہ سنکر یہودا غضبناک ہوکر کہا کہ تا حیات تیری کوئی مقدور تیرے قتل کا کرنے نہین پائیگا یہ حال اُسکا اور بھائی دیکھکر گھبرائے اور اُس سی کہا اگر یوسفؑ پدر بزرگوار پاس پہونچا تو افشای راز ہوگا اور سبکے واسطے بُرا ہوگا ہم سبکی مصلحت یہی ہی کہ چاہ مین زندہ گرا دین پھر یہ بھی نظر بحال در مآل اندیشی راضی ہوا اور انکو پکڑکر اُس مین ڈالدیا اور پیراہن بھی انکو بدن مین نہ چھوڑا اُسوقت بیکسی مین فرمان حضرت ملک المنان بطائر آشیان سدرۃ المنتہی صادر ہوا کہ ادرک عبدی یعنی اپنا بندہ میرا پکڑ اور تھامنا ہوا مین کہ کنوئین مین نہ گرنے پاوے حضرت جبرئیل امین بحکم حضرت رب العالمین اُسیوقت پہونچے اور حضرت یوسفؑ کو اپنی پرون پر لے لیا اور ایک صخرہ یعنے ایک پتھر پر بٹھا دیا۔ بحر المواج مین لکھا ہی کہ اُس کنوئین کا پانی کھاری اور تیز تھا جب حضرت یوسفؑ اُسمین گئے تو صاف اور میٹھا ہو گیا اور کنوئین کے جانور موذی مثل بچھو وغیرہ کہ آنے پیغمبر کے سے آگاہ ہوے اپنے سوراخون سے نہ نکل سکے الا سانپ کہ اُسنے حضرت یوسف پر حملہ کیا اور حضرت جبرئیلؑ نے اُسپر ایک آواز ماری کہ یہ بہرا ہو گیا اور تا قیامت اُسکی نسل مین بہراپن رہیگا اور بعضے کہتے ہین کہ ایک نیزہ اُس کنوئین مین پانی چڑھ آیا اور اُسمین ایک پتھر تھا بفرمان حق تعالی وہ پتھر پانی

پر تیر آیا اور حضرت یوسف اُسپر بیٹھ گئے اور حضرت جبرئیل نے وہ پیراہن کہ تعویذ کیا ہوا بازو پر بندھا ہوا تھا کھولکر پہنا دیا اور کھانا بہشت سے لاکر حضرت یوسف کے آگے رکھا اور کہا کہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ غمگین اور اندوہناک نہو تجکو یہاں سے جلد نکال کر مسند جاہ پر بٹھاتا ہوں اور تیرے بھائیوں کو تیرا حاجتمند کرتا ہوں انکو اس کام خیانت انجام سے کمال سرور ہوا جیسا کلام الٰہی مین تصریح ارشاد کیا ہے فلما ذهبوا به و اجمعوا ان یجعلوه فی غیابت الجب و اوحینا الیه لتنبئنهم بامرهم هذا وهم لا یشعرون ۵ یعنی پس جب لیگئے اسکو اور مقرر کیا یہ کہ ڈالین اسکو بیچ گہراؤ کنوین کے اور وحی بھیجی ہمنے طرف اسکے کہ البتہ خبر دیگا تو ساتھ کام انکے اور وہ نہین سمجھتے ہونگے ۔ بحر المواج مین لکھا ہے کہ وحی حضرت یوسفؑ پر بھی لڑکپن کی عمر مین آئی جیسے کہ حضرت عیسیٰ اور حضرت یحییٰ علیہم السلام پر حالت کودکی مین وحی آئی تھی کہتے ہین کہ اُسوقت حضرت یوسفؑ بارہ برس کے تھے یا سترہ اٹھارہ برس کے تھے اور اس زمانہ مین اتنی عمر تک لڑکپن ہوتا تھا اور تیس برس یا چالیس برس سے پہلے بلوغ حاصل ہوتا تھا اور روایت معتبر ہے کہ انکے بھائی بعد ڈالنے کنوین کے اُسپر ایک سنگ گران ڈھانپ گئے تھے اور ایک جاسوس کو سر چاہ بٹھا گئے تھے تا اگر کوئی قافلہ ادھر گذرے اور شاید بضرورت آب اس چاہ کا منھ کھولے تو اُسوقت وہ نگہبان موت اور زندگی کی خبر پہنچا دے تفسیر معالم التنزیل مین لکھا ہے کہ پھر بھائیون نے ایک بکری کا بچہ مار کر اُسکے لہو مین حضرت یوسف کا پیراہن آلودہ کیا اور نوحہ کنان اپنے باپ پاس آئے اور کہا کہ ہم بکری اور دُنبے کے گلہ مین گئے تھے اور یوسف تنہا رہگیا تھا اُسکو بھیڑیا آنکر کھا گیا جب حضرت یعقوبؑ نے یہ بات سُنی اور دیکھا کہ پیراہن لہو سے بھرا ہوا ہے لیکن پھٹا ہوا نہین ہے اپنے فرزندون سے کہا کہ اس خون مین یوسفؑ کی بو نہین آتی اور وہ عجب بھیڑیا تھا کہ اُسنے یوسف کو کھا لیا اور پیراہن نہ پھٹا اس مین تمھاری شرارت معلوم ہوتی ہے اگر تم سچے ہو تو اُس بھیڑیے کو لے آؤ یہ جنگل مین جا کر اور ایک بھیڑیے کو پکڑ کر اور اُسکا منھ خون مین آلودہ کر کے اپنے باپ کے آگے لے آئے اور کہا یہ وہ بھیڑیا موجود ہے حضرت یعقوبؑ نے کہا اے بھیڑیے تو نے میرے فرزند دلبند کو کسواسطے کھایا بھیڑیے نے بحکم خداوند بزرگ گویا ہو کر بزبان فصیح کہا السلام علیک یا نبی اللہ نعوذ باللہ کہ مجھسے یہ فعل قبیح صادر ہوا ہو مجکو قسم ہے اُس خدا کی کہ جسنے تجکو پیغمبر کیا مین نے یوسفؑ کو نہین کھایا کسواسطے کہ گوشت اور پوست پیغمبرون کا ہم درندون پر حرام ہے بلکہ کہتے ہین کہ خاک پر بھی حرام ہے کہ گوشت انکا کھاوے چنانچہ مرنے کے بعد بدن نبیون کا بدستور اپنے حال پر رہتا ہے مطلق خاک اُسکو نہین کھاتی اور بحر المواج مین لکھا ہے کہ اُس بھیڑیے نے کہا ہم تیری گوسفندون کے بھی نزدیک نہین آتے تیرے فرزند کے پاس کیونکر آتے اور صاحب تکملۃ اللطائف لکھتا ہے کہ جب وہ گرگ حضرت یعقوبؑ سے رخصت یعقوبؑ سے رخصت ہو کر چلا تو ایک پہاڑ پر کھڑے ہو کر پکارا کہ اے ابنای جنس میرے اگر فرزند یعقوبؑ کا تمنے قصد ہلاک کا کیا ہے تو کمال تاسف ہے تمھارے حال پر اور اگر تم اس خیانت اور گناہ سے پاک ہو تو چاہیے کہ جلد بارگاہ یعقوبی مین حاضر ہو کر عذر داری کرو تا ساحت احوال تمھارا اس جریمہ سے پاک ہو اور راوی کہتا ہے کہ ہزارون گرگ اطراف و جوانب سے گرد اگرد

خادم یعقوب کے جمع ہوے اور فریاد و زاری کرنے لگے حضرت باہر آئے سبھون نے سر ارادت زمین اطاعت پر رکھا اور اُن بیزبانون نے بزبان حال عرض کیا حاشا و کلا ہماری نوع مین سے کوئی مرتکب آزار تمھارے فرزند دلبند کا نہین ہوا اور ظاہر ہی کہ حیات ہماری برکت وجود باجود تمھارے سے ہے اور معاش ہماری وابستہ انعام وجود تمھارے ہے حضرت یعقوبؑ خفا ہوے اور اپنے فرزندون سے کہا سُنا تمنے کہ بھیڑیون کا گروہ کیا کہتا ہی پھر شدت اندوہ سے نالہ کنان جنگل مین آئے اور فریاد کی یا قرۃ عینی و یا ثمرۃ فوادی فی ای بیر طرحوک اوفی ای بحر غرقوک اوبای سیف قتلوک و بای ارض دفنوک یعنی اے میری آنکھ کی پتلی اور اے میوے میرے دل کے کون سے کنوئین مین تجکو ڈالا یا کون سے دریا مین تجکو غرق کیا یا کون سی تلوار سے تجکو قتل کیا اور کس زمین مین دفن کیا تجکو مین نہین جانتا کہ تیرا کیا حال ہی اور کہتے ہین کہ پیراہن یوسف علیہ السلام نے تین اثر بخشے اور تین عقدے حل کیے ایک یہ کہ پیراہن یوسف علیہ السلام درست تھا اُسکے درست ہونے نے خبر دریدگی یوسفؑ کی نا درستی کی۔ دوسرے یہ کہ وہ پیراہن کہ زلیخانے پس پشت سے پھاڑ ڈالا تھا اُسنے حضرت یوسف کی پاکی ظاہر کی۔ تیسرے یہ کہ وہ پیراہن بشیر لایا تھا اُسنے حضرت یوسفؑ کی حیات کی خبر دی اور حضرت یعقوبؑ کے منھ پر ڈالنے سے آنکھین کھل گئین پھر حضرت یعقوب علیہ السلام نے کہا مین نے اس امر کو خدا پر رکھا اب صبر کی درخواست کرتا ہون پھر رات دن رویا کیے تا آنکہ اندھے ہوگئے اور اپنے فرزندون کی طرف سے غضب مین بھرے رہتے تھے لیکن ظاہر نہ کرتے تھے اور گریہ و زاری مین رہتے تھے منقول ہی کہ ایک دن اثناے اس جزع و فزع مین حضرت جبرئیلؑ امین نازل ہوے اور کہا یا نبی اللہ تمھارے افراط حزن واندوہ سے مقدسان ملا اعلی گریہ کرتے ہین اور یا کان موافق بہشت ارو تے ہین بر آمد مقاصد صبر پر منحصر ہی استعجال کام نہین آتا آپنے کہا اے برادر حبل المتین صبر و شکیبائی پکڑتا ہون اور اجر اسکا کریم کارساز سے مانگتا ہون فصبر جمیل واللہ المستعان علی ما تصفون ؕ بعد چند روز کے پھر حضرت جبرئیلؑ حضرت یعقوبؑ کے پاس آئے اُنھون نے کہا اے جبرئیلؑ مجکو یوسفؑ کی خبر دے حضرت جبرئیلؑ نے کہا تمنے یوسفؑ کو اپنے فرزندون کو سپرد کیا تھا نہ خدا کو انھین سے پوچھو اور تفسیر مدارک التنزیل اور بحر المواج مین لکھا ہی کہ سبب حضرت یوسفؑ کے جدا ہونے کا حضرت یعقوبؑ سے یہ تھا کہ ایک دن اُنھون نے مہمانی کی تھی اور ایک فقیر نے کھانا مانگا تھا اور یہ اُس سے غافل رہے اور اُسنے کھانا نہ پایا حق تعالی نے فرمایا جیسے تونے اُس درویش دلریش کو اُسکی آرزو سے باز رکھا مین نے تجکو تیری آرزو سے باز رکھا اگر اُسکو کھانا ملتا تو وہ اُسکی قوت سے چالیس دن میری عبادت کرتا اب چالیس برس تک تجکو غم و اندوہ مین گرفتار رکھونگا اور بعضے کہتے ہین کہ حضرت یعقوبؑ نے ایک لونڈی مع فرزند اُسکے کے خریدی تھی اور اُسکے بچے کو اُس سے جدا کرکے بیچ ڈالا تھا اُسکا دل آتش فراق فرزند مین جلا کیا اور وہ اپنے فرزند کی

جدائی مین جب تک جیتی رہی رُویا کی اور روتے روتے اندھی ہو گئی۔ اس سبب سے حضرت یعقوبؑ کو یوسف کا فراق دکھایا اور انکو بکوایا اور انکو رونے سے اندھا کیا۔ اور بعضے کہتے ہین کہ حضرت یعقوبؑ نے ایک دُنبی کا بچہ ذبح کیا تھا اور وہ دُنبی اپنے بچے کے فراق مین رویا کی بسبب شومی اس کام کے حضرت یعقوبؑ کو فراق حضرت یوسف حاصل ہوا۔ اُسوقت حضرت یعقوبؑ نے کہا خداوندا جو کچھ مین نے کیا غفلت سے کیا قصداً نہین کیا۔ فرمان آیا کہ اگر بقصد ہوتا تو احوال تیرا اس سے بدتر ہوتا **فصل دوسری** باہر نکلنا حضرت یوسف علیہ السلام کا کنوئین مین سے اور عاشق ہونا زلیخا کا جمال عدیم المثال انکے پر اور خرید نا عزیز مصر کا مالک سے اور رسوائے اوسکے قولہ تعالے وجاءت سیارۃ فارسلوا واردھم فادلی دلوہ ﴿ یعنے اور آیا قافلہ پس بھیجا اُنھون نے آگے چلنے والے اپنے کو پس لٹکایا اُسنے ڈول اپنا مفسرون کو اختلاف ہے اس امر مین کہ حضرت یوسف علیہ السلام کتنی مدت کنوئین مین رہے بعضے کہتے ہین ایک رات دن اور بعضون کا قول ہے تین رات دن اور بعضے کہتے ہین سات رات دن القصہ ایک سوداگر مین سے مصر کو جاتا تھا اور راہ بھول گیا تھا ناگاہ اُس کنوئین پر پہونچا اور وہان منزل کی مالک بن زعر خزاعی کہ کاروان سالار تھا اُسنے دو غلام پانی لانے کے واسطے بھیجے کہ ایک کا نام بشیر اور دوسرے کا بشری تھا بشیر نے سر چاہ پر جا کر ڈول پانی کے لیے اُس کنوئین مین ڈالا حضرت یوسفؑ نے کہ سوائے خدا کے توسل نہ رکھتے تھے یا بخوف اس بات کے کہ مبادا بھائیون نے میرے امتحان ممات وحیات کے لیے ڈالا ہو اور بعد نکلنے کے مجکو ہلاک کرین اُس ڈول کو نہ پکڑا حضرت جبرئیلؑ نے کہا امر خدا قبول کر اور اس ڈول کو پکڑ لے حضرت یوسفؑ نے اُسکو پکڑ لیا اور اس مین بیٹھ گئے معالم مین لکھا ہے کہ کنوئین کی دیوارین حضرت یوسفؑ کے فراق مین رونے لگین اور انیس الریدون مین لکھا ہے کہ بشیر ڈول کھینچنے مین حیران ہوا کہ بوجھ کے سبب کھینچ نہ سکا آخر کار کنوئین مین جھانک کر دیکھا اور اُس ماہ منیر کو ڈول مین مشاہدہ کیا فال یابشری ھذا غلام ﴿ یعنے کہا اے مژدہ وشادمانی کہ یہ لڑکا ہے اور بعضے کہتے ہین کہ بشری اُسکے یار کا نام تھا اُسکو اعانت کے لیے طلب کیا اور کہا ہذا غلام یعنے یہ ایک لڑکا ہے اُسنے ڈول کو بوجھل کر دیا ہے پس بشیر اور بشری نے حضرت یوسفؑ کو کنوئین مین سے نکالا جب انکو ساتھ اس صورت دلارای کے دیکھا پوچھا کہ تو کون ہے فرشتہ ہے یا پری یا آدمی کہا مین آدمی ہون کہتے ہین کہ حضرت یوسفؑ کے بھائی تفحص کر رہے تھے کہ دیکھیے انجام کار کیا ہوتا ہے جب انکو اُس جاسوس متعینہ نے جلد جا کر خبر انکے زندہ نکلنے کی پہونچائی تو وہ شتاب وہان گئے اور مالک کاروان سے کہا کہ یہ غلام ہمارا ہے لیکن گریز پا ہے یعنے بھاگ بھاگ جاتا ہے ہمارے خوف و ڈر سے اسنے اپنے تئین کنوئین مین گرا دیا ہم چاہتے ہین کہ اسکو حسن قیمت کے ساتھ کوئی لے بیچ ڈالین اور زیادہ قیمت کی خواہش نکرین حضرت یوسفؑ نے چاہا کہ اپنا حال کہدین انکے بھائیون نے پوشیدہ زبان عبرانی مین کہا جو کچھ کہ ہم کہتے ہین اگر تو کچھ بھی اسکے برخلاف کہے گا

تو تجکو اس سے لیکراور دوریجا کر مار ڈالین گے حضرت یوسف خاموش ہورہے مالک نے انکی ہلاکت زبان اور حضرت یوسف کی خاموشی سے بھائیون کو سچا سمجھا اور معتبر جب اسنے تصدیق چاہی تو انھون نے کہا واقعی مین بندہ ہون اور اپنے گناہون سے شرمندہ اُسوقت سوداگر نے کہا جتنا مال میرے پاس تھا سب کا مین نے اسباب خرید لیا ہے چند درم کھوٹے باقی رہگئے ہین الغرض سترہ یا اٹھارہ یا انیس یا بیس درم مصری کو کہ دو درم مصر کے برابر ایک درم کنعانی کے ہوتے ہین حضرت یوسف کو بیچ ڈالا اور بیعنامہ اسنے انسے لکھوا لیا مگر شمعون نے یہ شرط لی کہ جبتک تم مصر مین نہ جاؤ اسکو قید سے خلاصی نہ دینا اور لکھا ہے کہ انکو پابہ زنجیر کیا اور ایک اونٹ پر بٹھایا انھون نے کہا کہ مین ملاقات آخری اپنے کرلون مالک نے تعجب سے کہا کہ انکو تجھپر شفقت نہین تو کیون رغبت کرتا ہے انھون نے کہا کہ انکا حق میرے ذمے ہے اُسنے اجازت دوبارہ ملنے کی دی اور اُس حال مین یہ روتے ہوے آئے اور رخصت چاہی اُنمین سے کسی نے مطلق رحم نہ کیا اور روایت ہے کہ حضرت یوسف کے بھائیون نے وہ درم لیے اور پھر اون درمون کو زمین مین پھینک دیا اور کہا درم ہمکو مطلوب نہ تھے مقصود ہمارا یوسف کو باپ سے جدا کرنا اور دور پہونچانا تھا سو حاصل ہوا اور تفسیر مواہب علیہ مین لکھا ہے کہ وہ سترہ درم تھے یا بیس دو دو درم ایک ایک بھائی نے لیے اور تفسیر وسیط مین لکھا ہے کہ پیدا اسے کچھ نہ لیا تفسیر معالم التنزیل مین لکھا ہے کہ بقول ابن عباس و مسعود اور قتادہ رضی اللہ عنہم وہ بیس درم تھے اور بقول مجاہد بائیس اور بقول عکرمہ چالیس واللہ تعالی اعلم اور بحر المواج مین لکھا ہے سبب غلام ہونے حضرت یوسف کا یہ تھا کہ ایک دن انھون نے آئینہ مین اپنی شکل دیکھی اور کہا اگر مین غلام ہوتا تو کوئی میری قیمت دیکر نہ خرید سکتا حق تعالی نے فرمایا تو نے اپنی صورت دیکھکر مصور کا توشکر نہ ادا کیا اپنی قیمت مین آپ ہی مغرور رہا تیرے تئین غلام بناکر تیری قیمت تجکو دکھاتا ہون اور بعضے کہتے ہین کہ خواستہ خدا یون ہین تھا کہ تا بادشاہ مصر ہودے اور حال غلام ہونے سے آگاہ رہے کہ جب اسکے پاس غلام ہووین تو انکی یہ قدر پہچانے القصہ قصص مین لکھا ہے کہ جب سوداگر وہان سے روانہ ہوے اثنائے راہ مین یوسف کی مان کی قبر تھی یہ دیکھکر اونٹ پر سے کود پڑے اور اُس قبر سے لپٹ کر گریہ وزاری کرنے لگے اور کہتے تھے کہ یوسف کو بھائیون نے آوارہ اور اسیر اور بیچارہ کیا اور خدمت پدر اور زیارت قبر مادر سے دور اور وطن اور کنبے سے مہجور اور غربت و ناکامی مین گرفتار کیا اور کاروان کا قافلہ آگے چلا گیا ایک شخص اُس قافلہ مین سے پیچھے رہ گیا تھا جب وہان پہونچا وہ غلام کہ حفاظت مین انکی مامور تھا اُسنے حضرت یوسف کو دیکھکر کہا اے غلام تو جیسا سنا تھا ویسا ہی نظر آتا ہے معلوم ہوا کہ حقیقت مین گریز پا ہے اُنھون نے تجکو خوب کیا کہ بیچ ڈالا اور وہ بیچ کہتے تھے اور اُس بدبخت نے ایک طمانچہ سخت حضرت یوسف کے مارا کہ انکی آنکھون مین اندھیرا آگیا کہا

خداوند تو دانا اور بینا اور ظاہر اور باطن جانتا ہی کہ یوسف مظلوم پر کیا گذری ہی تا آنکہ وہ شخص حضرت یوسف کو لیکر قافلہ مین پہونچا کہ فی الحال ایک ہوا سہمناک اور ابر سیاہ اور چمکنا اور گرجنا صاعقہ اور بادل کا پیدا ہوا کاروانیون نے جب یہ حال دیکھا کمال خوف مین آئے کہ مبادا ہلاک ہو جاوین کہا دیکھو اور دریافت کرو کہ کسی نے تازہ گناہ کیا ہی کہ یہ عقوبت یہ صعوبت اُسکے سبب سے نظر آتی ہی جس شخص نے کہ حضرت یوسف سے بے ادبی کی تھی کہا مین نے اس غلام کو ایک طمانچہ مارا تھا اُسنے آسمان کی طرف منھ اُٹھا کر اُسوقت اپنے ہونٹھ ہلائے تھے اُسی ساعت مین یہ حال ظاہر ہوا ہی اہل کاروان جمع ہو کر حضرت یوسف کے پاس آئے اور عذر خواہی کی حضرت یوسف نے معاف کیا اور انتقام سے درگذر کی اور یہ بلا اُسنے دفع ہوئی مالک نے جب انکی یہ کرامت مشاہدہ کی غلام کا ہاتھ پکڑ کر حضرت یوسف کے پاس لایا اور درخواست کی کہ اپنے قصاص پر اُسکو حضرت تادیب فرماوین حضرت یوسف نے کہا یہ کیا بات ہی ہم اہل حیا سے ہین غمازی نہین ہین اور جزاے بدکرداران مین سواے عفو کے کچھ نہین جانتے الغرض کہ اُس غلام کے گناہ سے درگذرے اور قلم عفو ونسیان اُسکے جریدہ عصیان پر کھینچا اور بعد ظہور اس خارق عادت کے حضرت کے پانون مین سے بیڑیان نکال ڈالین اور بعین تعظیم اور حشم واحترام انکی طرف دیکھنے لگے القصہ جب مصر کی طرف روانہ ہوی تو بعد قطع منازل نواحی مصر مین پہونچے اور ایک مقام پاکیزہ دیکھکر قریب ایک چشمہ آب صاف کے اُترے اور تعب سفر سے کہ آئینہ جمال بیمثال یوسف آلودہ زنگار غبار تھا مالک نے انکو کہا تم اسپر نہاؤ اور گرد کدورت راہ دور کرو لیکن جب حضرت یوسف اس چشمہ پر رونق آرا ہوے حضرت جبرئیل امین نے بفرمان حضرت رب العالمین قبہ آدم صفی کہ قبل از وقوع زلت حوا کے ساتھ اُس مین رہے کنارہ چشمہ پر نصب کیا تا بدن ہمایون نظر اغیار سے مصئون اور آفت عین الکمال سے مامون رہے۔ صاحب عین المعانی کہتا ہی کہ جب حضرت یوسف بہت دیر تک اس غسل خانہ مین رہے مالک نے کئی شخص بھیجے تا اُس منبع سعادت وکرامت کی خبر لاوین کہ کیون اتنی دیر تک نہاتے ہین اُنھون نے جب لب چشمہ پر اُنکو نہ دیکھا تو اطراف صحرا مین متفرق ہوے ہر چند کہ حضرت کو تلاش کیا بسبب محتجب ومستتر ہونے قبہ عزت اور حجاب عصمت مسکن ابو البشر مین انکا کہین نشان نہ پایا اور انکی گمگشتگی سے مالک کو آگاہ کیا وہ نہایت متردد ہوا کہ اس اثنا مین ناگاہ ایک طرف سے قافلہ والون نے دیکھا کہ حضرت یوسف ساتھ اس صورت اور ہیئت کے کہ دیدہ اولی الابصار مشاہدہ خورشید رخسار انکی سے خیرگی اور جمال ماہ پر انوار سے تیرگی کرتا تھا خرامان خرامان جلوہ افروز ہوے مالک نے دیکھا اور کہا اے یوسف تو کہان تھا کہ ہر چند مین نے تجکو بیشتر طلب کیا کمتر پایا بمضمون بہدایت خرد و خرد و شناس جواب دیا کہ چشمہ خور کو کون دیکھ سکتا ہی۔ القصہ جب کہ بعد اسکے قافلے مین ملحق ہوئے اہل کاروان اُس مقام سے متوجہ شہر ہوے اور زوال سے کہ آوازہ جمال باکمال اس بدر منیر

کا آویزۂ گوش عالم ہوا تھا تمامی پیر و جوان سکنائے مصر تماشائے جمال اور تمنائے وصال اُس جان جہان کے
بطریق استقبال آئے صاحب بدیۃ التواریخ لکھتا ہے کہ حق سبحانہ تعالی نے جمال عالم آرائے یوسف کو ایسا
نور و ضیا عطا فرمایا تھا کہ اُسکی تابش مسافت ایک فرسخ پر پہونچتی تھی اتفاقاً اُس دن آسمان پر ابر
محیط تھا اور مہر جہانتاب زیر سحاب محتجب گیا تھا جبکہ چہرۂ تابان یوسف زیر حجاب نقاب ساطع و لامع
ہوا جہان کو مانند ضمیر ارباب صفا اور گیاست ذکا روشن اور منور کیا اور حدیثہ حسن یوسف ملک
مصر مین منتشر اور ملک عصر کو اس صورت سے خبر ہوئی دل مشتاق شفیاق مقدم ہمایون اسکے مین
بیتاب ہوا اور بادشاہ مصر نے بھی کہ ملقب بہ فرعون اور موسوم بہ قطفیر یا اطفیر تھا امیر عمال و زمین اعمال
یعنی وزیر اعظم اور دستور معظم کہ اسکو عزیز مصر کہتے تھے اُنکی خریداری کے واسطے بھیجا بعد اُنکے قافلہ مین
پہونچے اور حکایت بیع و شرا درمیان مین آئی مالک نے کہا اتنا صبر کرو کہ شہر مین پہونچکر دو تین دن
رنج و محنت راہ سے آسودہ ہو وین پھر بموجب فرمان واجب الاذعان عمل مین آویگا عزیز نے یہ امر قبول
کیا اور انکو بحشمت تمام دسوین ماہ محرم کو مصر مین لا بعد انقضائے ایام ثلثہ موافق قاعدہ تجاران مصر
ایک کرسی نصب کیا اور یوسف کو اُسپر بٹھایا اور منادی نے ندا کرنی شروع کی کہ من یشتری ہذا الغلام
الحسیبؑ من یشتری ہذا الغلام اللبیبؑ یعنی کون خریدتا ہے اس غلام عالی حسب کو کون خریدتا ہے اس
غلام دانشور کو حضرت یوسف نے کہا یون نہ کہو بلکہ یون کہو کہ من یشتری ہذا الغلام الکسیب من یشتری ہذا
الغلام الغریبؑ یعنی کون خریدتا ہے اس غلام پیشہ ور کو کون خریدتا ہے اس غلام مسافر کو اور ساعت بساعت
خریدار زیادہ ہوتے تھے اور مشتری لحظہ بلحظہ قیمت اُس در یکتا گرانبہا کی بڑھاتے تھے صدیق نے جب یہ
حال مشاہدہ کیا اندوہ و ملال انکی خاطر پر چندان مستولی ہوا کہ طاقت صبر و شکیبائی نرہی اور بے اختیار
رونے لگے اُسوقت طائر سدرۃ المنتہی جبرئیل امین نے فرمان حضرت رب العالمین پہونچایا کہ اے یوسف
غمگین اور دلتنگ مت ہو سوگند بعزت و جلال خود کہ تجکو شہر سے باہر نہ لیجاؤنگا تا آنکہ داغ عبودیت
و فرمان ناصیہ حال اس قوم پر کہ اب تجکو دیکھنے آئے ہین اور تیری خریداری کرتے ہین نرکھونگا اس پیام
روح فزا کے سُننے سے انکو تسکین ہوئی جب پھر منادی نے ندا کی انھون نے آہستہ سے اُس سے کہا کہ یہ کہو کہ
من یشتری صدیق اللہ بن اسرائیل اللہ بن خلیل اللہ مالک نے جو قریب تھا اُس سے پوچھا کہ معنی اسکے کیا
ہین اُنھون نے اُسکی زبان مین سمجھایا کہ یہ نسب ہے اس بندۂ اسیر بے تقصیر کا وہ حیران ہوا اور تنہا انکو لیجا کر
کہا کہ تمنے اس حال سے اول مجکو مطلع کیون نکیا کہ تمکو عرصۂ بیع مین نہ لاتا اب کیا کرون سخت پریشان
ہون اگر عذر کرون توحیف ہے میری زندگی پر اور آبرو ابھی جاتی رہیگی حضرت یوسف نے کہا کہ تم خاطر
جمع رکھو کہ رضا بقضائے دنیا اور غیر کے واسطے آپ تکلیف اٹھانا ہماری عادت ہی ہے ولیکن وہ قبالہ
بیع کہ تمنے بوقت خریدنے کے بھائیون سے لکھوا لیا ہے وہ میرے حوالہ کرو تا کبھی بوقت حجت و انکار انکی

واسطے الزام کے کام آوے مالک نے فی الفور بیع کیا آپ نے فرمایا کہ اب جو تمہارے نزدیک مناسب ہو عمل میں لاؤ
چنانچہ پھر انکو مجمع خریداروں میں لایا اسوقت عزیز مصر حسب الحکم اپنے بادشاہ کے وہاں پہونچا اور مالک
سے وفائی وعدہ کا خواستگار ہوا اور اسیوقت حضرت یوسف کو ہمراہ اپنے لیکر روانہ ہوا جب خبر انکے آنیکی
بادشاہ کو پہونچی اور تعریف انکے حسن کی بدرجہ کمال سنی اسکو غیرت دامنگیر ہوئی حکم دیا کہ جسوقت وہ
غلام یہاں حاضر ہووے تمام خوبان دہر اور نازنینان شہر لباس ہاے نفیس پہنکر یہاں جمع ہو دین اور
اسکے ساتھ مقابلہ کریں اس تقریب سے گرمی بازار اسکی سرد ہووے چنانچہ اسوقت انکی حضور میں تمام پریپیکر
خوش اندام اور خوبرویان دلارام حاضر ہوے اور مالک حضرت یوسف کو آراستہ کرکے سامنے لایا اور حضرت
ذوجمال بیمثال اس شاہ خوبان کو دیکھا شور اور غوغا انمیں ظاہر اور ہویدا ہوا اور حیران و ششدر
رہ گئے اور سب خوبصورت اور خوبرو منفعل اور شرمندہ ہوے پھر منادی نے آواز دی کہ کون اس غلام
ظریف لطیف نیک اختر خوشخو بے خردمند دلبند کو خریدتا ہے چنانچہ مصریون نے موافق حوصلہ اور لیاقت
اور طاقت اپنی کے ہوس خریداری کی کہتے ہیں کہ پہلے ایک شخص ہزار دینار کا خریدار ہوا پھر اور خریداروں نے
لاکھ دینار تک قیمت پہونچائی پھر ایک اور نے بقدر وزن حضرت یوسف مشک زیادہ کیا پھر ایک اور نے حضرت
یوسف کے وزن کے برابر لعل تابدار اور گوہر آبدار زیادہ دیکے پھر اسیطرح اوروں نے انواع اور اقسام کے نفائس
زیادہ دیکے تا آنکہ عزیز مصر ایکبار سب سے دوچند قیمت دیکر خریدار ہوا قصص میں لکھا ہے کہ آخر کار عزیز نے دس
لاکھ دینار زر سرخ اور چالیس ہزار درہم اور سو لڑیان گوہر آبدار اور ہزار نافہ مشک تاتار اور ہزار شمامہ عنبر
اور ہزار سیر کافور اور ہزار جامہ اطلس رومی اور ہزار قصب مصری اور ہزار اونٹ بختی اور ہزار گھوڑے تازی
خوش خرام نیکو اندام مع زین ہاے زرین و لگام اور ہزار لونڈیان رومی اور ہزار خطائی اور ہزار دستہ سلاح
بلکہ زیادہ مالک کو دیکر یوسف کو خریدا اور بعضی روایتون میں ہے کہ سبب عزیز کے سب سے زیادہ قیمت دینے کا یہ تھا
کہ زلیخا نے بمبالغہ تمام کہا تھا کہ جس قیمت کو ہوے لینا اور کچھ فکر زر کا مت کرنا کہ میں سرانجام کر دونگی اس
واسطے عزیز نے اسقدر زر و مال دیا چنانچہ تفصیل اسکی زلیخا کے حال میں بیان ہو گی اور بحر المواج میں لکھا ہے
کہ بعضے کہتے ہیں حضرت یوسف نے پہلے اپنے نام و نسب سے مالک کو آگاہ نہ کیا تھا اسوقت خفا ہوے اور مالک
سے کہا کہ ان چیزون کو میری قیمت میں نہ لے کہ میں آزاد ہون اور قبضہ بندگی میں ہونے سے برتر ہون تو
جانتا ہے کہ میں کون ہون میں یوسف بن یعقوب بن اسحق بن ابراہیم عبرانی ہون مالک نے کہا خریدنے
کے وقت مجھسے کیون نہ کہا حضرت نے کہا وہ وقت کہنے کا نتھا پھر مالک نے عزیز سے کہا میں نے اسکو بیس
درم کو خریدا ہے تجھسے کیا پوشیدہ کرون اور تیرے ہاتھ اپنی خرید سے سوا نہیں بیچتا اور حضرت یوسف نے
کہا میں تیرے کہنے پر یقین کرکے اتنا مال چھوڑتا ہون جہت تعظیم و تکریم نسب حضرت ابراہیم کے کہ تو بزرگزادہ
ہے خداے عزوجل کی درگاہ میں دعا کر کہ مجکو فرزند عطا کرے اور مال دیوے کہ میرے گھر میں فرزند نہیں ہے

اور مال تھوڑا ہی حضرت یوسف نے دعا کی اور وہ دعا مستجاب ہوئی اور مالک کی جورو حاملہ ہوئی اور دو لڑکے جنی تا آنکہ
بارہ دفعہ حمل ہا اور ہر مرتبہ دو فرزند پیدا ہوا اور بعضے کہتے ہین مالک کی بارہ لونڈیان تھین حق سبحانہ تعالی اسنے
نسل کا دروازہ اسپر کھولدیا کہ ہر ایک سے دو دو فرزند پیدا ہوے القصہ عزیز حضرت یوسف کو اپنے گھر مین لیگیا اور
اپنی جورو کو کہ زلیخا نام تھا اور حسن وجمال بہت رکھتی تھی سپرد کیا وقال الذی اشتراہ من مصر لامراتہ اکرمی
مثواہ عسی ان ینفعنا او نتخذہ ولدا اور کہا اس شخص نے کہ مول لیا اسکو مصر سے واسطے بی بی اپنی کے با حرمت
رکھنا اسکو شاید یہ کہ نفع دے ہمکو یا کرین ہم اسکو فرزند پس اسکو چاہیے کہ اچھی طرح پالنا اور شفقت بے نہایت
اسپر کرنا جب اسنے انکو دیکھا تیر عشق تقدیر سے چھوٹکر ہدف دل پر لگا اور حسن یوسف پر بجان و دل
عاشق و شیدا ہوئی اور بعضے کہتے ہین کہ اصل نام اسکا راعیل اور عرف زلیخا تھا اور صاحب غیبن المعانی
لکھتا ہے کہ بضم زا معجمہ و فتح لام صحیح ہے ولیکن زبان زد عوام یہ لفظ فتح زا اور کسر لام سے مشہور ہے اور
اور بعضی روایتون سے ثابت ہے کہ زلیخا غائبانہ کئی برس پہلے حضرت یوسف کو خواب مین دیکھکر اسکے
حسن وجمال پر عاشق ہوئی تھی اور حال اسکا اس طرح پر ہے کہ زمین مغرب مین طیموس نام با حشمت تمام
ایک بادشاہ کا نہ تھا اور اسکی ایک بیٹی تھی زلیخا نام کہ حسن مین دلپذیر اور صورت مین بے نظیر تھی ایکرات
خواب مین دیکھا کہ ناگاہ ایک جوان فرخندہ خصال بحسن وجمال بیمثال دروازے سے آیا کہ اسکا جمال حد بشر
سے بیرون اور صورت مین پری اور حور سے افزون تھا جب صبح کو خواب سے بیدار ہوئی ہر طرف دیکھنے لگی
اس جان جہان کو کہین نشان نپایا چاہا کہ گریبان صبر و قرار کو چاک کرے لیکن شرم و حیا آڑے آئی مانع
ہوئی شب و روز بار دل پر سوز گذارنے لگی اور دیدۂ غمدیدہ سے اشک خوننبار بہانے لگی اور کسی سے اپنا
حال دل ظاہر نکیا اسکی لونڈیون اور باندیون نے جب یہ حال دیکھا حیران ہوئین کہ یہ ماجرا کیا ہے اور
اسکا کیا سبب ہے کسی نے کہا کہ بظاہر جو یہ خوبصورت بہت ہے اسکو کسی کی نظر لگی ہے اور کسی نے کہا کہ
اسکو دیو اور پری نے گزند پہونچائی ہے اور کسی نے کہا کہ اسپر کسی نے جادو کیا ہے اور کسی نے کہا کہ یہ عشق
کے آثار ہین اسکا دل بیشک زیر بار عشق ہے لیکن بظاہر تو اسنے کسی کو دیکھا ہی نہین ہے خواب مین
کوئی آفت جان اسکی جان کو آفت لگا گیا ہے انمین ایک اسکی دایہ تھی ایک رات اسکے پاس آئی اور
خوب خدمت اسکی بجا لائی اور کہا مجھ سے اپنا بھید نہ چھپا جو کچھ واقع مین ہے مجھے اس سے آگاہ کر زلیخا نے
کہا اس طرح کا مین نے خواب دیکھا ہے دایہ نے کہا اس طرح کا خواب سچا نہین ہوتا بلکہ یہ کام دیو کا ہے
کہا دیو کی کیا طاقت کہ اس شکل دلارام کے ساتھ اپنے تئین دکھا سکے جب اسکی نصیحت نے کچھ تاثیر
نہ کی خاموش ہو رہی اور جب ایک برس اسی حال سے گذرا دوبارہ پھر ایک رات اسنے اسکو اوسی
شکل اور صورت کے ساتھ خواب مین دیکھا اور جلدی سے خواب ہی مین اپنا سر ننگا کرکر اس پریرو
کے پانؤن پر رکھدیا اور کہا اے جان جہان تو نے میرا دل لے لیا اور میری جان کو یہ غم کیا سچ بتا کہ

دوسرے کی عبادت کرتا ہی جزقیل نے کہا کہ مین چاہتا ہون کہ تمکو عذاب خدا سے رہائی دون
کہ اُسکے ساتھ ایمان لاؤ اور اُسکے پیغمبرؐ کی تابعداری کرو اور تم چاہتے ہو کہ مجکو دعوت کرو
ساتھ اُس عمل کے کہ اسکے سبب سے لائق دوزخ ہون کہ وہ عبادت فرعون ہے اور تم رغیب
دیتے ہو مجھے اُس دین کے ساتھ کہ کافر ہو جاؤن بخداے رب العالمین اور اُسکے ساتھ شریک
حالانکہ سواے اُسکے اور کسی کو مین خدا نہین جانتا اور تم چاہتے ہو کہ مجکو رہنمائی کرو ساتھ پرستش
اُس شخص کے کہ کلام اُسکا بیہودہ ہے اور اعتبار نہین رکھتا نہ دین مین نہ دنیا مین۔ اے گروہ تمکو زندگانی
اس جہان فانی نے فریفتہ کیا ہے یہ نہین جانتے کہ بساط عیش تھوڑی مدت مین اُٹھ جاویگا قبطیون نے
اُسکو قتل سے ڈرایا کہ ہم تجکو مار ڈالین گے اُسنے کہا مین اپنے کام سے باز نہین رہنے کا اور اپنا کار
حوالہ خدا کیا مین نے اور اُس پر توکل کیا تا مجھے تمھارے شر سے محفوظ رکھے۔ کہتے ہین کہ فرعون
نے حکم کیا کہ اُسکو مار ڈالین وہ بھاگ کر ایک پہاڑ مین مشغول نماز ہوا حق سبحانہ تعالیٰ نے لشکر جانوران
درندہ اور درندگو اسپر تعین کیا کہ بحق اُسکی پاسبانی کرین اور نتیجہ بخدا بزودی ظاہر ہووے کشف الاسرار
مین لکھا ہے کہ فرعون نے اپنے خاص لوگون کو جمع کیا اور بھیجا تا اُسکو لے آوین اور سیاست کرین
یہ لوگ اُسکے پاس پہونچے اور نماز ادا کرتے دیکھا اور بقدرت ربانی نگہبانی جانوران درندہ و درندگی
مشاہدہ کی ڈرے اور خوف کیا اور فرعون کے پاس آن کر صورت حال بیان کی فرعون نے سب کو
سیاست کی تا یہ سخن ظاہر اور ہویدا نہووے **فصل پانچوین** دعا کرنے حضرت موسیٰ علیہ السلام
کی فرعونیون کے واسطے اور مبتلا ہونا اُنکا ساتھ طرح طرح کے عذابون کے اور باوجود نازل ہونے
ان عذابون کے ایمان نہ لانا اُنکا اور آخر الامر دریا مین غرق ہونا قولہ تعالیٰ وقال الملاء من قوم
فرعون اتذر موسیٰ وقومہ لیفسدوا فی الارض ویذرک والھتک ۵ یعنے اور کہا سرداران
نے قوم فرعون کے سے کیا چھوڑ دیتا ہے تو موسیٰ کو اور اُسکی کو تو فساد کرین بیچ زمین کے اور
اور چھوڑ دے تجکو اور معبودون تیرے کو۔ معالم التنزیل اور مواہب علیہ مین لکھا ہے کہ اعیان
تخت گاہ فرعون نے کہا آیا تو موسیٰ اور اسکی قوم سے دست بردار ہوا کہ تیرے ملک کو خراب
کرین اور لوگون کو متغیر کرین کہ تیری پرستش چھوڑ دین چاہیے کہ موسیٰ اور اُسکی قوم کو چھوڑ اور قتل کر
فرعون نے جانا کہ موسیٰ کے قتل پر کوئی قادر نہین ہوویگا کہ برگزیدہ خدا ہے کسی کو یارا اور طاقت
نہین کہ قتل کرے آیت قال سنقتل ابناءھم ونستحیی نساءھم وانا فوقھم قاھرون
یعنے کہا البتہ قتل کرینگے ہم بیٹون اُنکے کو اور جیتا رکھینگے ہم بیٹیون اُنکی کو اور تحقیق ہم اوپر اُنکے غالب
ہین ناچار حکم کیا کہ پسران بنی اسرائیل کو قتل کرین تا اُنکی نسل منقطع ہووے اور یہ شکستہ دل
ہو کر حضرت موسیٰ کی یاری اور مددگاری نہ کرین اور بیٹیان اُنکی چھوڑ دین کہ خدمت قبطیون کی عورتون کی

جب یہ تہدید یسمع بنی اسرائیل پہونچی مضطرب ہوکر حضرت موسیٰ کے پاس آئے اور کہا اے موسیٰ جبتک
آپ مدین سے نہ آئے تھے قبطی دوپہر دن ہمسے خدمت لیتے تھے اور دوپہر ہمکو آزاد رکھتے تھے جب سے کہ آپ
آئے ہین یہ ہمپر زیادہ جفا کرتے ہین اور تمام دن ہمسے خدمت کرواتے ہین اور پھر کہا اے موسیٰ تمہاری ولادت
باسعادت سے پہلے ہماری اولاد مار ڈالتے تھے اور بعد از ولادت باز رہے تھے جب سے کہ تم یہان آئے ہو
ہمارے فرزندون کو پھر مارنا شروع کیا۔ حضرت موسیٰ نے کہا خداتعالیٰ سے یاری اور مددگاری چاہو اور
صبر کرو شاید کہ وہ تمہارے دشمن کو ہلاک کرے اور ملک تمکو ارزانی فرمادے لیکن اس امر مین گھبرانا نہین
چاہیے ہر ایک وقت پر موقوف ہی اور معالم اور مواہب علیہ مین یہ بھی لکھا ہے کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام
نے تعذیب قوم بنی اسرائیل کی بہت ملاحظہ کی تو ناچار ہوکر ایکدن انھون نے قبطیون کے واسطے
دعاء بد کی اور کہا یارب قوم طاغی کہ تیرے فرمان سے باغی ہوکر نعمت اور مال کے ساتھ مغرور اور سرکش
ہوے ہین اور ناحق غریبون پر ظلم کرتے ہین انکو کسی بلا مین گرفتار فرما حق تعالیٰ نے انکی دعا مستجاب کرکر
قحط اور تنگی اور خشک سالی انپر نازل کی تاآنکہ چند اسی حال پر گذرے اور اصلا و مطلق پند پذیر
نہوے اور کفر سے باز نرہے قولہ تعالیٰ فارسلنا علیہم الطوفان والجراد والقمل والضفادع
والدم اٰیٰت مفصلٰت فاستکبروا وکانوا قوما مجرمین ۞ پس بھیجا ہمنے اوپر انکے طوفان
مینھ کا اور ٹڈیان اور چچڑیان اور مینڈک اور لہو نشانیان جدا جدا پس تکبر کیا اور تھی وہ قوم گنہگار
آیت وقالوا مهما تاتنا به من اٰية لتسحرنا بها فما نحن لك بمؤمنين ۞ اور کہا انھون نے
جو کچھ لاویگا تو ہمارے پاس اسکو نشانیون سے تو کہ جادو کرے ہمکو ساتھ اسکے پس نہین ہم
واسطے تیرے ماننے والے۔ اور اسکا حال اسطرح پر ہے کہ مصر مین سات شبانہ روز مینھ سا
اور ابر ہاے تاریک پیدا ہوے کہ قبطیون کے گھرون مین پانی بھر گیا کہ مرد اور عورت
اپنے اپنے گھرون مین کھڑے رہتے تھے اور اپنے لڑکون کو بلندی پر بٹھلاتے تھے اور جو قبطی ک
گھر مین بیٹھ جاتا تھا وہ غرق ہو جاتا تھا اور بنی اسرائیل کے گھر کہ انکے گھرون سے متصل تھے
ایک قطرہ پانی کا انمین نہ آتا تھا اور بعضے کہتے ہین کہ طوفان وبا کا تھا کہ قبطی مرنے لگے یہانتک
کہ ایک شب مین اسی ہزار دختر نارسیدہ مرگئین اور بعضے کہتے ہین کہ طوفان چیچک کا تھا کہ سب
کو بطریق عموم عارض ہوا کہ اول یہ عذاب انھین پر نازل ہوا اور اثر اسکا جہان مین باقی رہا۔
القصہ قبطی تنگ ہوکر فرعون کے پاس آئے اور اس سے ناامید ہوکر حضرت موسیٰ علیہ السلام
سے رجوع کی کہ اپنے خدا سے چاہو تا یہ عذاب دفع ہووے اور ہم ایمان لاوین جب طوفان
حضرت موسیٰ کی دعا سے برطرف ہوا اور پانی زمین مین فرو ہوا اور کھیتیان انکی ظاہر ہوئین اس مرتبہ پر
کہ سابق کبھی نہوئی تھین مگر بسبب کفران نعمت یہ ایمان نہ لائے پھر حق سبحانہ تعالیٰ نے ملخ سوا انپر

بھیجے کہ اکثر کھیتیان اور باغ اُنکے کھا گئے یہ دوبارہ حضرت موسیٰ کے پاس آئے اور قسم کھائی کہ اگر یہ بلا
دفع ہووے تو تیرے خدا کے ساتھ ایمان لاوین حضرت موسیٰ علیہ السلام جنگل مین باہر آئے اور اپنے عصا سے
مشرق اور مغرب کی طرف اشارہ کیا کہ تمام ٹڈیان دونون طرف متفرق ہوگئین اور ایک روایت سے
اسطرح پر ہے کہ خدا سے تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کی دعا سے ایک ہوا معین کی کہ اُس ہوا نے اُن ٹڈیون کو
اُٹھا کر دریا مین ڈال دیا اُنھون نے دیکھا کہ قدرے زراعت مین سے باقی رہا ہے اسقدر ہمکو بہت ہے ایمان
نہ لائے پھر حق تعالیٰ نے ملخ پیادہ بھیجے کہ جو کچھ باقی تھا وہ کھا گئے اور کہتے کہ ٹڈیون نے کھیتیون ہی پر
اکتفا نہ کیا بلکہ چھتون کی کڑیان اور لکڑیان اور تختے اور میخین آہنی بھی کھا گئین اور گھرون اور باغون اور
کھیتیون بنی اسرائیل مین ایک ٹڈی نہ آئی اور یہ ببرکت اس امر کے کہ وہ حضرت موسیٰ کے ساتھ
ایمان لائے تھے اور اپنے عہد پر وفا کرتے تھے اور بعضے کہتے ہین کہ جب ٹڈیان برطرف ہوئین اور وہ ایمان
نہ لائے تو حق تعالیٰ نے چچڑیان یا جوئین انمین پیدا کین کہ تمام بالون مین اور پلکون مین اور بھوؤن مین
اور تمام بشرہ قبطیون مین بطریق آبلہ چمٹ گئین تھین اور خون چوستی تھین اور گوشت کھاتی تھین
اور اگر کھانا انکے روبرو آتا تھا تو چچڑی اور جوؤن سے بھر جاتا تھا اور بنی اسرائیل سلامت اور بیبلا مت
رہتے تھے اُنھون نے پھر حضرت موسیٰ سے پناہ مانگی اور کہا اگر یہ عذاب ہمسے برطرف ہووے تو ضرور ہم ایمان
لاوین حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دعا کی اور یہ بلا برطرف ہوئی انھون نے کہا کہ ہمکو یقین ہوا کہ تو فن سحر
اور جادو مین ماہر کامل ہی کہ یہ محنتین اور مصیبتین ہمکو پہونچا تا ہی پھر حق تعالیٰ نے مینڈکون کا لشکر اُنپر نازل کیا
کہ اُنکے گھرون مین اور بسترون مین آتے تھے اور انکی دیگون اور باسنون پر گرتے تھے اور کھانا پینا انکا اُنسے بھر جاتا تھا
اور جو کوئی بات کرنے کے واسطے مُنھ کھولتا تھا تو فی الحال اُسکے منھ مین مینڈک گر پڑتا تھا اور بنی اسرائیل کے
گھرون مین ایک مینڈک بھی نہ آیا آخر الامر یہ ناچار ہو کر حضرت موسیٰ کے پاس آئے اور سخن توبہ اور کلام ایمان
درمیان لائے حضرت موسیٰ کی دعا سے پھر حق تعالیٰ نے اُس ہوا کو بھیجا کہ تمام مینڈکون کو دریا مین ڈال دیا
اور اُنھون نے پھر بھی پیمان وایمان پر وفا نہ کی آخر خدا سے تعالیٰ نے رود نیل اور کنوین اور حوض انکے
مین یہ خاصیت پیدا کی کہ جب بنی اسرائیل انمین سے پانی کھینچتے تھے تو آب صاف نکلتا تھا اور جب
قوم فرعون اور قبطی کھینچتے تھے تو خون ہو جاتا تھا فرعون نے ایک قبطی اور ایک بنی اسرائیل
کے تئین ایک پانی کے باسن مین شریک کیا بنی اسرائیل کی طرف پانی کے وقت آب خالص ہوا اور قبطی
کی طرف وہی خون ہوگیا یہان تک کہ ایک عورت نے قبطیون مین سے ایک عورت بنی اسرائیل
ہمسائے کو ایک دن کہا کہ تجھ پانی پیتی ہے اپنے مُنھ مین بھر کر میرے مُنھ مین ڈالدے جب اُسنے
اپنے منھ سے پانی اسکے مُنھ مین ڈالا تو وہ بھی خون ہوگیا اور فرعون بھی نہایت پیاسا ہو کر بجائے آب
درختون کے پتون کو چوستا تھا فوراً انکا رس بھی اُسکے مُنھ مین جا کر خون ہو جاتا تھا اور بعضے کہتے ہین

کہ عذاب خون اسطرح پر نازل ہوا تھا کہ سب قبطیون کی ناک سے خون بہتا تھا - آخر مجبور ہو کر پھر
حضرت موسیٰ کے پاس گئے اور اس خونخواری سے تضرع اور زاری کی اور عہد کیا کہ بعد رفع ہونے اس بلا کے
ہم ضرور ایمان لاوینگے حضرت موسیٰ نے دعا کی اور یہ بلا بھی دفع ہوئی لیکن انھون نے ہرگز اس فسق و فساد سے انحراف
نکیا اور لکھا ہی کہ ہر ایک ان عذابون مین سے ایک ہفتے رہتا تھا اور ہر دو عذابون مین ایک ایک مہینے کا فاصلہ
ہوتا تھا - تفسیر انوار التنزیل مین تو اسطرح پر لکھا ہی کہ باوجود ان عذابون کے نعمتہاے دنیاوی انسے باز پس
نہ لین تھین - چنانچہ مواہب علیہ مین بیچ تفسیر قولہ تعالی وقال موسیٰ ربنا انک اٰتیت فرعون
وملئہ زینۃ واموالا فی الحیٰوۃ الدنیا یعنے کہا حضرت موسیٰ نے اے رب ہمارے بہ تحقیق
تحقیق تو نے عطا کی فرعون کو اور اُسکے اعیان کو زینت اور کثرت اموال یعنی دولت بیچ زندگانی دنیا کے
لکھا ہی کہ ابن عباس سے روایت ہی کہ مصر سے تا زمین حبشہ پہاڑ و مین سونے اور چاندی کے اور زبرجد
کی کانین تھین سب فرعون کے قبضۂ قدرت مین تھین اور فرمان اُسکا اُنکے نکالنے پر جاری تھا اس سبب سے
مال بہت سا حوزۂ تصرف قبط مین آیا تھا اور سب مالدار اور صاحب تجمل تھے اور یہی سبب ضلال اور اضلال
انکے ہوا تھا - حضرت موسیٰ نے دعا کی اے پروردگار تو نے فرعون اور اُسکی قوم کو بہت مال اور زینت دی
ہی اور یہ کافر نعمت اُسپر مغرور ہو کر تیرے بندون کو گمراہ کرتے ہین انکے مال اور دولت کو محو کر تا بزوال نعمت
انکی شوکت ٹوٹ جاوے قتادہؓ کہتے ہین کہ تمام دینار اور درہم اُسکے خزانے کے پتھر ہو گئے اور نقش سکہ بدستور
رہا - اور اسدی کہتا ہے کہ انکا تمام مال و نقد اور کھانا اور درخت اور میوے سب پتھر ہو گیا - اور پھر دعا کی
کہ انکے دلون پر مہر کر تا سخت دل ہووین اور ایمان نہ لاوین - حضرت موسیٰ نے وحی سے یہ جان لیا تھا
یہ مورد عذاب ہونگے اسواسطے ناچار دعا کی کہ دل انکے سخت کر تا ایمان نہ لاوین اور عذاب دردناک
دیکھین اور حضرت ہارون آمین کہتے تھے کہ خداے تعالی نے فرمایا دعا تمھاری مستجاب ہوئی لیکن
جلدی نہ کرو کہ اپنے وقت پر ظہور کریگی اور معالم مین لکھا ہی کہ چالیس برس کے بعد اثر اس دعا کا ظاہر ہوا
اور سبب تاخیر تعذیب فرعون مین تاثیر دعاے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی صاحب حدیقۃ الاقالیم
نے یہ لکھا ہے کہ بروقت استدعا انکے یہ ارشاد ہوا کہ دعا تمھاری قبول ہوئی لیکن اثر اسکا بروقت ظاہر
ہوگا اسوقت مین ہزارون بندے سیر سے اُسکے خوان نعمت سے سیر ہوتے ہین اور واسطے اتب خوردن کے
چار ہزار گوسفند اور سو گائین اور دو سو اونٹ اُسکے مطبخ مین ذبح ہوتی ہین جبتک کہ وہ روزی لوگون پر تنگ نکریگا
اُسوقت تک عذاب نازل نہوگا لیکن بسبب زیادہ ہونے اعتقاد حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لوگون کے
دلون مین ہامان نے فرعون کے اس بات کی مصلحت دی کہ خزانہ بڑھانا اور مصارف کم کرنے لازم ہین
معلوم نہین کہ مہم موسیٰ کتنا طول کرے اور یہ مشورہ فرعون کے بھی پسند آیا چنانچہ واسطے تخفیف خوراک
راتب کھانیوالون کے حکم دیا اور یہ روز بروز کم ہوتا گیا تا آنکہ جسدن فرعون غرق ہوا اسکے باورچیخانے مین سواے

ایک بکری کے ذبح ہوا اور وہ اسی کے خاصے مین پک گر گئی تھی اور سوا ہب علیہ مین سورہ شعرا مین لکھا ہی کہ حضرت موسیٰ چند سال ورفرعونیون کو دعوت کیا کیے اور معجزے انکو دکھلائے گئے مگر روز بروز عناد اور فساد انکا زیادہ ہوتا گیا تا آنکہ انکا ہلاک ہونا نزدیک پہونچا۔ حکم الٰہی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو صادر ہوا کہ ہنگام عذاب قبطیون کا آن پہونچا اپنی قوم کو ہمراہ لیکر رات کو مصر سے باہر ہو جاؤ تا فرعون مع اپنی قوم تمھارے پیچھے آوے اور تمکو دریا سے سلامت پار اُتار دون اور انکو غرق کرون حضرت موسیٰ نے اپنی قوم کو خبر دی کہ ہمکو اشارت سراسر بشارت پروردگار سے ہوئی ہے کہ فرعونیون کو ہلاکت ہوگی اور بنی اسرائیل سلامت رہینگے مختار مین روایت ہے کہ حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل سے کہا کہ لباس اور زیور قبطیون سے تقریب عید کے بہانے سے کہ نزدیک پہونچی ہے بحیلۂ آراستگی اہل وعیال اپنے کے بعاریت لیلیا چاہیے اور فلانی شب سب آمادۂ سفر ہو کر بوقت طلوع قمر فلانے مقام پر جمع ہونا چنانچہ اُنھون نے اُسی طرح کیا اور تفسیر عزیزی مین لکھا ہے کہ اُنھون نے رؤسائے بنی اسرائیل سے یہ تدبیر ارشاد کی رئیسان بنی اسرائیل نے اپنے تمام فرقون کو کہ شہر مصر مین منتشر تھے آگاہ کیا کہ جو کوئی بنی اسرائیل مین سے قبطیون کے پاس بطریق نوکری یا پسر خواندگی تعلق رکھتا ہو وے الگ ہو کر ایک مقام پر جمع ہووین فرعون نے جب انکے جمع ہونے کی خبر سُنی متوہم اور متوحش ہو کر پوچھا کہ یہ حرکت کیون کرتے ہو اُنھون نے کہا کہ ہم روز عاشورہ کہ یوم ولادت حضرت آدم علیہ السلام اور عید کا دن ہے چاہتے ہین کہ سب جمع ہو کر بیرون شہر عبادت خدا بجالاوین اور رسوم عید برپا کرین فرعون نے اجازت دی اور عوام بنی اسرائیل نے بتقریب تزئین زیور و لباس بسیار قبطیون سے بعاریت لیا اور بہ بہانۂ عید مع خیمہ و خرگاہ شہر کے باہر آئے اور آخر شب سب جمع ہوئے حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام نے انکو کوچ کروایا حضرت موسیٰ عقب بنی اسرائیل جاتے تھے اور حضرت ہارونؑ آگے تا آنکہ یہ صحرا مین مسافت راہ قطع کرنے لگے ناگاہ راہ گم کی ہرچند چپ و راست دست و پا مارے سراغ راہ نپایا اور انبوہ بنی اسرائیل چھ لاکھ ستر ہزار آدمی تھے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہن سالان بنی اسرائیل کو طلب کیا اور پوچھا کیا باعث ہے کہ راہ معلوم نہین ہوتی حالانکہ یہ راہ مسلوک ہے بارہا یہان سے آمد و رفت کی ہے اُنھون نے عرض کیا کہ اصل قصہ یہ ہی کہ جب حضرت یوسفؑ قریب بوفات ہوے تھے تو وصیت کی تھی و اپنی اولاد اور بھائیون سے عہد و پیمان لیا تھا کہ جب مصر کے باہر جاؤ تو میرے تابوت کو ہمراہ لیجاتا اور مقبرہ آبای کرام کے مدفن مین پہونچانا آپ کہ مصر سے باہر آئے ہین اور انکا تابوت نہین لائے غیب سے ہمراہ بند ہو گئی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے پوچھا کہ اونکی قبر مبارک کہان ہی کہا موضع قبر ہمکو معلوم نہین حضرت موسیٰ نے تمام لشکر مین منادی کروائی کہ مین قسم دیتا ہون خدا کی جسکو مقام قبر یوسفؑ معلوم ہووے مجکو آگاہ کرے کسی نے اقرار نہ کیا مگر ایک پیرزال فرتوت نے کہا مین قبر جانتی ہون لیکن مجکو خدا کا عہد دو کہ اگر مین نشان قبر بتا دون تو جو چاہون سو پاؤن حضرت موسیٰ علیہ السلام نے توقف کیا وحی آئی کہ عہد دو اور جو چاہے سو حوالے کرو پیرزال نے کہا کہ مطلب میرا دو چیز ہین

ایک دنیا میں اور ایک آخرت میں دنیا میں یہ کہ میں پیر فرتوت ہوں طاقت رفتار نہیں ہی مجکو سواری پر بٹھلا کر اپنے ہمراہ
مصر میں لیجاؤ مطلب آخرت یہ ہے کہ بہشت میں تمہارے ساتھ ایک درجہ میں رہوں حضرت موسیٰ نے دونوں چیزیں
قبول کین پھر اوس ضعیفہ نے نشان دیا کہ قبر انکی عین آب نیل میں ہی فلانی جگہ حضرت موسیٰ اس مقام میں گئے اور انکا صندوق
کہ سنگ مرمر کا تھا نکالا اور خود اُسکو اُٹھا کر لشکر کے آگے آگے لیچلے اور راہ راست انپر ہویدا ہوئی کہ اس اثنا میں طلوع صبح
ہوئی اور جواسیس فرعون نے اُسکو خبر پہونچائی کہ بنی اسرائیل اس مقام سے کہ بنام عید وہان جمع ہوئے تھے شبا شب کوچ کر
گئے فرعون کے کانون سینے میں آتش غضب فروختہ ہوئی اپنے نقیبون کو گرد نواح شہر و قصبات و قریات میں بھیجا
کہ تمام سواران خوش اسپ و یراق حاضر ہوویں اور آپ مع اپنی فوج کے سوار ہو کر وقت اشراق تعاقب کیا اور ایک
روایت میں یہ بھی آیا ہی کہ جب بنی اسرائیل کے نکلنے کی خبر قبطیون کو پہونچی اور انہون نے چاہا کہ انکے پیچھے جاویں بحکم خداوند
مطلق ہر قبطی کے گھر میں ایک عزیز انکی قوم میں سے مر گیا کہ اسکی تجہیز و تکفین میں یہ مشغول ہوئے اور یہ امر اسواسطے واقع
ہوا تھا تا سب قبطی بنی اسرائیل تک نہ پہونچنے پاویں اور عبور دریا سے ممانعت اور مزاحمت نہ کر سکیں کہتے ہیں
ستر ہزار ابلق سوار مقدمۃ الجیش لشکر فرعون میں تھے اور ایک لاکھ تیر انداز اور اسی قدر نیزہ باز اور اتنے ہی گرز بردار
اسکی رکاب میں رہتے تھے القصہ بنی اسرائیل بعجلت تمام روانہ ہوئے بر سبیل یلغار ید و اد و ش لب دریا سے قلزم
پر پہونچے پوشیدہ نرہے کہ قلزم نام ایک شہر کا ہی کہ اسکے کنارے پر دریا واقع ہی اور متصل اُس شہر کے یہ دریا منتہی ہوا ہے
اسواسطے اس دریا کو اسکے ساتھ منسوب کرتے ہیں والا یہ دریا اصل میں ایک خلیج ہے خلیجان بحر محیط سے کہ مابین
بلاد حبش اور عرب کے اندر آتا ہے اور اسکو خلیج احمر کہتے ہیں چنانچہ وہ خلیج کہ درمیان فارس اور عرب کے حائل ہے
یہ خلیج اخضر مشہور ہے اور طول اس خلیج احمر کا جنوب سے شمال تک چار سو ساٹھ فرسخ ہے اور عرض
اسکا ابتدا میں ساٹھ فرسخ ہے اور جب قریب بمنتہی پہونچتا ہے تو عرض اسکا کمتر فسطاط مصر سے
کہ شہر دار الملک وہان کا ہے اس خلیج تک تین دن کی راہ ہے خشکی اور آب نیل غربی میں شہر واقع ہے
اور شہر جانب شرقی نیل ہے اور ضلع غربی اس خلیج پر اکثر بلاد بربر واقع ہیں اور بعضے بلاد حبش بھی اور ضلع
شرقی اس خلیج پر بیشتر سواحل عرب متصل ہیں انھین میں سے قرصہ کہ ساحل مدینہ منورہ ہی قوافل مصر
اور حبش حجاز اسی بندر سے عبور کرتے ہیں پھر سواحل یمن جدے سے تا عدن کنار شرقی اس خلیج پر
ہیں اور اوسط اس خلیج میں بعض بلاد متعلقہ مصر بھی آباد ہیں از انجملہ دمیاط کہ زندان مصر ہے
مانند قلعہ گوالیار کے ہندوستان میں غالب کشتی پر مصر سے وہان لیجاتے ہیں اور اُس قلعہ پر محافظ حاکم
مصر کی طرف سے رہتے ہیں اور شہر قلزم میں کہ منتہی اس دریا کا ہے طول اسکا چونسٹھ درجہ ہے
اور عرض اونتیس درجہ اور تیس دقیقہ جب بنی اسرائیل اس دریا کے کنارے پر پہونچے اور پانی
نہایت تموج اور زیادتی میں دیکھا حیران ہوئے اور کہا اس قدر کشتیان ایک دفعہ کہان سے
میسر ہونگی کہ تا بعجلت تمام اس دریا سے عبور کرینگے اس اثنا میں آفتاب نکلا اور روز روشن ہوا اور عقب سے

آواز سم اسپان سُنی خوب غور سے دیکھا معلوم ہوا کہ فرعون مع لشکر تعاقب مین پہونچا اور مقارمتہ الجیش اسکا
نمودار ہوا انکے دست و پا گم ہوے حضرت موسیٰ کے پاس آئے اور کہا اب وہ وعدہ نجات کہان ہے
یہ آیا فرعون پیچھے ہمارے اور دریاے زخار ہی آگے ہمارے نہ یہ طاقت کہ فرعون سے برسر آوین اور نہ قوت
کہ دریا سے گذر جاوین۔ حضرت موسیٰ نے کہا مایوس مت ہو اور رجوع بجانب خداے تعالیٰ کرو روایت
کرتے ہین کہ جب فرعونی بنی اسرائیل کے پاس پہونچے حضرت کردگار نے حجاب بخار کہ اکثر وقت ظاہر
ہوتا ہی اور ہندی زبان مین اُسکو کُہرا کہتے ہین درمیان فریقین کے ایسا حائل کیا کہ ایک دوسرے کو نظر نہ آتا تھا
فرعون نے اپنی قوم کو کہا کہ جبتک آفتاب بلند ہووے اور کہر درمیان سے بلند ہو جاوے ٹھہر جاؤ پھر ہم انکا
تعاقب کرین گے کہ مخلصی انپر مسدود ہی اور پیچھے ہم ہین کہان جا سکتے ہین۔ لیکن بنی اسرائیل اس مرتبہ
مضطرب ہوے کہ حضرت موسیٰ رونے اور وحی پہونچی کہ دریا کو ہمنے تیرے حکم مین کیا اُسکو اُسکی کنیت
کے ساتھ پکار اور عصا اپنا اُسپر مار اور حکم کر راہ دیگا حضرت موسیٰ برلب دریا آئے اور دست دعا اُٹھا کر
کہا اللھم لک الحمد و الیک المشتکی و انت المستعان و لا حول و لا قوۃ الا باللہ العلی العظیم
اور بعد تمام دعا عصا دریا پر مارا اور اُسکو حکم کیا انفلق یا ابا خالد باذن اللہ ط فی الحال دریا پھٹ گیا
اور اُسمین بارہ راہین کہ ہر راہ کا دس کوس کا طول ور دو کوس کا عرض تھا پیدا ہوئین بعدد بارہ گروہ بنی اسرائیل
کہ ہر گروہ اولاد ایک فرزند حضرت یعقوبؑ مین سے تھا اور ہر پارہ دریا مثل پہاڑ بزرگ اپنی جاے پر قائم ہو گیا اور جس
جگہ سے دریا پھٹا آفتاب مین پر چمکا اور ایک ہوا چلی اور زمین کی راہون کو خشک کیا تا بنی اسرائیل بسہولت
دریا سے گذر جاوین پھر حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کو کہا کہ دریا مین آؤ اور عبور کرو یہ بسبب ضعف اعتقاد
جرأت نہ کرتے تھے اور کہتے تھے کہ ہم اس حالت پر اعتقاد نہین کر سکتے کہ ہمارے گذرنے تک ایک وضع پر
ایستادہ رہے مبادا کہ ہم راہ مین ہووین اور یہ ملجاوے اور ہم غرق ہو جاوین۔ حضرت یوشع علیہ السّلام نے
پہلے اپنا گھوڑا ڈالا اور پھر حضرت ہارونؑ اُترے اور روانہ ہوے جب بنی اسرائیل نے انکو عبور کرتے
دیکھا ناچار یہ بھی دریا مین اُترے اور ہر سبط اسباط دوازدہ گانہ سے ایک ایک راہ مین داخل ہوا تا آنکہ
سبکے پیچھے حضرت موسیٰ اپنے گروہ لیکر دریا مین اُترے۔ حضرت موسیٰ کے سبط نے کہا ہم نہین جانتے کہ
اورون پر کیا گذرا تو کہ ہمارے ہمراہ ہی اپنی طرف سے طمانیت حاصل ہے لیکن اور بھائیون کی طرف سے ترسان
ہی کہ مبادا اُنپر پانی برہم ہو گیا ہو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے جناب الٰہی مین عرض کی کہ بار خدایا
مجکو اس گروہ کے اخلاق بد پر مدد کر حق تعالیٰ نے باد سخت کو فرمایا کہ پانی کی دیوارون مین روزنہاے مشبک ار
پیدا کیے اون مین سے ہر فرقہ اورون کو دور سے دیکھتا تھا کہ صحیح اور سلامت گذرے چلے جاتے
ہین چنانچہ سب صحیح اور سالم اُس کنارے پر دریا کے پہونچے اور جب فرعون دریا کے اس کنارے پر
پہونچا اور اُس حالت کو دیکھا چاہا کہ اپنی قوم بے عقل اور بے وقوف کو فریب دیوے کہا اے قوم دیکھتے ہو

یہ میرا اقبال ہے کہ دریا میرے واسطے پھٹ گیا تا اپنے بندگان گریختہ کو زندہ پکڑ لون اگر غرق ہوجاتے تو میری سزا سے محروم رہتے لکھا ہی کہ اُسوقت ہامان نے خفیہ اُس سے کہا کہ تو خود جانتا ہی کہ یہ صورت موسیٰ کی دعا سے واقع ہوئی ہی زنہار دریا مین نہ اُترنا ہلاک ہوجاویگا چاہا کہ اپنے گھوڑے کی باگ پھیرے۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام ایک گھوڑی پر سوار ہوکر فرعون کے پاس آئے اور دریا مین اُترے اور فرعون بے عون کہ ایک لعین تند یعنی اونٹ یا خنجر تیز رفتار پر تھا جب اُسنے گھوڑی کی بو سونگھی عنان تمالک اختیار فرعون کے ہاتھ سے کھینچی اور دریا مین اتر پڑا اور لشکریان ہر فوج نے راہ دریا کی لی اور حضرت میکائیل نے لشکر کے پیچھے سے آن کر اُترنے کی تاکید شدید کی تا آنکہ سب دریا مین اُترے اور جب فرعون مع پیشروان لشکر متصل ساحل طرف دیگر ہوئے اُسوقت حکم الٰہی صادر ہوا کہ دریا ملجاوی اور اپنے حال پر بدستور بہنے لگے یکبارگی ہرطرف سے پانی کہ کھڑا ہوگیا تھا ملگیا آیت فغشیہم من الیم ما غشیہم واضل فرعون قومہ وما ھدیٰ یعنی پس ڈھانک لیا اُنکو دریا مین سے اُس چیز نے کہ ڈھانک لیا اُنکو اور گمراہ کیا فرعون نے قوم اپنی کو اور نہ راہ دکھائی اور فرعون مع اپنی قوم غرق ہوا۔ اور مواہب علیہ مین سورہ یونس مین لکھا ہی کہ جب فرعون نے غرق ہونے کے وقت جانا کہ مین ہلاک ہوتا ہون کہا مین ایمان لایا ساتھ اسکے کہ نہین معبود کوئی مستحق عبادت مگر خداے بنی اسرائیل کہ بدعوت موسیٰ ایمان لائے ہین حضرت جبرئیل نے کہا اب تو ایمان لایا ہے کہ اختیار نہین رکھتا بارگاہ کبریائی مین ایمان یاس قبول نہین ہوتا ہی پہلے کیون نافرمانی اختیار کی تھی اور وہ نوشتہ کہ اس سے متضمن سزاے نافرمانی خاوند مین واسطے بندے کے لکھوا لیا تھا اُسکو دکھلایا اور کہا موافق تیرے فتوے کے تیرے ساتھ یہ عمل وقوع مین آیا روایت کرتے ہین کہ جب فرعون اور اسکی قوم غرق ہوئی بنی اسرائیل کو دغدغہ پیدا ہوا کہ فرعون ہلاک نہین ہوا ایسا نہو کہ کشتیون پر سوار ہوکر مع لشکر دریا سے گذرے اور ہمارا تعاقب کرے حق سبحانہ تعالیٰ نے اُسکی لاش کو مع زرہ زرین کہ پہنے ہوے تھا اور اُسکے سبب سے اُسکو پہچانتے تھے پانی پر دریا مین ترایا کہ بنی اسرائیل نے اسکا تن بے روح دیکھکر تسلی پائی اور زاد المسیر مین لکھا ہے کہ بقیہ قوم عاد کہ مصر مین تھی اُنھون نے غرق ہونا فرعون کا مسلم نہ رکھا اور کہا وہ اپنی قوم کے ساتھ جزیرون مین بہ شکار مرغ وماہی مشغول و مصروف ہے حقتعالیٰ نے دریا کو فرمان بھیجا کہ اُسکو زمین بلند پر کنارے سے ڈالدیوے تا اور سب دیکھین اور عبرت قبول کرین کہ جو بندہ آپ کو غرق ہونے گرداب فنا سے نہ بچا سکے وہ صداے انا ربکم الاعلیٰ بسمع جہانیان کیون پہونچاوے معالم مین لکھا ہے کہ جب سے مردہ پانی مین نہین ڈوبتا ہے پہلے سانحۂ غرق فرعون سے غریق بحر فنا ہوجاتا تھا۔ تفسیر بحر المواج مین لکھا ہے کہ ایک حکایت مین روایت ہے کہ ایک عورت آخر شب پانی کے واسطے دریا پر گئی جب اوس نے ہاتھ پانی مین ڈالا فرعون کی داڑھی کہ مرصع بجواہر تھی اُسکے ہاتھ مین آگئی اُسنے بال جڑ سے اوکھیڑ کر جواہر اُسمین سے نکال لیے کہتے ہین یہی عورت فرعون کے محل مین مزدوری مین اینٹین لیجایا کرتی تھی

اور چونکہ مزدوری بنا پائی غم کھایا کرتی تھی ہاتف نے آواز دی خذی اجرک یعنے لے مزدوری اپنی پس حکایت درمیان خلق مشہور ہوئی اور غرق ہونا فرعون کا آدمیون پر ظاہر ہوا کسواسطے کہ فرعون کی سی داڑھی کسی کی نہ تھی اس قصے مین اشارہ ہے کہ آخر ظالم نگونسار ہو اور مظلوم رستگار ہے عین المعانی مین درذیل آیت النار یعرضون علیہا غدوا یعنے وہ آگ ہی کہ حاضر کیے جاوینگے اوپر اُسکے صبح اور شام ایراد کیا ہے کہ ہر صبح اور شام کو رہنے کی جگہ قبطیون کی کہ دوزخ ہی انکو دکھاتے ہین اور ابن مسعود کہتا ہی کہ فرعونیون کی ارواحین سیاہ مرغون مین ہین اور صبح اور شام آگ اُنپر عرض کرتے ہین اور تا قیامت کرینگے اور جب قیامت تمام ہوگی ارواحین آئینگی انکے بدنون مین پھر آئینگے اور فرشتے انکو کہینگے آؤ سخت ترین عذاب مین کہ عذاب جہنم ہے۔ کہتے ہین کہ عمر فرعون کی چارسو برس کی تھی اور مواہب علیہ مین سورۂ شعرا مین لکھا ہے کہ ایک قول یہ ہے کہ بنی اسرائیل بعد از ہلاک فرعونیان مصر مین آئے اور باغ اور گھر اور مال اپنے اپنے تصرف مین لائے اور صحیح تر یہ ہے کہ ایام دولت حضرت داؤد اور حضرت سلیمان علیہما السلام مین ملک مصر پر غلبہ کیا اور قبطیون کے مال اور دولت پر متصرف ہوئے اور روضۃ الصفا مین لکھا ہی کہ جب فرعون مع اپنی سپاہ کے روز عاشورا کے آب سے بآتش دوزخ ملحق ہوا اور بنی اسرائیل نے انکے ہاتھ سے نجات پائی تو دس ساعت دن گذرا تھا اور اُسوقت اُنھون نے کچھ نہ کھایا تھا بنابرین ہدایت حضرت موسیٰ سے بہ نیت صوم باقی دن روزہ رکھا اور اسیطرح صوم روزہ عاشورہ یہودیون مین سنت ہوا کہ الی الآن اُسکے ساتھ عمل کرتے ہین۔ مذہب اہل تسنن مین بھی سنت ہے روزہ اُسدن کا کسواسطے کہ بروایات صحیحہ ثابت ہوا ہے کہ بروز فتح مکہ معظمہ کہ عشرۂ محرم تھا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لوگون کو روزے سے پایا سبب روزہ داری کا پوچھا اُنھون نے عرض کیا کہ حضرت کلیم اللہ کے زمانے سے صوم آج کا معمول ہے آپ نے فرمایا مین احق ہون عمل کرنے سنت اپنے بھائی موسیٰ علیہ السلام کا چنانچہ حضرت نے حکم کیا روزہ رکھنے کا اور بعد اُس سال کے پھر بھی تا زمان حیات ہر سال روزہ رکھا ہے لیکن ایک سال پیشتر از وفات یہ بھی ارشاد فرمایا تھا کہ سال آیندہ انشاء اللہ تعالیٰ دو روزے رکھونگا یعنے نوین اور دسوین تاریخ کو بھی صائم ہونگا اور کہتے ہین کہ اجساد اموات فرعونی بعد غرق و ہلاک بر روے آب تیر آئے تا بنی اسرائیل مشاہدہ حال دشمنان سے بہ نبوت موسیٰ علیہ السلام اور کمال قدرت خالق البرایا معتقد ہوون۔ روایت کرتے ہین کہ دس دن تک امواج دریا متلاطم رہا اور فرعون اور اُسکے اتباع کو کنارے پہ ڈال دیا اور چونکہ نعشون پر جواہر و زیور بسیار و بیشمار تھا بنی اسرائیل نے سب بغنیمت لے لیا ہرچند کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے نصیحت کی کہ اس اموال کے لینے پر جرأت نکرو جو کچھ کہ لیا ہے خرچ مین لایا اسپر قناعت کرو انھون نے انکے قول پر التفات نکیا اور ارتکاب اس فعل ممنوع سے باز نہ رہے اور آخر الامر وہ مال اُنکا باعث وبال ہوا اور شومی اس امر ناروا سے سامری نے انکو مسخر اور گمراہ کیا چنانچہ مفصل اس مجمل کا آگے مذکور ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ

اور منقول ہے کہ بارھوین دن حضرت موسیٰ علیہ السلام کے کنار دریا پر سے یوشع بن نون کو کہ چوبیس ہزار نفر تھے دیار مصر مین بھیجا اور انھون نے وہان پہونچکر متروکات قبطیون مین تصرف کیا جو کچھ خزائن و اموال انکا قابل النقل تھا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس ارسال کیا اور بساتین و مزارع اور تمامی املاک و اسباب انکا ضبط کر کر کچھ تو بیچ ڈالا اور کچھ رکھ چھوڑا اور ایک شخص کو قبطیون مین سے بعد قبول اسلام اُس جماعت پر بحکومت منصوب کیا اور پس از مراجعت اور وصول یوشع بنی اسرائیل ساحل دریا سے کوچ کر کے روبراہ ہوئے تو عنایت الٰہی سے دن کو قطع سحاب پیدا ہوکر انکے سر پر سایہ کرتا تھا اور رات ایک عمود نور انکے مقدمہ لشکر پر ظاہر ہوتا تھا کہ اُسکی روشنی سے باسانی قطع منازل اور مسافت کرتے تھے جب تین منزل کنار دریا سے راہ طی کی تو ایک موضع مین کہ اسکو حریرہ کہتے ہین اور وہان پانی نہایت شور اور کھاری تھا بنی اسرائیل نے حضرت کلیم اللہ سے التماس کیا تا دعا کرین کہ پانی شیرین اور میٹھا ہوجاوے حضرت موسیٰ نے بامر الٰہی اشارہ کیا تا ایک گھاس اس پانی مین ڈالین کہ اُسکی تلخی ساتھ شیرینی کے مبدل ہووے اور اثنائے قطع راہ منازل اور مراحل مین ایک فوج عمالقہ نے پہونچکر نزول کیا اور انکے پاس ایک بت تھا بصورت گوسالہ کہ اُسکو پوجتے تھے بعد مشاہدہ اس حال کے جہال بنی اسرائیل حضرت موسیٰ علیہ السلام پاس آئے اور کہا ہمکو بھی ایسے چند بت بنوا دینے چاہیئیں تا اُنکی پرستش پر قیام کرین اور بوسیلہ اصنام بحضرت ملک العلام تقرب حاصل کرین موسیٰ اس کلام سے نہایت ملول ہوئے اور کہا آیت اغیر اللہ ابغیکم الٰہا وھو فضلکم علی العٰلمین کیا سوائے خدا کے چاہو ہو مین واسطے تمہارے معبود اور اُسی نے بزرگی دی تمکو اوپر عالموں کے چنانچہ اس حدیث کلیمی سے صلحائے بنی اسرائیل رونے لگے اور جہلا نے پشیمان ہوکر عذر خواہی کی حضرت موسیٰ نے اُس جماعت کے واسطے طلب آمرزش کی اور حضرت آفریدگار نے عفو فرمایا اور بعضے اہل تاریخ کہتے ہین کہ بنی اسرائیل نے بعد حصول مغفرت الٰہی حضرت موسیٰ سے کہا معمول یہ ہے کہ ہرگاہ جناب احدیت عز اسمہ نے ان جرائم پر عقوبت نہ فرمائی اب کوئی فرمان قضا جریان ارزانی فرماوے تا بانقیاد اُسکے رضا جوئی پروردگار حاصل کرین حضرت موسیٰ نے مناجات کی اور جواب حاصل کیا اور کہا اسطرح پر فرمان ہے کہ اب متوجہ بلاد شام ہو اور اُن پر فتحیات ہو کر اثنائے راہ مین مقام اریحا پر کہ شام کے شہرون مین ہی سجدہ کرو اور خضوع اور خشوع بجا لاکر خطا رذنوب وخطایا حضرت غافر الذنوب سے مسئلت کرو اور طریقہ ندامت و استغفار مسلوک رکھو اس امر مین یہ حکمت تھی کہ اُس شہر کے آدمی بت پرست تھے طاعت و عبادت اور تضرع اور تخشع بنی اسرائیل دیکھین تا بشکوہ ناپسندیدہ سے دست بردار ہوکر بطاعت مستقیم رغبت کرین القصہ جب حضرت موسیٰ دروازہ اریحا پر پہونچے صلحا بموجب فرمودہ عمل مین لائے اور فاسقون نے کہا یہ خط سمعان ہے اور بطریق کہ ممکن تھا استہزا کیا بلعت قبطی خط سمعان گندم سرخ ہوتا ہے غرض کہ باری تعالیٰ نے بشومی اُس جرات کے اُس طائفہ ناکس پر طاعون مستولی کیا کہ ایک ساعت مین چوبیس ہزار نفر اشراف و اعیان انکے ہلاک ہوگئے دوبارہ پھر حضرت موسیٰ

مصلّی اور زاہد کے ساتھ دعا میں مشغول ہوئے اور ببرکت دعاے مقرون الاجابت موسیٰ علیہ السلام
وہ بلا نیست و نابود ہوئی اور بعض تواریخ میں مذکور ہے کہ واقعہ بعد فتح اریحا کے ظہور میں آیا ہی اور بظاہر
یہ قول ضعیف معلوم ہوتا ہے کس واسطے کہ فتح اُس شہر کی حضرت یوشع بن نون کے زمانے میں واقع
ہوئی ہے اُسوقت میں بنی اسرائیل متوجہ طور سینا ہوئے اور شریعت ستائیسوین فصل فرمائی ... مطلب
جانا حضرت موسیٰ علیہ السلام کا کوہ طور پر واسطے طلب کتاب کے اور ترک کرنا انکی قوم کا عبادت حضرت
رب الارباب کا اور گوسالہ پرست ہونا انکا بفریب سامری اور نسخہ کلمات عشر اور ذکر ... صندوق الشہادۃ
اور حکایت تابوت سکینہ قولہ تعالیٰ وواعدنا موسیٰ ثلثین لیلۃ واتممنٰھا بعشر فتم میقات ربہ
اربعین لیلۃ اور وعدہ دیا ہمنے موسیٰ کو تیس رات کا اور پورا کیا اُسکو ساتھ دس کے پس پورا ہوا وعدہ
پروردگار اُسکے کا چالیس رات کا - واللہ اعلم اور صاحب بحر المواج میں لکھا ہے کہ حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل
سے وعدہ کیا تھا کہ بعد ہلاک فرعون کے تمہارے واسطے ایک کتاب خداے تعالیٰ سے لاؤنگا جو کچھ کہ تمکو چاہیے
بہ تفصیل اُسمین بیان ہوگا - القصہ جب دریا سے نجات پائی اور فرعونی غرق ہوئے تو بنی اسرائیل نے
وہ کتاب حضرت موسیٰ سے طلب کی انھون نے رب الارباب سے مانگی حکم ہوا کہ اے موسیٰ تیس روزے رکھ
پھر کوہ طور پر آ کہ ہم تیرے ساتھ کلام کرین حضرت موسیٰ نے تیس روزے ماہ ذیقعدہ یعنی خالی کے مہینے میں
رکھے اور اکتیسوین دن کوہ طور کی طرف متوجہ ہوئے اور اثناے راہ میں انکو کراہت آئی اس امر سے کہ حق تعالیٰ
سے کلام کرین اور منہ میں تغیر کی بو ہے اس واسطے مسواک انھون نے اُسکے دفع کرنے کے لیے کی
فرشتون نے کہا کہ اتنی بو مشک کی ہمارے مشام میں آتی تھی اب بسبب مسواک کے جاتی رہی
یہ سنکر کہا حق تعالیٰ نے فرمایا کہ اُسکے جرمانے میں دس دن ذی الحجہ کے اور روزے رکھے آیت قال
موسیٰ لاخیہ ھارون اخلفنی فی قومی واصلح ولا تتبع سبیل المفسدین اور کہا موسیٰ
نے واسطے بھائی اپنے ہارون کے خلیفہ ہو میرا بیچ قوم میری کے اور سنوار انکے کام کو اور مت پیروی
کیجیو راہ مفسدون کی - کہ مین بطلب کتاب مذکور بجانب کوہ طور جاتا ہون تم میرے خلیفہ ہو کر اس
اس قوم میں رہو اور جو کام کہ شایستہ صلاح ہووے عمل میں لاؤ تبیان میں تفسیر آیت ولما
جاء موسیٰ لمیقاتنا وکلمہ ربہ اور جب آیا موسیٰ واسطے وعدہ ہمارے کے اور کلام کیا اُس سے
رب اُسکے نے لکھا ہے کہ جب حضرت موسیٰ ہنگام مقرر کوہ طور پر حاضر ہوئے حق سبحانہ تعالےٰ نے چاہا کہ انکے
ساتھ کلام کرے حکم کیا تا سات کوس تک گرداگرد طور کو ظلمت اور تاریکی گھیر لیوے جب موسیٰ نے
اُس تاریکی میں قدم رکھا انکے شیطان یعنے ہمزاد کو انکے پاس سے بھگا دیا و ملکین کاتبین کو دور
کیا اور آسمان کو انھین دکھایا اور فرشتون کو انھون نے دیکھا کہ ہوا میں معلق کھڑے ہین
اور عرش عظیم بھی ظاہر ہوا اور حق سبحانہ تعالیٰ نے انسے کلام کیا - ینابیع میں لکھا ہے کہ انکو چوبیس ہزار

کلمے سنائی دیے اور ایک روایت مین سات لاکھ اور اصح یہ ہی نوے ہزار کلمے تھے اور کشاف مین لکھا ہے لکھا ہی کہ خداے تعالیٰ نے چالیس شبانہ روز حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ کلام کیا جب حضرت موسیٰ نے سخن حق سُنا اور جام کلام ربانی سے ایک گھونٹ پیا سب کچھ دنیا و مافیہا کا فراموش کر دیا پھر دیدار الٰہی ہی اسکی طرف خیال باندھا آیت قال رب ارنی انظر الیک کہا اے پروردگار میرے دکھلا دے مجھکو دیکھون مین طرف تیرے۔ قال لن ترانی کہا پروردگار نے ہرگز نہ دیکھ سکیگا تو مجھکو کہتے ہین کہ یہ حکم اسطرح پر واقع ہوا کہ جو شخص دنیا مین میری طرف نظر کریگا مر جاویگا اور مدارک مین لکھا ہی یعنی فانی مجھکو نہین دیکھنے کا بلکہ جمال میرا باقی آنکھون سے مشاہدہ کریگا اور یہ دیکھنا بہشت مین ہوگا۔ صاحب کتاب عجائب القصص کہتا ہے کہ حضرت موسیٰ طلب رویت رب جلیل دلیل جواز رویت ہے کسواسطے کہ اگر رویت محال ہوتی تو حضرت موسیٰ علیہ السلام طلب نہ کرتے کہ طلب محال انبیا سے ناروا ہے اور کشف الاسرار مین لکھا ہے کہ مقام حضرت موسیٰ کا اس ساعت مین کہ خطاب لن ترانی کا سنا عالی تر تھا اُس وقت سے کہ ارنی کہا کسواسطے کہ یہ ساعت بین مراد حق کی تھی اور وہ وقت قید مراد مین تھا اور مراد حق ہونا کامل تر ہے قیام مراد اپنی سے اگرچہ جراحت لن ترانی سے یہ مجروح ہوے ولیکن انظر الی الجبل سے مرہم راحت بھی مشام آرزو مین پہنچی اور انھون نے۔ آواز سُنی کہ تو بسبب ضعف بشریت طاقت میرے دیکھنے کی نہین رکھتا اس سبب سے مین نے کہا لن ترانی آیت ولکن انظر الی الجبل فان استقر مکانہ فسوف ترانی اور لیکن نگاہ کر کوہ زبیر کی طرف کہ بلند ترین کوہ ہاے ولایت مدین ہے اور قوت اور تحمل اسکا تجھسے بیشتر ہے پس اگر یہ کوہ باشکوہ میری تجلی کے وقت قرار پکڑے اور اپنی جگہ پر ثابت رہے تو تو بھی مجھکو دیکھ سکیگا اور طاقت میرے دیدار کی تجھکو ہوگی اور اگر اس پہاڑ کو میرے دیدار کی طاقت نہین ہے تو تو بھی دنیا مین اس دیدار کی تمنا سے درگذر پھر حق تعالیٰ نے اپنے نور کو ساق عرش سوئی کے ناکے کے برابر اس پہاڑ پر ظاہر کیا بعد اسکے دانش و بینش اُسمین پیدا کی کہ نور حق سبحانہ تعالیٰ کا اُسنے دیکھا اور عین المعانی مین سہیل ساعدی نقل کرتا ہے کہ حق تعالیٰ نے اپنے نور کو ستر ہزار پردون مین سے بمقدار درہم ظاہر کیا کہ اس ساعت مین جو روے زمین پر دیوانہ تھا وہ ہوشمین آیا اور جو کہ بیمار و مریض تھا اُسنے شفا پائی اور عرصۂ صحرا و کشت زار نے بے تخم سرسبزی قبول کی اور آب شور نزدیک و دور سے شیرین ہوے اور روے زمین بت اوندھے گر پڑے اور آتش مجوس بجھ گئی۔ تبیان اور معالم مین لکھا ہے آیت فلما تجلی ربہ للجبل جعلہ دکا وخر موسیٰ صعقا پس تجلی کی پروردگار اُسکے نے طرف پہاڑ کے کیا اُسکو ریزہ ریزہ اور گر پڑا موسیٰ بیہوش کہ وہ پہاڑ باوجود اس عظمت کے پارہ پارہ ہوگیا اور چھ ٹکڑے اُس سے جدا ہو کر تین پہاڑ کہ احد اور ورقان اور رضوی ہین مدینہ مین گر پڑے اور تین پہاڑ اور کہ ثور

اور شیر اور جراہی مکہ مین گرے اور حضرت موسیٰ اس تماشا ہ ہونے سے ایک رات دن یعنے شام پنجشنبہ غرہ کی تا شام روز جمعہ بیہوش رہے آیت فلما افاق قال سبحنک تبت الیک وانا اول المؤمنین ۞ پس جب ہوش مین آیا کہا پاکی ہے تجھکو توبہ کی مین نے طرف تیرے اور مین اول ایمان لانے والا ہون جسوقت کہ حضرت موسیٰ ہوش مین آئے تو انھون نے کہا کہ پاکی ہے خاص تجھکو ہر نالائق شی سے کہ تیری درگاہ کے سزاوار نہین ہے یا پاک ہی اس سے کہ دیکھا جاوے دنیا مین اور مین اول گرویدگان ہون ساتھ عظمت اور جلال تیری کے یا پاک ہے اس سے کہ کسی بشر کو دنیا مین تیرے دیکھنے کی طاقت اور یارا نہین ہو پھر حق تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کی تسلی کے واسطے فرمایا آیت قال یموسیٰ انی اصطفیتک علی الناس برسالاتی وبکلامی فخذ ما اتیتک وکن من الشکرین ۞ کہا اے موسیٰ تحقیق مین نے برگزیدہ کیا تجکو اوپر لوگون کے ساتھ پیغامون اپنے کے اور کلام اپنے کے پس پکڑ جو کچھ دی ہمنے تجھکو اور ہو شکر کرنے والون سے کہ اگرچہ مین نے بصلاح وقت تجھکو اپنے دکھانے سے منع کیا تو اندوہناک نہو کہ مین نے تجھکو برگزیدہ کیا ہے بنی اسرائیل پر یا اُن لوگون پر کہ تیرے زمانے مین ہین برسالت مخصوص کیا تجھکو ساتھ ہمکلام ہونے کے اسواسطے پس لے جو کچھ کہ عطا کیا مین نے تجھکو امر اور نہی سے اور شکر کر اور نازل ہوئین حضرت موسیٰ پر سات لوحین یا نو یا دس اور تفسیر زاد المسیر مین لکھا ہی اور یہ قول موافق اہل کتاب کے بھی ہی کہ طول ہر لوح کا دس یا پندرہ گز کا تھا اور یاقوت سرخ سے تھین یا چوب سدر بہشت یا زبرجد سبز سے یا سنگ رخام سے کہ انپر کندہ تھا جیسے کہ نگین پر نقش ہوتے ہین اور صحیح یہ ہی کہ وہ لوحین زمرد سبز کی تھین اور انپر لکھی ہوئی تھین وہ چیزین کہ محتاج الیہ تھین اور حکم ہوا حضرت موسیٰ کو کہ لے ان لوحون کو بعزم تمام اور ظاہر کر اپنی قوم پر تا بصدق دل انپر عمل کرین۔ مدارک مین اور تفسیر آیت وکتبنا لہ فی الالواح من کل شیٔ موعظۃ وتفصیلا لکل شیٔ فخذھا بقوۃ وامر قومک یاخذوا باحسنھا سأریکم دار الفاسقین ۞ یعنے اور لکھا ہمنے واسطے اُسکے بیچ تختیون کے ہر چیز سے نصیحت اور تفصیل ہر چیز کی پس پکڑ اُسکو ساتھ قوت کے اور حکم کر قوم اپنی کو کہ عمل کرین ساتھ بہتر اُسکی کے شتاب دکھلاؤنگا مین تمکو گھر فاسقون کا ذکر کیا ہی کہ جب توریت نازل ہوئی تو مقدار بار شتر تھی اور کسی نے تمام وکمال اُسکو نہ پڑھا تھا مگر حضرت موسیٰ اور حضرت یوشع اور حضرت عزیر اور حضرت عیسیٰ نے اور مدارک مین ذیل آیت قولہ تعالیٰ الم یعدکم ربکم وعدا حسنا ط کیا نہ دیا تھا وعدہ تمکو پروردگار تمھارے نے وعدہ اچھا لکھا ہی کہ توریت مین ہزار سورہ تھین ہر سورہ مین ہزار آیتین تھین اور ستر اونٹ اُسکو اُٹھاتے تھے اور روضۃ الصفا مین لکھا ہی کہ اُن لوحون پر کلمات عشر مسطور تھے اور علما کو ان کلمات مین اختلاف ہے اصح اور اشہر یہ ہین کہ مذکور ہوتے ہین نسخہ کلمات عشر بسم اللہ الرحمن الرحیم هذا الکتب من اللہ الملک العزیز القهار لعبده ونبیه موسیٰ ابن عمران سبحانی وقدسی لا الٰه الا انا فاعبدنی ولا تشرک بی شیئا واشکر لی ولوالدیک الی المصیر احییک حیوۃ ولا تقتلوا النفس التی الا بالحق فتضیق علیک السموات باقطارها والارض فجاجها لا تحلف باسمی کاذبا فانی

لا اظهر ولا ازكى من لم يعظم ولا تشهد ما لا يعنى منك ولم يحفظ عليك ولم يقف عليه قلبك فانى واقف باهل الشهادة على شهادتهم يوم القيمة فاسالهم عنها ولا تحد الناس على ما اتيتهم من فضل ورزقي فان الحاسد عدو لنعمتى ساخط لقسمتى ولا تزن ولا تسرق فاحجب عليك وجهى واغلق دون دعوتك ابواب السموات ولا تذبح لغيرى فانه لا يصعد الى قربانات الا ما ذكر عليه اسمى ولا تعد على خليلة جارك فانه كبر مقتا عندى واحب للناس ما تحب لنفسك واكره لهم ما تكره لنفسك والسلام عليك ورحمتى وبركتى۔ یہ ہین کلمات عشرہ کہ ثعلبی نے عرائس القصص مین جسطرح لکھے ہین اور حضرت واجب تعالی نے ان کلمات کے مضمون کو تین آیتون فرقان مجید مین بیان فرمایا ہی قوله تعالی قل تعالوا اتل ما حرم ربكم عليكم ان لا تشركوا به شيئا وبالوالدين احسانا ولا تقتلوا اولادكم من املاق نحن نرزقكم واياهم ولا تقربوا الفواحش ما ظهر منها وما بطن ولا تقتلوا النفس التى حرم الله الا بالحق ذلكم وصكم به لعلكم تعقلون ﴿ ولا تقربوا مال اليتيم الا بالتى هى احسن حتى يبلغ اشده واوفوا الكيل والميزان بالقسط لا نكلف نفسا الا وسعها واذا قلتم فاعدلوا ولو كان ذا قربى وبعهد الله اوفوا ذلكم وصكم به لعلكم تذكرون ﴿ وان هذا صراطى مستقيما فاتبعوه ولا تتبعوا السبل فتفرق بكم عن سبيله ذلكم وصكم به لعلكم تتقون ﴿ یعنی کہہ آؤ پڑھون جو حرام کیا ہی پروردگار تمہارے نے اوپر تمہارے یہ کہ شریک لاؤ ساتھ اُسکے کچھ اور ساتھ ماں باپ کے احسان کرنا اور مت مار ڈالو اولاد اپنی کو ڈر افلاس کے سے ہم روزی دیتے ہین تمکو اور انکو اور مت نزدیک جاؤ بیحیائیون کے جو کچھ ظاہر ہے اُسمین سے اور جو کچھ چھپا ہی اور مت مار ڈالو اُس جی کو کہ حرام کیا ہی اللہ نے مگر ساتھ حق کے یہ بات نصیحت کرتا ہی تمکو ساتھ اوسکے تو کہ تم سمجھو اور مت نزدیک جاؤ مال یتیم کے مگر ساتھ اسطرح کے کہ وہ بہت اچھی ہی یہان تک کہ وہ پہونچے جوانی اپنی کو اور پورا کرو ماپ اور تول ساتھ انصاف کے نہین تکلیف دیتے ہم کسی کو مگر موافق طاقت اسکی کے اور جب بات کہو پس انصاف کرو اور اگرچہ ہو صاحب قرابت اور ساتھ عہد اللہ کے وفا کرو یہ بات نصیحت کرتا ہی تمکو ساتھ اُسکے تو کہ تم نصیحت پکڑو اور یہ راہ میری سیدھی پس پیروی کرو اسکی اور مت پیروی کرو راہون کی پس متفرق کردینگے تمکو راہ اسکی سے یہ بات ہی کہ نصیحت کرتا ہی ساتھ اُسکے تو کہ تم بچو۔ یعنی احکام در وقت آدم اور ماہ تشرین الاول کہ ساتوان مہینہ سال کا سی تھا حضرت موسیٰ سے تھا فرمان ربانی صادر ہوا کہ صندوق بنائین اور الواح کہ کلمات عشر پر مشتمل ہین اُسمین رکھین اور اُس صندوق پر ایک قبہ کہ تیس گز جسکا طول اور دس گز عرض ارتفاع ہو طیار کرین اور گرد اُس قبہ کے ایک سائبان کہ تیس گز طول اور پچاس گز عرض اور پانچ گز بلند کھینچین اور بعد اتمام اور تکمیل اُسکے تولیت مہمات وہمات صندوق و سرا پردہ و قبہ حضرت ہارون اور ائمہ ہارونی کو تفویض کرین چنانچہ حضرت کلیم اللہ نے حکم دیا اور ایک صندوق طلاے احمر کا بنایا اور قبہ دیباے

ہفت رنگ کا اُسپر نصب اور گرد اُسکے سراپردۂ زرنگار افراشتہ کیے اور مجموع آلات و اوانی چاندی اور سونے کے ترتیب دیے اور اُن سبکو جواہر زواہر سے مرصّع کیا اور اُس خزانہ الواح کا صندوق الشہادت اور قبہ کا ہیکل اور سراپردہ کا اولیٰ القدس اور مقام ہارونؑ نام رکھا اور ائمہ اور خلفا سے ہارونؑ کو اُن سراپردون مین حوالی ہیکل پر حافظ مقرر کیا اسی طرح مقامات بزرگ اور محل عتبات متبرکہ پر خادم اور نگہبان مقرر کیے اور جب تمام بیت المقدس سے بموجب فرمان حضرت قدوس فراغت پائی تو ایک نور ساطع آسمان پر نازل ہوکر اُس قبہ اور سرادق پر محیط ہوا اور شعشہ فروغ اُس نور کا اس مرتبہ ہوا کہ کسی مخلوق کو سواے حضرت موسیٰؑ اور ہارونؑ کے وہان دخول اور خروج میسر نہوتا تھا اور شعاع نور قبہ نسبت بہ ضیاے نور سراپردہ زیادہ تھا اور تمام ماہ آزار کی حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کو کہا کہ قربانی کریں اور ششم نیسان ہفتہ آزار میں آپ بھی قربانی کی اور تا آخر ماہ آزار اہتمام اس مہم مین قیام کیا ہر گاہ کہ ساتوان روز کہ غرہ نیسان تھا طالع ہوا کلیم اللہ نے حضرت ہارونؑ کو امامت و خلافت بخشی اور انجام اُس مہم کو بحسب وصیت لبطنا بعد بطن مقرر کیا اور روشنی قنادیل و منقل و مجمر و بخور اور تولیت قربان اور لباس و ملابس مفوض برے اصحاب مشورہ کیا اور تمام بنی اسرائیل کو اس امر پر گواہ پکڑا اور کہا کہ جو کوئی کرین اور خلاف کرین ہارونؑ اور اُنکی اولاد کے اُنکا خون مباح ہوگا اور پھر قربانی عظیم کی اور اُسوقت ایک آتش آسمان پر سے اتری اور سب کو کھا گئی لہذا یہود اُس دن کی تعظیم اور فضائل بہت کرتے ہین اور کہتے ہین وہ یکشنبہ تھا کہ ابتداے خلقت عالم سے یہی دن تھا اور اول ہفتہ اور غرہ ماہ اول سال ہے اور پہلا وہ روز ہی کہ آدمی جمع ہوکر زیارت بیت المقدس میں حاضر ہوئے اور وہ اول روز ہے کہ بنا بر ولایت اور خلافت ہارونؑ کے قربانی کی اور آگ نے اُترکر تمام قربانی کو احاطہ کیا اور جب بنی اسرائیل نے اس روز شادی اور خوشی بہت سی ظاہر کی اور ہارونؑ کو بھی کہ غایت امانت اور نہایت جمعیت انکی متواصل ہوئی تھی لاجرم حادثہ عظیم کہ موجب خوف اور اندوہ بشیار تھا ظاہر ہوا صورت واقعہ اسکی یہ ہے کہ دو پسر ہارونؑ کے شائستہ ولیعہدی تھے اُسوقت کہ آسمان پر سے آگ اُترکر سب قربانی کھاتی تھی باادب تمام باپ پاس آن کر دستوری چاہی کہ مجمر پر بخور مجلس میں رکھین اور بعد حصول اجازت آگ اور قدرے آگ سواے آتش بیت المقدس لائے اور بالاے بخور رکھی اور اسی وقت اُس مجمر میں سے دھوان اُٹھ کر اُنکے دماغ مین پہونچا اور ظاہر سے گذر کر باطن مین اُن دونون نبی زادون کے سرایت کی اور اُنکو جلا دیا اور حضرت موسیٰؑ اور ہارونؑ اور سب بنی اسرائیل وقوع اس حال پر ملال سے مضطرب اور محزون ہوے آخر الامر دونون کو مع جامہ اور ملبوسات دفن کیا اور دوسرے دن ہارونؑ نے اپنے فرزند کو کہ بالعاز نام تھا ولیعہد کیا اور اُسی دن عامیل بن راحیل مارا گیا کہ قصہ اوسکا فصل آٹھوین مین مذکور ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ اور تفسیر مواہب علیہ مین سورۂ طٰہٰ مین لکھا ہے کہ سامری نام ایک مرد تھا قبیلہ سامرہ سے بزرگترین بنی اسرائیل۔ اور بعضے کہتے ہین کرمانی تھا اور قوم بنی اسرائیل میں سے نہ تھا بلکہ جماعت گوسالہ پرستون مین سے تھا اور اُسکو حضرت موسیٰ بن مظفر کہتے تھے۔ اور صحیح تر یہ ہے

کہ بنی اسرائیل مین سے تھا اور جبکہ فرعون انکے لڑکون کو ہلاک کرتا تھا پیدا ہوا تھا چنانچہ اسکی ماں نے پیدا ہوتے ہی اسکو دریاے نیل کے کنارے پر ڈالدیا تھا ایک جزیرے مین اور معالم مین لکھا ہی کہ اسکو ایک غار مین رکھ دیا تھا حق تعالی نے حضرت جبرئیل علیہ السلام کو بھیجا تا اسکو پرورش کرین اور کھانا پینا اسکو پہونچاوین اس سبب سے وہ حضرت جبرئیل کو پہچانتا تھا اور دن غرق ہونے فرعونیون کے حضرت جبرئیل کے گھوڑے کے سم کے نیچے سے مٹھی خاک کی اٹھا کر محافظت سے رکھ چھوڑی تھی اور ایک قول سے اسطرح پر ہے کہ غرق ہونے کے دن اسنے ایک سوار کو دیکھا تھا کہ جب اسکا گھوڑا قدم اٹھاتا تھا تو اسکے سم کے نیچے سبز گھانس اگتی تھی چونکہ وہ مرد زیرک اور عقلمند تھا جانا کہ یہ سوار جبرئیل علیہ السلام ہے کہ حضرت موسیٰ کی مدد کے واسطے آیا ہی ایک مٹھی خاک کی اس گھوڑے کے سم کے نیچے سے اٹھا کر رکھ چھوڑی تا آنکہ جب حضرت موسیٰ کوہ طور پر گئے سامری حضرت ہارون کے پاس آیا اور کہا قدرے اسباب اور لباس کہ قبطیون سے عاریتاً لیا تھا ہمارے پاس ہے اور ہمکو اسمین تصرف کرنا ناروا ہے اور مین دیکھتا ہون کہ بنی اسرائیل بہکتے ہین اور غبی ہین اور باطاعت فرمان الٰہی کوشش نہین کرتے ہین حضرت ہارون نے کہا کہ سب کو جمع کرو اور سامری سے کہا کہ تو اسکو بامانت رکھ چھوڑ سامری اسکو اپنے تحت تصرف مین لایا اور ایک قول سے سامری نے ہارون سے کہا کہ سب کو یکجا کر کر اور آگ مین ڈال کر گداز دے کے رکھ چھوڑنا چاہیے حضرت ہارون نے کہا بہتر سب لاکر ایک چھر مین ڈال کر آگ روشن کردو اور سامری نے کہ زرگری یعنے کام سنار سے ماہر تھا سب کو گلا کر قدرے وہ خاک کہ حضرت جبرئیل کے گھوڑے کے سم کے نیچے سے اٹھائی تھی اسپر ڈال دی اور پھر اسکو ایک قالب مین ڈال کر ایک گوسالہ یعنے گاے کا بچہ بنایا اور فی الحال وہ زندہ ہوگیا اور گوشت اور پوست اسپر پیدا ہوا اور آواز کرنے لگا اور بعضے کہتے ہین وہ زندہ نہین ہوا اسی طرح اور وضع پر کہ قالب مین بنایا تھا رہا اور پہلے بنانے سے سامری نے بنی اسرائیل سے کہا تھا مین تمکو موسیٰ کا خدا دکھا دیتا ہون بشرطیکہ میرے مطیع اور تابعدار رہو انھون نے قبول کیا تھا جب وہ گوسالہ بنا چکا تو سامری نے کہا کہ یہ موسیٰ کا خدا ہے کہ جسکی طلب کے واسطے طور پر گیا ہی کہتے ہین کہ چار دانگ بنی اسرائیل نے کہ دو حصے ہوتے ہین اسکو سجدہ کیا اور پوجا کیے آیت واتخذ قوم موسیٰ من بعدہ من حلیهم عجلا جسدا له خوار الم یروا انه لا یکلمهم ولا یهدیهم سبیلا اتخذوه وکانوا ظلمین یعنے اور پکڑا قوم موسیٰ کی نے پیچھے اسکے گہنون انکے سے بچھڑا گاے کا ستا بدن تھا کہ واسطے اسکے آواز تھی گاے کی کیا نہ دیکھا تو نے کہ وہ بولتا ہے انسے اور نہ دکھاتا ہے انکو راہ پکڑ لیا اسکو اور تھے ظالم۔ اور تفسیر معالم اور زاہدی مین لکھا ہی کہ چھ لاکھ پندرہ ہزار آدمی سلامت رہے اور ساری قوم نے سواے انکے اس گوسالے کو پوجا۔ حضرت ہارون نے انسے کہا اے قوم تم اس گوسالہ پرستی مین کیون مبتلا ہوے اس خدا کی عبادت چھوڑ کر کہ جسنے تمکو پیدا کیا اور وہ خالق ارض و سما ہی اب بھی میری پیروی کرو اور خدا کے دین پر ثابت قدم رہو اور توبہ کرو انھونے کہا ہم جب تک کہ موسیٰ پھر کر ہمارے پاس نہین آنے کا

اور ہم نہ دیکھ لینگے کہ وہ گوسالہ پرستی کرتا ہی یا نہین اسکی پرستش نہ چھوڑین گے کیونکہ سامری نے ہمکو کہا
یہی موسیٰ کا خدا ہے کہ جسکی تلاش مین وہ پھرتا ہی اور مواہب علیہ مین سورہ اعراف مین تحت آیت ولما
رجع موسیٰ الی قومہ غضبان اسفا قال بئسما خلفتمونی من بعدی اعجلتم امر ربکم والقی
الالواح واخذ براس اخیہ یجرہ الیہ لکھا ہے یعنے اور جب پھر آیا موسیٰ طرف قوم اپنی کے غصے سے
پچتاتا ہوا کہا برا ہے جو کچھ جانشینی کی تمنے میرے پیچھے میری کیا شتابی کی تمنے حکم رب اپنے سے اور ڈالدی
تختی اور پکڑا سر بھائی اپنے کا کھینچتا تھا اُسکو طرف اپنے۔ لکھا ہے کہ جب حضرت موسیٰ کوہ طور سے
اپنی قوم کے پاس آئے تو اس قضیہ نامرضیہ سے خبر پائی اور صحیح تر اسطرح پر ہے کہ حق تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو
کوہ طور پر خبر دی کہ تیری قوم اب گوسالہ پرست ہوگئی اور سامری نے اُنکو گمراہ کر دیا ہی اور مواہب علیہ مین
سورہ طہٰ مین لکھا ہے کہ جب چالیس دن گذر گئے تو حضرت موسیٰ اُن لوحون کو لیکر وہان سے بازگشت
کی اور خشمگین اور اندوہناک انکے عمل ناشایستہ سے تھے جب اپنی قوم مین پہونچے آواز جوش و خروش انکی سُنی
کہ گرداگرد گوسالے کے دف بجاتے ہین اور ناچتے ہین عتاب آغاز کیا اور ازروے ملامت کہا اے گروہ مین نے
وعدہ نہ کیا تھا کہ تمھارا آفریدگار تمکو کتاب دیگا اور مین اُسکی طلب کو نہ گیا تھا آیا دراز ہوا تمپر زمانہ مفارقت کا
چالیس دن سے کہ وعدہ کیا تھا اور اُسی وعدہ پر پھر امین آیا چاہتے ہو کہ نازل ہووے عذاب خدا تمپر تمنے
بہت برا کیا افسوس کہ چیز باطل کے ساتھ مشغول ہوے اور حق سے غافل ہمکر شیطان گمراہ ہوکر اسکی عبادت
سے باز رہے پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ازروے غضب اُن لوحون کو پھینکدیا اور ایک روایت ہی
پھینک نہین دیا لیکن دونون ہاتھون سے جلدی سے زمین پر رکھدیا جیسا کہ کوئی پھینک دیتا ہی اور تفسیر
مدارک التنزیل مین لکھا ہے کہ اُنکو ڈالدیا کہ وہ ٹوٹ گئین چھ حصہ اور جو کچھ کہ اُنپر لکھا ہوا تھا اور وہ
تفصیل ہر چیز کی تھی اُنکو فرشتے آسمان پر لیگئے اور ایک حصہ کہ اسپر ہدایت اور رحمت لکھی تھی باقی رہی
اور معالم مین لکھا ہی کہ باقی رہی اور چیز کہ اسمین موعظت اور حدود معاصی اور بیان احکام حلال اور
حرام تھا اُسوقت حضرت کلیم اللہ نے واسطے پاسبانی دین ربانی کے غایت غضبناکی سے ایک ہاتھ سے
حضرت ہارون کی پیشانی اور ایک ہاتھ مین داڑھی پکڑ کر اپنی طرف کھینچی اسواسطے کہ یہ گمان تھا کہ حضرت
ہارون نے قوم کو گوسالہ پرستی سے منع نہ کیا یا تقصیر اور تاخیر ممانعت مین واقع ہوئی پھر کہا ای ہارون ع
کس چیز نے تجھکو باز رکھا کہ اُنکو گمراہی سے مانع نہ آیا اور اُنکو غضب خدا سے نہ ڈرایا اور کون مانع تھا کہ اطلاع
کے لیے میرے پاس نہ پہونچا حضرت ہارون ع نے کہا کچھ میری تقصیر نہین ہی اس قوم نے مجھکو تنہا اور بیچارہ پاکر پریشان کیا
اور نزدیک تھا کہ مجھکو مار ڈالین ناچار بسبب غلبہ خوف کو مین نے انکے ساتھ مقاتلہ اور مقابلہ نہین کیا اور انکو چھوڑ کر اسلیے
مین تمھارے پاس نہین آیا کہ مبادا تم کہتے کہ بنی اسرائیل کو اکیلا کیون چھوڑا اور کسواسطے میرے کہنے کو یاد نہ رکھا کہ اصلاح
اور ملاء کا کام کرتا رہنا اور مجھکو اہانت نہ پہونچانا اور میرے دشمنون کو خوشحال نہ کرنا اور تفسیر انوار مین سورہ طہٰ مین ذیل

آیت قال یا بن ام لا تاخذ بلحیتی ولا براسی انی خشیت ان تقول فرقت بین
بنی اسرائیل ولم ترقب قولی یعنے کہا اے بیٹے ماں میری کے مت پکڑ داڑھی میری اور سر میرا تحقیق
مین ڈرا یہ کہ کہوے تو جدائی ڈالدی درمیان بنی اسرائیل کے اور نہ انتظار کیا بات میری کا۔ لکھا ہی کہ حضرت ہارون نے
ازروئے استعطاف اور حضرت موسیٰ کے دل ملائم ہونے کے لیے کہا اے میرے ماں کے بیٹے کیونکہ حضرت موسیٰ
حضرت ہارون کی ماں اور باپ کے بیٹے تھے اور بعضے کہتے ہین حضرت موسیٰ ہارون کی ماں کے بھائی
تھے اور جمہور اس امر پر ہین کہ دونون ایک ماں اور باپ سے تھے اور مدارک اور جلالین مین سورۂ اعراف مین
تحت آیت والقی الالواح واخذ براس اخیہ اور ڈالدی تختی اور پکڑا سر بھائی اپنے کا۔ روایت کیا ہی
کہ تین برس بڑے تھے اور انوار التنزیل مین سورۂ مریم مین بیچ آیت ووھبنا لہ من رحمتنا اخاہ
ھارون نبیا اور دیا ہمنے مہربانی اپنی سے بھائی اسکا ہارون پیغمبر اور معالم مین سورۂ طہ در ذیل آیت
واجعل لی وزیرا من اھلی ھرون اخی اور کہا واسطے میرے وزیر اہل میری سے ہارون بھائی میرا
ایراد کیا ہے کہ حضرت ہارون حضرت موسیٰ سے چار برس بڑے تھے۔ حضرت موسیٰ نے یہ عذر حضرت
ہارون کا قبول کیا اور کہا اے پروردگار میرے بخش مجکو اس عمل بد سے کہ بڑے بھائی کے ساتھ مین نے
کیا یا اس سے کہ لوحین مین نے پھینک دین اور بخش میرے بھائی کو اگر اُس سے تقصیر وقوع مین آئی ہو منع کرنے
انکے مین اور پھر سامری کیطرف متوجہ ہو کر کہا کہ کیا امر مذموم تجھ سے سرزد ہوا اور نہایت عتاب اور غصہ کیا اور
چاہا کہ اسکو مار ڈالین وحی آئی کہ اسکو ہلاک نہ کرو کہ اسمین صفت سخاوت غالب ہی چونکہ اسکی سخاوت سے خلق کو
نفع پہونچتا ہے اسکو حیات کے نفع سے باز نہ رکھنا چاہیے اسوقت حضرت موسیٰ نے اس گوسالے کو
جلا کر اور راکھہ کر کر ہوا مین اس قول کے کہ اسکا گوشت اور پوست اور ہڈیان تھین یا یہ کہ اسکو سوہان سے
ریزہ ریزہ کر کر باعتبار اُس قول کے کہ جسم زرین تھا بے حیات دریا مین ڈلوا دیا اور سامری سے کہا دیکھ
اپنے معبود کو کہ پیوستہ اُسکی پرستش کرتا تھا اور وعدہ عذاب کا کہ خاص تیرے واسطے ہی آخرت مین کسی طرح برخلاف
اُسکے نہوگا اور تجکو پہونچے گا اور جو کہ خداے تعالیٰ نے مجکو تیرے قتل سے منع کیا پس بہتر یہی ہی تو یہان سے
باہر چلا جا کہ تیرے واسطے تیری زندگی مین یہ عقوبت ہے کہ جو کوئی تیرے پاس آوے اور تجکو مس کرے
تو کہ کہ مجھ سے دور رہو اور اسواسطے یہ امر ہوگا کہ جس سے تو مس کرے تجکو اور اُسکو بخار عارض ہوگا پس آدمی
اُس سے گریزان تھے اور وہ تنہا وحشیون کی طرح جنگلون مین سرگردان پھرتا تھا اور جسکو دور سے دیکھتا تھا
کمال مبالغے سے کہتا تھا کہ میرے پاس نہ آنا اور مدارک مین لکھا ہے کہ ایک جماعت کا اولاد سامری سے اس
زمانے تک یہی حال موجود ہے اور انوار التنزیل مین در ذیل آیت واذ قال موسیٰ لقومہ یاقوم انکم ظلمتم انفسکم باتخاذ
کم العجل فتوبوا الی بارئکم فاقتلوا انفسکم ذالکم خیر لکم عند بارئکم فتاب علیکم انہ ھو التواب الرحیم اور جسوقت
کہا موسیٰ نے واسطے قوم اپنی کے اے قوم میری تحقیق تم نے ظلم کیا جانون اپنی ساتھ پکڑنے تمہارے کے بچھڑے کو

پس توبہ کرو طرف پیدا کرنے والے اپنے کے پس مار و جانون اپنی کو یہ بہتر ہے تمکو نزدیک پیدا کرنے والے تمھارے
کے پس پھر آیا اوپر تمھارے تحقیق تو ہی پھر آنے والا مہربان لکھا ہی کہ جب گوسالہ زندہ نہ رہا اور حضرت کلیم اللہ کو اسکے
نابود کرنے سے کچھ آزار نہ پہونچا تو سب کو یقین ہوا اُسکا کہ وجود گوسالہ بسبب اغوا سے شیطان تھا اور اُسکی پرستش
کروانے سے سامری عذاب ہوا سب بنی اسرائیل عبادت کرنے گوسالہ سے پشیمان ہوئے اور کہنے لگے اگر پروردگار
ہمپر رحمت نہ کرے اور ساتھ قبول کرنے توبہ کے ہماری نہ بخشے تو البتہ ہو دین ہم زیان کار دونسے اور ہلاک ہوئے
والون سے پھر حضرت موسیٰ نے بامر الٰہی انکو کہا کہ قبول توبہ منحصر اسپر ہے کہ اب تم اپنے قتل نفوس پر خوشی راضی ہو
انھون نے رضا دی اور بموجب اشارہ کلیم اللہ جنگل مین گئے اور دو زانو بیٹھکر گردن ڈالدیا حضرت ہارون نے بارہ ہزار آدمیون
ہمراہ لیکر بضرب تیغ بے دریغ صبح سے دوپہر تک ستر ہزار آدمیون کو قتل کیا تا آنکہ توبہ انکی قبول ہوئی اور مواہب علیہ
مین زیر تفسیر قولہ تعالیٰ وما اعجلک عن قومک یا موسیٰ اور کس چیز نے شتابی مین ڈالا قوم تیری کو اے موسیٰ
لکھا ہی کہ بعد ہلاک ہونے فرعون کے حضرت موسیٰ سے استدعا کی کہ ہمارے واسطے قوانین شریعت اور قواعد ملت اور
احکام ملت معین کرو۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس باب مین حضرت رب الارباب سے مناجات کی خطاب
پہونچا کہ جماعت بنی اسرائیل کے ساتھ کوہ طور پر آیا تجکو ایک کتاب جامع احکام شرع دیوین حضرت موسیٰ ستر
آدمی بزرگ قوم ہمراہ لیکر متوجہ بجانب طور ہوئے جب نزدیک پہونچے قوم کو چھوڑ نہایت اشتیاق کلام اور پیام
باریتعالیٰ سے پہاڑ پر آئے خطاب پہونچا کہ کونسا امر باعث شتابی ہوا کہ تو پہلے آیا اپنے گروہ سے۔ حضرت موسیٰ نے
کہا وہ بھی میرے پیچھے پیچھے آتے ہین اور جلد پہونچتے ہین اور مین سو واسطے بادی سے آیا کہ تو مجھسے خوش اور راضی ہووے
اسواسطے کہ جلد بجالانا احکام کا موجب رضامندی کا ہوتا ہی اور مواہب علیہ مین تفسیر قولہ تعالیٰ مین واختار موسیٰ
قومہ سبعین رجلا لمیقاتنا اور چن لیئے موسیٰ نے قوم اپنی سے ستر مرد واسطے وعدہ ہمارے کے۔ نقل
کیا ہی کہ حضرت رب العزت سے فرمان پہونچا کہ اے موسیٰ ایک جماعت بہترین قوم بنی اسرائیل کو لیکے ساتھ کوہ طور
پر لا کہ تا پرستش گوسالہ اور اُس گمراہی سے عذر کرین حضرت موسیٰ ستر آدمیون کو لیگئے اور ایک قول سے
اسطرح پر ہے کہ طائفہ بنی اسرائیل نے کہا کہ خدا ے تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو ساتھ کلام خاص کے ممتاز
نہ کیا واسطے رفع اس اشتباہ کے حق تعالیٰ نے فرمایا تھا کہ ایک جماعت بزرگ اپنی قوم مین سے لا اور وہ اس
پہاڑ پر آوین تا میرا کلام سنین حضرت موسیٰ ستر آدمیون کو اپنے ہمراہ لیگئے اور جب طور پر پہونچا ایک ابر
دیکھا کہ درمیان انکے اور حضرت موسیٰ کے حائل ہے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اُس ابر کے پردے مین
گئے اور یہ سب سجدے مین گرے اور حق تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ کلام فرمایا اور
امر و نہی اور وعدہ و عید کیا جب وہ ابر طرف ہوا حضرت موسیٰ علیہ السلام باہر آئے اور کہا سنا تمنے
کلام پروردگار کا اُنھون نے کہا ہمنے کلام تو سنا لیکن متکلم یعنے کلام کرنے والے کو نہین دیکھا
ہم اوسوقت ایمان لاوینگے کہ خدا ے متکلم کو برأے العین دیکھینگے ہنوز تمام یہ کلام نہ کرنے پائے تھے

کہ صاعقہ ظاہر ہوا اور سب کو جلا دیا اور ایک قول یہ ہے کہ ایک آواز مہیب پیدا ہوئی اور اُسکے ہول سے سب ہلاک ہوئے اور بعضے کہتے ہین کہ لرزہ اُنکے تمام بدن مین پیدا ہوا بمرتبہ کہ بند اور پیوند انکے تمام اعضا کے جدا ہو گئے اور مر گئے آیت فلما اخذتهم الرجفة قال رب لو شئت اهلكتهم من قبل واياي اتهلكنا بما فعل السفهاء منا یعنے پس جب پکڑا انکو زلزلہ نے کہا موسیٰ علیہ السّلام نے اے رب میرے اگر چاہتا تو ہلاک کرتا انکو پہلے اس سے اور مجکو بھی کیا ہلاک کرتا ہے تو ہمکو ساتھ اُس چیز کے کہ کیا بیوقوفون نے ہم مین سے اور تفسیرون مین لکھا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے یہ حال مشاہدہ کیا ڈر سے کہ بنی اسرائیل کے نزدیک انکے قتل کے ساتھ متہم ہونگا کہ اے پروردگار اگر تو چاہتا کہ انکو ہلاک کرے تو پہلے آنے قوم سے ہلاک کر سکتا تھا آیا ہلاک کرتا ہی تو مجکو بسبب اس امر کے کہ بیوقوفون نے میری قوم سے کیا ہے یعنی عبادت گوسالہ یا دلیری اور طلب دیکھنے تیرے کے دنیا مین قولہ تعالیٰ ان هي الا فتنتك تضل بها من تشاء وتهدي من تشاء انت ولينا فاغفر لنا وارحمنا وانت خير الغافرين واكتب لنا في هذه الدنيا حسنة وفي الاخرة انا هدنا اليك یعنی نہین ہین کردار انکے مگر آزمائش اور مبتلا کرنا تیرا یعنی آزمایش تیری کہ انکو کلام سنایا کہ انھون نے تیرے دیکھنے کی طمع کی اور گوسالہ مین سے آواز ظاہر کی کہ اُسکو پوجنے لگے گمراہ کرتا ہے تو ساتھ اُس ابتلا کے جسکو چاہتا ہے کہ گمراہ ہووے اور راہ راست دکھاتا ہے جسکو کہ چاہتا ہے راہ راست پر آوے پس عفو کر اور بخشش فرما اور رحم کر ہمارے کہ تو بہترین آمرزندگان ہے اور کہتے ہین کہ گستاخی عاشق کی عالم بے اختیاری مین ترک ادب نہین ہے بلکہ عین ادب ہے روایت کرتے ہین کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام حیران رہے اور روئے اور کہا خداوندا مین بنی اسرائیل سے کیا کہون کہ بزرگان قوم کیا ہوئے حق سبحانہ تعالیٰ نے پھر انکو زندہ کر دیا اور بعضے نقل کرتے ہین کہ بنی اسرائیل بعد نازل ہونے توریت کے سرکش ہوئے اور کہا احکام اس کلام کے کمال دشوار مین ہمسے نہین ہو سکنے کے ہم نہین مانتے حق تعالیٰ نے کوہ طور کو فرمان دیا کہ اپنی جگہ پر سے اُٹھ کر انکے سر پر کھڑا ہو گیا اور انکے آگے آگ روشن ہو گئی اور پیچھے دریاے ذخار پیدا ہوا جب انھون نے بھاگنے کی جگہ نہ دیکھی سجدے مین گئے اور متحیر رہے حق تعالیٰ نے فرمایا جو کچھ کہ ہمنے عطا کیا تمکو احکام سے بجد و جہد قوی اور یاد کرو ہمیشہ جو کچھ کہ اسمین ہے ثواب اور عقاب سے انھون نے قبول کیا اور خداے تعالیٰ نے اُس کوہ با شکوہ کو انکے سر پر سے اُٹھا لیا اور اُس آتش شعلہ انگیز کو اطفا بخشا اور دریاے ذخار کو برطرف کیا **فصل ساتوین** قصہ قارون ملعون مین قولہ تعالیٰ ان قارون كان من قوم موسى فبغى عليهم تحقیق قارون تھا قوم موسیٰ کی سے پس سرکشی کی اوپر انکے تفسیر جامع اور معالم التنزیل اور مواہب علیہ مین لکھا ہے کہ بقول محمد بن اسحاق قارون حضرت موسیٰ علیہ السلام کا چچا تھا اور بقول دیگر حضرت موسیٰ کے چچا کا بیٹا تھا اور بعضے کہتے ہین کہ حضرت موسیٰ کی بہن کا بیٹا تھا اور صحیح تر یہ ہے کہ چچا کا بیٹا تھا اور انکا غیر نہ تھا یعنی حضرت موسیٰ

علیہ السلام کا بہنوئی بھی تھا اور زبان عبرانی مین اسکو قارح کہتے ہین اور بنی اسرائیل مین مالدار اور صاحب جمال زیادہ تھا اور نہایت خوبی اور خوبصورتی سے کہ اسکے منھہ پر نور تھا اسکو منور کہتے تھے اور توریت کو اس سے بہتر کوئی نہ جانتا تھا اور جب اسکو تونگری حاصل ہوئی اسکا حال دگرگون اور متغیر ہوا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم پر ستم کرنے لگا اور چاہا کہ سب سے زیر تحت حکومت ہووین اور اس معنی سے غافل رہا کہ یہ انجام مین موجب بدسعادتی اور بے دولتی کا ہے۔ کہتے ہین کہ فرعون بے عون نے اسکو بنی اسرائیل پر حاکم کیا تھا کہ انپر ظلم کرتا تھا اور تکبر حد سے زیادہ رکھتا تھا اور جامہ ہاے رنگین بوجہ حرام سے پہنتا تھا اور اتنے لنبے اور دراز کرتا تھا کہ زمین پر گھسٹتے جاتے تھے اور بسبب کثرت مال بعضے کہتے ہین کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے خزانون پر واقف اور آگاہ تھا اُنکو نکال لیا اور بعضے کہتے ہین یہ فرعون کا خزانچی تھا جب حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کو ہلاک کیا تو وہ خزانے اسکے پاس رہے اور بعضے کہتے ہین کہ حضرت موسیٰ نے اپنی بہن کو کیمیاگری سکھائی تھی اور اکثر اس امر پر ہین کہ جب حضرت موسیٰ کو فرمان آیا کہ توریت کو سونے پر لکھو تاکہ اسکی تعظیم خلق مین زیادہ ہووے حضرت موسیٰ نے الٰہی میرے پاس زر نہین کہان سے لاؤن حق تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو کیمیاگری سکھائی اور تین دوائین نسخۂ اکسیر کی بتائین حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بنظر اخفا یہ چاہا کہ جدا جدا اُن سے چیزین طلب کرین تاکوئی اس ترکیب عجیب کیمیا سے واقف نہو اسواسطے اُنھون نے ایک دوا یوشع سے کہ شاگرد اور خادم تھا سنگوائی اور ایک دوا یوشع سے کہ شاگرد اور خادم تھا سنگوائی اور ایک دوا کالب سے کہ اولاد یہودا مین سے تھا اور ایک دوا قارون سے ولیکن قارون کہ نہایت زیرک اور رمز شناس تھا انکے خفیہ کہنے سے اُن دونون کے ازروے تفرس کے جانا کہ اس پوشیدگی مین کوئی حکمت ہے پہلے اس نے یوشع اور بعد کالب سے فریب دیکر وہ دونون دوائین پوچھ لین کہ کامل نسخہ حاصل ہوگیا اور پھر اُسکے بنانے کی ترکیب کا تفحص کیا آخرالامر کسی بہانے سے وہ بھی اسنے دیکھا کہ اور اُسی طرح تانبے کا سونا بنایا کہ اس کیمیاگری سے بہت مال ہوگیا اور بعضے کہتے کہ فرعون کے غرق ہونے کے وقت حضرت جبرئیل علیہ السلام کے گھوڑے کے سُم کے نیچے جو گھاس اُگتی تھی وہ کیمیا کی تاثیر رکھتی تھی جب سامری نے اُٹھائی تھی تو اسنے بھی لے لی تھی اس سے سونا بنایا اور مغرور ہوا ہرچند اُسکی قوم کے مومنون نے ازروے نصیحت کہا کہ خوش نہو اور مال دنیا کے ساتھہ شادی نہ کر کہ دنیا گذران ہے اور یاد رکھہ کہ تجکو اس مین سے فقط کفن نصیب ہوگا دین اور آخرت سے اندیشہ کر اور اس مال و منال کے ساتھہ مغرور نہو اصلا وہ مطلقاً نہ سنتا تھا اور کشاف مین تفسیر آیت وآتیناه من الکنوز ما ان مفاتحہ لتنوء بالعصبۃ اولی القوۃ یعنے اور دیا تھا ہمنے اسکو خزانون سے اسقدر کنجیان اُسکی بھاری ہوتی تھین ایک جماعت قوت والی پر۔ مین لکھا ہے کہ ساٹھہ اونٹ قارون کے خزانون کی کنجیان اُٹھاتے تھے اور تفسیر مدارک التنزیل مین نقل کیا ہے کہ ساٹھہ اونٹ

کنجیان اُٹھاتے تھے اور ہر خزانے اور گنج کی ایک کنجی تھی اور ہر کنجی ایک انگل سے زیادہ نہ تھی اور چمڑے کی کنجیان بنائین تھین تاسبک ہوین اور معالم التنزیل اور ینابیع مین لکھا ہے پہلے طغیان اور عصیان کا اس سے سرزد ہوا یہ تھا کہ حق تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو وحی بھیجی تھی کہ اپنی قوم کو کہو کہ ہر شخص چار سبز تاگے اپنی چادر کے چارون کونون مین لٹکاوین حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا الٰہی یہ کسواسطے فرمایا کہا اسواسطے کہ بنی اسرائیل آدمی غافل ہین چاہتا ہون کہ ان مین کوئی علامت ہووے کہ جب اُسکو دیکھین تو یاد کرین کہ یہ فرمان خدائے تعالیٰ سے عمل مین آیا ہے۔ حضرت موسیٰ نے کہا یارب فرماتا یہ سب چادرین سبز کرلین ایسا نہو کہ یہ اس امر کو حقیر جانین خطاب آیا کہ اے موسیٰ فرمان کی تھوڑی چیز بھی حقیر نہین ہوتی اور ظاہر ہے کہ اگر اندک کام مین میری اطاعت نہ کرینگے تو امر بزرگ مین بھی نہ کرینگے۔ حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کو حکم الٰہی سے آگاہ کیا چنانچہ سبنے اس طرح پر کیا مگر قارون ملعون نے تکبر کیا اور فرمان نہ بجالایا اور کہا خدا اپنے بندون کو یہ علامت اسواسطے فرماتا ہے تا اُنکو پہچانے اور مواہب علیہ مین سورۂ قصص مین لکھا ہے کہ روایت کرتے ہین کہ قارون حضرت موسیٰ اور ہارونؑ سے حسد اور کینہ دیرینہ رکھتا تھا اسواسطے ایک دن اُسنے کہا کہ منصب رسالت تو نے آپ لیا اور ریاست قربانی اور ذبح کی ہارونؑ کو دی اور میرے لیے کوئی منصب تجویز نہ کیا حضرت موسیٰ نے کہا یہ مین نے اپنی طرف سے نہین کیا خدا نے اسطرح پر فرمایا۔ قارون نے کہا قسم ہے خدا کی کہ مین تجکو سچا نہین جاننے کا جبتک کہ کوئی دلیل مجکو نہین دکھائیگا حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کے بزرگون کو بُلایا اور اپنے عصا کو حضرت ہارونؑ کے عصا کے ساتھ رات کو ایک صومعہ یعنی بتخانہ مین رکھ دیا جب صبح کو دیکھا تو حضرت ہارونؑ کے عصا مین سبز پتے نکلے ہوئے تھے اور وہ بادام کے درخت کا تھا حضرت موسیٰ نے کہا یہ علامت ہارونؑ کی کرامت کی ہے قارون ملعون نے کہا یہ سب تیرا جادو ہے پھر اُسوقت قارون مع اپنے لوگون کے حضرت موسیٰ سے جدا ہوا کہ پنہان و آشکار بسبب قرابت اور خویشی کے مدارا کرتے تھے اور وہ حضرت موسیٰ کو تکلیف دیتا تھا اور اُسنے ایک محل بادشاہانہ بنایا تھا کہ اسّی گز بلندی رکھتا تھا اور دروازے اُسکے سونے کے تھے اور دیوارین بھی سونے کے تختون کی اور نہایت اُسپر مینا کاری کی تھی اور تکیہ گاہ اور فراش مکانات نشستگاہ دیبا اور اطلس سیاہ سے آراستہ کیا تھا اور اشراف بنی اسرائیل کو بُلاتا تھا اور اُنکے ساتھ کھانا کھاتا تھا اور وہ ہر طرح کی باتین کرتے اور خوشامد سے حضرت موسیٰ پر ہنستے تھے غرض حریصون سے دنیا کے لالچ کے واسطے اسطرح کی جوششین ہوتی ہین۔ مواہب علیہ مین لکھا ہے کہ ایک دن قارون سفید خچر پر زین زرین رکھکر اور جامہ ارغوانی پہنکر اور چار ہزار سوار بلباس ارغوانی آراستہ اپنے ہمراہ لیکر باہر آیا اور کشاف مین لکھا ہے کہ نوّے ہزار آدمی گلناری لباس پہنے ہوئے اور ایک جگہ روایت مین ہے کہ ہزار لونڈیان سفید خچرون پر بازین زرین اور جامہ ارغوانی اور موزہائے سفید آراستہ و پیراستہ تھین القصّہ سب اُسکے پیرو در پئے ایذائے حضرت موسیٰ تھے تا آنکہ حکم زکوٰۃ نازل ہوا اور باوجود اس امر کے کہ اُسکو دسوان یا چوتھا حصہ اموال کا دینا چاہیے تھا اور مال و منال بے شمار

رکھتا تھا لیکن حضرت موسیٰ نے بفرمان الٰہی نظر لیو فور طمع اسکے تخفیف اُسپر کی اور کہا ہر ہزار دینار مین سے ایک دینار دے قارون نے حساب کیا تو یہ بھی مبلغ خطیر نکلے بخل و خست مانع ہوئی ایک جماعت بنی اسرائیل کو جمع کیا اور کہا جو کچھ کہ موسیٰ نے کہا تمنے مانا اب وہ چاہتا ہی کہ تمھارا مال لے لیوے اُنھون نے کہا تو ہمارا مہتر کیا کہتا ہی کہا مین چاہتا ہون کہ اُسکو قوم کے درمیان مین رسوا کردن تا کوئی اُسکا کلام نہ سُنے اور اُسکے کہنے پر عمل نہ کرے اور بے اعتباری سکے لیے مین ایک حیلہ راست نما کرتا ہون اس امر پر تحسین کی چنانچہ اُسنے ایک عورت فاجرہ کو طلب کیا اور کچھ دیا یا ہزار دینار یا ہزار درم یا ایک طشت دیکر آموختہ کیا کہ بحضور خاص و عام اقرار اسبات کا کرے کہ موسیٰ نے اُسکے ساتھہ زنا کیا ہی دوسرے دن اپنے گھر مین بنی اسرائیل کو جمع کیا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام پاس آن کر کہا کہ آدمی جمع ہوئے ہین اور امیدوار ہین کہ آپ تشریف لیچلین اور مجلس کو زیب و زینت دیوین اور حضرت پند و نصیحت فرماوین حضرت موسیٰ آئے اور منبر پر بیٹھہ کر احکام توریت بیان کیے کہ جو کوئی چوری کرے اُسکا ہاتھہ کاٹنا چاہیے اور جو کوئی زنا کرے اگر غیر محصن ہووے تو سو تازیانے لگانے واجب ہین اور اگر محصن ہووے تو سنگسار کرنا لازم ہی قارون اُٹھا اور کہا اگر وہ شخص تم ہووے - کہا اگر وہ شخص مین ہون - قارون نے کہا بنی اسرائیل گمان کرتے ہین کہ تو نے فلانی عورت کے ساتھہ زنا کیا ہی ہم اُسکو تیرے روبرو بلاتے ہین آپ نے کہا اُسکو حاضر کرو جب اُس عورت کو لائے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا اے عورت تجکو قسم ہے اُس خدا کی کہ جسنے دریا کو بنی اسرائیل کے واسطے شکافتہ کیا اور توریت بھیجی سچ کہہ اور کجی کو چھوڑ دے اور راستی اختیار کر اُس عورت نے چاہا کہ بموجب شروط افترا پردازی اور بہتان بندی کرے اور دامن عفت حضرت نبوی بلوث تہمت آلودہ کرے حق سبحانہ تعالیٰ نے اُسکی زبان کو حق کیطرف مائل کیا اُسنے باواز بلند کہا کہ اے بنی اسرائیل جانو اور آگاہ ہو کہ قارون دشمن موسیٰ ہے کل مجکو اپنے گھر مین بلا کر ایک طبق پر جواہر وزر مجکو دیا ہے اور سکھایا ہے کہ مجلس عام مین افترا کرون اور اپنے ساتھہ زنا کرنے پر گواہی دون نعوذ باللہ من ذالک اب گواہی راستی دیتی ہون کہ موسیٰ علیہ السلام پیغمبر خدا ہی اور جو کچھ کرتا ہی اور کہتا ہی بموجب وحی سماوی ہی اور دین اُسکا برحق ہی اور جو برائی کہ میرے ارادے مین تھی اُس سے توبہ کرتی ہون اشھد ان لا الٰہ الا اللہ ان موسیٰ کلیم اللہ و نبیہ تبت عما صنعت و رجعت عما فعلت اور بعضون نے لکھا ہے کہ قارون نے اُس فاحشہ کو ایک بدرۂ زر سربستہ دیا تھا کہ اوس نے مجمع عام مین اُسکو ستر دکیا اور سبھون نے دیکھا کہ وہ مختوم ہے بمہر قارون اور اس عورت نے کہا اگر مین جھوٹی ہوتی تو یہ کیسہ سربمہر میرے پاس کیونکر ہوتا جب بنی اسرائیل نے یہ کلام سنا زبان طعن قارون پر دراز کی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام ملول ہو کر قارون پر خفا ہوئے اور اُسی وقت منبر پر سے اُتر کر سجدہ ہوئے اور درگاہ حق تعالیٰ مین قارون کی شکایت کی وحی آئی کہ زمین کو تیرے فرمان مین کیا جو کچھ تو چاہے اُس سے کام لے اُسوقت حضرت موسیٰ نے کہا

اے قوم مجکو قارون پر بھیجا ہی جسطرح کہ فرعون پر بھیجا تھا جو کوئی قارون کے ساتھ ہو اپنی جگہہ پر رہے
اور جو کوئی میرے ساتھہ ہے الگ ہوجاوے سب بنی اسرائیل نے اُس محفل سے کنارہ پکڑا الا دو آدمی ایک
داثان اور دوسرا ابران کہ وہ قارون کے پاس رہے اُسوقت حضرت موسیٰ علیہ السلام نے زمین سے خطاب
کیا یا امر حق خطاب کہ اے زمین لے اُسکو اُسی وقت اُسکے پاؤن ٹخنون تک فرو ہوگئے اور قارون ہنسا اور
کہا اے موسیٰ یہ کیا سحر ہے کہ اُسکو تو ظاہر کرتا ہے اُنھون نے اسبات پر اُسکی التفات نہ کیا اور دوبارہ کہا
زمین لے انکو پس قارون مع اپنے اتباع کے گردن تک دھنس گیا اور ہر چند تضرع اور زاری کرتا رہا حضرت
موسیٰ علیہ السلام کے دل مین اثر نہوا آخر تمام سر سے پاؤن تک زمین مین چلا گیا اور اکثر تفسیرون مین لکھا ہے
کہ خدائے تعالیٰ نے وحی بھیجی کہ اے موسیٰ ستر بار قارون اور اُسکے یارون نے تجھہ سے فریاد کی اور حمایت
قرابت اور پاس صلہ رحم تجکو جتایا تو نے اُنکی فریاد نہ سُنی اور اُنپر تجکو رحم نہ آیا قسم ہے مجکو اپنے عزت اور جلال کی
کہ اگر مجکو ایک مرتبہ بصدق دل اور نیت خالص سے پکارتے تو مین اُنکا عذر قبول کرتا۔ القصہ بعد دھنسنے
قارون کے حاسدان بنی اسرائیل کہنے لگے کہ بسبب طمع مال حضرت موسیٰ نے قارون کو امان نہ بخشی اور باعث
اُسکی ہلاکت کے ہوئے یہ بات اُنکو بہت ناگوار معلوم ہوئی اُنھون نے دُعا کی کہ الٰہی اُسکے مکانات اور
خزائن اور اسباب تمام اُسکا خسف فرما یہ استدعا انکی باجابت مقرون ہوئی اور خدائے تعالیٰ نے
سب کو زمین مین دھنسا دیا چنانچہ سورۂ قصص مین فرماتا ہے آیت فخسفنا به وبداره الارض
فما كان له من فئة ينصرونه من دون الله وما كان من المنتصرين یعنی پس دھنسا دیا ہمنے
ساتھہ اُسکے اور گھر اُسکے کو زمین مین پس نہوئی واسطے اُسکے کوئی جماعت کہ مددگار ہووے اُسکی سوائے
خدا کے اور نہین ہوا مدد کرنے والون سے نعوذ باللہ من غضب اللہ صاحب لباب کہتا ہے کہ
قارون مطعون مع اپنے گھر اور مال کے ہر روز اپنے قد کے برابر دھنستا ہے اور جس دن صور پھونکا جائیگا
تو اسفل السافلین کو پہونچے گا یعنی قیامت کے ساتوین زمین پر پہونچے گا فصل آٹھوین مارا جانا
ایک بڈھے کا بنی اسرائیل مین سے اور فرمانا حضرت موسیٰ کا بامر رب جلیل کہ ایک گائے کو
مارین تا قاتل معلوم ہووین۔ تفاسیر مین لکھا ہے کہ بنی اسرائیل مین ایک پیر مرد تھا عامیل بن ... نام
کہ مال بہت رکھتا تھا اور اُسکے اولاد نہ تھی اُسکے دو بھتیجے تھے کہ وہ کمال مفلس تھے اور اپنے چچا کے
مال کی امید پر جیتے تھے اس آرزو پر کہ یہ کسیطرح مرجاوے تو اسکا مال ہمارے ہاتھ آوے
اور ایک روایت سے مدارک اور انوار التنزیل اور زاہدی مین لکھا ہے کہ اسکے چچا کے دو بیٹے
تھے اُنھون نے عنایت طمع مال سے ایک رات پوشیدہ اُسکو مار کر رستے مین کہ وہ طرف دو گاؤن
کے جاتا تھا ڈال دیا اور پھر اُن گاؤن سے خون بہا طلب کیا یہ جمع ہو کر حضرت موسیٰ علیہ السلام
کے پاس آئے اور کہا یا کلیم اللہ دعا کیجیے شاید تمکو وحی آئے اور قاتل اُسکا معلوم ہو حضرت موسیٰ نے

دعا کی اور وحی آئی کہ ان سے کہو کہ ایک بیل کو ذبح کریں اور ایک ٹکڑا اسکا اس مردے کو لگاوین تاوہ زندہ ہووے
اور کہے کہ قاتل فلان شخص ہے جب حضرت کلیم اللہ نے یہ خبر انکو سنائی آیت قالوا اتتخذنا ھزوًا
انھون نے کہا ہمارے ساتھ ٹھٹھا کرتا ہے کہ اس طور کی باتین کہتا ہی قال اعوذ باللہ ان اکون
من الجاھلین حضرت موسیٰ نے کہا پناہ مانگتا ہون مین خدا سے یہ کہ ہوجاؤن مین جاہلون سے جو کچھ
کہتا ہون بفرمان خدا کہتا ہون آیت قالوا ادع لنا ربک یبین لنا ما ھی کہا انھون نے دعا کر واسطے
ہمارے رب اپنے سے بیان کرے واسطے ہمارے کیا ہے وہ بیل۔ اور سبب اس استفسار کا یہ تھا کہ ظہور
اس خاصیت کا کہ پارہ گوشت اسکا جسد مردہ کو لگایا جاوے اور وہ مردہ دوبارہ حیات پاوے اور اپنے
قاتل کو بتاوے اس جانور متعارفہ سے انکے قیاس مین نہ آیا تو یہی جانا کہ ہمنام اسکے شاید کوئی اور جاندار
یا چارپایا ہوگا غرض کہ جب حضرت موسیٰ نے برائے استکشاف اس حال کے جناب کبریائی مین عرض کیا آیت
قال انہ یقول انھا بقرۃ لا فارض ولا بکر عوان بین ذلک فافعلوا ما تؤمرون کہا موسیٰ نے
تحقیق وہ فرماتا ہے تحقیق وہ بیل ہے نہ بوڑھا ہے نہ بچہ جوان ہے درمیان مین اسکے پس کرو جو کچھ حکم کیے جاتے ہو
حاصل یہ کہ نہ ایسا بوڑھا ہے کہ بسبب غلبۂ ناتوانی کے کارہاے سخت بیلون سے معذور ہوا اور نہ جوان
خردسال ہے کہ ہنوز اسنے مادہ پر جست نہ کی ہو یا بچہ نازائیدہ ہو کہ بسبب شوخی طبیعت سرانجام کار مین
رام نہو بلکہ میانہ سال ہی وسط پیری اور جوانی مین اور اسکی نری اور مادگی مین اختلاف ہی کسواسطے اگر نر تصور کیا
جاوے تو وصف لا بکر اور ضمیر تانیث کی منافی ہین اسکے اور اگر مادہ سمجھا جاوے تو آیات آیندہ سے اسکا
کبھی رام نہونا اور نہ توڑنا اور پھاڑنا زمین کا قلبہ رانی اور کشتکاری مین مخالف ہین بنظر اس معنی کے کہ مادہ گاؤ کا یہ کام نہین ہوتا
یہ امور متعلق ہے نسبت نر گاؤ سے۔ ولیکن مفسرین معتبرین نے ترجیح دی ہے قول اول کو اور تصریح کی اسبات کی
کہ غالب احوال وہ بیل تھا اور تانیث ضمائر برعائت لفظ بقرہ ہی کہ اسمین تاے وحدت کی ہی نہ تانیث کی کہ بسبب
اس تا کے جو تانیث لفظی پیدا ہوتی ہی برعایت قواعد عرب کے کہ جب مذکر کو ساتھ لفظ مونث کے تعبیر کرتے ہین تو ضمیرین
مونث کی لاتے ہین مانند لفظ دابہ کے اگر اسپ نر وغیرہ مراد ہوا اور معنی بکر از روے لغت نازائیدگی ہین مادہ حیوانات
مین اما جانوران نر مین جب یہ لفظ مستعمل ہوتا ہی تو مراد اس سے وہ نر کہ ابھی اسنے جست مادہ پر نہ کی ہو مراد ہوتی ہی چنانچہ
تفسیر عزیزی مین مفصل مذکور ہے بالجملہ حضرت موسیٰ نے کہا کہ کچھ خیال خواص اور صفات پر اسکے نہ کرو اور نظر بجالانی فرمان
پروردگار پر رکھو اور جو کچھ اسنے فرمایا ہی اسپر عمل کرو کیونکہ ایجاد خاصیات اور عجائب وابستہ مشیت ازلی ہی جس گا
اور بیل مین وہ چاہیگا پیدا کریگا اور اس سے امور عجیب اور خواص غریب ظہور مین آوینگے ولیکن بنی اسرائیل کو اس فہمایش بلیغ سے بھی
تسلی و تشفی حاصل نہوئی اور کنجکاو اور تفتیش اور باتون کی شروع کی آیت قالوا ادع لنا ربک یبین لنا ما لونھا
کہا انھون نے دعا کر واسطے ہمارے رب اپنے سے بیان کرے واسطے ہمارے کیا ہی رنگ اسکا آیت قال انہ یقول انھا
بقرۃ صفراء فاقع لونھا تسر الناظرین کہا تحقیق وہ فرماتا ہی تحقیق وہ بیل ہے زرد ڈہڈہا ہے رنگ اسکا

خوش کرتا ہی دیکھنے والون کو آیت قالوا ادع لنا ربک یبین لنا ما ھی ان البقر تشابہ علینا وانا
انشاء اللہ لمھتدون کہا اُنھون نے دعا کرو واسطے ہمارے پروردگار اپنے سے بیان کرے واسطے ہمارے
کیا ہی وہ بیل تحقیق وہ بیل مل گئے ہین اوپر ہمارے اور تحقیق ہم اگر چاہا اللہ نے البتہ راہ پانے والے ہین آیت قال انہ
یقول انھا بقرۃ لا ذلول تثیر الارض ولا تسقی الحرث مسلمۃ لا شیۃ فیھا کہا تحقیق وہ
فرماتا ہی تحقیق وہ بیل ہی نہ جوتا ہوا کہ پھاڑے زمین کو اور نہ پانی پلایا کھیتی کو تندرست ہی نہین داغ بیچ اُسکے
حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہی کہ اگر بنی اسرائیل انشاء اللہ تعالیٰ نہ کہتے ہرگز اُس
گاے کو نہ پاتے کہتے ہین کہ اول مرتبہ کہ حضرت موسیٰ نے کہا تھا ایک گاے کو ذبح کرو یہ اسی سخن پر ایک گاے کو
ذبح کر ڈالتے جائز اور روا ہو جاتا اُنھون نے آپ اپنے اوپر کام تنگ پکڑا اتنی تکرارین درمیان لائے کہ جوان ہو
یا بڈھا اور کیا رنگ ہوا اور کہان ہی در تفسیر معالم التنزیل مین لکھا ہے کہ ایک بنی اسرائیل مین پیر مرد تھا صالح
اور نیکبخت اور اُسکا ایک صغیر لڑکا تھا اور اُسکے پاس ایک گاے کا بچہ تھا جب اُسنے آثار قرب موت اپنے مین پائے
بسبب مہربانی نسبت بحال فرزند خردسال اُس گوسالے کو جنگل مین چھوڑ دیا اور کہا یارب یہ تیرے حوالے کیا ہی
اور تجکو سونپا ہی جب میرا فرزند بڑا ہووے تو اُسکو پہونچا دینا پس بعد چندے وہ شخص مر گیا اور حافظ حقیقی اُسکا محافظ رہا
جب وہ لڑکا بڑا ہوا تو بغایت نیکوکار اور پسندیدہ کردار ہوا اور حق خدمت مان کا جس طرح کہ چاہیے ادا کرتا رہا
اور بحر المواج مین لکھا ہے کہ عالم حیات پیرمرد مین یہ فرزند بہت چھوٹا تھا ایکدن اُسنے اپنے باپ کی زندگی
مین ایک حویلی پچاس ہزار دینار کو خریدی اور مالک اصلی کو قیمت کے واسطے اپنے گھر لایا باپ کو سوتا پایا جگا
نہ سکا مالک سے کہا کنجی صندوق کی باپ کے پاس ہی صبر کر کہ وہ بیدار ہووے اور صندوق کھولے بعد ایک ساعت کے
بائع نے کہا کہ دس ہزار درم اسکی قیمت سے مین کم کرتا ہون اپنے باپ کو بیدار کر اور قیمت مجکو دے اُسنے کہا مین
نہین جگا سکتا اگر اُسکے جاگنے تک توقف کرے تو بیس ہزار درم زیادہ کرتا ہون کسواسطے کہ تکلیف اور بیآرامی
اُسکی مجھے گوارا نہین الغرض جب تک اُسکا باپ سویا کیا بائع مکان زر قیمت کم کرتا تھا اور یہ بسبب آداب پدر
زیادہ تا آنکہ وہ بیدار ہوا اور یہ حال سُنکر نہایت رضامند ہوا غرض کہ یہ بہت خوش اوقات تھا چنانچہ بعد مرنے
باپ کے رات کو تین حصے پر تقسیم کیا تھا ایک حصہ سوتا تھا اور ایک حصے مین نماز ادا کرتا تھا اور ایک حصے مین باپ
کی قبر پر ذکر کرتا تھا اور ایک قول سے مان کے سرھانے تمام رات بیٹھا رہتا تھا جب صبح ہوتی تو جنگل مین
جاتا اور گٹھا لکڑیون کا لاتا اور بیچتا اور اُسکی قیمت کو تین حصہ کرتا ایک حصے کو تصدق کرتا اور ایک حصے کو
مان کو دیتا اور ایک حصہ اپنے خرچ مین لاتا بالجملہ ایک دن اُسکی مان نے کہا فلانے جنگل مین تیرے باپ نے
ایک گاے کا بچہ خدا کو تیرے واسطے سونپا تھا جا اور خداے تعالیٰ سے کہ وہ خیر الحافظین اور واہب العطایا ہے
مانگ تا وہ تجکو دیوے اور نشان اُسکا یہ ہی کہ شعاع آفتاب سے پوست اُسکا چمکتا ہی کہ جو کوئی دیکھے اُسکو
گمان کرے کہ زراندود ہے یعنے سونے کا پانی پھرا ہوا ہی ولیکن جب خداے تعالیٰ تجکو بخشے تو اُسپر سوار ہونا اُسکی گردن

پکڑ کر لے آنا۔ وہ لڑکا بموجب فرمانے اپنی ماں کے اُس جنگل مین گیا اور کہا خداوندا وہ بیل کہ میرے باپ نے
تجکو سونپا ہی مجکو عطا کر۔ ہر چند کہ وہ بیل اتنا وحشی تھا کہ کسی پاس نہ آتا تھا اور کوئی اُسکو نہ پکڑ سکتا تھا بمجرد
آنکہ اُسکی آواز سُنی قریب اُسکے آیا اور ٹھہر گیا اور بعضے روایت کرتے ہین کہ وہ گویا بھی ہوا اور کہا اے فرمان بردار
مادر و پدر مجھپر سوار ہو اُسنے کہا میری ماں نے سوار ہونے کو منع کیا ہے لیکن اتنا کہا ہی کہ گردن پکڑ کر لے آنا
گاؤ نے کہا آفرین و شاباش ہین تجکو امتحان کرتا تھا اگر تو مجھپر سوار ہوتا تو مین تجکو گرا کر بھاگ جاتا۔ یہ سب میری
تابعداری اس سبب سے ہی کہ تو اپنی والدہ کا تابعدار ہی اور اُسکے فرمانے سے تجاوز نہین کرتا ہے۔ پھر اثنای راہ مین
ابلیس لعین ایک مسافر کی صورت اس لڑکے کے پاس آیا اور کہا اے جوان تو بہت نیکبخت معلوم ہوتا ہی
مجکو ایک حادثہ درپیش آیا ہے میری مدد کر اور وہ یہ کہ اس پہاڑ کے فلان طرف میرے بیلون کا گلہ ہے مین
اُنکو چرا رہا تھا ناگاہ مجکو حاجت بشری لاحق ہوئی قضاے حاجت کو گیا اب میرے پیٹ مین نہایت درد ہے
اور گلہ تک نہین پہونچ سکتا ہون اگر تو کہے تو مین تیرے گاؤ پر سوار ہو کر وہان پہونچون اور دو بیل اچھے اچھے
چنکر اپنے گلہ مین سے تجکو سواری مین دون مجکو آرام ہوگا تجکو نفع اور کسی طرح سے تیرے گاؤ کو نقصان نہین ہوگا لڑکے نے
کہا میری ماں نے مجکو تو سوار ہونے سے منع کیا ہے تجکو بکرایہ کیونکر سوار کرلون شیطان نے کہا تیری ماں
کچھ عقل نہین رکھتی تجکو چاہیے اپنی عقل سے اس امر کا حسن و قبح معلوم کرلے اور اپنے نفع کو برباد نہ کرے
اور میری نصیحت بگوش قبول سُنے کہ سراسر تیری خیرخواہی کرتا ہون لڑکے نے کہا مین ہرگز اپنی ماں کے کہے کا
خلاف نہین کرنے کا شیطان پیچھے پیچھے چلا گیا تا آنکہ اُس لڑکے نے عاجز ہو کر باواز بلند کہا ای خداے ابراہیمؑ
و اسمعیلؑ و اسحاقؑ و یعقوبؑ مجکو اس رفیق بد سے نجات دے اس ملعون نے جب یہ آواز سُنی ایک جانور کی
صورت ہو کر اڑ گیا اُس گاؤ نے اُس جوان سے کہا تو جانتا ہی کہ یہ کون تھا یہ شیطان تھا چاہتا تھا کہ کسی حیلے
سے مجھپر سوار ہووے اور اُسکی سواری سے مجھمین سے برکت جاتی رہی اور تیرے کام ابتر ہون جب تو نے خدا کا
نام لیا تو بنابر دفع اُس مردود کے فرشتہ آیا اور وہ بکمال اضطراب ایک جانور بنکر اڑ گیا اب چل اور روانہ ہو القصہ
ہنگام شام وہ جوان اُس گاؤ کو لیکر اپنی ماں کے پاس آیا اس ماجراے عجیب اور گاؤ کے دوبارہ گویا ہونے سے آگاہ کیا
اُسکی ماں نے کہا یہ بیل اسطرح کا نہین ہی کہ تو اسکو لادے ہم سے اُسکی تعظیم و تکریم نہین ہو سکنے کی بہتر یہ ہے
کہ اسکو بیچ ڈال جو شخص اسکو خریدیگا اور بخوبی نہ رکھیگا اُسکی گردن پر وبال ہوگا اور تجکو چند روز ہیزم فروشی سے
فراغت حاصل ہوگی جب صبح ہوئی وہ جوان اُسکو لیکر نخاس کو روانہ ہوا اور ماں سے پوچھا کہ اسکو کس قیمت کو
بیچون کہا قیمت گاؤ اسوقت مین تین دینار ہین کہ قریب چودہ ماشے کے سونا ہوتا ہے لیکن چونکہ یہ گاؤ عجیب ہے
اگر کوئی تجھسے اس قیمت پر خریدار ہو تو چاہیے میری رضی ہونا شرط کرنا ایک دفعہ نہ بیچ ڈالنا جب وہ اُسکو بازار مین
لیگیا خداے تعالے نے ایک فرشتے کو بصورت آدمی بھیجا کہ وہ آن کر اُسکا خریدار ہو اور کہا اے جوان
یہ بیل کتنے کو بیچتا ہے کہا تین دینار کو بشرط رضا مندی مادر فرشتے نے کہا خط کش چھ دینار کو بیچ لیکن

اپنی ماں کی رضامندی کی شرط نہ کر اُسنے کہا اگر بیل کے ہموزن زر دیگا تو بھی بدون رضامندی ماں کے نہیں بیچنے کا جب اپنی ماں کے پاس گیا اور کہا کہ چھ دینار کو خریدتے ہیں کہا بیچ اور رضامندی میری شرط کر جب دوبارہ مین آیا وہی فرشتہ پھر آیا اور کہا اے جوان تو نے اپنی ماں سے مشورہ کر لیا کہا ہاں چھ دینار کو بیچتا ہوں بشرط رضامندی ماں کے فرشتہ نے کہا بارہ دینار دیتا ہوں اگر بے مشورت بیچے کہا بے اجازت نہیں بیچتا پھر اپنی ماں کے پاس آیا اور قصہ بیان کیا اُسنے کہا وہ شخص فرشتہ ہے تیرے پاس آتا ہی اور تجکو آزماتا ہے پھر جا اور اُس سے پوچھ کر اس بیل کو بیچوں یا نہیں جب یہ بازار مین گیا وہ فرشتہ پھر آیا اُسنے اُس سے پوچھا فرشتے نے کہا اپنی ماں سے کہو کہ اسکو باحتیاط رکھے کہ موسیٰ بن عمران تم سے خریدیگا اور اسکی کھال اشرفیوں سے بھر کر قیمت مین دیگا بسبب ایک مردے کے کہ بنی اسرائیل مین سے مارا جاویگا۔ کواشی مین تو اسطرح لکھا ہی اور تفسیر زاہدی مین اسطرح پر ہے کہ بنی اسرائیل نے جب ایسے بیل کو خریدنا چاہا اُسنے کہا مین اسے نہیں بیچنے کا جب تک کہ پہلے اپنی ماں سے اجازت نہ لے لونگا اور وہ جب گھر مین آیا تو ماں کو سوتا پایا اُنھوں نے کہا ہزار دینار تجکو دیتے ہین پھر وہ اپنے گھر گیا اور پھر ماں کو سوتے دیکھا کہا نہیں بیچ سکتا ہوں جب تک وہ بیدار نہوگی اُنھوں نے پانچ ہزار دینار دینے کہے پھر وہ گھر مین آیا اور ماں کو سوتے پایا کہا نہیں بیچنے کا جب تک وہ بیدار نہوگی الغرض یہ قیمت زیادہ کرتے تھے اور شتابی کرتے تھے اور وہ اجازت کا لحاظ رکھتا تھا تا آنکہ اُس بیل کی قیمت یہ ٹھہری کہ اُس بیل کی کھال زر سے بھر دین جب اسکی ماں بیدار ہوئی اُس سے اجازت چاہی اور اُسنے دستوری دی۔ القصہ بنی اسرائیل چالیس برس سے ایسے بیل کی تلاش مین تھے چنانچہ کشاف مین بھی لکھتا ہی کہ آخر اُس بیل کو لیا اور باتفاق حضرت موسیٰ اسکو بعوض بھر کھال کے اشرفیوں سے خریدا آیت فذبحوها وما كادوا يفعلون ؕ پس ذبح کیا اُنھوں نے اسکو اور نہ نزدیک تھے کہ کرین کسواسطے کہ سوال پر سوال بنا بر کشاف خصوصیات اس بیل کے لاتے تھے تا بحدیکہ رشتہ طولانی تفتیش کا انکا منقطع ہونے والا نہ تھا اور سوا اسکے بسبب گرانی قیمت خرچ زر وافر مین بھی بخل کرتے تھے اور ڈرتے تھے اسبات سے کہ مبادا مقتول بعد زندہ ہونے کے ہم مین سے کسی کا نام لیوے کہ موجب فضیحت کا ہو اور قصاص لینا مشکل پڑے لیکن حق تعالی نے چار و ناچار انسے یہ فعل کرا دیا القصہ بنا بر اظہار قاتل بذبح گاؤ عمل کیا اور بفرمودہ باریتعالی جنس اعضاے گاؤ مذبوحہ کو جسد میت پر مارا چنانچہ اس آیت کریمہ سے ثابت ہوتا ہی آیت فقلنا اضربوه ببعضها كذلك يحيي الله الموتى ويريكم ايته لعلكم تعقلون ؕ یعنے پس کہا ہمنے مارو نفس مقتول کو ساتھ بعض عضو اس گاؤ کے تا زندہ ہووے اسطرح سے زندہ کرتا ہے اللہ موتی کو اور دکھاتا ہے حق تعالی تمکو نشانیاں قدرت اور حکمت اور عدالت اپنی کی تا شاید تم سمجھو اور اندیشہ کرو اختلاف ہی اس امر مین کہ وہ عضو کونسا تھا بعضے کہتے ہین کہ اُس گاؤ کی زبان تھی کسواسطے کہ منظور زندہ کرنے اُس مردے سے محض گویا کرنا اُسکا تھا اور یہ مناسبت زبان سے زیادہ رکھتا ہی اور بعضے کہتے ہین کہ اُس گاؤ کا

عجب الذنب تھا اور عجب الذنب نام ایک استخوان کا ہی کہ دم جانور کی اُسپر لگی ہی کسواسطے کہ حدیث مین
وارد ہی کہ تا روز حشر سب اجزا انسان اور حیوان کے کہنہ اور بوسیدہ ہوجاوینگے مگر یہ استخوان باقی رہیگا اور اُس میت کا
بعث روز حشر مین ہوگا سب کو اور سب ہڈیان بدن کی اُس سے ملحق ہونگی تو اُس استخوان کا لگانا مناسب تھا
اور بعضے کہتے ہین داہنی ران اُس گاؤ کی تھی کہ بیشتر حرکت اسی جانب سے شروع ہوتی ہی اور بعضے کہتے ہین پارہ
گوشت تھا کہ بین الکتفین ہوتا ہی اور بیشتر جائے قرار روح حیوانی کہ حوالی قلب و جگر مین منتشر ہے اُس سے قرب رکھتی ہے
اور صحیح تر یہ ہی کہ وہ بعض معین نہ تھا بلکہ بنی اسرائیل سمجھے تھے اس امر مین کہ جو عضو اُس مردہ پر مارین حق تعالیٰ بمجرد
اپنی قدرت سے اسکو زندہ کرے لیکن یہ البتہ ہوسکتا ہی کہ جب اُسکو ذبح کیا ہو تو کسی نے زبان اور کسی نے
ران اور کسی نے کوئی ہڈی اور پارہ گوشت مارا ہو تا قلون نے اُن سب کو نقل کیا اور جانا کہ یہ سب بامر الٰہی تھا
تو اُسکے مناسبات اور تاویلات لکھے القصہ جب بنی اسرائیل نے بعد ذبح گاؤ کے اُس شخص مردہ پر اُس گاؤ کے ٹکڑے
اعضا مارے تو وہ زندہ ہوکر کھڑا ہوگیا اس صورت سے کہ اسکے حلق کی رگون مین مثل فوارہ خون جوش کرتا تھا اور
اپنے قاتل کے حال سے خبر دی کہ فلان شخص نے مجکو ذبح کیا ہی تا میرے مال کا وارث ہوے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے
اُس قاتل سے اقرار کروایا اور بعد اقرار قصاص لیا اور دین بعد شریعت مین حکم ہوا کہ قاتل مقتول کی میراث سے محروم رہے
گو علاقہ پدری اور پسری اور برادری رکھتا ہو اور بعضے کہتے ہین کہ اسنے اپنے دونون برادر زادون کو اپنا قاتل بتایا اور
حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دونون کو اُسکے قصاص مین قتل کیا اور مال اُسکا درویشون کو بانٹ دیا اور روضۃ الصفا
مین مرقوم ہی کہ پھر اُس بیل کا گوشت و پوست جلا کر اُسکی راکھ ائمہ ہارون کو تسلیم کی تا جب ایسا قضیہ درپیش آوے
تو قدرے وہی خاک نعش مقتول پر چھڑکین اور نام و نشان قاتل معلوم کرین چنانچہ بعد مدت مدید یہ معجزہ بنی اسرائیل مین
باقی رہا **فصل نوین** ملاقات کرنی حضرت موسیٰ کی حضرت خضرؑ سے قولہ تعالیٰ واذ قال موسیٰ لفتاہ لا ابرح
حتیٰ ابلغ مجمع البحرین او امضی حقبا یعنے جب کہا موسیٰ نے واسطے جوان اپنے کے یعنی یوشع کو
نہ ٹلونگا مین یہانتک کہ پہونچون مین جگہ ملنے دو دریا کے یا چلا جاؤن مین برسون تک تفسیر معالم اور مواہب علیہ
مین لکھا ہی کہ حضرت موسیٰ نے بعد ہلاک ہونے فرعون کے بنی اسرائیل کو جمع کیا اور خطبہ بلیغ متضمن اعتباری
امور دنیا اور خوف و خشیت خدا سبحانہ تعالیٰ ایسا پڑھا کہ شور و فغان سننے والون سے اُٹھا اور سب اُنکی ادا کی گریان
حیران ہوے ایک بزرگ نے اُس قوم مین سے کہا یا نبی کوئی روے زمین پر تجھسے داناتر بھی ہے
حضرت موسیٰ نے کہا اسوقت مین اپنے سے داناتر اور عالم کسی کو نہین جانتا اور کہتے ہین
مین گذرے سے بے آنکہ کوئی یہ بات کہے یا کسی سے کہین حق سبحانہ تعالیٰ نے وحی بھیجی کہ مجمع البحرین
مین یعنے جاے جمع ہونے دریاے فارس اور روم کے ہمارا ایک بندہ ہی کہ مخصوص کیا ہی ہمنے اُسکو
علم خاص سے اپنے خواص کے ساتھ اُسکے پاس جا اور ایک مچھلی بریان اپنے پاس رکھ لے کہ وہ تجکو
راہ بتاتی جاویگی اور نام اُس بندے کا خضرؑ ہے حضرت موسیٰ نے یوشع بن نون بن ابراہیم بن یوسف کو

کہ شاگرد اور خادم اُنکا تھا کہا خضر کی طلب مین مین جاتا ہون اور اس سفر سے نہین پھرنے کا جب تک اُسکو نہ پاؤنگا لے یوشع اُس بندۂ صالح کی طلب مین تو بھی میرے ساتھ موافقت کریگا اور ہمراہ میرے چلیگا یوشع نے کہا مین آپکی ہمراہی غنیمت جانتا ہون اور سو جب اُنکے کہنے کے یوشع نے چند روٹیان اور بھُنی ہوئی مچھلی اُٹھائی اور دونون روانہ ہوئے آیت فلما بلغا مجمع بینہما نسیا حوتہما فاتخذ سبیلہ فی البحر سربا ؕ پس جب پہونچے دونون جگہ ملنے کے درمیان اُن دونون کے بھول گئے مچھلی اپنی پس پکڑی اُسنے راہ بیچ سے دریا کے خشک - جب مجمع البحرین مین پہونچے اسکے نزدیک چشمہ آب حیات تھا اور اُسکے کنارے پر ایک پتھر تھا اتفاقاً یہ اُسپر بیٹھ گئے اور حضرت موسیٰ سو گئے یوشع نے اُس چشمہ سے وضو کیا اور ہاتھ پاؤن مین سے پانی کی بوندین اُس مچھلی پر ٹپکین فی الحال وہ مچھلی زندہ ہو گئی اور بعضے کہتے ہین اُس مچھلی سے بقدرت الٰہی آبحیات کی ہوا پہونچنے سے زندگی پائی اور بعضے کہتے ہین کہ یوشع نے اُس مچھلی کو پانی مین دھو یا بہر حال وہ مچھلی زندہ ہو کر اور ہاتھ مین سے نکل کر دریا مین جا پڑی اور یوشع حیران اور ششدر رہ گئے پھر اِتنے مین موسیٰ خواب سے بیدار ہو گئے اور یوشع کو ہمراہ بدستور لیکر آگے کو روانہ ہوئے اور نہایت جلدی سفر سے اُس مچھلی کے حال زندہ ہونے کا یوشع حضرت موسیٰ سے کہنا بھول گئے اور وہ مچھلی دریا مین راہ چلنے لگی جہان کہ مچھلی جاتی تھی پانی اُسپر مثل طاق کے بلند ہو کر ٹھہرا ہو جاتا تھا اور زمین خشک ہو جاتی تھی آیت فلما جاوزا قال لفتٰہ اٰتنا غدآءنا لقد لقینا من سفرنا ھذا نصبا ؕ پس جب گذر گئے اُس سے کہا واسطے جوان اپنے کے دے ہمکو کھانا ہمارا صبح کا البتہ تحقیق ملے ہم اس سفر اپنے سے رنج کو آیت قال ارءیت اذ اوینا الی الصخرۃ فانی نسیت الحوت وما انسانیہ الا الشیطٰن ان اذکرہ واتخذ سبیلہ فی البحر عجبا ؕ کہا یوشع نے کیا دیکھا تُنے جب جگہ پکڑی تھی ہمنے طرف پتھر کے پس تحقیق مین بھول گیا مچھلی کو اور نہ بھُلا دی مجکو وہ مچھلی مگر شیطان نے یہ کہ ذکر کرون اُسکا اور پکڑ لی اُسنے راہ اپنی بیچ دریا کے عجیب آیت قال ذٰلک ما کنا نبغ کہا یہی ہے جو چھہ تھے ہم چاہتے حضرت موسیٰ نے کہا یہ اُس مچھلی کا قصہ ہے کہ ہم اُسکو طلب کرتے تھے کس واسطے کہ حق سبحانہ تعالیٰ نے میرے پاس وحی بھیجی تھی کہ مچھلی تجکو رستہ بتاویگی آیت فارتدا علی اٰثارہما قصصا ؕ پس پھر آئے دونون اوپر نشانیون پاؤن اپنے کے نقش دیکھتے تا آنکہ پہونچے اُس جگہ جہان مچھلی دریا مین گر پڑی تھی اور وہان ایک رستہ دیکھا کشادہ اور خشک اور رستے پر چلے جب اُس جگہ پہونچے آیت فوجدا عبدا من عبادنا اٰتینٰہ رحمۃ من عندنا وعلمنٰہ من لدنا علما پس پایا ایک بندے کو بندون ہمارے سے کہ دی تھی ہمنے اُسکو رحمت نزدیک اپنے سے اور سکھایا تھا ہمنے اُسکو اپنے پاس سے علم - حضرت خضر کو دیکھا کہ تکیہ کیے ہوئے اور ایک کپڑا سر اور منہہ پر ڈالے ہوئے بیٹھے ہین حضرت موسیٰ نے سلام کیا اور خضر نے اپنے منہہ پر سے کپڑا اُٹھا کر سلام کا

بھیجا ہے اور کہا لوگون کو کہا مین موسیٰ ہون یعنی بنی اسرائیل حق تعالیٰ نے مجکو فرمایا کہ تمھاری مصاحبت
کرون اور تمسے کچھ سیکھون آیت انی لی قد ارسلنی الیک لاتبعک واعلم من علمک فاحاطہم ما شئت
قصص مین لکھا ہی کہ پیغمبر روایت کرتے ہین کہ جب حضرت خضرؑ کے مقام پر پہونچے تو دیکھا کہ ایک پانی کا گنبد
انکے سر پر معلق کھڑا ہی اور وہ اسمین نماز گذارتے ہین اور وہ جگہ درمیان دو دریا کے تھی جب نماز سے فارغ
ہوئے حضرت موسیٰ نے سلام کیا حضرت خضرؑ نے کہا علیک السلام یا نبی بنی اسرائیل حضرت موسیٰ نے کہا
تمکو میرے نام سے کس نے آگاہ کیا حضرت خضرؑ نے کہا اس شخص نے کہ جسنے تجکو نبوت دی اور یہ رسالت بھیجا
آیت قال لہ موسیٰ ھل اتبعک علی ان تعلمن مما علمت رشدا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا آیا پیروی
کرون تمھاری بشرطیکہ سکھاؤ اور بتاؤ مجکو وہ چیزین کہ تمکو سکھائی ہین حق تعالیٰ نے آیت قال انک
لن تستطیع معی صبرا وکیف تصبر علی ما لم تحط بہ خبرا حضرت خضرؑ نے کہا تم میرے
ساتھ صبر نہین کر سکنے کے حضرت موسیٰ نے کہا کس واسطے صبر مجھسے نہوگا کہا اسواسطے کہ تو پیغمبر ہے
اور حکم تیرا شریعت ظاہر پر ہے شاید مجھسے کوئی عمل صادر ہووے اور تم اسکو حکمت نہ جانو پس صبر
نہ کر سکو آیت قال ستجدنی ان شاء اللہ صابرا ولا اعصی لک امرا انھون نے کہا انشاء اللہ تعالیٰ
مین صبر کرونگا اور جو کچھ تمسے دیکھونگا اسکا سبب نہین پوچھنے کا اور تمھاری نافرمانی نہین کرنے کا
آیت قال فان اتبعتنی فلا تسئلنی عن شیء حتی احدث لک منہ ذکرا حضرت خضرؑ نے کہا
اگر پیروی کرے تو مجھسے کچھ نہ پوچھنا جب تک مین تمسے نہ بیان کرون انھون نے قبول کیا اور روانہ ہوئے
آیت فانطلقا حتی اذا رکبا فی السفینۃ خرقھا پس چلے دونون یہانتک کہ جب سوار ہوئے
بیچ کشتی کے پھاڑا اسکو اور یوشع پیچھے پیچھے دریا کے کنارے چلے جاتے تھے تا آنکہ پہونچے ایک کشتی پر اور
اُسکے ملاح سے کہا ہمکو کشتی مین بٹھالے اول ملاح راضی نہوا آخر جب خضرؑ کو پہچانا بہ تعظیم وتکریم تمام
کشتی مین بٹھالیا جب کشتی مین بیٹھکر دریا مین چلے حضرت خضرؑ نے ایک تیر اُٹھا کر سب آدمیون سے پوشیدہ
کشتی مین سوراخ کیا تفسیر جلالین مین لکھا ہے کہ بعد سوراخ کرنے کے کشتی مین پانی نہ آتا تھا آیت قال اخرقتھا
لتغرق اھلھا لقد جئت شیئا امرا حضرت موسیٰ نے کہا اے خضرؑ تم چاہتے ہو کہ اس کشتی کے لوگون کو
غرق کر ڈالو بتحقیق تو لایا ایک چیز بھاری آیت قال الم اقل انک لن تستطیع معی صبرا کہا خضرؑ نے
کیا نہ کہا تھا مین نے کہ ہرگز نہ کر سکیگا ساتھ میرے صبر آیت قال لا تؤاخذنی بما نسیت ولا
ترھقنی من امری عسرا حضرت موسیٰ نے کہا مت پکڑ مجکو ساتھ اس چیز کے کہ بھول گیا مین اور
مت ڈال اوپر میرے کام میرے سے تنگی یعنی دشواری نہ کیجیو اور معذور اور معاف رکھیے آیت فانطلقا حتی
اذا لقیا غلاما فقتلہ پس چلے دونون یہان تک کہ جب ملے ایک لڑکے سے پس مار ڈالا اسکو اور تفصیل
اس اجمال کی یہ کہ دونون کشتی پرسے روانہ ہوئے تا آنکہ ایک گانون کے قریب پہونچے اس گانون کے باہر بہت سے لڑکے

کھیل رہے تھے ایک لڑکا خوبصورت اور بلند قامت کہ سبزہ خط گرد لب اُسکے کے ظاہر نہوا تھا اُن مین تھا اور شیوہ اور یا مینو اُسکا نام تھا اور سلاس یا کمار ہی اُسکے باپ کا نام اور شاہو یہ یا رحمی اسکی مان کا نام حضرت خضر اسکو اُنمین سے بلا کر دیوار کے پیچھے لیگئے اور اُسکا سر دیوار سے ٹکرا کر یا گلا گھونٹ کر یا ذبح کر کر مار ڈالا آیت قال اقتلت نفسا زکیۃ بغیر نفس لقد جئت شیئا نکرا ۵ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بے اختیار کہا اے خضر یہ کیا کیا کہ اس شخص بے گناہ کو بے قصاص کیون مار ڈالا کمال برا کیا حضرت خضر نے کہا مین نے اول مصاحبت مین کہا تھا آیت قال ان سالتک عن شیء بعدھا فلا تصاحبنی قد بلغت من لدنی عذرا ۵ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا اگر اب مین پھر تجسے ایسے امر مین سوال کرون تو میرے ساتھ مصاحبت نکرنا یعنے جب تین مرتبہ مجھسے تمھاری مخالفت ہووے میری صحبت سے تم معذور ہوگے - حدیث نبوی مین آیا ہی کہ خدا رحمت کرے اور بھائی میرے موسیٰ کے کہ اُستنے [illegible] سے شرم و حیا کہا اگر اب مین ایسے امر مین تمسے سوال کرون تو میرے ساتھ مصاحبت نکرنا اگر یہ بات نہ کہتا اور اپنے کو مصاحبت مین دیر تک رکھتا عجیب عجیب چیزین دیکھتا آیت فانطلقا حتی اذا اتیا اھل قریۃ ن استطعما اھلھا فابوا ان تضیفوھما فوجدا فیھا جدارا یرید ان ینقض فاقامہ یعنی پس پھر چلے دونون یہانتک کہ جب آئے لوگون کے پاس ایک گانون کے کھانا مانگا لوگون اُسکے سے پس انکار کیا اُنھون نے یہ کہ ضیافت کرین اُنکی پس پائی دونون نے بیچ اُسکے ایک دیوار چاہتی تھی کہ ٹوٹ جاوے پس سیدھا کھڑا کر دیا اُسکو لکھا ہی کہ جب حضرت موسیٰ اور حضرت خضر وہان سے بھی روانہ ہوے تو شام کے وقت ایک گانون مین پہونچے کہ نام اُسکا طاکیہ یا البیہ یا بصرہ یا میتہ یا پرقہ از روم یا مرزمین اور احاطہ مین بھی اُسکا بطور فصیل بنا ہوا تھا - اور بنا بر احتیاط عادت وہان کے لوگون کی یہ تھی کہ شام کو دروازہ بند کر لیتے تھے اور صبح تک کسی کے واسطے نہ کھولتے تھے انھون نے چاہا کہ اُسمین جاوین اُنھون نے دروازہ نہ کھولا اور جب کہ اُسکے پاس کچھ توشہ نہ تھا مضطرب ہوے اور کہا ہم یہان غریب اور مسافر ہین اور بھوکے ہین اگر ہمکو اندر نہین آنے دیتے تو کچھ کھانا ہمکو بھیجدو اُنھون نے اس امر سے بھی انکار کیا ناچار بے اختیار باہر شب گذاری صبح کو اندر جانے کا قصد کیا دیکھا کہ نواحی اُس گانون مین ایک دیوار ایک طرف کو جھکی ہوئی ہے اور قریب ہے کہ گر پڑے تفسیر جلالین مین لکھا ہے وہ دیوار سو گز بلند تھی - اور مدارک مین لکھا ہے کہ طول اُسکا سو گز کا تھا حضرت خضر نے اُسپر اپنا ہاتھ پھیرا وہ درست ہوگئی یا یہ کہ اُسکو ایک ستون کے ساتھ یا پشتہ بنا کر محکم کیا یا یہ کہ اُسکو گرا کر از سر نو اُسکی بنیاد دیتی اور پتھر سے مضبوط اُٹھائی آیت قال لو شئت لاتخذت علیہ اجرا کہا موسیٰ نے اگر چاہتا تو البتہ لیتا اوپر اُسکے مزدوری - اے خضر اس گانون کے آدمیون نے ہمکو رات بھر اندر نہ آنے دیا اور کھانا بھی نہ بھیجا اُنکی دیوار تو نے کس واسطے محکم کی اور اگر ایسا چاہا تھا تو اسکے عوض مزدوری لینی چاہئی تھی قولہ تعالے قال ھذا فراق

بینی و بینک ج سانبئک بتاویل ما لم تستطع علیہ صبرا ۵ اما السفینۃ فکانت لمسٰکین یعملون فی البحر فاردت ان اعیبہا وکان وراءھم ملک یاخذ کل سفینۃ غصبا ۵ واما الغلٰم فکان ابوہ مؤمنین فخشینا ان یرھقھما طغیانا وکفرا ۵ فاردنا ان یبدلھما ربھما خیرا منہ زکٰوۃ واقرب رحما ۵ واما الجدار فکان لغلمین یتیمین فی المدینۃ وکان تحتہ کنز لھما وکان ابوھما صالحا ج فاراد ربک ان یبلغا اشدھما ویستخرجا کنزھما رحمۃ من ربک ج وما فعلتہ عن امری ذلک تاویل ما لم تسطع علیہ صبرا ۵ کہا یہ جدائی ہی درمیان میرے اور درمیان تیرے اب خبر دونگا مین تجکو ساتھ اُس چیز کے کہ نہین کرسکا او پراُسکے تو صبر لیکن کشتی پس تھی واسطے فقیرون کے محنت کرتے بیچ دریا کے پس ارادہ کیا مین نے یہ کہ عیب ڈالدون اُسمین اور تھا پرے اُنکے ایک بادشاہ لیتا تھا ہر کشتی کو چھین کر اور لیکن لڑکا پس تھے ماں باپ اُسکے ایمان والے پس ڈرے ہم یہ کہ گرفتار کرے اُنکو سرکشی مین اور کفر مین پس ارادہ کیا ہمنے یہ کہ بدلادیوے اُنکو رب اُنکا بہتر اُس سے پاکیزہ اور نزدیک تر مہربانی مین اور لیکن دیوار پس تھی واسطے اُن لڑکون یتیم کے بیچ شہر کے اور تھا نیچے اُسکے گنج واسطے اُن دونون کے اور تھا باپ اُن دونون کا نیک بخت پس ارادہ کیا رب تیرے نے یہ کہ پہونچین جوانی اپنی کو اور نکالین گنج اپنا رحمت پروردگار تیری اور نہین کیا مین نے یہ کام حکم اپنے سے یہ ہے حقیقت اُس چیز کی کہ نہین کرسکا تو او پراُسکے صبر اور **تفصیل** اس اجمال کی یہ ہے کہ حضرت خضر علیہ السلام نے کہا اب مجھ مین اور تجھ مین جدائی ہوئی کہ تو نے اقرار کیا تھا اگر مین تیسری دفعہ کچھ پوچھون تو میرے سے صحبت نہ رکھنا اب آگاہ کرتا ہون تجکو اُن امرون سے کہ جسپر تو صبر نہ کرسکا اور از روے ظاہر پوچھنے سے انکار کیا - اے موسیٰ جان وہ کشتی اُن محتاجون کی تھی کہ وہ دس بھائی پانچ اُنمین سے بیمار اور عاجز ہین اور پانچ اپنی اوقات بسری کے واسطے ملاحی کا کام کرتے ہین اور اُنکی راہ مین ایک بادشاہ ہے کہ اُسکو جلبند گرگرہ کہتے ہین کہ جو کشتی ثابت اور درست دیکھتا ہے چھین لیتا ہے مین نے اُس کشتی کو سوراخ کرکر عیب دار کردیا تھا تا وہ اُسکو نہ چھینے اور یہ محتاج بالکل محروم نہووین - اور دوسرا اُس لڑکے کو کہ مار ڈالا اُسکا سبب یہ تھا کہ ماں باپ اُسکے مومن اور مسلمان تھے اور وہ کافر تھا بخوف اس امر کے کہ ایسا نہو کہ وہ اُسکے فسق و فجور کی موافقت کرین اور از روے شفقت اور مہربانی کہ والدین کو ولد پر ہوتی ہے موجب کفر اور طغیان اُنکے کی ہووے پس مین نے چاہا کہ خداے تعالےٰ اُنکو اُسکے بدل مین فرزند عطا کرے کہ اُس سے بہتر اور پاکیزہ ہووے اور گناہ اُس سے سرزد نہووے اور ماں باپ پر مہربان ہووے اور تفسیر جلالین اور معالم التنزیل اور مدارک مین لکھا ہے کہ بقول بعضے حق سبحانہ تعالےٰ نے اُس لڑکے کے

عوض مین ایک لڑکی عطا کی اور اُسکو ایک پیغمبر اپنے عقد نکاح مین لایا اور اس سے اور پیغمبر
پیدا ہوا کہ سبب ہدایت ایک اُمت کا ہوا اور بقول بعضے ستر پیغمبر اُسکی نسل سے ظاہر اور
پیدا ہوے اور کہا اے موسیٰ اُس دیوار کو اس واسطے درست کیا کہ وہ دیوار دو کودک یتیم کہ
کہ صوم اور صریم نام کہ اُس گانوُن مین ہین اُنکی ہی اور اُس دیوار کے نیچے اُنکا ایک خزانہ مدفون تھی
اگر وہ دیوار گر پڑتی تو وہ خزانہ ظاہر ہوجاتا اور بہ سبب انکی خردسالی کے مردم غیر محق اُسپر متصرف
ہوتے اور یہ کہ اُسکے وارث تھے محروم رہجاتے اور باپ اُنکا مرد صالح اور شایستہ تھا اور اپنا مال
مُزکیٰ انکے واسطے حفاظت خدا تعالےٰ مین رکھہ گیا تھا۔ تفسیر جامع البیان مین لکھا ہے
کہ درمیان انکے ایک مرد صالح انکے کہ نساج یا کاسنج نام تھا سات پشت کا فاصلہ ہوگیا تھا
بجہت صلاح اسکے چاہا پروردگار نے کہ جب یہ یتیم بالغ ہووین اور قوت پیدا کرین تو اس
خزانے کو نکال لین اور جو کچھہ تو نے دیکھا مین نے اپنی راے سے نہین کیا بلکہ بفرمان خدا تعالےٰ
عمل مین لایا ہون۔ روایت کرتے ہین کہ وہ خزانہ چاندی اور سونے کا تھا اور بعضے کہتے ہین
مکتب علمی تھا یعنے کتابین تھین اور مشہور تر یہ ہے کہ ایک طلاے احمر یا زبرجد کی لوح تھی اور
اُسپر لکھا تھا بسم اللہ الرحمن الرحیم عجب رکھتا ہون اُس کسی سے کہ ایمان رکھے بقضا و قدر
کیونکہ اندوہگین ہوا اور عجب رکھتا ہون اُس شخص سے کہ ایمان لاوے ساتھہ رزاقی خدا کے
کس واسطے آپکو رنج مین ڈالے امور معیشت مین اور عجب ہے اس سے کہ تصدیق موت کی کرے
اور پھر شادان اوقات گذارے اور عجب ہے اُس شخص سے کہ حقیقت دنیا کی اور تغیر احوال
اور انقلاب اُسکے ارباب کا جانے اور پھر اپنا دل اُسمین باندھے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ
اور بعضون نے لکھا ہے کہ اُس لوح پر یہ کلمات مرقوم تھے کہ ان اللہ لا الہ الا اللہ وحدہ
لا شریک لہ خلقت للخیر والشر فطوبیٰ لمن خلقت للخیر واجریتہ علی یدیہ والویل
لمن خلقت للشر واجریتہ علی یدیہ پھر حضرت خضر نے کہا اے موسیٰ یہ حقیقت تھی اُسکی
جسپر کہ تو صبر نہ کرسکا اور ایک روایت سے حضرت خضر نے مفارقت کے وقت کہا اے موسیٰ دو نصیحتین
مجھسے سن ایک یہ کہ خلق مین تازہ رو رہ اور خوش رہنا اور ترش رو نہ رہنا کہ اللہ تعالیٰ ترش رو کو دوست نہین
رکھتا اور دوسری یہ کہ کسی سے طمع نہ کرنا اپنے واسطے نہ اور کے واسطے یہ کہکر حضرت خضر نظر سے غائب
ہو گئے کہتے ہین کہ مدت مصاحبت ان پیغمبر بزرگوار اٹھارہ دن تھے **فصل دسوین** روانگی حضرت موسیٰ ہین
مع بنی اسرائیل بنا بر جنگ عمالقہ واجرا چشمہ ہا از سنگ بسبب ضرب عصا موسوی کے اور نزول من سلویٰ
تیہ سرگردانی تیہ کے بجہت نافرمانی باری تعالیٰ اور ذکر وفات حضرت ہارون اور حضرت موسیٰ علیہما السلام کا۔ صاحب
زبدۃ التواریخ نے نقل کی ہے کہ جب حضرت موسیٰ اور بنی اسرائیل نے دو مہینے اُنیس دن بریہ تاران مین اقامت کی

آٹھوین دن یا ایا بان کے فرمان ہوا کہ اپنے لشکر کو درست کر کر دیار شام مین جاؤ اور ارضی مقدسہ کو جبابرہ اور عمالقہ کے ہاتھ سے چھوڑا کر اپنے تصرف مین لاؤ اور مطلق زیادتی جسم اور ضخامت بدن سے اور افراط قوت جباروں سے اندیشہ نہ کرنا کہ حفظ ربانی اور نصرت آسمانی ممد و معاون اہل توحید کے شامل حال رہیگی چنانچہ حضرت موسیٰ بموجب حکم وحی سماوی بکار سازی عمالقہ مشغول ہوے اور موجودات سپاہ لی تو از روے شمار اول کہ جسکی تفصیل پہلے ذکر اسباط یعقوب مین لکھی گئی ہی بارہ گروہ دیکھے کہ ہر فوج مین ایک لاکھ بیس ہزار آدمی سواے عورتون اور لڑکون کے تھے ایک ایک نقیب ہر فوج پر بموجب وحی سماوی مقرر کیا اور کل اہل لشکر سے عہد و پیمان جہاد لیا چنانچہ خدا تعالی نے فرمایا ہی آیت ولقد اخذ اللہ میثاق بنی اسرائیل وبعثنا منہم اثنی عشر نقیبا ط اور البتہ تحقیق لیا اللہ نے عہد بنی اسرائیل کا اور کھڑے کیے انمین بارہ سردار۔ غرضکہ بعد از ترتیب و تنسیق مہمات لشکر موسیٰ نے باتفاق بنی اسرائیل جباروں کی دیار کی طرف عازم ہوکر استخلاص ارض مقدسہ کو باتباع حکم ہدایت مشحون آیت یاقوم ادخلوا الارض المقدسۃ التی کتب اللہ لکم ولا ترتدوا علی ادبارکم فتنقلبوا خاسرین ط اے قوم میری داخل ہو زمین پاک مین جو لکھی ہے اللہ نے واسطے تمھارے اور مت پھر جاؤ اوپر پیٹھون اپنی کے پس پلٹ جاؤ ٹوٹا دینے والے نصب العین ضمیر انور کیا۔ روضۃ الصفا مین لکھا ہی کہ تعین اس سرزمین مین درمیان علما کے اختلاف ہے بعضے کہتے ہین ارض مقدس عبارت بیت المقدس اور ایلیا سے ہی اور ایک جماعت حوالی طور سینا کو کہتی ہے اور ایک طائفہ ساتھ فلسطین اور نواحی اردن کے قائل ہی اور ایک قوم تمامی دیار شام کو ارض مقدس کہتے ہین۔ چنانچہ صاحب حدیقۃ الاقالیم نے تصریح کی ہے اس امر کی کہ مراد ارض مقدس سے بیچ کلام باری تعالی و تقدس کے ولایت وسیع الفضاے شام ہی اور بموجب ارشاد ہدایت بنیاد حضرت سرور کائنات علیہ افضل التحیات کے کوئی دس قسمت ہین نو حصہ محصور اس ولایت بابرکت مین اور ایک حصہ سارے جہان مین منتشر ہے اور خواص شام سے یہ ہی کہ ہرگز کسی وقت مین یہ ممالکت وجود باوجود اولیا سے خالی نہین ہوتی اور مخصوص ناحیہ ابدال کہ ستر نفر بزرگ ہین اس ولایت مین رہتے ہین اور مولف عجائب المخلوقات نے لکھا ہی کہ ایک بالشت بھر زمین شام ایسی نہین ہے کہ جہان گذر حضرت جبرئیل علیہ السلام کا نہوا ہوگا اور ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر نواح اسی دیار برکت آثار مین مبعوث ہوے ہین غربی شام دار الملک روم ہے اور مسافت انمین طرفین چالیس منزل متعارف ہی مگر وہ راہ دشوار گذار ہے کہ اکثر منازل آب اور آبادی نہین رکھتی اور شرقی اسکے بادیہ ایلیا ہے تا فرات اور جنوبی سرحد مصر اور شمالی تیہ بنی اسرائیل سے پیوستگی رکھتی ہی دار الملک شام کا بیت المقدس ہے کہ مفصل احوال اسکا قصہ حضرت سلیمان علیہ السلام مین کہ اختتام تعمیر عمارات عالیہ اسکی آپکے اہتمام سے ہوئی ہی لکھی جاویگی علی اختلاف الروایات جب اس قوم کے شہر کے نزدیک پہونچے بریہ

قادس مین مقام کیا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حکم دیا کہ وہ بارہ نفر کہ بنقابت قوم منسوب ہین برسم
تفحص اور تجسس عمالقہ کے شہر مین جاوین اور انکے اوضاع کی کیفیت دریافت کر جلد پھر آوین چنانچہ بموجب
حکم بارہ نقیب اودھر روانہ ہوے جب نزدیک دار الملک جبارون کے پہونچے بروایت اشہر عوج بن عنق
کہ بضخامت جثہ اور قوت بدن ممتاز تھا انسے ملاقی ہوا اور پہلے اس سے شہرت جبارون مین ہوئی تھی
کہ ایک طائفہ مصر سے بنا بر محاربہ انکے آتے ہین اُسی وقت عوج اون بارہ سردارون کو آستین مین لیکر
اور ایک قول سے اپنے دامن مین لیکر بادشاہ پاس لایا اور اُسکے روبرو گرا دیا اور کہا اے بادشاہ یہ لوگ
اُسی لشکر مین سے ہین کہ ہمارے ساتھ لڑنے کو آئے ہین کہتے ہین کہ طول قامت ہر نقیب کا دس گز
اور عرض پانچ چھ گز سے کم نتھا لیکن ہر عادی کھڑا سے کبھی چنگل مین کم معلوم ہوتے تھے اور انکے باغون کے
انگور کے خوشے اتنے بڑے ہوتے تھے کہ ایک خوشے کو پانچ آدمی نہ اُٹھا سکین اور ایک انار کے پوست
مین پانچ آدمی سماوین - پھر تقریر نقباے اثنا عشر نے بطریق فرار یار خصت بجانب بنی اسرائیل
مراجعت کی اور اثنا مین باہمدگر اقرار کیا کہ مہابت ہیاکل اور عظم ابدان جبارون سے سوا حضرت
موسیٰ اور حضرت ہارونؑ کے کسی سے نہ کہین کہ بنی اسرائیل مردم ضعیف بدن اور نحیف ابدان
قلیل الہمت ہین بیشک جب اُن لوگون کا حال وہ بھی معلوم کرینگے لڑائی سے پھر جاوینگے اور
یہ انکے ابتلا کا باعث پر موجب ہوگا القصہ جب یہ نقیب لشکر مین آئے تو دس نفر نے انمین سے
خلاف عہد شوکت ذات اور بسطت جسم عادیون کی بنی اسرائیل کے روبرو بیان کی اور بارہ نقیبون
مین سے سواے کالوت اور یوشع بن نون نے چھپانے اس حقیقت مین کوشش نہ کی اور
آخر الامر لشکر موسیٰ عمالقہ سے خوفناک ہوکر لڑائی سے پھرا ہر چند کہ حضرت موسیٰ اور حضرت ہارونؑ نے
انکو نصیحت کی اور دلداری کی اور نصرت اور فیروزی پر وعدہ کیا چنانچہ خداے تعالیٰ فرماتا ہے
آیت قال رجلان من الذین یخافون انعم اللہ علیہما ادخلوا علیہم الباب ۵ فاذا دخلتموہ
فانکم غالبون ۵ وعلی اللہ فتوکلوا ان کنتم مومنین یعنے کہا دو مرد دونے ان لوگون سے کہ ڈرتے
تھے انعام کیا تھا اللہ نے اوپر انکے داخل ہو تم اوپر انکے دروازے مین پس جب داخل ہو گے
تم اسمین پس تحقیق غالب ہوا ور اوپر اللہ کے پس توکل کرو اگر ہو تم ایمان والے لیکن بنی اسرائیل
نے ہرگز یہ کلام انکا نہ سُنا آیت قالوا یموسیٰ انا لن ندخلہا ابدا مادام وافیہا ۵ کہا
انھون نے اے موسیٰ تحقیق ہم ہرگز نہ داخل ہونگے اُسمین کبھی جب تک کہ رہین گے
وہ اُسمین کہ ہمکو اُنکی برابری کی طاقت نہین ہے اگر تمکو سبیل حکومت اور تصرف ہے آیت
فاذہب انت وربک فقاتلا انا ہہنا قاعدون ۵ یعنے پس جا تو اور پروردگار تیرا
پس لڑو تم آپس مین تحقیق ہم یہین بیٹھے ہین - ہر گاہ ان سب نے متفق اللفظ ہوکر یہ کہا

حضرت موسیٰ اس تمرد قوم سے خفا ہوے اور سر سجدے مین رکھا آیت قال رب انی لا املک الا نفسی واخی فافرق بیننا وبین القوم الفاسقین ﴿ یعنے کہا موسیٰ نے ای رب میرے تحقیق مین نہین مالک مگر ذات اپنی کا اور اپنے بھائی کا پس جدائی ڈال درمیان ہمارے اور گروہ کے دائرہ فرمان تیرے سے باہر ہو گئے ہین اور یوشع اور کالوب نے بھی نہایت دلتنگی سے بسبب جہالت اور قساوت بنی اسرائیل کے کپڑے پھاڑ کر اور سجدے مین جا کر بحضرت عزت زارنالی کی کہ اس اثنامین ناگاہ ایک ابر پیدا ہوا اور اس مین سے خطاب صریح نازل ہوا کہ ای شعیب بنی اسرائیل تم کہان تک عصیان کے مرتکب رہو گے اور کب تک میرے آیات واضحہ سے انکار کرو گے آخر تم اندیشہ نہین کرتے کہ طرفۃ العین مین تمکو ہلاک کر دون اور موسیٰ کی اطاعت کے لیے ایک اور جماعت تمسے دو چند پیدا کرون۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بدرگاہ باری بکمال عجز وزاری عرض کیا یارب اگر تو کمال قہاری اور انتقام اپنے سے اس گروہ شقاوت پژوہ کو ہلاک کریگا تو تیرے ملک مین مطلق نقصان نہین ہونے کا لیکن جو امت کہ بعد فنا میرے اعدام اس طائفہ ضالہ کا سنینگے سبب عقوبت انکا میری دعا جانینگے اور کہینگے کہ جب اپنی قوم کو نہ لڑا سکا تو دعای بد سے ہلاک کیا اور پھر یہ دعا کی یارب خیرک طویل ونعمتک کثیر وانت تغفر الذنوب فاغفر لہم ولا تہلکہم یعنے اے رب تیری نیکی بڑی ہی اور نعمت تیری بہت ہے اور تو عفو کرتا ہی گناہون کو پس عفو فرما واسطے انکے اور نہ ہلاک کر تو انکو دوبارہ پھر خطاب آیا کہ اے موسیٰ ہمنے یہ تیری دعا بھی قبول کی اور انکے گناہ ہی درگذرے لیکن چونکہ تونے انکو فاسق کہا قسم ہے اپنی عزت اور جلال کی کہ سواے اپنے خاص بندون کے کہ تو اور ہارون اور یوشع بن نون اور کالوب بن یوقنا ہین سب بنی اسرائیل کو اس بادیہ سرگردانی مین ستہیر اور سراسیمہ رکھونگا اور جزع اور فزع کہ انھون نے کی ہے انمین جاری رکھونگا تا ہر سال انکی اولاد اس قوم بیباک کی فوت اور موت پر اسیطرح حزن اور اندوہ کیا کرین اور انکو اسی بیابان مین ڈالدونگا کہ بخواری تمام بسر اوقات کرین آیت قال فانہا محرمۃ علیہم اربعین سنۃ یتیہون فی الارض فلا تاس علی القوم الفاسقین ﴿ یعنے اور فرمایا خدا تعالیٰ نے پس تحقیق وہ زمین حرام کی گئی ہے اوپر انکے چالیس برس سرگردان پھرینگے بیچ زمین کے پس نہ غم کھا اوپر قوم فاسقون کے۔ اور بعد اس خطاب عتاب آمیز کے ان دسون آدمیون نے کہ عمالقہ کی خبر افشا کی تھی انکے اجزاے بدن جدا ہو گئے اور انکے جسم گلکر پانی ہو کر بہے اور بنی اسرائیل اس بادیہ مین بعنا و محن اور جلا سے وطن ماخوذ اور معاقب ہوے اور حضرت موسیٰ اور ہارون علیہما السلام اور یوشع بن نون اور کالوت بن یوقنا دیار عمالقہ کی طرف متوجہ ہو کر وہان پہونچے اور بنی اسرائیل نے کہ یہان سے بجانب مصری تھے اس دن طلوع صبح سے تا ظہور شام ہرچند کہ مسافت راہ قطع کی جب نیک تامل کیا تو جہان سے روانہ ہوے تھے وہین پایا۔ دوسرے دن حضرت موسیٰ کے پیچھے روانہ ہوے الا انسے ملاقات نہوئی۔ روضۃ الصفا مین لکھا ہی کہ ہرگاہ انکی

انکی طی مراحل مین سوثر نہ پڑے اور وقت شام آپ کو اسی منزل مین دیکھا لاچار و مجبور مرنے پر مستعد ہوے کہتے ہین کہ تیہ بنی اسرائیل ایک صحرا مین درمیان فلسطین اور ایلہ و اردن کے کہ طول اُسکا بارہ فرسخ اور ایک روایت سے چھ فرسخ تھا القصہ جب حضرت موسیٰ مع اپنے رفقا کے متصل شہر عمالقہ مین آئے اور انھون نے ایک قاصد کو واسطے ڈرانے لشکر سوسوی کے روانہ کیا لکھا ہی کہ یہ عوج بن عنق تھا اور یہ عادی ایک پہاڑ اپنے سر پر لیکر آیا تھا تا حضرت موسیٰ کے لشکر پر مارے حق سبحانہ تعالیٰ نے ہدہد کو بھیجا اُسنے اپنی چونچ سے اُس پتھر مین سوراخ کیا کہ وہ مثل طوق ہوکر اُسکی گردن مین آرہا اور یہ خبر الرفقا کے نزدیک پہونچا حضرت نے اچک کر ایک عصا مارا کہتے ہین کہ دس گز حضرت کا قد تھا اور دس گز عصا اور دس گز اچکے تھے مگر یہ اتنا طویل القامت تھا کہ نزدیک اُسکے ٹخنے پر لگا اور زخم کاری پہونچا اور اس ضرب شدید سے یہ گر پڑا۔ پھر رفقا موسیٰ علیہ السلام نے شمشیر و خنجر سے بمشقت تمام اُسکو ہلاک کیا اور یہ بنہایت خواری و زاری جہنم واصل ہوا۔ بعضے راویون نے اُسکے طول قامت مین یہ لکھا ہی کہ اُسکے ایک پانون کی ایک ہڈی کا رود نیل پر پل بنایا تھا کہ کئی برس تک گذرگاہ کاروان رہا اور عمر اسکی تین ہزار تین سو برس کی تھی پھر حضرت موسیٰ مع اپنے یارون کے بعد قتل عوج بنی اسرائیل کے پاس لوٹے اور اُنکو اُسی منزل مین پایا کہا اے قوم مین نے نہ کہا تھا حق سبحانہ تعالیٰ نے نصرت فرمائی اور مجکو اتنی قوت دی کہ مین نے اس شخص کو مارا کہ روے زمین پر کوئی بندہ خدا ایسا ضخیم اور قوی ہیکل نہوگا اور اگر مین وہان توقف کرتا تو تمامی اس دیار کی بعون عنایت پروردگار فتح نصیب ہوتی لیکن مین نے بغیر تمھارے اُس شہر مین جانا نہ چاہا اب خوف نہ کرو اور دل قوی رکھو اور میرے ساتھ چلو تا ممالک شام اپنے تحت تصرف مین لاوین۔ پھر بنی اسرائیل نے صورت حال اور شرح سرگردانی اپنی اُنسے بالتفصیل گذارش کی اور حضرت موسیٰ اس امر کو سنکر بہت ملول ہوے اور بیچارگی اس جماعت پر بہت افسوس کیا۔ خطاب آیا کہ آیت فلا تاس علی القوم الفاسقین ؁ یعنے بس غم نہ کھا اوپر قوم فاسقون کے۔ نقل کرتے ہین کہ تیہ مین ایک کنوان تھا بنی اسرائیل نے اُسمین سے اتنا پانی کھینچا کہ خشک ہوگیا اور تشنگی کی شدت اُنپر غالب ہوئی اور یہ کمال حیران ہوے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دعا کی وحی آئی کہ اے موسیٰ اپنا عصا پتھر پر مار چنانچہ خداے تعالے فرماتا ہے آیت واذ استسقے موسیٰ لقومہ فقلنا اضرب بعصاک الحجر فانفجرت منہ اثنتا عشرۃ عینا قد علم کل اناس مشربھم کلوا واشربوا من رزق اللہ ولا تعثوا فی الارض مفسدین ؁ یعنے اور جب پانی مانگا موسیٰ علیہ السلام نے واسطے قوم اپنی کے پس کہا ہمنے مار ساتھ عصا اپنے کے پتھر کو پس پھوٹ نکلے اس مین سے بارہ چشمے تحقیق جانا ہر آدمی نے گھاٹ اپنا کھاؤ اور پیو رزق احد کے سے اور مت پھرو بیچ زمین کے فساد کرتے۔ تفسیر کبیر اور نیشاپوری اور تمام تفسیرون مین لکھا ہے کہ یہ سنگ پارۂ کوہ طور تھا کہ حضرت کلیم اللہ وہان سے برسبیل تبرک اُٹھا لائے تھے اور سفر و حضر مین اُن کے

ساتھ رہتا تھا اور تفسیر زاہدی مین لکھا ہے کہ اس سنگ مین بارہ فرونی مثال سر پستان زبان نمودار تھے کہ ہنگام ضرب عصا ہر ایک فرونی سے بسان فوارہ آب جاری ہوا تھا اور یہ خاصیت آئین ظاہر ہوئی تھی کہ جب منزل پر لشکر نزول کرتا تو حضرت اُسکو عصا مارتے اور آب شیرین اور خوشگوار بارہ ٹوٹیون کی طرح جاری ہوتا اور گرد اُسکے گڑھی کھود کر پانی جمع کرتے اور صرف مین لاتے اور بروقت کوچ حضرت موسیٰ پھر اُسپر عصا مارتے تھے کہ سب منافذ سے پانی مسدود ہوجاتا تھا اور پتھر خشک نظر آتا تھا اور باعتقاد بعضے مفسرون کے ظہور سنگ اس طور پر ہوا تھا کہ حضرت نے قعر دریائے نیل سے بوقت گذرنے بنی اسرائیل کے اُٹھا لیا اور وہ جیسا آدمی کا سر ہوتا ہے یا جیسا بلی کا سر معلوم ہوتا تھا چوکھونٹا سنگ مرمر کا ایک گز سے ایک گز تھا اور اُسکے پہلو مین سے چشمے جاری ہوتے تھے یا یہ کہ حضرت موسیٰ جب تیہ مین آئے تھے تو وہ گویا ہوا کہ اے موسیٰ مجکو اُٹھا لے کہ مین کام مین آؤنگا اسکو توبڑے مین اُٹھا کر رکھ لیا تھا اور بعضون نے لکھا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام اُسکو بہشت سے لائے تھے اور حضرت شعیبؑ کو میراث مین پہونچا تھا اور اُنھون نے اُسکو عصا کے ساتھ حضرت موسیٰ کو دیا تھا اور طول اُسکا دس گز کا تھا۔ یا یہ کہ ازبسکہ حضرت کمال باحیا تھے اپنے بدن کو ہمیشہ ڈھانپے رہتے کہ کہین سے کسی کو نظر نہین آتا تھا اس سبب سے قوم کو گمان تھا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بدن مین کوئی مرض مبعوث مثل برص و باد خایہ ہے کہ اس جہت سے اپنے بدن کو ڈھانپے رہتے ہین حق تعالیٰ نے چاہا کہ زبان خلق کو اُس سے کوتاہ کرے ایکدن حضرت موسیٰ پانی مین اُترے اور اپنے کپڑے اُتار کر ایک پتھر پر رکھ دیے اور پتھر بقدرت باریتعالیٰ روان ہوا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام بناچاری ننگے اُسکے پیچھے دوڑے جب بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰ کو برہنہ دیکھا تو معلوم کیا کہ اُنکے بدن مین کچھ عیب و مرض نہین ہے پس باشارہ حضرت جبرئیل علیہ السلام اس پتھر کو اُٹھا لیا یا یہ کہ کوئی پتھر معین نہ تھا اور تفسیر عزیزی مین لکھا ہے کہ ایک سنگ رخام گز در گز بشکل مکعب رکھتا تھا کہ چھہ سطح محیط اُسکی تھی ایک اوپر دوسرا نیچے اور چار سطح سوائے اُنکے اور ہر ایک مین سے تین تین چشمے روان ہوتے تھے۔ عطا اور دیگر مفسرین نے لکھا ہے کہ ضرب عصا سے ہر مرتبہ اُس سنگ مین سے مانند سر پستان ظاہر ہوتا تھا اور اولاً مثل عرق نمناکی پیدا ہوتی تھی ثانیاً قطرات ٹپکتے تھے ثالثاً انفجار ظاہر ہوتا تھا اور فوارہ نمط آب وافر جاری تا تھا۔ اور حضرت حکم کرتے کہ بارہ چقر عمیق ہر گزوہ بنی اسرائیل کھود لیوے اور جو پانی کہ اوس مین جمع ہووے کام مین لاوین اور اہل تحقیق نے لکھا ہے کہ سنگ مین بضرب عصا دو فعل عجیب ظاہر ہوتے تھے اول جذب ہوا سے مجاورہ پے درپے دوسرے مستحیل اور منقلب ہونا اُسکا بصورت آب فرط سردی سے اور ظہور

ایسے خواص کے پتھرون مین اکثر دیکھے اور سنے گئے ہین مثل جذب آہن سنگ مقناطیس اور نزول باران
حجر المطر سے - لیکن عجیب تر اس سے یہ ہے کہ صحیحین مین بروایت انس بن مالک اور دیگر صحابہ رضوان اللہ
علیہم مروی ہے کہ ایک دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مقام روزا مین تشریف رکھتے تھے ایک چھوٹے
سے باسن مین پانی وضو کے واسطے حضرت کے روبرو رکھا حضرت کی انگلی مین سے مثل فوارہ پانی جوش
کھانے لگا کہ بہت سے آدمیون نے اس سے وضو کیا اور بعضون نے بطریق تبرک پیا قتادہ نے کہ انس کے
شاگردون مین سے ہے انس سے پوچھا کہ وہ کتنے آدمی تھے کہ جنھون نے وضو کیا تھا انس نے کہا تین سو
یا قریب تین سو کے - روایت کرتے ہین کہ جب سرگردانی تیہ مین بنی اسرائیل کے پاس خیمہ اور سائبان اور
طعام نہ رہا اور جو چارپائے جانور کہ اُنکے پاس تھے اُنکو مار کر کھا گئے اور آفتاب کی گرمی اور بھوک سے عاجز ہوئے
حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ازراہ ترحم دعا کی حق سبحانہ تعالی نے ایک ابر کو ان پر سائبان کیا اور من
اور سلوے بھیجا اور من ترانگبین تھا سفید مثل برف کے یا نان میدہ سفید کے یا شہد یا کوئی اور نعمت
کہ نازل ہوتی تھی - تفسیر معالم التنزیل مین لکھا ہی کہ من نازل ہوتا تھا مثل برف کے ہر شب کو انکے
درختون پر بمقدار ایک صاع کے واسطے ہر انسان کے اور سلوے گوشت تھا یا مرغ یعنے جانور درختونکی
شاخون پر بیٹھتے تھے اور نغمہائے خوش اور آوازہائے دلکش اُنسے ظاہر ہوتی تھی پھر ایک ہوا چلتی تھی
اونکو ذبح کرتی تھی اور پر اور ریزہ اکھیڑ کر آلایش اندرون سے پاک بحرارت آفتاب بریان ہوکر گرتے تھے
اور یہ کھاتے تھے اور بھی مروی ہے کہ یہ جانور درختون پر نغمات کرکے نیچے اترتے اور یہ اُنکو پکڑتے تھے
اور ذبح کرتے تھے اور پکا کے کھاتے تھے مگر یہ رگ اور خون اور استخوان نہ رکھتے تھے اور بعضی کہتے ہین کہ
خدائے تعالے ایک ابر کو برانگیختہ کرتا تھا کہ یہ جانور مثل باران اسمین سے گرتے تھے ایک کوس کی
درازی تک ایک نیزے کی بلندی سے ہر روز فجر سے طلوع آفتاب تک اور حکم تھا کہ دوسرے
دن کے واسطے باسی کرکے نہ رکھ چھوڑین امتحان کے لیے ایک دن ترانگبین صاف تر اور جانور فربہ تر آئے
اور اُنھون نے خلاف حکم دوسرے دن کے واسطے رکھ چھوڑے جانورونکا گوشت سڑ گیا
اور اُسمین کیڑے پڑ گئے اور ترانگبین بھی بدبو اور متغیر ہوگیا اس سے پہلے کھانا سڑتا اُبستا
نہ تھا ان کم بختون کے فعل ناشائستہ سے یہ بلا جہان مین نازل ہوئی اور تفسیر عزیزی مین در ذیل
آیت آیت وظللنا علیکم الغمام وانزلنا علیکم المن والسلوی یعنے اور سائبان کیا ہمنے
اوپر تمھارے بادلون کو اور اُتارا ہمنے اوپر تمھارے من اور سلوی - اور ابن عباس سے بھی منقول ہے
کہ غمام جنس غمام متعارف نہ تھا بلکہ یہ ابر خنک تر اور پاکیزہ تر تھا جیسا کہ اسی جنس سے ابر روز جنگ
بدر ہمارے رسول مقبول علیہ السلام کے غزوہ مین بنابر امداد ملائکہ آسمانی اسمین نازل ہوئے تھے
اور مجاہد سے منقول ہے کہ ھو الغمام الذی یاتی اللہ فیہ یوم القیمۃ ولیس بالسحاب یعنی

وہ غمام وہ ابر تھا کہ لاویگا اللہ بیچ اُسکے دن قیامت کو اور ذہین ہوگا سحاب پس معنی اسکے یہ ہین کہ تکون ابر کے دو طریق ہین اور طبیعی متعارف کہ بسبب اجتماع بخار اور غبار اور تکاثف انکے بعد پہونچنے طبقہ زمہریر کے مستحیل ہونا یا نی صورت پذیر ہوتا ہی دوسرے غیر طبیعی بخارق کہ بسبب انحدار تھوڑے انوار کے جانب بالا سے عالم مثال سے بعالم شہادت اور خدمت ملائکہ کے نازل ہوتا ہی پس وہ غمام کہ تیہ مین بنی اسرائیل پر سائبان ہوا تھا قسم ثانی سے تھا نہ اول قسم سے اور یہ مراد نہین ہی کہ وہ ابر بعینہ غمام روز قیامت یا غمام روز بدر تھا اور خوب طرح سے سمجھا چاہیے کہ مفسرین اور اہل قصص نے لکھا ہی کہ ہمراہ سائبان اور نعمتین بھی انپر سفر اور سرگردانی مین ارزانی ہوئین تھین از انجملہ یہ کہ وقت شب ایک ستون نورانی انکے لشکر مین قائم ہوتا تھا کہ اُسکی روشنی مین کاروبار اور آمد و رفت کرتے تھے اور کپڑے پُرانے اور میلے نہوتے تھے اور ناخن اور بال انکے نہ بڑھتے تھے کہ منڈوانے اور کتروانے کی حاجت پڑے اور ایک روایت سے ہے کہ کپڑے پُرانے اور میلے تو ہوجاتے تھے لیکن جب انکو آگ مین ڈالتے تھے تو پاک اور پاکیزہ ہوجاتے تھے اور بعد پرانے ہونے کے جب آگ مین ڈالتے تھے تو بو نکل جاتی تھی اور جلتے نہ تھے کہ جو فرزند کہ اُس سفر مین پیدا ہوتا تھا کپڑے پہنے ہوئے ولادت پاتا تھا اور جتنا وہ روز بروز نمو کرتا تھا تو وہ کپڑے بھی بڑھتے جاتے تھے۔ اب جاننا چاہیے کہ من کہ من و سلوی بالتحقیق لیا ہی اور کیونکر تھا لکھا ہی کہ طلوع صبح صادق سے تا طلوع آفتاب من مانند برف برستا تھا اور لشکر کے آدمی اُسکو چادرون اور کپڑون پر لیتے تھے اور پھر جنکر جمع کرتے تھے کہتے ہین کہ ہر آدمی کے واسطے بقدر ایک صاع کہ چار سیر رائج اس شہر کے ہوتے ہین جمع ہوتا تھا اور تمام روز اسکو مانند قند و شکر کھاتے تھے اور چھ دن تک متصل برستا تھا بلکہ روز جمعہ مضاعف برستا تھا کہ ہر آدمی کو دو روز کفایت کرے اور ہفتے کے دن مطلق نہ برستا تھا چنانچہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اہل لشکر کو فرماتے تھے کہ جمعہ کے دن دو چند برسے گا چاہیے کہ ہفتے کے واسطے بھی ذخیرہ کرلو کہ کل نہین برسے گا ولیکن زیادہ ایک دن سے ذخیرہ نہ کرنا اور حقیقت من کی اصطلاح محققین حکما مین یہ ہی کہ بخار اور دخان جب جدا جدا زمین سے آسمان پر جاتے ہین سحاب اور برق اور رعد اور صواعق اور شہب اور ذوات الاذناب یعنے ستارہ دم دار پیدا ہوتے ہین چنانچہ تفصیل اُسکی اپنے مقام مین مشروحاً بیان ہی خلاصہ یہ کہ بخار اور دخان باہم مرکب ہوکر صعود کرتے ہین پس اگر دھوان لطیف اور رطوبت غالب ہوتی ہے اور حرارت عمل باعتدال کرتی ہی اور وہ بخارات متصاعدہ مستحیل بآب ہوتی ہین تو مانند ژالہ اور برف منعکس ہوتے ہین اُسی قسم سے ترانگبین بھی ہے اور اسی طرح وجود اُسکا ہوتا ہی اور اگر احیانا یبوست غالب ہووے اور حرارت عمل کرے باعتدال اُسکو خشک انگبین کہتے ہین اور اگر رطوبت اور یبوست دونون باعتدال ہووین اور عمل حرارت بھی باعتدال ہو اسکو شیر خشک اور شیر خشت کہتے ہین

اور اگر بخار و دخان دونون لطیف جواہر ہووین اور حرارت معتدلہ اُسمین تاثیر کرے اسکو من کہتے ہین اور حرارت مغلوب یا معدوم ہووے اسکو طلول فاسدہ یعنی شبنم متعارف کہتے ہین کہ کچھ مزا بذاتہ نہین رکھتی اور بالفعل اصطلاح اطبا مین من کو استعمال کرتے ہین جو شبنم درخت یا پتھر پر گرے اور کچھ مزا اور مزاج بہم پہونچاوے اسکو داخل من جانتے ہین مثل ترنجبین اور شیر خشک اور گزانگبین اور بید انگبین وغیرہ اور خاصیت اُس من کی کہ مذکور ہوا یہی کہ گرم ہے درجہ اول مین اور رطوبت اور یبوست مین معتدل ہے سینے کو نافع ہی اور رطوبت شش یعنی پھپھڑہ کو زائل کرتا ہی اور اُسکی خشونت کو نرم اور کھانسی کا کہ رطوبت سے ہو دفع اور استرخاے معدہ کو نافع اور طبیعت کو محکم رکھتا ہی اور صفرا کو سودمند ہی اور ضماد کرنا اسکا پیٹ پر مسافرون کو کہ مختلف پانی جا بجا کا پیتے ہین اور چھڑکتی ناس اُسکی یعنی دماغ کو پاک کرتی اور بادہاے غلیظ نکالتی ہی اس جہت سے اہل وسواس اور مالیخولیا اور اصحاب اوہام کو بہت مفید ہوتا ہی اور یہی نکتہ نزول اس نوع سے بنی اسرائیل پر منظور الٰہی تھا کہ انکے دماغون کو تصفیہ حاصل ہووے تا شبہات واہیہ وہمیہ انمین رسوخ نہ پکڑین اور عرف یمین من کو عام تر استعمال کرتے ہین پس جو چیز کہ بے تعب اور مشقت کھانی کے واسطے میسر آوے اور حاجت زراعت اور حصاد اور دیاس اور طبخ اُسمین نہووے اُسکو من کہتے ہین کسواسطے کہ ھو منا من اللہ علی عبادہ یعنے وہ من وہ من ہی کہ ارزانی فرمایا اللہ نے اوپر بندون اپنے کے اور اسی معنی سے جو کچھ کہ صحیحین اور کتب معتبرہ حدیث مین مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہی الکماۃ من المن وماءھا شفاء للعین یعنی کھنبی قسم من سے ہی اور پانی اسکا شفا ہی واسطے آنکھون کے اور عند الاطبا پانی اسکا بیاض چشم کو جلا دیتا ہے علی الخصوص وہ پانی کہ پُھٹتے وقت اسمین سے ٹپکتا ہے اسکے آب تازہ مین کہ سرمہ حل اور پرورده کیا جاوے مقوی اجفان اور قوت روح اور نور باصرہ کو زیادہ کرتا اور آب نزول کو رافع اور پوشیدہ نرہے کھنبی بضم کاف واشمام ہا و نون وکسر با موحدہ و یاے تحتانی نام ایک بیج کا ہی کہ عفونت زمین سے موسم ربیع مین اکثر ریگستان اور دامن پہاڑ مین مدور سرخ رنگ بے ساق وبے برگ پیدا ہوتی ہی اور کچھ مزہ اور بو اسمین نہین ہوتی ہے اور اُسکو خام اور پکا کر کھاتے ہین اور اسکو عربی مین نبات الرعد کہتے ہین اور جنس من سے اسواسطے کہا ہی کہ یہ بھی بے ساختہ اور پرداختہ پیدا ہوتی ہی کوئی اسکو بوتا یا پرورش کرتا نہین اور اس نظر سے من بہت چیزون کو شامل ہے جیسے جھاڑی بوٹی کے بیر اور غلہ خود مثل شاہ باغ یعنے چینہ اور کوٹو اور کودون اور حدیث سے یہ مراد نہین ہے کہ کماۃ وغیرہ جنس من بنی اسرائیل سے ہی کسواسطے کہ روایات صحیحہ مین ثابت ہوا کہ من بنی اسرائیل کا ہی من حقیقی تھا چنانچہ توریت وغیرہ کے ترجمون مین شکل اور چہرہ اُسکا بہ تشریح بیان کیا ہی اور اہل تحقیق نے لکھا ہی کہ من اور سلوی دونون ایک مرتبہ نازل نہین ہوئے تھے بلکہ پہلے من اوترا تھا اور ایک مدت اکیلا وہی انکی غذا رہا بعد برس کے بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰ سے

کہ ہر روز یہ شیرینی کھاتے کھاتے ہمارے مُنھہ کا مزا بگڑ گیا ہی ہم چاہتی ہین کہ کسی طرح سے ذائقہ تبدیل ہووے کوئی چیز نمکین جناب الٰہی سے طلب کرنی چاہیے بلکہ انہین بعضے شوخ طبعون نے کہا واللہ قد قتلنا حلاوتہ یعنی قسم ہے کہ قتل کیا ہمکو شیرینی اسکی نے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے پھر جناب الٰہی مین دعا کی اور حق تعالیٰ نے سلویٰ بھیجے نازل کیا اور سلوے نام ایک جانور کا ہی کہ اسکو سمانی بزبان حجازی اور ہندی مین لوا کہتے ہین اور مسکن اس جانور کا اکثر کنار دریاے شور ہے کہ اطراف مصر و حبش مین بہت ہوتا ہی اور طریق نزول اسکا اسطرح پر تھا کہ جب اخیر روز ہوتا تھا تو باد جنوب ان جانورون کو کنارہ دریا سے اُٹھا کر جوق جوق لشکر بنی اسرائیل پر گراتی تھی اور بنی اسرائیل اُن جانورون کو ہاتھہ اور چادر اور چوب وغیرہ سے شکار کر کر ذبح کرتے تھے اور بقدر کفایت اپنے عیال کے صرف مین لاتے تھے اور حکم ذخیرہ کا نہ تھا مگر سوائے دن جمعہ کے کہ ہفتے کے واسطے رکھہ چھوڑتے تھے اور بعضے حریصان بنی اسرائیل کہ گوشت ہفتے کے دن کے سوا ذخیرہ کرتے تھے تو وہ سڑ جاتا تھا چنانچہ حدیث شریف مین بھی اس معنی کی طرف اشارہ واقع ہوا ہے لولا حواء لم تخن انثی زوجها الدهر ولولا بنی اسرائیل لم یخنز اللحم اور اہل طب نے احوال سمانی لکھا ہی کہ وہ ایک جانور ہی کہ دریا سے اُٹھتا ہی اور اسکو قتیل الرعد بھی کہتے ہین کسواسطے کہ جب وہ غرش رعد سنتا ہی اُسی وقت مر جاتا ہی یعنی بسبب کمال ضعف قلب آواز سخت سننے کا تحمل نہین رکھتا اور اوس جانور کا مرارہ یعنے پتہ بطریق لعوق استعمال مین لانا صرع کیواسطے نہایت مفید اور خون اسکا کان مین ٹپکانا مزیل درد گوش اور بیٹ اس جانور کی سرگین خشک سے بہت مشابہت رکھتی ہی اور جثہ مین اور شکل مین یہ جانور چھوٹے مرغ جیسا ہوتا ہی اور مزاج مین اس لطیف تر مائل بہ گرمی اور کیموس جید پیدا کرتا ہے اور خوش طعم ہوتا ہی اور صحیح و ضعیف المزاج اور ناتوان کو غذاے نیک اور گوشت اسکا سنگ گردہ اور مثانہ کو نکال دیتا ہے اور مدر بول ہے اور زبان شیرازی مین اس جانور کو آردہی کہتے ہین آور لکھا ہے کہ جب اس جانور کے کھانے پر مداومت کرین سخت دل کو یہ نرم کرتا ہے اور یہی نکتہ نزول اس جانور اور کھلانے گوشت اسکے بنی اسرائیل کو منظور الٰہی تھا ہن کے کھانے سے انکے اعتقاد پاک اور اسکے گوشت کھانے سے دل انکے نرم ہو دین اخلاق اور اعمال انکے درستی پکڑین القصہ جب چند مدت اس وتیرے پر بسر ہوئی بنی اسرائیل پھر حضرت موسیٰ کی خدمت مین آئے اور کہا عرصہ دراز سے بسبب تناول من سلوے کے تنگ آئے ہین اور رغبت اسپر نہین ہے بغیر اور مطعومات کے چارہ نہین ہمکو پیاز اور بقول اور نباتات ارضی کے کھانے کو طبیعت راغب بہت ہے چنانچہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے آیت واذ قلتم یموسیٰ لن نصبر علی طعام واحد فادع لنا ربك یخرج لنا مما تنبت الارض من بقلها وقثائها وفومها وعدسها وبصلها۔ اور جب کہا تمنے اے موسیٰ ہرگز نہ صبر کرینگے ہم اوپر کھانے ایک کے پس مانگ واسطے ہمارے پروردگار اپنے سے نکالے واسطے ہمارے

اُس چیز سے اگاتی ہے زمین ساگ اُسکے سے اور لکڑی اُسکے سے اور گیہون اسکے سے اور مسور اسکی سے اور پیاز اوسکی سے جو چیز کہ اُگاتی ہے اُسکو زمین بقول یعنے ساگ اور سبزی مثل خرفہ اور پالک اور میتھی اور سووہ اور ترکاری خوردنی کہ اسکو خام کھانا بھی متعارف ہی مثل پودینہ اور دھنیا اور اجمود اور ترہ تیزک کہ اسم اس قسم کو احرار البقول کہتے ہین اور لکڑی کھیرا کہ یہ بھی خام کھایا جاتا ہی اور قائم مقام غذا ہوتا ہی اور گیہون اور مسور اور پیاز اور آیت قال اتستبدلون الذی ہو ادنی بالذی ہو خیر اہبطوا مصرا فان لکم ما سألتم یعنے کہا گیا بدلتے ہو وہ چیز جو وہ ناقص ہے بدلے اُس چیز کے کہ وہ بہتر ہے اترو کسی شہر مین پس تحقیق واسطے تمھارے ہی جو مانگا تمنے اگر تمسے ہو سکے شہر مین جاؤ کہ وہان یہ چیزین موجود ہین اور کہا تم عجب قوم جاہل ہو کہ نباتات ارضی کو خوان سماوی انعام الٰہی پر اور طعام جسمانی مائدہ روحانی پر ترجیح اور تفصیل دیتے ہو اور پھر حضرت موسیٰ اور ہارون نے فرط جہالت بنی اسرائیل اور قساوت قلوب انکے سے باہم کر مشورہ کیا اور چاہا کہ قوم کے درمیان مین سے نکل جاوین اور اُن جاہلون کو بحال خود چھوڑ دین لیکن صبر و تحمل مہمات عالم مین منجملہ لوازم احتیاط ہی انکے کلام متوحش پر ملتفت نہوے اور عروۃ الوثقے شکیبائی کو مضبوط دست ارادت مین پکڑا اور منتظر امر حضرت الٰہی سے ہے چنانچہ باندک فرصت حضرت منتقم قہار تعالیٰ شانہ نے نامرادی اور ذلت اور خواری ان پر متعین کی اور روز بروز محنت اور مصیبت بنی اسرائیل مضاعف ہوئی تا آنکہ مدت چالیس سال قمری مین تمامی وہ جماعت کہ بریہ فارش مین بسر کرتے تھے بیس برس سے زیادہ اور پچاس برس سے کم تھے منعدم اور فانی ہوگئے اور ایک شخص نے انمین سے خلاصی نپائی مگر یوشع بن نون اور کالوت نے اور کہتے ہین اُس مدت مین جتنے بنی اسرائیل کہ ہلاک ہوے اُسی قدر انکی نسل سے پیدا ہوے چنانچہ جسقدر کہ بروقت عرض لشکر قبل از دخول تیہ تعداد انکی شمار کی گئی تھی اُتنے ہی ہنگام خروج گنے گئے بے زیادہ و نقصان وذالک من قدرۃ ملک المنان واضح ہو کہ ذکر وفات حضرت ہارون علیہ السلام اکثر تواریخ مین اسطرح مرقوم ہے کہ حضرت ہارون نے تیسرے سال بلیہ تیہ مین وفات پائی اور بعض نسخ مین مرقوم ہی کہ غرہ شہر آبان مین کہ پانچوان مہینہ چالیسوان سال ابتلاے تیہ سے تھا وحی الٰہی حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی کہ ہارون کی وفات نزدیک ہوئی فلان مقام مین یہ قضیہ پیش آویگا اُسی وقت حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ہارون اور ایک قول سے شبیر و شبر بھی کہ فرزندان ہارون تھے انکو ہمراہ بھی لیکر کوہ شوبک کی طرف متوجہ ہوے اثناے سیر مین ایک مقام پر پہونچے کہ ہوا اسکی عطر آمیز اور عنبر بیز تھی اور وہان ایک مکان مکلف نظر آیا اور اُسمین ایک تخت بلند فرش نفیس سے مفروش پایا اور ایک درخت عجیب عدیم النظیر اُسپر سایہ افگن دیکھا حضرت ہارون نے دیکھتے ہی اُسکے حضرت موسیٰ سے کہا کہ اسوقت میری یہ آرزو ہے کہ ایک ساعت اس تخت پر استراحت کرون اور ایک لحظہ کلفت راہ سے آرام لون لیکن خوف ہی اسبات کا کہ مبادا صاحب خانہ آجاوے اور مجھپر خفا ہووے حضرت موسیٰ نے کہا کیا مضائقہ ہی اپنی مراد حاصل کرو اگر صاحب خانہ

آجاویگا تو اس سے مین عذر خواہی کرلونگا اُنھون نے کہا کہ تنہا اسپر سونے سے مجکو آرام نہین ہونیکا میرا یہ جی چاہتا ہے کہ تم بھی میرے ساتھ اس امر مین شریک ہو اور تکان راہ کو دور کرو اگر شاید مالک آجاوے تو تحمل غضب اور عتاب مین بھی ہم اُسکے دونون ہووین حضرت موسیٰ علیہ السلام نے قبول کیا اور اُنکے ہمراہ اُس تخت پر لیٹ گئے اور جب حضرت ہارونؑ نے تکیے پر سر رکھا اجل موعود پہونچی اور اُنکی روح پاک بحظائر قدس خرامان ہوئی اس اثنا مین حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اُسپر سے اُٹھکر چاہا کہ تکفین تدفین مصروف ہووین وہ روضہ مع تخت ناپدید ہوگیا اُنھون نے قوم پاس آنکر صورت واقعہ بیان کی بنی اسرائیل نے کہا موسیٰ علیہ السلام نے ہارون کو از روے حسد مار ڈالا اسواسطے کہ وہ ہمکو اُس سے زیادہ دوست رکھتے تھے اُنکو یہ بات ناگوار تھی حضرت کلیم اللہ نے یہ امر سُنکر دعا کی کہ الٰہی ان کور باطنون کو اُنکا جنازہ دکھادے چنانچہ وہ تخت مع ہارون اُس جماعت پر ظاہر ہوا اور ہارون نے زندہ ہو کر کہا موسیٰ اس تہمت سے بری ہے بنی اسرائیل بظہور اس اعجاز نمایان کے طعنہ زنی سے باز رہے اور انعار نامے پسر ہارون کو انکا خلیفہ کیا اور پھر اس جگہ کہ وہ تخت ناپدید ہوا تھا ایک عمارت عالی بنا کی اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہ السلام پہاڑ پر آئے اور ہارون نے وہان وفات پائی حضرت موسیٰ نے مراجعت کی بنی اسرائیل نے اُنکے قتل پر انکو متہم کیا پس بفرمان خدا تعالے فرشتے حضرت ہارون کو اٹھا کر روبرو قوم کے لائے اور اقرار ہلاک بمرگ طبیعی کروایا کہ انکو تسلی حاصل ہوئی اور بعد اسکے فرشتے اُسکو لیگئے اور ایک جگہ پر دفن کیا کہ کوئی اُسکی قبر پر مطلع نہوا مگر ایک شخص کہ اللہ نے اسکو گونگا بہرا کردیا واللہ اعلم اور عمر بن میمونہ سے روایت ہے کہ حضرت موسیٰ اور ہارون غار دن کیطرف گئے تھے وہان حضرت ہارونؑ مر گئے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے وہین دفن کردیا جب وہان سے بنی اسرائیل کے پاس آئے سب نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کہا کہ تو نے اُسکو مارا ہے حضرت موسیٰ نے بدرگاہ باری تضرع اور زاری کی وحی آئی کہ بنی اسرائیل کو اُسکی قبر پر لیجا کہ مین اُسکو وہان زندہ کردونگا جب انکو وہان لیگئے ندا کی اور آواز دی کہ یا ہارون یہ قبر سے نکلے اور اپنے سر کے بالون کو جھاڑنے لگے حضرت موسیٰ نے کہا اے ہارونؑ مین نے تمکو مارا ہی سچ بتاؤ کہا نہین اپنی موت سے مرا ہون حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا پھر اپنی خوابگاہ مین چلے جاؤ اور حضرت موسیٰ پھر قوم کے ساتھ تیہ مین آئے اور عمر حضرت ہارون کی حضرت موسیٰ علیہ السلام کی عمر سے معلوم ہوگی کہ حضرت ہارونؑ حضرت موسیٰ سے تین یا چار برس بڑے تھے اور حلیہ انکا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ایک تھا مگر فی الجملہ انسے یہ دراز قد تھے چنانچہ عنقریب بیان کیا جاتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ اور کیفیت وفات حضرت موسیٰ علیہ السلام مین اقوال مختلف مین الا جو کہ مناسب بذوات مقدسہ ونفوس زاکیہ حضرات انبیا علیہ السلام ہین وہ لکھے جاتے ہین ۔ ارباب اخبار کہتے ہین کہ جب زمان ارتحال موسیٰ نزدیک پہونچا کہ شمار بنی اسرائیل پھر

کیا جاوے اور احوال اُن لوگون سے کہ ہنگام خروج مصر ہمراہ تھے تفحص کرین چنانچہ نقیبان نامور مجد د اس امر مین مشغول و مصروف ہوگئے انھون نے سوائے یوشع اور کالوت کے کسیکو اُنمین سے زندہ نہ پایا تصورت حال حضرت موسیٰ سے غرض کی آپنے حکم دیا کہ انکی اولاد خرد و کلان کو حاضر کرین جب سب بزرگ و کوچک جمع ہوئے حضرت نے احکام توریت اور مضمون الواح انپر املا دہ کیا اور معانی اُسکے عبارت کے ساتھ بیان بدیع کے روشن فرمائے اور انکو تدریس و تعلیم فرزندونکی وصیت کی اور کاتبون کو مقرر فرمایا تا نقلیں توریت و الواح کی لکھکر اجزا اونکے بحفاظت رکھین اور بعد اسکے آپنے خط مبارک سے بھی ایک کتاب تمام و کمال لکھی اور حضرت جبرئیل سے مقابلہ کرا کر ائمہ ہارونی کو تسلیم کی اور صندوق الشہادت مین رکھی اور جب اور کاتبون نے کتابین تمام و کمال لکھین سب نسخون منقولہ کو اپنی کتاب مرقومہ خاص سے مقابلہ اور تصحیح کیا اور اسباط پر تقسیم کین کہ ہر سبط کو ایک کتاب دی اور ساتوین ماہ آذر کو پھر اپنی قوم جمع کی اور مجلس عظیم ترتیب دی اور بنی اسرائیل کو حوالہ بخدا کیا اور حضرت یوشع کو حمایت اور ہدایت انکی تفویض کی اور یہ تدبیر و رعایت مہمات انکے وصیت کی اور اسباط کو بمتابعت یوشع مامور کیا اور فرمایا آج ساتوین ماہ آذر ہے میری عمر تین سو بیس برس کی ہوئی اب نزدیک ہے کہ مین دنیا سے رحلت کرون اور مرضی میری یہ ہے کہ ایک بندگان خدا مین سے کہ باخلاص نیت تم مین ممتاز ہو وہ میرا خلیفہ رہے اور کسی طرح میری وصیت مین قصور و فتور نہ کرے اور راہ دین مین شبہہ کو راہ نہ دیوے اور غیر خدا تعالیٰ سے استعانت نچاہے تا ہر کوئی قیامت کے دن میرے زمرہ مین معدود اور محسوب ہووے اور میری وصیت ملحوظ رکھے اور میرے نزدیک یہ سب صفات حسنہ باریتعالیٰ و تقدس نے ذات یوشع مین ودیعت کین تم سب کو محبت اسکی اور اسکے اتباع و احکام کی اور جو پیغمبر کہ اسکے زمانے مین مبعوث ہو لازم ہے اور قطعاً خلاف انکار از اور فرزندان ہارون سے کہ امام اعظم ہین پرحذر رہنا اور انکے انکار پر مبادرت نہ کرنا کہ موجب سخط الٰہی ہوگا اور انتقام اُسکا تمسے لیا جاویگا سب بنی اسرائیل نے یہ وصایا حضرت موسیٰ کے قبول کیے اور اس باب مین وثیقہ لکھا اور اپنے دستخط سے موشح اور مزین کیا پھر بعد اتمام وصیت تمام قوم ایک دوسرے کے سپرد کر کر وداع کیا اور اور حضرت یوشع کا ہاتھ پکڑ کر بنی اسرائیل مین سے نکل کر روانہ ہوئے جب مسافت کثیر طے کی تو ایک ہوا نرم خوش آیند مغرب کی طرف سے چلنی شروع ہوئی چنانچہ اُسکے اثر سے حضرت یوشع کو معلوم ہوا کہ حضرت موسیٰ کا وقت وفات آن پہونچا غرض کہ حضرت موسیٰ نے یوشع کو گلے لگا کر وداع کیا اور پیراہن مین سے غائب ہوگئے ہر گاہ کہ حضرت موسیٰ ناپدید ہوئے اور پیراہن حضرت یوشع کے ہاتھ مین خالی رہگیا یہ وہان سے متاسف اور ملول بنی اسرائیل کے پاس آئے اور صورت حادثہ بیان کی قوم نے انکو بخون موسیٰ متہم کیا اور ایک جماعت انپر معین کی تا بعد از ثبوت یوشع کو بقصاص پہونچا وین مع کلونکے رات کو

خواب مین دیکھا کہ ایک شخص کہتا ہی کہ یوشع خون موسیٰ بیگناہ ہی حق تعالی نے اُسکو بمقعد صدق جا
دی ہی یہ حال سنکر دوسرے دن سرداران قوم نے حضرت یوشع سے عذر خواہی کی اور اپنے خیال فاسد سے
درگذرے اور ایک روایت اسطرح پر ہی کہ بعد انتقال حضرت ہارون ملک الموت واسطے قبض کرنے روح
حضرت کلیم اللہ کے آیا حضرت نے کہا اے ملک الموت کئے ہزار کلمے بیواسطہ حق تعالی سے مین نے سنے اور اسکے
ساتھ ہمکلام ہوا اسطور پر کہ کوئی درمیان مین نرہا مجکو قسم ہی ساتھ عزت اس خدا کے کہ جسنے مجکو نعمت پیغمبری
دی اور رسول بنی اسرائیل بھیجا جان کو بھی بے واسطہ اُسکو سونپونگا اور توسط نہین رکھنے کا اگرچہ مجکو وصل الحبیب
الی الحبیب جانتا ہون ملک الموت گیا اور کہا الٰہی تو جانتا ہی کہ تیرا کلیم مجکو جان تسلیم نہین کرتا اور بعضے
احادیث نبوی اور اقاویل مصطفوی مین آیا ہی کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ملک الموت کے منھہ پر ایسا تماچا
مارا کہ ایک آنکھ کی بینائی جاتی رہی اُسنے جا کر کہا خداوندا مجکو تونے ایسے بندے کے پاس بھیجا کہ وہ موت کو نہین
چاہتا اور میری آنکھ کور کردی خدا تعالے نے اُسکی آنکھ کو شفا بخشی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو پیغام
بھیجا کہ اگر تو چاہتا ہی کہ اور زندگی سے بہرہ مند ہووے تو اپنے ہاتھ کو ایک گائے کی پیٹھ پر رکھ جتنے بال تیری
مٹھی مین آوین بعد دہر ہوا اُتنے برس تیری عمر مین بڑھ جاوینگے انھون نے کہا خداوندا پھر کیا ہوویگا فرمایا
آخر موت آویگی اُسوقت حضرت کلیم اللہ نے کہا مین نے مرنے پر اقرار کیا اور بدل راضی اور بعضے روایت
کرتے ہین کہ خطاب آیا کہ اے موسیٰ تو نہین چاہتا کہ میرے پاس آوے کہا یارب چاہتا ہون مگر یہ آرزو ہے
کہ ایک بار پھر اُس مقام مقدس پر پہونچون اور تیری مناجات کرون اور تیرا کلام سنون فرمان پہونچا کہ آؤ
حضرت موسیٰ علیہ السلام طور پر گئے اور دل مین خیال گذرا کہ چھوٹے چھوٹے فرزند بیکس رکھتا ہون کس کو
سونپون ندا آئی کہ اے موسیٰ اپنا عصا زمین پر مار حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عصا زمین پر مارا
زمین پھٹ گئی اور دریا ظاہر ہوا پھر خطاب پہونچا کہ اسپر بھی مار جب عصا دریا پر مارا ایک سیاہ پتھر
بقدرت حضرت داور انکو نظر آیا پھر حکم ہوا کہ اسپر بھی مار عصا پتھر پر مارا اسکے دو ٹکڑے ہوگئے اور اُسمین
سے ایک کیڑا اُسکے منھہ مین سبز گھانس لیے ہوے نکلا اس مضمون کی تسبیح کہتا تھا کہ پاکی ہی خاص اس خدا کو
کہ مجکو دیکھتا ہی اور کلام میرا سنتا ہے اور مقام میرا جانتا ہے اور روزی مجکو پہونچاتا ہے
خطاب آیا کہ اے موسیٰ اس کیڑے کو ٹڑے کے نیچے قعر دریا مین سنگ خارا کے درمیان
مین بھولتا نہین تیرے فرزندون کو کیونکر فراموش کرونگا حضرت موسیٰ خوشدل ہوکر
وہان سے پھرے راہ مین دیکھا کہ سات آدمی قبر کھود رہے ہین حضرت موسیٰ علیہ السلام
نے کہا یہ قبر کسکے واسطے ہی انھون نے کہا واسطے ایک دوست کے دوستان خدا سے اور صاحب اس
قبر کا تیرے قد کے برابر ہی حضرت موسیٰ علیہ السلام اُس قبر مین لیٹے اور کہا کیا اچھی قبر ہی کاش میرے واسطے
ہوتی حضرت جبرئیل علیہ السلام ایک سیب بہشتی لائے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے سونگھا اور جان حق تسلیم کی

فرشتون نے اُنکو غسل دیا اور حلۂ بہشت سے کفن پہنایا اور نماز پڑھی اور وہین دفن کر دیا اور وہ قبر نظر انسان سے ناپدید ہوگئی تا کوئی نہ جانے کہ یہ کہان مدفون ہین اور بستان فقیہ مین لکھا ہی عمر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ایکسو تیئیس برس کی تھی اور معالم مین سورۂ مائدہ مین اور انوار التنزیل مین سورۂ شعرا مین ایراد کیا ہی کہ ایکسو بتیس ۱۳۲ برس کی تھی اور ایک سو پچاس اور ایک سو ساٹھ بھی روایت مین آئے ہین حلیہ حضرت موسیٰ و ہارون حضرت موسیٰ گندم گون دراز قد مجعد مو تھے اور انکے منھہ پر ایک تل تھا اور حضرت ہارون کا قد انسے کشیدہ تر تھا اور رنگ انکا سفید تر اور حضرت موسیٰ علیہ السلام سے تین یا چار برس بڑے تھے اور اور ضخیم البدن اور عظیم الجثہ تھے **صفات** حضرت موسیٰ علیہ السلام کو لکھا ہے اولو العزم چہارم ہین اور پیغمبر عالی شان اور نہایت مغلوب الغضب تھے اور حضرت ہارون صابر اور متحمل **تحقیق اسامی والقاب** مین ایک جماعت کہتی ہے کہ موسیٰ لفظ معرب ہی اور نام انکا زبان عبرانی مین سبتیہ تھا کہ دختر فرعون نے انکی حالت تسکین تابوت مین یہ اسم اشتقاق کیا تھا اور ایک طائفہ کہتا ہے کہ مولغت قبطی مین بمعنی آب ہے اور اسی درخت کو کہتے ہین چونکہ تابوت انکا درمیان پانی اور درخت کے پایا یعنے صندوق چوبی دریا مین سے ہاتھہ آیا اسم موسیٰ انپر جاری کیا اور القاب مشہور انکو مکلم اللہ کلیم اللہ اور صفی اللہ اور ہارون زبان عبرانی مین سرخ و سفید کو کہتے ہین چونکہ اس صفات کے ساتھہ موصوف تھے ضمن اس لفظ مین اشتہار پایا اور انکا وزیر اور امام اور خلیفہ ہی **اور صفتین** انکی اوائل حال مین حضرت موسیٰ علیہ السلام ایالت قبطان اور بنی اسرائیل رکھتے تھے جب حضرت شعیبؑ کی خدمت مین گئے تو راعی ہوئے اور شبانی کی مگر بعد بعثت سوائے تبلیغ رسالت اور رعایت ہدایت قوم کسی اور مہم پر توجہ نہ کی اور حضرت ہارون علیہ السلام بدو حال مین تاجر تھے **ثانی الامر** حضرت موسیٰ کے وزیر ہوئے **شریعتین** انکی شروع بعثت مین تابع ملت ابراہیمی تھے اور جب توریت انپر نازل ہوئی تو حکم ثبت بعضے اوامر جدید اور فسخ بعضے سابق صادر ہوا اور بعضی چیزین جو پہلے حلال تھین حرام ہوئین اور رجوع بعض کہ مباح نہ تھا حلال اور تفصیل اسکی اخبار یہود مین مفصل مرقوم ہی **مدفن ہمایون** انکا باتفاق مجموع اہل تاریخ یہ ہی کہ قبر موسیٰ علیہ السلام معلوم نہین اور اہل کتاب کہتے ہین کہ قبر ہارونؑ بر سین کے باہر کوہ شوبک مین واقع ہی واللہ تعالیٰ اعلم بحقائق الاحوال **فصل گیارھوین** تعداد معجزات حضرت موسیٰ علیہ السلام مین۔ معجزات حضرتؑ کے بہت ہین اکثر اوقات افعال و اعمال خارق عادات ہوتے تھے اور جو کچھہ انسے ظہور مین آتا تھا غرابت رکھتا تھا اور اگلے انبیا کے معجزے بھی اسکے زمانے مین متعاقب حادث ہوئے تھے مگر یہ کہ انکا معجزہ بہت مدت تک رہتا تھا اور زمانہ ممتد اُسپر منقضی ہوتا تھا جو معجزے انکے اثنائے قصے مین گذارش ہوئے اور سوا انکے اٹھائیس ہین اس ترتیب سے ا عصا کہ وہ مشتمل تھا چند معجزون پر کہ بعضے اُنمین سے مذکور ہوئے ۲ ید بیضا ۳ قحط

آل فرعون اور نقصان ثمرات اور مزروعات ۴ وقوع طوفان ۵ ورود جراد و ملخ یعنی ٹڈی ۶ ابنعاث
قمل یعنی پیدا ہونا جوؤن کا ۷ ظہور ضفادع یعنی آنا مینڈکون کا ۸ بدل جانا پانی کا ساتھ خون کے
۹ تقلیب جواہر و درہم و دینار یا مجاز کہ پتھر ہوگئے تھے ۱۰ انبات انہار ۱۱ انفلاق بحر ۱۲ انشباک
آب یعنی سوراخ دار ہونا پانی کا اور خشک ہونا تہ زمین سے ۱۳ حدیث طفل ماشطہ دختر فرعون اور گواہی
اسکی صدق نبوت انکی پر ۱۴ ہلاک ہونا عوج بن عنق کا انکے ہاتھ سے ۱۵ زندہ ہونا عظماے
بنی اسرائیل کا بعد ہلاک ہونے صاعقہ سے ۱۶ اظاہر ہونا نقطہا سے زرین کا زبان گوسالہ پہ
ستون پر ۱۷ اخاکستر گوسالہ کہ صنعت اکثیر مین بغایت مبہم تھی اور جابر نے کتاب مرسوم صنعت
مین اسکی صفت بیان کی ہے ۱۸ اربعین شفاعت کہ چالیس دن رات سجدہ مین رہے ۱۹ اربعین
تضرع کہ اتنی مدت ایک جاگہ کھڑے رہے تھے ۲۰ قصہ بقر ۲۱ ہلاک قارون ۲۲ نزول من و سلوی
۲۳ انفجار آب صخرۂ صما سے ۲۴ تجدید ملابس و شباب قوم کہ مدت اقامت تیہ پرانے نہوتے تھے
اور روز بروز برکت توجہ شرف طراوت زیادہ ہوتی تھی ۲۵ زندہ ہونا حضرت ہارون کا انکی دعا سے
۲۶ ظاہر ہونا ابر منظلم کا کہ حرارت آفتاب بنی اسرائیل باز رکھے ۲۷ نازل ہونا الواح توریت کا
انیر آور معجزات انکے ۔ بدیعۃ الحکم تھے کہ بنی اسرائیل مین ہزار برس تک باقی رہے اور کیفیت اسکی
اسطرح پر ہے کہ حضرت موسیٰ نے ایک وشاح کہ عربی مین اسکو حمائل اور ہندی مین بدھی کہتے ہین زر
اور صوف اور کتان اور مفتول یعنی ریشم بافندہ سے بنایا تھا اور اسکی بناوٹ مین جواہر نفیسہ
تعبیہ کیے تھے اور تین سطرین اسپر لکھی تھین ہر سطر ساتھ ایک رنگ کے رنگین اور حضرت ابراہیم
اور حضرت اسحاق اور اسباط کے نام اس مقام پر منقش تھے اور بسبب ان ناموں کے تمامی حروف تہجی
اسپر ثابت تھے کہ نام اسکا بدیعۃ الحکم رکھتا تھا جب بنی اسرائیل مین کوئی امر حادث ہوتا اور
کیفیت اسکی کوئی نہ جانتا تو امام اعظم یا اردنی کے پاس آتے اور وہ بدیعۃ الحکم پہنے ہوئے پس وہ امام
وہ جامہ کہ اسکا خاصا تھا پہنتا اور بدیعۃ الحکم کو ان کپڑون پر آراستہ کرتا پھر جو حادثہ کہ ہوتا اوسکی شرح
کرتا اور اسیوقت بدیعۃ الحکم سے جواب سنتا اور اگر بہت کلام ہوتا تو کیفیت اُس عبارت کی حروف منفردہ
پر اس جگہ ظاہر ہوتی اور ترکیب حروف منفردہ کیچکوں کی حال منکشف ہوتی جیسے کہ واقفان علم جفر حروف
مفردہ سے استخراج الفاظ خواہ بعبارت منثور یا منظوم بنا کر استنباط معانی مطلب
کرتے ہین ۔ کہتے ہین کہ حضرت یوشع کے زمانے مین ایک شخص نے بہت سے روپیے
چرائے اور بسبب نہونے گواہون کے کسی طرح سے بدرجۂ ثبوت نہین پہونچتا تھا
حضرت یوشع نے اُس وشاح پر عمل کر کے سارق کا نام پیدا کیا اور بعد اعتراف اُسکے
استیصال مین مشغول ہوئے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ نام سارق کا عاجار بن کرمی

جو

بن زندی بن زارح بن یہودا تھا اور یہہ سرقہ کا کچھ لباس تھا مرصع بجواہر اور عمامہ منسوج بزر و بیش قیمت
اور قلادہ منقوش بصور عجیبہ اُسکے پاس سے نکلا اور اُن اشعار سے اشرار بنی اسرائیل کے دلون مین خوف
ہوا اور پھر کسی نے یا نمین سے اس فعل شنیع پر اقدام نہ کیا اور کوئی مرتکب اس امر قبیح کا نہوا اور ایک امر عجیب
یہ تھا کہ ایک حوض پانی سے بھرا اور گرد اُسکے احاطہ بنا کر مقفل کیا تھا اور اسکی کنجی حضرت ہارون کو دی تھی
جب کسی شخص کو اپنی منکوحہ کی نسبت کچھ شک ہوتا تھا تو اُس حوض مین سے قدرے پانی ایک
مٹی کے باسن مین بھر لیتے اور ایک انگلی خاک سے آلودہ کر کر اُسمین جھاڑتے اور کچھ دعا پڑھکر اُسپر دم کرتے
تو صورت حال معہ نام اُس عورت کے اُسپر نمودار ہوتی اور پانی اُسکو دیتے کہ وہ پی جاوے پس اگر
زانیہ ہوتی تو فی الحال سیاہ رو ہو جاتی اور اُسی وقت مر جاتی اور اگر صالحہ ہوتی تو کچھ مضرت اُسکو
نہ پہونچتی اور اُسی سال مین اپنے خاوند سے ایک فرزند رشید کی حاملہ ہوتی اگرچہ بانجھ ہی کیون نہوتی
چنانچہ یہ معجزہ بھی ہزار برس تک بنی اسرائیل مین باقی رہا منقول ہے کہ اُس زمانے مین دو بہنین تھین
ایک دوسری سے ایسی مشابہ تھین کہ فرق اُنکا دشواری کیا جاتا تھا ایک کے خاوند کو اپنی بی بی کی نسبت
بدگمانی پیدا ہوئی صورت حال ائمہ ہارونی سے ظاہر کی اُنھون نے ایک آدمی بھیجکر اُس عورت کو
طلب کیا اُس زانیہ نے از روے فریب اپنی بہن کو بھیجدیا اور اُس عورت نے آب معمولی پیا
چونکہ عمل قبیح اُس سے صادر نہوا تھا کچھ آسیب اُسکو نہ پہونچا پھر وہ ضعیفہ اپنے گھر مین آئی اور اُسکی
بہن نے استقبال کیا اور گلے سے لگایا اس صالحہ کا نفس کہ آب خوردہ تھا زانیہ کے دماغ مین پہونچا
فی الحال سیاہ رو ہو گئی اور وہین اُسکا بدن پھٹ گیا اور مر گئی اور سب کو حیرت ہوئی اور عمدہ
غرائب حالات موسوی سے یہ ہے کہ وفات اُنکی ساعت ولادت مین ہوئی بے زیادتی اور نقصان

**فصل بارھوین احوال یوشع بن نون علیہ السلام مین** قولہ تعالیٰ واذ قال موسیٰ لفتیٰہ
لا ابرح حتی ابلغ مجمع البحرین او امضی حقبا اور کہا جب موسیٰ نے واسطے
جوان اپنے کے کہ نہ ہٹونگا مین یہانتک کہ پہونچون مین جگہ ملنے دو دریا کے یا چلا جاؤن مین برسون
تک باتفاق علماے سیر اور تواریخ مراد لفظ فتیٰ سے اس آیت کریمہ مین یوشع بن نون ہین اور یہ منجملہ
عظماے انبیا سے ہین اور روایت اُنکے قصے کی اسطرح پر ہے کہ جب بنی اسرائیل کو وفات حضرت
موسیٰ کی متحقق ہوئی ایک مہینے تک بعد اداے مراسم تعزیت برحسب عادت عنان حل و عقد
اور زمام قبض و بسط مصالح جمہور کف کفایت حضرت یوشع مین دی اور اُنکی اوامر و احکام کی تعمیل کی اتفاقاً
چھٹے روز ماہ نیسان کے کہ سال اول وفات حضرت موسیٰ علیہ السلام سے تھا حضرت یوشع پر وحی
الٰہی بحکم فتح اریحا مع بنی اسرائیل نازل ہوئی اور ارشاد ہوا کہ جو وعدہ ہمنے موسیٰ کے ساتھ
کیا تھا وہ آن پہونچا حضرت یوشع نے بسرعت تمام بنی اسرائیل کو مخالفت فرمان قضا جریان

الٰہی سے ڈرا کر بحصول خیر بشارت دی اور پس از تجویز لشکر بارھوین نیسان کو اریحا کی طرف متوجہ ہوئے کہتے ہین بروقت عبور لشکر آب روان سے اجزاے آب شگافتہ ہوے اور راہ خشک پیدا ہوئی کہ بنی اسرائیل بفراغ بال گذر گئے اور بعد از عبور انکے اتصال اجزاے متفرقہ ہوا اور بدستور دریا بہنے لگا جب یہ معجزہ ظہور مین آیا حضرت یوشع علیہ السلام نے فرمایا کہ بارہ پتھر بڑے بڑے کنارہ اس مقام پر کہ شگافتگی ظہور مین آئی تلے اوپر رکھکر ایک منارہ بنائین تا موجب یادداشت اس معجزہ کا ہووے اور اس مہینے مین قربانی فصیح عیدی کی پھر دو مرد صالح ایک بنی اسرائیل سے چُنکر برسم جاسوسی اریحا مین بھیجے اور جب انھون نے وہان سے پھر کر اوضاع اور اطوار مردم اریحا سے مطلع کیا پس بزودی تمام حضرت یوشع علیہ السلام نے وہان جاکر تین شہرون کو محاصرہ کیا منقول ہے کہ اریحا ایسا ایک شہر بزرگ حصین تھا فصیل اور برج بارہ متین رکھتا تھا دامن خاک زیر اسکا گریبان ابر مین ہاتھ مارتا اور برج رفیع اسکا فلک البروج سے دعوے مساوات کرتا اور مشتمل تھا تجارتہاے عظیم اور آب ہاے روان اور باغہاے فراوان پر اور چونکہ اساس اور بنیاد اسکی غایت استحکام اور انتظام رکھتی تھی اسواسطے اکثر کو نظرون بنی اسرائیل کے قیاس مین ایسے شہر کی فتح بعید اور محال معلوم ہوتی تھی چنانچہ حضرت یوشعؑ نے آثار اس توہم کے بنور نبوت دریافت کیے اور ساتوین دن محاصرہ کرنے سے مع رؤسا اور عظماے بنی اسرائیل اور ائمہ ہارونی اور صندوق الشہادت سات بار اُس شہر کا طواف کیا اور پھر ایک دعا پڑھ کر اُسپر پھونکی ناگاہ ایک بازو اُسکا خود بخود پھٹ کر گر پڑا اور شہر بند اور فصیل باوجود اس صیانت اور متانت ظاہری کے برابر زمین ہوگیا اہل لشکر نے اریحا مین جاکر جسطرح سے چاہا قتل و غارت کیا اور غنائم بسیار پر متصرف ہوے حضرت یوشع علیہ السلام نے حکم کیا کہ جو کچھ لشکریون نے لوٹ مین لیا ہے حاضر کرین اور کچھ تصرف اُسمین نہ کرین کسواسطے کہ اُس زمانے مین غنیمت اہل توحید پر مباح نہ تھی آدان بعثت حضرت خاتم المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین مباح ہوئی۔ القصہ جب غنائم مقبوضہ لشکریون نے حاضر کیا حضرت یوشعؑ نے کہا اسکو آگ مین جلا دو کیونکہ رسم نذر اللہ اور قربانی خاص جبتک یہی تھی اور علامت قبول نذر و قربان آگ جلا دینا آگ کا تھا چونکہ ان غنائم کو آگ نے نہ جلایا تو آپ نے فرمایا کہ عدم تصرف آتش غنائم مین بنا بر خیانت اور حسد و رام نا ما ئم کے ہے لاجرم بدیہۃ الحکم کے ساتھ رجوع کی اور اُس سے خائن کا نام ظاہر ہوا ہر گاہ اسکو حاضر کیا وہ اپنے گناہ پر معترف ہوا اور ایک سر گاؤ طلائی کہ بیاقوت و لآلی مرصع اُسنے پنہان کیا تھا بموجب حکم حضرت یوشعؑ کے لایا اور اُنکو مع اُس سر طلائی سب غنائم کے اوپر رکھا اُسی وقت آتش قبول اُس غنائم پر پہونچی اور مع خائن کے جلاکر خاک کر دیا اور ہنگام دخول شہر حضرت یوشعؑ نے حکم کیا کہ بنی اسرائیل کو چاہیے کہ حضرت غافر الذنوب سے مغفرت گناہان گذشتہ کی مسئلت کرین اور شکر خلاص ہونے بلیہ تیہ سے بجالاوین

ایک جماعت زاہد اور پرہیزگاران اس قوم نے بموجب فرمودہ عمل کیا اور ایک طائفہ نے ازراہ نافرمانی بن دعاے مغفرت کے عوض مین بطریق استہزا گندم طلب کیے کہتے ہین کہ استہزا کرنے والے ستر ہزار آدمی تھے اُسی وقت صاعقہ آسمان پر سے نازل ہوا اور سب کو جانب شہرستان عدم روانہ کیا اور پھر حضرت یوشع علیہ السلام نے ایکبارگی طرف توجہ کی عمالقہ کہ وہان تھے اکثر کو قتل کیا ۔ کہتے ہین کہ ضخامت اجسام اور صلابت اجساد انکی اُس مرتبہ تھی کہ بیس نفر اور تیس نفر بنی اسرائیل مین کے نعش پر ایک شخص کی اُس طائفے جمع ہوتے تھے اور اُسکے سر کو جدا کرنے مین بدن سے عاجز ہوتے تھے اور بعد فتح کرنے ایلیا کے شہرستان بلقا مین گئے اور وہ بھی ایک شہر محکم تھا بعمارت مضبوط اور اہالی وہان کے بت پرست تھے زیر حکم بادشاہ بالق نام کے اور بلعم باعور بھی انکے درمیان مین تھا اور بہ زعم ہود ایک ساحر بالادست اور باعتقاد فضلاے ملت احمدی ایک مومن خداپرست تھا کہ اسم اعظم جانتا تھا اور اسکی برکت سے دعا اُسکی باجابت مقرون ہوئی تھی جب حضرت یوشع علیہ السلام مع لشکر بلقا مین پہونچے بالق کہ قوت مقابلہ میدان کی انسے نہ رکھتا تھا شہر بند ہوا اور بعد چند روز کہ محاصرے پر گذر گئے بادشاہ اور رعیت نے بلعم سے کہ اُسکو بلعام بھی کہتے تھے التماس کیا تا دعا کرے کہ بنی اسرائیل بھاگ جاوین بلعم پہلے بہ ممانعت پیش آیا اور کہا یوشع پیغمبر خدا ہے اور بفرمان آلٰہی اس شہر مین لشکر لایا ہے مین یہ دعا نہین کرسکتا بہتر یہ ہے کہ دین موسیٰ قبول کرو تا غضب آلٰہی سے رہائی پاؤ انھون الحاح وزاری بہت کی اور بترغیب اور ترہیب دعاے بد واسطے ہزیمت غنیم کے چاہی آخر الامر بلعم بوعدہ و وعید طریق مستقیم سے منحرف ہوا اور بنا بر انہزام بنی اسرائیل حضرت باری سبحانہ سے استدعا کی سعادعا اُسکی مستجاب ہوئی اور سپاہ یوشع علیہ السلام نے بسبب غلبہ خوف وہان سے فرار کیا حضرت یوشع علیہ السلام نے اس باب مین مناجات کی خطاب پہونچا کہ ایک بندہ ہمارے بندون مین سے اہل بلقا مین سے ہے کہ مجکو اسم اعظم سے یاد کرتا ہے اور جو کچھ مجھسے چاہتا ہے باجابت مقرون ہوتا ہے یہ اُسکی دعا کا اثر ہے کہ دلونمین تمھاری قوم کے رعب انکا غالب ہوگیا حضرت یوشع علیہ السلام نے کہا آلٰہی چونکہ یہ دعا اُس سے بیموقع واقع ہوئی اسم اعظم اُسکو بھلا دے یہ التماس حضرت یوشع علیہ السلام کی بھی قبول ہوئی اور اُسی وقت اسم اعظم خاطر بلعم سے محو ہوا اور حضرت یوشع علیہ السلام نے چند فرقہ بنی اسرائیل کو تشفی دیکر ہمراہ لیا اور محاصرہ اعداے دین مین مبالغہ کیا اُس بادشاہ نے دوبارہ بلعم سے درخواست کی تا دعا کرے کہ خداے تعالیٰ انکو ہزیمت دیوے بلعم نے ہرچند کہ دعا کی باجابت مقرون نہوئی اُسنے جانا کہ دعا مجھسے بے محل ہوئی مگر یہ حیلہ بادشاہ کو بتایا کہ عورتین جمیلہ فاجرہ یوشع کے لشکر مین بھیجنی چاہیین کہ اگر ایک بنی اسرائیل بھی زنا کرے گا تو خداے تعالیٰ نصرت اور ظفر اُن مین سے اُٹھا لیوے گا اور یہ اسواسطے تمکو کہتا ہے کہ حق مین قوم پیغمبر کے مجھسے دعاے بد

ہوئی اُسکے سبب تاثیر سپر ہی استدعا کی جاتی رہی تم باعتماد میری دعا کے غافل اور تدبیرون سے نہو نا
بادشاہ نے بموجب اشارۂ بلعم کے حکم کیا کہ تا عورتین فاسقہ فی الفور لشکر بنی اسرائیل مین جاوین اور جو کوئی
جو کچھ کہے عمل مین لاوین اور عذر نہ کرین القصہ وہ عورتین لشکرگاہ مین گئین اور ایک نے اُنمین سے
اپنے کو ایک شخص پر کہ اکابر و عظماے بنی اسرائیل اور کیفیت سبط شمعون بن یعقوب سے کہ زہری بن
شلوم نام رکھتا تھا جلوہ دینا شروع کیا تا آنکہ زہری اُسکا ہاتھ پکڑکر یوشعؑ کے روبرو لیگیا اور کہا مین
جانتا ہون کہ تو کہیگا یہ عورت مجھپر حرام ہے حضرت یوشعؑ نے کہا ہان زنہار اس عورت کے گرد نہ پھٹکنا
کہ جو کوئی بنی اسرائیل مین سے زنا کریگا علت طاعون اُسی وقت آسمان پر سے نازل ہوگی زہری نے
کہا مین تیرا کہنا نہین مانتا اور اُس عورت کو اپنے خیمے مین لے گیا اُسی وقت بلیہ طاعون نے لشکر
مین شیوع پایا اور جب مخادین عبراز بن ہارونؑ نے کہ ایک عظماے و اقویاے قوم سے تھا اس ہی
سے خبر پائی اپنا نیزہ لیکر زہری کے خیمے مین آیا اور اُسکو مع اُس عورت کے نیزے مین پروکر لشکر مین
لیگیا اور دیر تک سب مین لیے کھڑا رہا اور کہا اب جو کوئی ان فاحشہ عورتون سے یہ حرکت کریگا اُسکی
یہی سزا ہوگی بنی اسرائیل اس کار ناشائستہ سے دست بردار ہوے اور اُن زانیہ عورتون کو لشکر مین سے
نکال دیا اسی وقت حق تعالیٰ نے وباے طاعون کو دور کیا اور بسبب اس مصلحت اور مشورہ ناپسندیدہ
کے باریتعالیٰ نے تاج عرفان بلعم کے سر پر سے اُٹھا لیا اور لباس تقوی اور ایمان اُسکا اُتار لیا دوسرے دن
حضرت یوشعؑ نے حکم دیا کہ سب لشکر متوجہ حصار ہووے چنانچہ بموجب حکم سب نے خروش و فغان
جنگ بلند کیا اور صباح روز جمعہ سے تا نماز عصر بجنگ و جدال مشغول رہے قریب شام کچھ حصار
زلزلہ کے سبب سے گر پڑا اور فتحیاب ہوے اور قتل بافراط واقع ہوا اور چونکہ شب شنبہ اور یوم بسبت
مین تمام اُمت موسیٰ سواے عبادت کے کسی اور امر کے ساتھ مرخص نہ تھے حضرت یوشع علیہ السلام نے
دعا کی تا قادر بیچون نے آفتاب کو برجعت حکم فرمایا اور خورشید جہانتاب نے بخطاب رب الارباب
مغرب سے مشرق کی طرف پھر کر اتنا توقف کیا کہ بنی اسرائیل قتل عمالقہ اور جبابرہ سے فارغ ہوکر
اور بلعم کو گرفتار کرکر یارون مین ملحق ہوے مشہور یہی کہ آفتاب تین شخصون کے واسطے افق مغرب
سے طالع ہوا اول حضرت یوشع بن نونؑ کے واسطے دوسرے حضرت سلیمان کے لیے
وقت عرض صافنات جیاد تیسرے بنا بر جناب مرتضی علی کرم اللہ وجہہ کے واسطے اداے صلوٰۃ العصر
چنانچہ اسکا حال اپنے اپنے موضع مین مع بیان حدیث صحیح کے کہ آثار قرب قیامت مین
وارد ہے مشروحاً ذکر ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ جب اتوار کے دن حضرت یوشع علیہ السلام نے
غنائم کو جمع کرکر جلا دیا انکے سمع ہمایون مین پہونچا کہ حوالی اراضی مقدسہ مین ایک شہر ہے
عافی نام کہ اُس سے نکلنا آفتاب کا سو برس پہلے روز بازپرس سے جانب مغرب سے ایکدن

اور پھر جانا اُسکا ثابت ہی اور اہالی اُسکے بھی بت پرست ہین آپ مع لشکر اُس سرزمین مین گئے اور
اور اُنکے بادشاہ کو مع بارہ ہزار نفر بت پرست کے قتل کیا اور عقب اُس شہر کے دو پہاڑ تھے
ایک عماد اور ایک جبعون اور اُنکے درمیان بھی کہ بہت سی خلقت متوطن تھی حضرت یوشع نے
وہان جاکر اُنکو اسلام کی طرف دعوت کی سبنے امان چاہ کر اسلام قبول کیا اور قرب اُن دو پہاڑون کے
ایک اور پہاڑ تھا سلم نام اور اُسپر ایک قلعہ محکم تھا اور خلق کثیر اُسمین رہتی تھی اور قلعہ کی مضافات
اور منسوبات بلشمار تھی اور ایک شخص جابر کافر بت پرست بادق نام حکمرانی کرتا تھا حضرت یوشع علیہ السلام
نے وہان بھی جاکر باسلام دعوت کی اور اُس طائفہ نے بھی اسلام قبول کیا القصہ جب یہ چند فتح عظیم
متواتر انکو میسر ہوئین پھر باقضاے مغرب عزیمت کی اور بلاد اردنیان مین پہونچے اور یہ پانچ شہر تھے
ہر شہر مین ایک بادشاہ پانچوان شہریارون نے حضرت یوشع کے آنے کی خبر سُنکر اور باہم متفق ہوکر
بحرب توجہ کی بعد از مواجہہ و مقاتلہ اثناے محاربہ مین بھاگ کر ایک مغارۂ کوہ مین آئے اور حضرت
یوشعؑ نے چند شخص شجاعان بنی اسرائیل سے بھیجے تا اُس درِ کوہ پر بیٹھین اور آپ مع دلیران لشکر مفرورونکا
تعاقب کیا اور بہتون کو تہ تیغ بیدریغ کیا اور غرائب قضایا سے یہ ہی کہ بقیۃ السیف پہ تگرگ باری
یعنے اولے برسنے شروع ہوے اور اُس سے بہت آدمی اُنمین سے ہلاک ہوے حتیٰ کہ شمار موتیٰ کا تعداد
مقتولون سے زیادہ تھا۔ حضرت یوشعؑ نے بعد اس فتح کے پانچون بادشاہون کو پکڑ کر مار ڈالا اور پھر وہان سے
بنا فتح بقیہ دیار شام مشغول ہوے اور اکتیس بادشاہ اس ولایت کے پکڑ کے قتل کیے اور تمامی ممالک مفتوحہ
اسباط پر قسمت کیا۔ لکھا ہی کہ یہ وقائع سات برس کی مدت مین واقع ہوے تھے اور بعد ان محاربات کے
بیس برس اور خاطر اشرف متوجہ تدبیر قوم اور تعلیم توریت مین مصروف رہے اور روزگار شریف اسی مین
بسر ہوا جب آوان رحلت اور ہنگام مفارقت نزدیک آیا تو مزاج مرکز دائرہ اعتدال سے منحرف ہوکر
بعارضہ تپ مستحن ہوا اور ذات بابرکات منبر و تکیہ گاہ محراب سے بہ تختگاہ آرام و خواب مائل ہوکر صاحب
فراش ہوئی اور اثناے اس حال مین خبر پہونچی کہ بادق ملک سلم دین اسلام سے پھر گیا اور اُسنے تمامی
اہل اُس دیار کو مرتد کیا اور چونکہ بسبب استیلاے مرض کے بنا بر حرب نہ جا سکے اُن بد احوالون پر
دعاے عقوبت کی اور کالوب بن یوفنا کو بلا کر خلافت دی اور اپنا وصی اور ولیعہد کیا اور آپ اس
جہان فانی سے رحلت کی حلیۂ مبارک انکا معتدل القامت بزرگ چشم سرخ رنگ عریض الصدر
صفات انکی مجاہد اور غازی اور شجاع اور عالم مکائد حروف اور واقف فنون قتال بغایت
متتبع مذہب و متابعت حضرت موسیٰ و ہارونؑ باحکام توریت تھے معجزات انکے
انشقاق آب روان دریا ہنگام عبور بنی اسرائیل اور رد آفتاب عظائم اعجاز سے ہے اور
سواے اسکے اور بھی لکھے ہین مدت دعوت ایام حیات حضرت مین اختلاف ہے

بموجب اعتقاد اہل کتاب کے مدت زندگانی انکی ایک سو دس برس اور زمان دعوت اکیس سال اور
اور ثعلبی نے عرائس مین نقل کیا ہے کہ آوان دعوت ستائیس اور تمامی اوقات حیات ایکسو چھبیس سال اور منتظم مین
مذکور ہی کہ حضرت یوشع بیالیس برس کے تھے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خدمت مین پہونچے اور سو برس کے تھے
کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے جدا ہوے اور ستائیس برس خلافت کی اس تقدیر پر چاہیے کہ تمامی عمر انکی ایک سو
ستائیس برس کی ہوئی مدفن ہمایون قریب مقبرہ جد بزرگوار اپنے افراہیم بن یوسف علیہ السلام کے
واقع ہی فصل تیرھوین قصہ کالوب بن یوقنا علیہ السلام مین قولہ تعالیٰ قال رجلان من الذین
یخافون انعم اللہ علیہما ادخلوا علیہم الباب فاذا دخلتموہ فانکم غالبون یعنی کہا دو مردون
نے ان لوگون سے کہ ڈرتے تھے انعام کیا تھا اللہ نے اوپر انکے داخل ہو تم اوپر انکے دروازے مین پس
جب داخل ہو گئے تم اسمین پس تحقیق غالب ہو ائمہ تفسیر کہتے ہین لفظ رجلان آیت کریمہ مین اشارت
ہے یوشع اور کالوب ہی اور اکثر علما اس امر پر ہین کہ یہ پیغمبر مرسل تھے اور انکی صحت نبوت پر توریت مین نص
اور دلائل بہت ہین جب حضرت یوشع نے بجنت باقی رحلت کی حضرت کالوب نے جمیع مہمات
بنی اسرائیل کو بموجب وصیت اپنے ذمے لیکر بہ ترتیب احوال اور اشغال انکے اشتغال کیا اور قوم بھی
انکی مطیع ہو کر جس طرح سے یہ حکم کرتے تھے قیام کرنے لگی جب حضرت کالوب بہ تنظیم و تنسیق مہمات شرعی
اور ملکی سے فارغ ہوے تو انھون نے ایک لشکر عظیم ترتیب دیا اور بے توقف رایات فتح آیات کو بجرب
ملک بارق نہضت کا حکم کیا اور عنان ممالک ستانی بخیال سلم اور نواحی اسکے معطوف کی ہنگام صبح کہ سوار میدان
افلاک نے ساتھ سنان شعاع عالم افروز کے لشکر انجم کو ہزیمت دی انکے موکب ہمایون نے اس دیار مین پہونچکر
بے تامل اطراف و نواحی اس جبال کو گھیر لیا اور وہ گروہ کہ ہر جانب سے بنا بر مدافعت و ممانعت مشغول
تھے انکو منہزم کیا اور ایسا قلعہ حصین اور موضع رفیعین قہراً و جبراً مفتوح کیا اور قریب دس ہزار کے
ان متمردون مین سے کوچہ ہاے تنگ اور غارہاے تاریک ان پہاڑون مین قتل کیے اور بنیاد ثبات
ان اہل شقاوت کی اول بار حملہ آتش آہنگ سے متزلزل کیا اور پھر تن خاکی ان کفار ناہنجار کو
بہ تیغ جہان کشا خاک فنا پر ڈالا اور بارق مع ایک جماعت صنادید اور اعیان مقید ہوا اور
بقیۃ السیف جنگلون اور پہاڑون مین بھاگ گئے اور دعاے حضرت یوشع کی تاثیر سے تمامی
زراعات اور باغات اور نعمات و لذات انکے برباد ہو گئے اور جو شخص کہ ان مین سے زندہ رہگیا
تو اسنے بقیہ عمر گدائی اور دریوزہ کشی بکمال غربت اور ذلت بسر کی کہتے ہین کہ قیدخانہ ملک بارق مین ستر
بادشاہ مقید تھے اسنے سب کی انگلیان اور ہاتھ پانو کاٹ ڈالے تھے اور جب کھانا کھاتا تو انکو بلوا کر
روٹیون کے ٹکڑے روبرو ڈلوا دیتا تھا وے کتے بلی کی طرح اوندھے ہو کر ایک دوسرے کی سامنے
سے ٹکڑے لیکر کھاتے تھے حضرت کالوب نے جب اس طرح سے سنا حکم کیا کہ بدستور عمل مین لاوین

اوران سب کا چھوٹا ملک بارق کو کھا اورین القصہ جب یہ فتح نامدار خزانہ مواہب آفریدگار سے میسر اور
ایسی نصرت ارجمند فیض موہبت خداوند عز سلطانہ سے حاصل ہوئی حضرت کالوبؑ وہان سے پھر کر
بجانب مصر گئے اور تمامی ولایات شام اور نواحی بنی اسرائیل کو بے جنگ وجدل چھوڑ کر آسودہ اور فارغ البال
کیا اور آپ بمراسم اعلان نبوت اور بلوازم اشتغال سلطنت قیام کیا کیے جب کہ زمان مفارقت دنیا نزدیک آیا
اور آثار ارتحال اپنے بیچ انھون نے مشاہدہ کیا تو سارقوس فرزند اپنے کو خلافت ویکر ودیعت جناب متقاضی اجل
سپرد کی اور کچھ ہر زمانہ کا فی قابض ارواح کو تسلیم کیا چونکہ کتب تواریخ اور اخبار مین حلیہ مبارک اور مدت دعوت
اور عمر اور مدفن ہمایون متعین نہ پایا بانظر اختصار اسمین مجال تعرض ان امور پر محال معلوم ہوئی فصل
چودھوین قصہ حزقیل النبی کہ مشہور با ابن العجوز ہین قال اللہ تعالیٰ الم تر الی الذین خرجوا من
دیارھم وھم الوف حذر الموت فقال لھم اللہ موتوا ثم احیاھم ان اللہ لذو فضل
علی الناس ولکن اکثر الناس لا یشکرون یعنی کیا دیکھا تو نے طرف ان لوگون کے کہ نکلے گھرون
اپنے سے اور وہ ہزار ہا تھے ڈر موت کے سے پس کہا واسطے اُنکے اللہ نے مر جاؤ پھر جلایا اُنکو تحقیق اللہ البتہ
صاحب فضل کا ہے اوپر لوگون کے ولیکن اکثر لوگ نہین شکر کرتے اختلاف ہے درمیان علما
تفسیر کے کہ باعث احیا رسولی یوشع بن نون ہے یا شموئیل یا حزقیل ہین مگر اصح اقوال یہ ہے
کہ حزقیل تھے اور تیسرے خلیفہ ہین بعد حضرت موسیٰ کلیم اللہ کے اور سبب تسمیہ اُنکا با ابن العجوز یہ ہے
کہ پدر حزقیل کی دو بیبیان تھین ایک منکوحہ سے دس فرزند اور دوسری سے کہ مادر ابن العجوز تھی
فرزند نہ تھا اور پدر عالی قدر اُنکا صاحب قربانی بنی اسرائیل تھا اور صاحب قربانی سنتون مین یہ ہے
ایک یہ ہے کہ جب کہ علامت قبول قربانی ظاہر ہوتی تو مقدار سے آہن طولانی کہ اسکے سرپر
دو صورتین کلبی بنائی تھین گوشت مین گڑوتے جتنا گوشت کہ اُن صورتون سے متعلق ہوتا
صاحب قربانی اسمین اپنا تصرف کرتا ایک دن پدر حزقیل کچھ قدر سے گوشت کہ اُنکے حصے مین آیا تھا
لیکر اپنے گھر مین آئے اور اُسکے بارہ حصے کر کر گیارہ اُس بی بی کو جو والدہ اُن دس فرزندون کی تھی
دیے اور ایک بخش مادر حزقیل کو ام اولاد نے ازروے طعن مادر حزقیل سے کہا کہ خداے تعالیٰ نے
مجکو بسبب فرزندون کے تجھپر ترجیح دی اور تفضیل کرامت فرمائی ہے یہ کلام مادر حزقیل کو کمال
گران معلوم ہوا جب رات ہوئی تو نماز با نیاز مین مشغول ہوئی اور ہنگام صبح تک تضرع وزاری
بدرگاہ باری بہت کی اور واہب العطایا سے حضرت استدعا کی کہ کوئی فرزند صالح کرامت فرماوے
تا مونس حال ہووے اور وحشت تنہائی زائل کرے اور ظہور علامات اجابت دعا حضرت
مجیب الدعوات سے طلب کیا چنانچہ جب آفتاب طالع ہوا وہ عورت کہن سالہ کہ کتنی مدت پہلے
دما سے اُسکا فیض منقطع ہوگیا تھا اور سن تحیض مین نہ رہی تھی حائض ہوئی اور حضرت قادر بیچون نے

طراوت اور نضارت جوانی اسکو ارزانی فرمائی اُسکے خاوند کو بسبب اُوسکے رغبت اور میل پیدا ہوا اور بعد
ظہور اسکے مقاربت کی حاملہ ہوئی بعد از انقضاے مدت معہود حضرت خرقیل پیدا ہوئے اور آثار
خیر و صلاح ناصیہ حال اُنکے سے ظاہر آئے خلقت نے اس صورت سے متعجب ہو کر ابن العجوز انکو
کہنا شروع کیا جب حضرت خرقیلؑ بمرتبہ پیغمبری فائز ہوئے پیوستہ بمتابعت شریعت موسٰی اور
حفظ توریت امور احکام ربانی رغبت رکھتے اور مخالفت اوامر بجالانے سے ڈرتے ایک مدت کے
بعد حق تعالی نے انکو بنا بر تبلیغ رسالت ایلیا مین بھیجا ایک جماعت کہتی ہے کہ یہ بنا بر جانے
اُس شہر کے مامور ہوئے کہ اُسکو داوردان کہتے تھے بالجملہ جب اُنھون نے اپنے شہر کے آدمیون کو
جہاد پر تحریص کی ان کم بختون نے اُسکے قبول مین تکاہل اور تکاسل کیا حضرت خرقیل براے
دعاے فتح کے معتکف ہوے اور حق جل و علا نے علت طاعون یعنے وبا نازل کی اور یہ لوگ
اپنے شہر کی طرف بھاگے جب ایک میل شہر سے دور ہوے تو ایک آواز ہولناک اُنھون نے سُنی
اور رہرو عالم بقا ہوے۔ ابن عباس سے روایت ہے کہ یہ چار ہزار آدمی تھے اور حسن کہتا ہی آٹھ ہزار
اور وہب بن منبہ انشی لکھتا ہے ابن عباس سے روایت ہی کہ جب سات دن ہلاک قوم پر گذرے
اور انکی نعشین پھول کر سڑ گئین اور بدبو پیدا ہوئی حضرت خرقیل اعتکاف مین سے نکل کر اس طائفہ پر
پر گذرے اور ایک رقت انپر طاری ہوئی کہا یارب قوم کو تو نے ہلاک کیا خطاب آیا کہ یہ وبا سے
بھاگتے تھے لاجرم اپنی قدرت انکو دکھائی حضرت خرقیل نے مناجات کی یارب انکو زندہ کر دے
کہ تجکو قدرت جیسی مار ڈالنے مین ہے ویسا ہی تو زندہ کرنے مین قادر ہے چنانچہ دعا انکی مستجاب ہوئی
اور سب زندہ ہو گئے لیکن وہ بدبو انمین سے نگئی بلکہ بحسب توارث انکے اعقاب اور اولاد مین بھی رہی
وہب کہتا ہے کہ انکے گوشت گل گئے تھے اور ہڈیان بوسیدہ ہو گئی تھین کہ بدعاے حضرت خرقیلؑ
بحال حیات معاودت کی والعلم عند اللہ تعالی بحقیقۃ الحال القصہ جب وہ مردے زندہ ہوے
زبان مقال بکلمہ سبحانک ربنا و بحمدک لا الہ الا انت کھولی اور وہان سے اُٹھکر اپنے شہر مین
مراجعت کی اور بقیۃ العمر شریعت موسٰی عمل کیا کیے جب تک کہ اجل موعود انکی پہونچی اور بموجب
اضطراری بہ نزہت سراے خلد خرامان ہوے اور ہرگاہ خرقیل مدت دراز اس طائفہ کی اولاد مین
رہے یہ کبھی مخالفت اور کبھی متابعت انکی کرتے تھے خاطر شریف آپ کی
اس امر مین ملول ہوئی اور یہ اُنکے دیار مین سے بطریق ہجرت زمین بابل مین آگئے اور وہان سے
بدار الاخرت انتقال کیا مدفن ہمایون انکا درمیان حلہ اور کوفی کے ہی اور یہود انکے مقبرے کی بہت
تعظیم و تزئین کرتے ہین چونکہ انکا بھی حلیہ شریف اور مدت عمر اور زمان مبعوث کسی کتاب معتبر مین نظر سے نہین گذرا
خامہ مشکین شمامہ معترض تحریر و تفصیل ان امور کا نہین ہوا سلام اللہ علی نبینا و علیہ و علی سائر الانبیاء

والمرسلین الی یوم الدین **باب چودھوان** قصہ حضرت الیاس علیہ السلام مین اور اس باب مین چھہ فصلین ہین **فصل پہلی** ذکر نسب اور بعثت حضرت الیاسؑ ہین اور بعد یاس اور ناامیدی اسلام قوم نافرجام سے ترک اختیار کرنا اور کوہستان مین تشریف لیجانا قال اللہ تعالی وان الیاس لمن المرسلین ط اذ قال لقومہ الا تتقون ۵ اتدعون بعلا وتذرون احسن الخالقین یعنے اور تحقیق الیاس تھا بھیجے گیون سے جسوقت کہا اُسنے واسطے قوم اپنی کے کیا نہین ڈرتے تم کیا پکارتے ہو بُت کو اور چھوڑ دیتے ہو بہتر سے پیدا کرنے والے کو معالم التنزیل مین لکھا ہی کہ بروایت ابن مسعود الیاسؑ نام ادریسؑ کا ہی اور بقول اوروں کے ایک نبی ہین بنی اسرائیل مین سے اور ابن عباسؓ نے کہا ہے کہ حضرت الیاسؑ الیسع کے چچا ہین اور محمد بن اسحاق نے روایت کی ہے کہ تین کرسی کے ساتھہ حضرت ہارون بن عمران کو کہ حضرت موسیٰ کے بھائی ہین پہونچتے ہین اور حضرت الیاسؑ کو الیاسین بھی کہتے ہین جیسے طور سینا اور سینین جیسا خدا تعالے فرماتا ہی سلام علی الیاسین یعنے سلامتی ہو جیو اوپر الیاس کے۔ اور آل یاسین بھی پڑھا اور کسی نے تو کہا یاسین انکے باپ کا نام ہی اور قصہ حضرت الیاس کا اسطرح پر ہی کہ جب حزقیلؑ نبی علیہ السلام نے وفات پائی اور نو رسیدگان بنی اسرائیل جوان ہوا اور بتون کو پوجنے لگے اور فسق و فساد اور شرک و عناد اُسکے درمیان مین ظاہر ہوا حق سبحانہ تعالی نے حضرت الیاسؑ کو بہ نبوت اور رسالت واسطے تبلیغ احکام کے بھیجا اور ہر زمانے مین حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد واسطے تجدید کے کہ جو کچھہ توریت سے فراموش ہوتا تھا پیغمبر بنی اسرائیل مین سے مبعوث ہوتے تھے اور بنی اسرائیل زمین شام مین متفرق تھے اور یہ اسطرح پر تھا کہ جب حضرت یوشع بن نون علیہ السلام نے شام کو فتح کیا اور اُس زمین کو اُنکے اوپر تقسیم کیا اور ایک گروہ کو بعلبک اور اوسکے نواحی مین جگہہ دی اور بک نام ایک زمین کا ہے شام مین اور بعل ایک بُت کا نام ہی اصنام مین سے اور بعل لغت اہل یمن مین بمعنی رب کے اور چونکہ بعل اُس مین تھا اس سبب سے اُسکو بعلبک نام کیا تھا اور اُسکو پوجتے تھے اور وہ ایک بت تھا سونے کا طول اُسکا بیس گز کا اور چارون طرف اسکا مُنھہ تھا اور یہ قوم اُسکی ہفتون تھی اور نہایت تعظیم کرتی تھی اور اُسکے چارسو خادم تھے اور اُسکو آلہ اور اُنکا دون اُسکے انبیا جانتے تھے اور ابلیس پُر تلبیس اُس بُت کے پیٹ مین آنکر بسخنان ضلالت اور بطالت کلام کیا کرتا تھا اور اُنکو راہ ہدایت سے پھیرتا تھا اور خادم اُسکی باتون کو یاد کرکر اور آدمیون کو تعلیم اور تلقین کرتے تھے اور یہ دلیل علیل اور حجت سقیم اور ناستقیم انکو غلطی عظیم اور خطاے فخیم مین ڈالتی تھی اور گمراہ کرتی تھی اور انکا ایک بادشاہ تھا کہ وہ بھی بُت پرست تھا اور اپنی قوم کو گمراہ کرتا اور انکو بُت پرستی پر ترغیب دیتا تھا ہرچند حضرت الیاسؑ انکو اسلام کی طرف دعوت کرنے مین سعی اور کوشش کرتے تھے

مگر انکی سعی کارگر نہوتی تھی اور اُنکے کہنے کو نہ سُنتے تھے اور بُتون کو پوجتے تھے مگر ایک امیر بادشاہ کا حضرت الیاسؑ کی تصدیق کرکر ایمان لایا تھا اور اس بادشاہ کی ایک جورو تھی اربیل نام نہایت سفاک اور نہایت بیباک کہ انبیا علیہم السّلام سے عداوت رکھتی تھی جب وہ بادشاہ کہین جاتا تو اسکی رعیت پر متعین کرتا تھا اور وہ عورت آدمیون کے روبرو ظاہر ہوتی اور اُنکے درمیان مین حکومت کرتی تھی اور اُسنے بہت سے پیغمبرون کو مار ڈالا تھا اور کمال بڑھیا اور طویل العمر ہوگئی تھی کہتے ہین کہ حضرت یحییٰ بن ذکریاؑ کو بھی اسی نے مارا تھا اور دبیر اور وزیر اُسکا ایک مرد سوسن حکیم کہ تین سو پیغمبرون کو کہ اُنکے قتل کا ارادہ رکھتی تھی اُسکی تدبیر سے نجات اور مخلصی ہوئی تھی اور سات شوہر بادشاہون بنی اسرائیل مین سے اُسنے مار ڈالے تھے۔ اور کہتے ہین ستر فرزند اُسنے جنے تھے اور باوجود مکاری کے بدکارہ بھی تھی القصہ اس بادشاہ کے ہمسائے مین ایک مرد صالح طالح نام کہ بادشاہ کے محل کے نزدیک اُسکا ایک باغ تھا کہ وجہ معیشت اُسکی آمدنی اُس باغ پر تھی اور بادشاہ رعایت ہمسایگی کرتا تھا اور ازبسکہ آدمی خوبی اُس باغ کی تعجب کرتے تھے اور اُس سے بہت سا کہتے تھے وہ عورت بدکارہ اور مکارہ حسد لیجاتی تھی اور غدر اور حیلہ درمیان مین لاکر اُسکے غصب کرنے مین کوشش کرتی تھی اور چاہتی تھی کہ کسی طرح وہ مرد صالح قتل ہووے لیکن بادشاہ اُسکو مانع آتا تھا اتفاقاً اُس بادشاہ نے سفر بعید کیا کہ مدت غیبت اسکی نے طول کھینچا اُس عورت نے اُس معنی کو غنیمت جانکر ایک جماعت ملازمین کو روبرو بلایا اور اُنکو اس امر کے اوپر آمادہ کیا کہ جھوٹی گواہی دیوین کہ اس مرد ہمسایہ نے بادشاہ کو گالیان دی ہین اُنھون نے قبول کیا اور اُس زمانے مین اسطرح معمول تھا کہ جسپر بادشاہ کو گالیان دینی ثابت ہوتی تھین تو اُسکو قتل کروا ڈالتے تھے پس اُس عورت تنگ مایہ نے اُس مرد ہمسایہ سے کہا کہ مین نے سُنا ہے کہ تو نے بادشاہ کو گالیان دی ہین اُس نے اُس امر سے انکار کیا اُس عورت بدسیرت نے گواہ گذرانے اور بزور شہادت اُن گواہون مذکورین سے بہ تیغ بیدریغ اُسکو قتل کیا اور اُسکا باغ لے لیا جب بادشاہ نے سفر سے مراجعت کی کسی نے یہ قضیہ نامرضیہ اُسکے روبرو بیان کیا بادشاہ اس کلام سے نہایت آشفتہ ہوا اور اُسکو کہا یہ فعل بد کہ تجھسے سرزد ہوا برصواب نہ تھا اب مین آپ کو رستگار نہین دیکھتا ہون کسواسطے کہ اس مدت دور و دراز سے کہ ہمسایہ تھا مستحق رعایت ہمسایگی کا تھا یہ بدترینا حالت پہونچایا تو نے اُسی ملعونہ نے کہا مین نے یہ کام تیرے واسطے کیا ہے اور تیرے حکم کے موافق حکم دیا ہے بادشاہ نے کہا کیا گنجایش نہ تھی کہ تو تحمل کرتی اور بہت حق ہمسایگی اُسکو آزردہ نہ کرتی اُسنے کہا اب تو جو کچھ ہوتا تھا سو ہوا بہرحال آخر ملک العلام نے حضرت الیاسؑ کو اُس بادشاہ اور اُسکی قوم پر بھیجا کہ اُنکو غضب خدا سے خبر دیوین کہ ایک ولی کو از رُوے ظلم مار ڈالا ہے اور یہ کہین خدائے تعالےٰ نے قسم یاد کی ہے کہ اگر بادشاہ اور

اسکی جورو اُس کام سے توبہ نہ کرینگے اور اُس باغ کو اُسکے وارثون کو نہ دیوینگے ہر آئینہ اُنکو
ہلاک کرونگا اور اُسی باغ مین اُنکو مردار اور بیکار جب تک اُنکے استخوان اور گوشت پوست کے
خالی ہونگے ڈال رکھونگا اور اُس باغ سے یہ کبھی بہرہ مند نہونگے مگر اندک زمانہ جب اُس بادشاہ
رانده درگاہ نے حضرت الیاسؑ سے یہ بات سُنی نہایت غضبناک ہوا اور کہا یا الیاس تو خدائی اُس خدا کی
کہ دکھائی نہین دیتا اور وہ دین کہ تو جسپر دعوت کرتا ہے باطل ہے اور نہین دیکھتا ہون فلان اور
فلان کو بادشاہون مین سے مگر اس دین پر کہ ہم اُسپر ہین اور یہ بھی بُت پرست تھے اور بادشاہی
کرتے تھے اور جو دین کہ جسکو تو باطل جانتا ہے اُنکی دُنیا کو نقصان نہ کرتا تھا پھر بادشاہ نے حضرت
الیاسؑ کے ایذا اور آزار دینے کا قصد کیا جب حضرت الیاسؑ نے دیکھا کہ یہ درپے آزار ہے اسکو چھوڑ کر
کوہستان مین گئے اور ایک پہاڑ پر کہ سخت اور دشوار گذار تھا چڑھ گئے اور وہان تنہا ترسناک اور خوفناک
بیٹھے رہتے تھے اور پہاڑون کے درون مین اور غارون مین بسر اوقات کرتے تھے اور بناس پتی
اور میوہ درختون صحرائی کا کھایا کرتے تھے اور وہ بادشاہ بدستور بعبادت بعل مشغول رہا اور چند دیدبان
حضرت الیاسؑ کی طلب کے واسطے متعین کیے لیکن حق سُبحانہ تعالیٰ نے اپنی حفاظت مین محفوظ رکھا
کہ کوئی اُنکو نہ دیکھ سکا جب سات برس اسطرح پر گذرے خدا سے تعالیٰ نے حضرت الیاسؑ کو فرمایا
کہ اُنپر ظاہر ہووین اور شفا لینے غیظ اور غضب کی حاصل کرین پس ایزد سُبحانہ تعالیٰ نے بادشاہ کے
بیٹے کو کہ محبوب ترین فرزندان تھا سخت بیمار کیا تا آنکہ اُسکی زندگی سے امید منقطع ہوئی بادشاہ
نے اُن چار سو انبیا سے کہ خادمان بعل تھے طلب شفا اور عافیت بشفاعت اُنکی چاہی
اور اُنھون نے ہر چند بعل کے آگے دعا کی قبول نہوئی اسوقت ایزد منان نے شیطان کو
نہ چھوڑا کہ اسکے جوف مین آنکر آواز دیوے پھر اُنھون نے بادشاہ سے کہا کہ نواحی شام
مین اصنام ہین یعنی آلہ اور بھی ہین اُن چار سو نبیون کو اُنکے پاس بھیج تا وہ آلہ تیرے
آلہ سے کہ بعل ہے شفاعت کرین کہ یہ تیرے اوپر خفا ہے دعا قبول نہین کرتا ہے
بادشاہ نے کہا کہ یہ کسواسطے میرے اوپر خفا ہے حالانکہ مین اُسکی اطاعت کرتا ہون
کہا اس سبب سے کہ الیاسؑ کو نہین مارتا اور اُسکو چھوڑ رکھا ہے اور وہ تیرے آلہ سے
منکر ہے کہا مین اُسکو کیونکر مارون کہ بدرد بیماری فرزند گرفتار ہون اور پھر بھی اُسکی طلب
مین مشغول ہون اور اُسکی کوئی جگہ معین اور مقام مشہور نہین ہے کہ وہان کا قصد کرون
لیکن اقرار کرتا ہون کہ اگر میرا فرزند اچھا ہو جاویگا تو اُسکی طلب مین آپ جاؤنگا اور جہان
پاؤنگا اُسکو قتل کر ڈالونگا اور اپنے آلہ کو راضی کرونگا پھر اُن چار سو خادم بعل کو شام
کے بُتون کے پاس بھیجا تا وہ بعل کے روبرو شفاعت کرین اور اُس سے لڑکے کی شفا چاہین فصل دوسری

ظاہر ہونا حضرت الیاسؑ کا بفرمان ملک العلام ساٹھ برس کے بعد اس جماعت بدخصال پر اور یہ خبر
بادشاہ کو پہونچنی اور دو بار ایک جماعت کو انکے پاس بھیجنا اور مکر و حیلے سے انکو طلب کرنا اور دونون بار
اُنپر آگ برسنی اور ہلاک ہونا اور تیسرے مرتبہ فرمان حق صادر ہونا اور آخر الامر بادشاہ کے پاس آنا اور پھر
کوہستان مین جانا۔ معالم التنزیل مین مذکور ہے کہ جب ایک جماعت گمراہ مرسلہ بادشاہ واسطے لانے
حضرت الیاسؑ کے نیچے اُس پہاڑ کے کہ جہان وہ تھے پہونچی حق سبحانہ تعالی نے حضرت الیاسؑ کو وحی
بھیجی کہ پہاڑ پر سے نیچے جائین اُنپر رعب ڈال دیتا ہون پس حضرت الیاسؑ بنا بر ملاقات اُس گروہ
شقاوت اساس کے پہاڑ پر سے اُترے جب بیابان مین پہونچے سب کو کفر دیکھا اور کہا بدرستیکہ
خدا تعالی نے مجکو تمھارے پاس بھیجا ہے اے گروہ اپنے پروردگار کا پیغام سُنو اور اپنے صاحب
کے پاس جاکر کہو کہ خدا تعالی فرماتا ہے کہ آیا تو نہین جانتا کہ معبود حق وہ خداوند مطلق مین ہون میرے
سوا کوئی خدا نہین ہے مین ہون پروردگار اور آفریدگار بنی اسرائیل کا کہ اُنکو روزی پہونچاتا ہون اور
زندہ کرتا ہون پس جہل و نادانی اور قلت علم نے تجکو یہانتک پہونچایا کہ میرے ساتھہ شریک کرتا ہے
اور میرے سوا شافی جانتا ہے اور اُس سے شفا اپنے فرزند کی مانگتا ہے حالانکہ یہ بُت کسی چیز کا مالک نہین ہے
میری طرف توجہ کرنی چاہیے کہ مین سب کی پناہ ہون قسم ہے مجکو اپنی عزت اور جلال کی کہ ہر آئینہ تجکو
اپنے غضب اور غصے مین گرفتار کرونگا اور تیرے فرزند کو مار کر عالم سے اُٹھا لونگا کہ تو جانے کہ سواے میرے
کوئی کسی کو نفع اور ضرر نہین پہونچا سکتا جب حضرت الیاسؑ سے یہ پیغام سُنا وہان سے مراجعت کرکے
اپنے بادشاہ کو خبر پہونچائی اور کہا جب ہم فلانی جگہ پہونچے الیاسؑ کو دیکھا کہ پہاڑ پر سے اُترکر ہمارے
پاس آیا اور ضعیف اور نحیف ہو گیا ہے اور بال اُسکے بڑھ گئے ہین اور پوست گوشت سے الگ ہوکر
لٹک پڑا ہے اور ٹاٹ کا لباس پہنے ہوے ہے جب ہمکو دیکھا ہے توقف طلب کیا اور جب ہمارے پاس آیا
اُسکا رعب ہمپر غالب ہوا اور ایسا خوف ہمارے دلون پر طاری ہوا کہ زبانین بند ہوگئین اور کلام مُنہہ سے
نہ نکل سکا اور ہم باوجود کثرت اور جمعیت کے ایک بات نہ کر سکے تاآنکہ ہم وہان سے پھر آئے اور تیرے
پاس پہونچے اور جو کچھہ حضرت الیاسؑ نے کہا تھا بادشاہ سے ہو بہو بیان کیا اور کہا ہم اپنی حیات اور
زندگی سے متمتع اور منتفع نہین ہونے کے جب تک کہ الیاسؑ زندہ رہیگا اب ہمکو سواے مکر و حیلہ کے
کچھہ نظر نہین آتا پس پچاس آدمی اپنی قوم مین سے کہ صاحب قوت تھے ہمراہ لیکر حضرت الیاسؑ کیطرف
روانہ ہوے اور اُنکو اس اَمر پر آمادہ کیا کہ جب وہان پہونچو عذر اور حیلہ کرنا اور اپنی نیت اُس سے
پوشیدہ رکھنا اور اُسکو فریب دینا اور کہنا ہم تیرے ساتھہ ایمان لائے اور تیری تصدیق کی
جب وہ اس امر پر فریفتہ ہووے اور تمھارے پاس آوے اُسکو پکڑ کر لے آنا اور کسی طرح نہ چھوڑنا
چنانچہ یہ روانہ ہوے اور بعد قطع مراحل اُس پہاڑ پر کہ جس مین حضرت الیاسؑ تھے پہونچے اور وہان متفرق ہوکر

باآواز بلند ندا کی کہ نبی اللہ ہمپر ظاہر ہوا اور احسان کرو کہ ہم اور ہمارا بادشاہ مع اپنی قوم کے تمہارے ساتھہ
ایمان لائے کہ تم سچے ہو اور تمام بنی اسرائیل نے تمکو سلام بھیجا ہے اور کہتے ہین تمھارے پیغام ہمکو پہونچے
اور جو کچھہ تمنے فرمایا ہمکو معلوم ہوا اور ہمنے قبول کیا یہان آؤ اور ہمارے درمیان مین حکم کرو کہ ہم تمہارے
مطیع اور فرمان بردار اور جس چیز سے کہ تم ہمکو منع کروگے باز رہینگے پس باوجود ایمان اور ایقان ہماری کے
تمکو نہین چاہیے کہ ہمارے پاس نہ آؤ اور یہ سب انکا مکر و فریب تھا حضرت الیاس علیہ السلام نے یہ کلام
سُنے صاف نہادی سے جانا کہ شاید ایمان لاوین اور خوف کرین اور اگر ظاہر نہون تو شاید معرض خطا اور
عتاب مین آؤن پس از یزد معبود نے توفیق دعا الہام کی حضرت الیاس نے کہا خداوندا اگر یہ جو کچھہ کہتے ہین سچے
ہین تو مجکو حکم کر اور اگر جھوٹے ہین اور حیلہ کرتے ہین انکے شر سے محفوظ رکھہ اور آتش سوزان انپر نازل کر
ہنوز دعا تمام نہین ہوئی تھی کہ آگ آسمان پر سے نازل ہوئی کہ سب کو جلا کر خاک کر دیا جب یہ خبر وحشت اثر
بادشاہ کو پہونچی تو بھی حضرت الیاسؑ کے ایذا دینے سے باز نہ رہا بلکہ زیادہ حیلہ کرنے کے ساتھہ مصروف ہوا
اور پھر اُتنا ہی گروہ با شکوہ حیلہ گر اونسے قوی تر لینے کے واسطے روانہ کیا یہ بھی جب قلہ کوہ پر پہونچے
پراگندہ ہوکر آواز دی کہ یا نبی اللہ ہم غضب خدا سے اور اُسکی سختی سے اُسکے ساتھہ اور تیری پناہ
مانگتے ہین اور راہ نفاق اور دورنگی نہین طے کرتے ہین اور ہم اُن جیسے منافق نہین ہین کہ تیرے ساتھہ منافقت
کرین اور جو کچھہ ہمسے پہلے ہوا ہمکو اُسکی خبر نہ تھی تیرے پروردگار نے تیری کفالت کی اور اُن سب کو ہلاک کیا
اور ہمارا اور تیرا اُس قوم سے بدلا لیا جب حضرت الیاس علیہ السلام نے یہ کلام سُنے پھر بطریق سابق
دعا کی کہ فی الفور بقدرت الٰہی پھر آگ نازل ہوکر برسی اور سب کو ہلاک کیا اور اس اثنا مین کہ اُس
بدبخت کا فرزند بلاے سخت مرض مین گرفتار تھا روز بروز اُسکو تشویش زیادہ ہوتی تھی جب یہ خبر
وحشت اثر سُنی اور زیادہ خفا ہوا اور آزردہ ہوکر چاہا کہ حضرت الیاس علیہ السلام کی طلب کے واسطے
آپ نکلے مرض پسر مانع آیا پس چاہا کہ اُس ہوسن کو کہ دبیر اور وزیر اُسکا تھا ایک جماعت کے ساتھہ
حضرت الیاس علیہ السلام کے پاس بھیجا کہ شاید اُس سے وحشت نہ کرین اور اسکے ساتھہ
الفت اور اُنس پکڑین اور اُسکے ہمراہ آوین اور اس سے نفاق ظاہر کیا کہ ظاہرا حضرت
الیاسؑ سے بُرائی کے ساتھہ پیش نہ آوے اور بعد آنے کے آزار نہ دیوے اور باوجودیکہ
بادشاہ ایمان اور ایقان اپنے دبیر اور دیوان سے مطلع تھا لیکن بجہت کارگزاری
اور محکم کاری اور امانت داری اُسکی متعرض اذا نہ تھا پس ایک جماعت کو اُسکے ہمراہ کیا اور
اور اُسسے پوشیدہ اُنسے کہدیا کہ اگر الیاسؑ باعتماد کاتب آوے تو اُسکو آزار نہ دینا والا
باندھکر میرے پاس لے آنا اور کاتب کے روبرو توبہ اور انابت اپنی ظاہر کرکر کہا اب
یہ وقت پہونچا ہے کہ توبہ کرون کسواسطے کہ جماعت اصحاب اور انصاب ہمارے جل گئے

اور یہ بلا کہ جسمین ہم گرفتار ہین جانتے ہین کہ الیاسؑ کی بد دعا کے سبب سے ہی ڈرتا ہون کہ دعاے بد کری
اور جو باقی ہم مین سے رہگئے ہین ہلاک ہوجاوین اُسکے پاس جاؤ اور کہو کہ ہمنے توبہ کی اور پھر پھر گئے
اور توبہ ہماری درست نہوئی اور ہمارے پروردگار کی رضامندی نہین ہونے کی اور قلع اور قمع بتون کا معتبر
نہین ہونے کا جب تک الیاسؑ نہین آنے اور ہمارے درمیان نہین رہنے کا اور ہمکو امر اور نہی
نہین فرمانے کا کہ جس سے خوشنودی خدا حاصل ہوگی اور شرف جاودانی اور سعادت دوجہانی اُسکی
اطاعت مین ہی اور یہ سب از روے مکر و حیلہ سازی اور فریب اور دغا بازی کے تھا پس یہ جب روانہ
ہوے اور وہان پہونچکر پہاڑ پر چڑھے اور ندا کی حضرت الیاسؑ نے موسن کی آواز پہچانی اور چونکہ اُسکے
مشتاق تھے اور اُسکے دیکھنے کی خواہش رکھتے تھے وحی آئی کہ جا اپنے برادر صالح کے پاس اور ظاہر ہوکر
ملاقات اور نئے سر سے عہد لے پس حضرت الیاسؑ نے ظاہر ہوکر موسن سے سلام علیک کی مصافحہ
کرکر کہا خیر ہے موسن نے کہا اُس جبار مکار اور اسکی قوم غدار نے مجکو تمھارے پاس بھیجا ہی اور یہ پیغام دیا کہ
پھر کہا ہر آئینہ مین تمھارے بغیر پھر جاؤن اور وہ مجکو مار ڈالے جس طرح آپ کو منظور ہے مجھے فرماؤ کہ اُسکو
چھوڑ دون اور تمھارے پاس رہون اور اگر منظور ہو تو تمھارے ساتھ جہاد کرون اور اگر مجکو اُسکے پاس
برسالت بھیجو تو تمھارا پیغام اُسکو پہونچا دون مین بندۂ فرمان بردار ہون اور اگر چاہو اپنے پروردگار سے
دعا کرو تو ہمین ان خرابیون سے فرح اور کشادگی روزی کرے اور مطلب حقیقی کو پہونچاوے اسی کلام مین
وحی آئی کہ الیاسؑ یہ سب پیغام بادشاہ اور اُسکی قوم کی طرف سے ہین یہ محض کذب اور مکر و فریب ہے
اور یہ اسواسطے کہتے ہین کہ تجھپر ظفر ہووین اور یہ فرستادگان بادشاہ اگر اُسکو خبر دینگے کہ الیاسؑ نے موسن سے
ملاقات کی اور موسن اُسکو نہ لایا البتہ یہ متہم ہوگا اور قتل سے ایمن نہوگا چاہیے کہ تو بھی روانہ ہووے
اور اسکے ہمراہ جاوے جب وہان پہونچوگے تو مین دونون کو اسکے شر سے نگاہ رکھونگا یعنے اُسکے
فرزند پر بلا دو چند کردونگا تا آنکہ کوئی اُسکو ہم اور غم خرا مین باقی نہین رہیگا اور پھر اُسی وقت اُسکے
بیٹے کو مار ڈالونگا جب وہ اُسکے مرنے مین مصروف ہوگا تو اُسکو تجھسے غافل کردونگا اُسوقت فارغ البال
صحرا اور جبال کی طرف پھر آنا حضرت الیاس یہ سُنکر اُنکے ساتھ روانہ ہوے جب بادشاہ کے
پاس پہونچے حق سبحانہ تعالے نے بلاے شدید اور آثار موت اوسکے لڑکے پر مستولی کیے
اور بادشاہ اور اُسکے مصاحبون کو اُسکے ساتھ مشغول رکھا کہ اس اثنا مین حضرت الیاسؑ
صحیح و سالم اپنے مکان پر چلے آئے پھر جب کہ اُسکا فرزند مرگیا اور جزع اور فزع بادشاہ کی کم
ہوئی حضرت الیاسؑ کو پھر یاد کیا اور دبیر موسن سے خبر دریافت موسن نے کہا تیرے
فرزند ارجمند کی موت اور ہماری جزع اور فزع نے بیخود کردیا مین اُسکے حال سے بالکل آگاہ
نہین ہون معلوم نہین کہ کہان ہے اور کیون ہے اور پھر موسن نے بادشاہ سے کہا کہ

مجکو تیری طرف غفلت کا نہ تھا بلکہ مین جانتا تھا کہ تو نے اُسکا کام محکم کردیا ہوگا بادشاہ نے
جب یہ بات سُنی مُنھ پھیر لیا اور بسبب اندوہ فرزند کے حضرت الیاسؑ سے دست بردار ہوکر اپنے
کام مین مصروف اور مشغول ہوا فصل تیسری آنا حضرت الیاسؑ کا بحکم رب جلیل اور مخفی ہونا بیچ گھر
ایک عورت بنی اسرائیل کے اور پھر وہان سے کوہستان مین جانا اور بعد سات برس کے قوم کے
واسطے دعاے بد کرنی اور تین برس تک خلائق کا مبتلا رہنا اور آخر ہلاک ہونا بفرمان ایزد متعال
معالم التنزیل مین لکھا ہے کہ جب مدت دراز اسطرح پر گذری حضرت الیاسؑ احوال خلائق کے
دیکھنے اور مشاہدہ کے لیے پہاڑ پر سے اُترے اور ایک بنی اسرائیل کی عورت کے گھر مین کہ حضرت
یونسؑ کی مان تھی مخفی ہوے اور چھ مہینے تک وہان رہے کہ اس ہنگام مین حضرت یونسؑ پیدا ہوے
وہ بی بی نیک نہاد و پاک اعتقاد اپنے فرزند یونسؑ کو دودھ پلاتی تھی اور حضرت الیاسؑ کی خدمت بھی
کیا کرتی تھی پس چونکہ حضرت الیاسؑ کو پہاڑون مین رہنے سے میدان اور وسعت مین رہنے کی عادت
ہوگئی تھی بسبب تنگی گھر کے دلتنگ ہوکر وہان سے پھر پہاڑون پر چلے گئے اور حضرت یونسؑ کی
مان نے جب انکا دودھ چھوڑایا تو یہ مر گئے اور انکی مان پر مصیبت پڑی حضرت الیاسؑ کی تلاش
مین پہاڑون پر گئی اور ہر طرف ڈھونڈھنے لگی تا آنکہ اُنکو پایا اور کہا تیرے بعد فرزند کے مرنے سے
مصیبت زدہ اور دردمند ہوئی ہون اور اندوہ سخت اور بلاے شدید مین گرفتار ہون کہ اُسکے
سواے اور فرزند نہین ہے میرے اوپر رحم کر اور اپنے پروردگار سے دعا مانگ کہ اُسکو زندہ کردے
کہ مین نے اس توقع سے ابتک اُسکو دفن نہین کیا ہے ایک جاے کپڑے مین لپیٹ کر مخفی رکھ
آئی ہون جب حضرت الیاسؑ نے یہ سُنا کہا مجکو خداے تعالی اسنے ایسی دعا کرنے پر معمور
نہین فرمایا مین بندہ مامور ہون اور نافرمانی دور پھر اس عورت نے اضطراب اور بیطاقتی اور تضرع
اور زاری ایسی کی کہ حضرت متوجہ ہوے اور اُس سے پوچھا کہ تیرا لڑکا کب کام آیا ہے کہا سات
دن ہوے پھر آپ اُسکے ساتھ روانہ ہوئے اور سات دن مین اُسکے گھر سہو پہنچے اُسکو مرا ہوا پایا
کہ اُسپر چودہ دن گذر گئے تھے پھر بعد وضو نماز پڑھ کر دعا مین مصروف اور مشغول ہوے کہ حق سبحانہ تعالی
نے اُسکو حیات بخشی اور دوبارہ زندہ کیا آپنے اس عنایت نمایان باری تعالی کا بہت شکر ادا کیا ولیکن جبکہ
اور عصیان اور طغیان قوم کے حد سے گذرے تھے انھون نے یہ حال دیکھا اور کمال دلتنگ ہوے
اور پھر پہاڑون پر چلے گئے سات برس کے بعد کہ حضرت الیاس علیہ السلام کمال خائف تھے اور نہایت
رنج والم تھا وحی آئی کہ اے الیاسؑ یہ کیا ہے کہ جسمین تو محزون اور غمگین ہے آیا نہین جانتا تو کہ میری وحی کا
امین ہے اور حجت ہے زمین مین میری طرف سے اور تمام خلق مین سے برگزیدہ ہے جو کچھ چاہے مجھسے مانگ کہ وہ مین
تجکو دون کسواسطے کہ مین خداوند کریم ہون اور صاحب رحمت واسعہ اور فضل عمیم ہون حضرت الیاس علیہ السلام

نے کہا مین چاہتا ہون کہ تو مجھکو مار کر میرے باپ دادا کے ساتھ ملحق کردے کہ مین بنی اسرائیل سے نہایت ملول ہون اور یہ مجھسے بیزار ہین اور تیرے حکم کے نافرمان بردار وحی آئی کہ اے الیاسؑ علیہ السلام مین اُسکی زمین اور اُسکی اہل کو تجھسے خالی نہین کرنے کا کہ قوام اور نظام اُسکا تیرے اور تیرے امثال کے ساتھ مقرر فرمایا ہی اگرچہ تم تھوڑے ہو لیکن مجھسے جو کچھ طلب کروگے تمکو پہونچاؤنگا اس مطلب پر حضرت الیاسؑ علیہ السلام نے کہا اگر میری منظور ہی تو بنی اسرائیل سے انتقام لے خدا تعالےٰ نے فرمایا تو کس طرحسے چاہتا ہی کہا الٰہی خزائن آسمانی پر مجھکو قادر کر تا آنکہ سات برس تک کوئی ابر آسمان پر نہ اُٹھے جب تک مین نہ چاہون ایک قطرہ اُسمین سے زمین پر نہ گرے فرمایا اے الیاسؑ مین مہربان تر ہون اپنی خلق سے اگرچہ یہ ظالم ہین۔ حضرت الیاسؑ نے کہا تو چھ برس تک پھر ایزد متعال نے یہی سخن فرمایا حضرت الیاسؑ نے کہا پانچ برس تک ایزد متعال نے یہی کلام فرمایا اور ارشاد کیا لیکن تین برس تک اس امر کا تجکو اختیار دیتا ہون پھر حضرت الیاسؑ نے کہا یا رب مین کیونکر زندگانی کرونگا فرمایا مین تیرے واسطے تمام پرندون کو مسخر کردونگا کہ وہ تیرے واسطے طعام اور شراب زمین سیراب اور بادان سے لادیا کرینگے حضرت الیاسؑ علیہ السلام نے کہا مین اسکے ساتھ راضی ہون پس خداے تعالیٰ نے مینہ کو انسے باز رکھا اور مواشی اور دواب اور ہوام اور درختون پر ہلاکت متعین کی کہ تمام آدمی اس بلا مین مبتلا ہوے اور حضرت الیاس علیہ السلام بحال خود قائم اور قوم سے پوشیدہ ہرجگہ سے انکو رزق پہونچتا تھا اور قوم اس حال کو جانتی تھی اور کہتی تھی **بیت** بھلا جسکو دولت کرے یاوری + کرے کون ساتھ اُسکے پھر داوری + اور جس جگہ روٹی کی بو سونگھتے تھے جانتے تھے کہ یہان الیاسؑ ہے۔ ابن عباس سے روایت ہے کہ تین برس تک قحط سالی اور تنگی مین گرفتار رہی ایکدن حضرت الیاس علیہ السلام کی ایک بڑھیا سے ملاقات ہوئی اُس سے پوچھا کہ آیا تیرے پاس کچھ کھانے کی جنس سے کوئی چیز ہے اُسنے کہا ہان تھوڑا سا آٹا اور روغن زیتون پاس میرے ہے اگر تو کہے تو لے آؤن چنانچہ لے آئی حضرت الیاس علیہ السلام نے اوسکو اپنا ہاتھ لگایا حق سبحانہ تعالےٰ نے اُس مین برکت دی اور وہ اتنا ہوگیا کہ دو مٹکے آٹے سے اور وہ دو خم روغن سے بھر گئے جب اُسکی قوم نے اسکو دیکھا اُس سے پوچھا کہ یہ تیرے پاس کہان سے آیا کہا ایک مرد میرے پاس آیا کہ وہ ایسا اور ایسا تھا اور اور اوصاف اُسکے بیان کیے اُنھون نے جانا کہ الیاسؑ ہوگا ڈھونڈھنے کو دوڑے جب حضرت الیاسؑ کو پایا یہ روپوش ہوے اور ایک بنی اسرائیل کی عورت کے گھر مین کہ اُسکا ایک بیٹا تھا الیسع نام کہ اُسکو الیسع بن اخطوب کہتے تھے اور مریض تھا جا کر چھپے اور اُس عورت نے اُنکو چھپا لیا حضرت الیاس علیہ السلام نے دعا کی کہ اُسکا بیٹا اچھا ہوگیا جب یہ وہان سے باہر آئے تو الیسع بھی انکے ہمراہ ہو حضرت الیاسؑ عالم جوانی سے گذر کر عالم شیب مین پہونچ چکے تھے

اور الیسع عنفوان جوانی اور ریحان زندگانی مین تھے وحی آئی کہ بہت خلق بیگناہ جنس طیور اور ہوام اور بہائم اور دواب بے آب ہلاک ہو گئے حضرت الیاسؑ نے کہا یارب چھوڑ تا انکی رفاہیت کے واسطے دعا کرون اور انکو جو اس بلا اور ابتلا سے نجات حاصل ہووے شاید اس شرکت اور بت پرستی سے باز آئین اور تیری عبادت کے ساتھہ رجوع کرین پس بنی اسرائیل کے پاس آئے اور کہا یہ صعوبت اور شدت کہ خلق خدا کو پہونچی ہی تمھارے گناہون کے سبب سے ہی اور اگر تم چاہو کہ حقیقت اور بطلان ہمارا اور تمھارا ظاہر ہووے تو باہر آؤ کہ مین اپنے خدا کو پکارون اور تم اپنے بتون کو پکارو جو کوئی اجابت کرے سزاوار پرستش کا ہووے اُنھون نے اپنے بتونکو آراستہ کیا اور باہر نکل کر ستایش کنان بزبان حال اپنی بیطاقتی بتونکے آگے بیان کی کہ شام ہو گئی اور کچھہ میسر نہوا پھر انسے دعا کے واسطے التماس کی حضرت الیاس علیہ السلام نے دعا کی فی الحال بقدرت ایزد متعال قطعہ ابر بمقدار سر لشیت دریا سے اُٹھکر انکی طرف آتا معلوم ہوا اور آفاق عالم مین گھر کر مینھہ برسنا شروع ہوا اور بلاد اور دیار انکے نے بحال اول معاودت کی پھر اُنھون نے کہا کہ بزور اور حبوب ہمارے سب تلف ہو گئے ہین حضرت نے کہا نمک ریزہ ریزہ کر کر زمین مین چھڑکو جب اُنھون نے اسطرح سے کیا تو حق تعالیٰ نے اس زراعت سے چنے انکو کراست فرمائے شاید یہ جو نمکینی اس غلہ نخود مین ابتک ہے اسی نمک پاشی کی برکت ہی لیکن اُس قوم نابکار اور بدکردار نے پھر تکذیب کی بلکہ بعدازین اغواے شیطان سے باحتمال سحر اور زیادہ انکار کیا حضرت نے ملول اور ناامید ہو کر خداے تعالیٰ سے درخواست کیا کہ الٰہی مجکو قبل از نزول عذاب ان مین سے اُٹھا لے فرمان پہونچا کہ فلانے روز فلانی جگہ جانا جو کچھہ تیرے روبرو ظاہر ہووے اُسپر سوار ہو جانا حضرت الیاسؑ یسع کے ساتھہ زمان مقرر مکان معین پر گئے اور ایک آتشی گھوڑے کی صورت او بعضے کہتے ہین کہ رنگ اُسکا آتشی تھا۔ اور تفسیر مواہب علیہ مین لکھا ہے کہ وہ ایک گھوڑا تھا یا ایک اونٹ تھا آتش سے بہر تقدیر وہ انکے سامنے آیا اور یہ اُسپر سوار ہو کر روانہ ہوے اور یسع نے ندا کی کہ یا الیاس مجکو کیا فرماتے ہو حضرت الیاسؑ نے اپنی چادر ہوا مین سے یسع کی طرف ڈالدی اور اس علامت کے ساتھہ انکو بنی اسرائیل پر اپنا خلیفہ کیا اور حق سبحانہ تعالیٰ نے حضرت الیاسؑ کو پر و بال دیکر اور شہوات نفسانی اور تعلقات اغراض جسمانی منقطع کر کر فرشتون کے ساتھہ قوت پرواز عطا کی اور قباب عزت مین نظر خلق سے محجوب کیا **حکایت** عرائس مین مذکور ہی کہ ایک شخص دیار عصقلانی مین سے اسطرح سے بیان کرتا ہے کہ ایکدن دوپہر کے وقت صحراے اردن مین بقطع مراحل اور منازل مشغول تھا کہ ناگاہ اُس بیابان مین ایک شخص مجکو بعد از مراسم تحیت و سلام مین نے پوچھا کہ تو کون ہی اور اس صحرا مین کیا کرتا ہی کہا مین الیاسؑ پیغمبر ہون سُنتے اس کلام سے میرے بدن پر لرزہ پیدا ہوا مین نے کہا یا نبی اللہ دعا کر تا یہ حالت مجھسے زائل ہو لی

کہ چند سوال مجھسے پوچھنے ہین چنانچہ دست مبارک میرے کاندھے پر رکھا اور اثر برد اور خنکی میرے سینے مین پیدا ہوا مین نے کہا یا نبی اللہ تمپر وحی اب بھی نازل ہوتی ہے یا نہین جواب دیا جبسے خاتم الانبیا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوے ہین ابواب رسالت اور وحی سب پر مسدود ہین کہ پھر کسی پیغمبر پر وحی نہین آئی مین نے کہا آپ کے سے پیغمبر قید حیات مین ہین کہا چار حضرت عیسیٰ اور ادریسؑ آسمان پر اور خضرؑ اور مین زمین پر۔ پھر مین نے کہا ابدال امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کسقدر ہین اور مقام انکا کہان ہی کہا یہ ساٹھ نفر ہین پچاس ان مین سے عریش مصر مین دونون کنارون فرات تک ساکن ہین دو نفر مصیصہ مین اور ایک عسقلان مین اور سات تمامی بلاد اور امصار مین اور انمین سے ایک فوت ہوتا ہی تو باری تعالیٰ اسی وقت ایک صالح کو اسکے عوض نصب فرماتا ہے پھر مین نے کہا کہ یا نبی اللہ مروان اور اسکے مخالف کے حق مین کیا کہتے ہو کہا مروان مرد طاعی اور باغی تھا خانہ کعبہ پر چڑھ آیا تھا قاتل اور مقتول اور شاہد اور مشہود اور محارب اسکے اسیر عذاب ہین اسوقت مین نے کہا یا نبی اللہ ایسا اتفاق ہوا تھا کہ مین بھی بعض محاربات اسکی مین حاضر تھا لیکن طعن اور ضرب وغیرہ کوئی فعل جنگ مجھسے صادر نہین ہوا کہو کہ میرا کیا حال کہا کہ تو نے خوب کیا کہ ان امرون مین سے کسی پر اقدام نہین کیا اب کسی مقام مین ان مقامات سے حاضر ہونا پھر دو روٹیان کہ برف سے سفید تر تھین نکالین اور ہمنے اور انھون نے باہم کھائین بعد انفراغ تناول جو جانب صحرا مین نظر کی فی الحال ایک اونٹنی ظاہر ہوئی اور حضرت کے روبرو آکر کھڑی ہوئی جب چاہا کہ سوار ہوویں مین نے کہا اے پیغمبر خدا مجکو تمھاری مصاحبت منظور ہے کہا یہ امر متعذر ہی مین نے کہا مجکو کسی طرحسے کچھ تعلق اور کوئی مانع نہین ہے کہا یہ مطلب میسر نہین ہوگا پھر کہا مجکو داعیہ یہی کہ ماہ رمضان مین بیت المقدس مین معتکف رہون پس ناقہ پر سوار ہوے اور میرے اور انکے درمیان ایک درخت حائل ہوا اور میری نظر سے غائب ہوگئے حلیہ مبارک انکا کہتے ہین لاغر اندام دراز قد مجعد موے سخت پوست و پیوستہ خرقہ پوش رہتے شریعت انکی موافق شراعیت موسیٰ علیہ السلام اور بموجب توریت عمل کرتے تھے اور اقامت انکی اکثر جنگلون اور بیابانون مین ہوتی ہی سرگشتہ اور درماندون کو راہ ہدایت رہنمونی کرتے ہین اور کہتے ہین ہر سال ایام عید الضحیٰ مین حضرت خضرؑ کے ساتھ مسجد قبا مین جمع ہوتے ہین اور تسبیح و تہلیل اور تمشیط موے مبارک اشتغال کرتے ہین اور کہتے ہین حضرت الیاس انسی بھی ہین اور ملکی اور ارضی اور فلکی بھی اور موکل ہین بیابانون پر اور حضرت خضر موکل ہین دریاؤن پر اور ہر ماہ رمضان مین بیت المقدس مین پہونچکر روزے رکھتے اور ہر سال حج کرتے ہین اور مواہب علیہ مین لکھا ہی کہ ایک جماعت صلحا کی انکی امت مین سے انکو دیکھتی بھی ہی چنانچہ بیان ہوا اور تفسیر درر مین لکھا ہی کہ باہم ذکر و استفادہ علم بھی کرتے ہین۔ حال امت انکی کا کہتے ہین کہ بعد مفارقت

ان حضرت ایک بادشاہ جبار نے انپر غلبہ پایا اور تمامی اس قوم کو بہ تیغ قہر قتل کیا اور گوہر حیات ان متنفرونکا
بزخم شمشیر الیاس کو رشتہ فنا مین کھینچا وکان امر اللہ مقدورا اور چونکہ ایام دعوت حضرت الیاسؑ کو معلوم
نہین اور جو کہ اوقات حیات انکی نے بسبب محجوب ہونے نظر انسان سے انتہا نہ پائی لاجرم نہ لکھا
گیا واللہ عالم **فصل چوتھی** احوال حضرت یسع بن اخطوب علیہ السلام مین واضح ہو کہ پیغمبر اسرائیلی
وصی حضرت الیاسؑ ہین عظیم القدر بنی اسرائیل مین وہ نہایت تمام رکھتے تھے اور کلام اللہ بھی انکی نبوت پر
ہمراہ اور انبیاء جلیل القدر کے ناطق ہے چنانچہ سورہ ص مین فرمایا ہے آیت واذکر اسمٰعیل
وذاالکفل من الاخیار ط علماے یہود کہتے ہین کہ ہدایت حال انکا اسطرح پر ہی کہ بفلاحت
اور زراعت مصروف رہتے تھے ایکدن حضرت الیاسؑ کو وحی آئی کہ خلافت اپنی انکو تفویض کرین
حضرت الیاسؑ نے بنابر تعمیل فرمان ربانی اُس کشت زار پر کہ حضرت یسع قلبہ رانی کرتے تھے انکے پاس گئے
اور اپنی چادر انپر ڈالدی فی الحال اثر عظیم انمین ظاہر ہوا اور انھون نے آپ سے کہا کہ اگر اجازت ہو تو مین اپنے
والدین کو وداع کر آؤن اور تمھاری خدمت مین حاضر ہون حضرت الیاس علیہ السلام نے کہا مین نے
کیا کیا کہ تم اسطرح کہتے ہو اور مجھسے تمنے کیا دیکھا کہ ایسا چاہتے ہو جواب دیا کہ مین نہین جانتا
کہ کیا آپ نے کیا لیکن میرے دل مین شوق خدمت حضور زیادہ ہوا ہی اور ایک نور انوار الٰہی سے میرے
فضاے سینے مین چمکا ہی اور پھر انھون تمام آلات اور اوزار حرب توڑے اور زر گاوان قلبہ رانی کو فی سبیل اللہ
قربانی فرماکر سبکو تصدق کیا اور حضرت الیاسؑ کے ساتھ ہو لیے جسطرف کہ وہ جاتے تھے یہ بھی ہمراہ رہتے
تھے اور انکے روبرو توریت پڑھتے اور قواعد شریعت موسوی پر بنیت حضرت الیاسؑ مین بنی اسرائیل
حکم کرتے تھے اور باحیاے مراسم اُسکے مشغول رہتے تھے اور بصیام نہار اور قیام لیل اقبال فرماتے تھے اور انکے
خوارق عادت بہت ہوے ہین ازانجملہ ایک یہ اہل اریحا نے شوریت پانی سے شکایت کی اُنھون نے
تھوڑا سا نمک لیکر اُس پانی مین ڈالا اور کہا کُن حلوا باذن اللہ ط یعنے ہو شیرین ساتھ حکم اللہ کے
کہ فی الحال وہ پانی مثل شہد شیرین ہو گیا اور دوسرے یہ کہ ایک بیوہ عورت نے قلت مال سے گلہ کیا
اور حال اپنے خاوند کے قرض کا اور بیچانا قرض خواہونکا اولاد کو گرو مین عرض کیا حضرت نے کہا اب
تیرے گھر مین کیا ہی اس عورت نے کہا بجز ایک چلو روغن کچھ میرے پاس نہین ہی حضرت یسعؑ نے
کہا کہ اوس روغن کو ایک باسن مین ڈال اور پیوستہ اسطرف مین سے اور آوندمین اور اُسمین سے
اور باسن مین نقل کرتی رہیو وہ ضعیفہ بموجب فرمودہ عمل کرتی تھی روغن اُن باسنون مین
فاضل رہتا تھا تا آنکہ اہل دیہہ نے تمام باسن اپنے اُس ظرف سے بھر لیے اور قیمت ادا کی اس
سبب سے قرض اُسکا ادا ہو گیا اور وسعت تمام اس فقیرہ کو معاش مین حاصل ہوئی اور تیسرے یہ کہ ایکبار ایک
شخص کے گھر مین گئے اور اس شخص کی بی بی عاقرہ تھی بالتماس صاحب خانہ حضرت نے دعا کی اور باری تعالیٰ نے

ایک فرزند نجیب ارزانی فرمایا اور جب وہ فرزند بعد از چند مدت کے مرگیا حضرت سے اسکے احیا کیواسطے
استدعا کی اور پھر اُنھون نے دعا کی جان بخش جان آفرین نے اُس مردے کو زندہ کیا اور ایک مدت مدید اور اُسنے
حیات پائی اور چوتھے یہ کہ ایک دفعہ انکے شاگردون نے کچھ طعام ترتیب کیا ایک نے اُنمین سے بطریق سہو
قدرے حنظل اندراین اُسمین ڈالدیے فی الحال اس طعام مین سے حضرت کے کان مین صدا پہونچی کہ جو کوئی
اس کھانے مین سے کھاویگا مرجاویگا جب حضرت اس صورت سے واقف ہوے قدرے آٹا پانی اسمین دیا
اور دعا کی اور تناول کیا کچھ حضرت اُس کھانے سے نہوئی اور پانچوین یہ کہ ملوک بنی اسرائیل کو مدام قصد عادیون
سے خبر دیتے تھے اور تدبیرات اور حیلہ جنگ سکھاتے تھے تا بفراغ تمام بحرب دشمن قیام کرین اثناے اس حال
مین ایک بادشاہ نے اور سلاطین مین سے کہ بنی اسرائیل سے عداوت رکھتے تھے اپنی خواص سے کہا
معلوم نہین کہ اس طائفہ کو قصد عزیمت سے کون خبر کرتا ہی اور اسرار ہمارے انکے درمیان مین شائع
کرتا ہی خواص نے کہا اخبار امور آیتہ اور اظہار قضایاے مخفیہ کار یسع پیغمبر ہے وہ بادشاہ خفا ہوا اور ایک
لشکر گران لیکر بجنگ بنی اسرائیل آیا اور دفعتہً حضرت کو پکڑ لیا مگر حضرت نے دعا کی کہ دیدہاے اعادی
حلیہ نور سے عاری ہوگئے اور آپ نے چنگال دشمنان دین سے خلاصی پائی چھٹے یہ کہ ایک جماعت
مہمانون کی انکے گھر مین آئی حضرت یسعؑ نے اپنے غلام سے کہا ما حضر حاضر کر خادم نے کہا مہمان سو
سے زیادہ ہین اور گردہ نان بیس سے زیادہ نہین فرمایا کہ سب انھین سے سیر ہوجاوینگے اور یہ روٹیان
بحال خود رہینگی غلام نے وہ کلچے حاضر کیے ہر چند کہ اُنھون نے تناول کیا وہ طعام کم نہوا ساتوین یہ
کہ بادشاہ دمشق کو علت برص تھی عیاذاً باللہ منہا اور اُس ملک مین ایک بیک حکام بنی اسرائیل پاس
بھیجا تا کوئی طبیب حاذق ارسال کرین اُنھون نے بحضرت یسعؑ حوالہ کیا جب انکی خدمت مین
حاضر ہوے اور احوال کہا حضرت نے فرمایا بادشاہ کو چاہیے کہ جوے آب مین اُترے تا علت زائل
ہووے وہ رسول مایوس و ملول ہوکر پھر گیا اور کیفیت حال معروض کی جو لوگ کہ عقیل و فہیم تھے
اُنھون نے کہا تجربہ سخن یسعؑ منجملہ لوازم احتیاط سے ہی بادشاہ نے پانی مین اُترکر اپنے اعضا دھوئے اور
جب باہر نکلا تو مرض بالکل زائل پایا چنانچہ بادشاہ نے خوش و خرم ہوکر ملبوسات قیمتی اور بدرہاے زر
حضرت کی خدمت مین بھیجے اور حضرت نبوی نے کچھ اُسمین سے قبول نہ کیا لیکن خادم کو طمع پیدا
پیدا ہوئی عقب قاصد جاکر دو بدرے زر کے لیے اُسی وقت حضرت یسعؑ کو نور باطن سے
خبر ہوئی خادم پر لعنت کی کہ وہ خادم بعلت بادشاہ دمشق مبتلا ہوا آٹھوین یہ کہ آفت غلہ اور
قحط عظیم دیار شام مین واقع ہوا اطراف و جوانب سے لشکر غنیم بنا بر محاصرہ بنی اسرائیل
مشغول ہوا اثناے اس حال مین حضرت نے قوم کو بشارت دی کہ کل غلہ ایسا ارزان ہوگا
کہ آدمی تعجب کرینگے حاجب بادشاہ نے سنکر استہزا کیا اور کہا اگر حق تعالی آسمان کو سوراخ کرے

ے

اور اسمین سے غلہ برسے جب بھی ارزانی غلہ بحال ہی حضرت الیسع نے کہا ترکہ وکل منہ یعنے تو
دیکھیگا اسکو اور نہ کھاویگا اسمین سے پھر حال یہ دوسرے دن صبح کو دشمنون کے کان مین قعقعہ صلاح
اور صہیل اسپان یعنے کھڑکھڑاہٹ ہتھیارون کی اور آواز ہنہنانے گھوڑون کی غیب سے پہونچی اور
یہ بھاگے اور بنی اسرائیل تنگنائے محاصرہ سے نجات پاکر باہر گئے اور اطعمہ اور اغذیہ امداً تصرف مین لائے
اور یہان تک نوبت پہونچی کہ پھر کسی نے التفات طرف مطعومات کے نہ کیا امیر بالاتفاق بر سر جماعت
کہ جسنے استہزا کیا تھا جمع ہوے اور اسکو بخواری تمام ہلاک کیا توبین یہ کہ ہنگام وفات اپنی بادشاہ
عصر کو خبر کی کہ تین مرتبہ لشکر مصر ظفر پاویگا مطابق بشارت صورت واقعہ ظہور مین آئی اور بعض
تاریخ مین مرقوم ہے کہ سوا اسکے اور معجزے بہت ہین کہ ذکر انکا موجب تطویل ہے اور چونکہ گاہی
بنی اسرائیل متابعت انکی بجالاتے تھے اور کبھی مخالفت کرتے تھے خاطر عاطر انکی اس جہت سے ملول
رہتی تھی آخر الامر مغفرت باری مناجات کی اور بہر رافقت رفیق اعلی اور مصاحبت معشر انبیا استدعا کی
بعد تیقن اجابت ذی الکفل کو طلب کیا اور اپنا خلیفہ اور جانشین گردانا اور روح نازنین انکی علیین
پہونچی **فصل پانچوین** احوال ذی الکفل پیغمبر علیہ السلام کے بیان مین اختلاف ہے درمیان علما کے
کہ ذی الکفل کونسے پیغمبر تھے ایک طائفہ کہتا ہے کہ خرقیل ہین اور بعضے کہتے ہین وہ پسر ایوب
صابر ہین کہ اصلی نام انکا بشر تھا اور قول صحیح یہ ہی کہ وہ وصی حضرت الیسع بن اخطوب ہین اور خرقیل
اور بشر بن ایوب کہ یہ بھی بذا الکفل ملقب ہوے ہین انسے پہلے ہو گذرے ہین بہرکیف انکی رسالت
پر کلام حضرت ملک العلام ناطق ہے چنانچہ سورہ انبیا مین شمول اور پیغمبرون کے انکی بھی توصیف
فرمائی آیت واسمعیل وادریس وذا الکفل کل من الصابرین وادخلناهم فی رحمتنا
انهم من الصالحین ٥ یعنے اور اسمعیل کو اور ادریس کو اور ذی الکفل کو ہدایت دی اور ہر ایک تھا
صبر کرنیوالون سے اور داخل کیا ہمنے انکو بیچ رحمت اپنی کے تحقیق وہ تھے صالحون سے کتاب سوالاہم
مین مرقوم ہے کہ اس لقب کے ساتھ اسواسطے مخصوص ہے کہ وصایا ے الیسع بن اخطوب کو درباب
ترغیب اور ترہیب بنی اسرائیل اور ارشاد اور ہدایت انکے اور مدارست توریت اور احکام اسکے
تکفل کیا تھا اور دوسرا طائفہ کہتا ہے کہ تحقیق اس لقب کا یہ سبب ہے کہ ذی الکفل
ایک بادشاہ ملوک شام سے مقرب اور اسکے قرب اور منزلت بہت رکھتے تھے اور اس
بادشاہ کو بنی اسرائیل کے ساتھ نہایت عداوت تھی اکثر انکی دیار کے تسخیر کا قصد
کرتا تھا اور جو اسکی فوج کے ہاتھ آتا تھا اسکو قتل کرتا تھا ایک مرتبہ فوج جرار اسنے بحرب
بنی اسرائیل بھیجی اور انھون نے بعد مقابلہ اور مقاتلہ کے نفر علما اور صلحا اور عظماے یہود سے
اسیر کر کر بادشاہ کی خدمت مین ارسال کیے اور اسنے کہ قیدیون کو سیاست کرے حضرت ذی الکفل نے

اس امر سے اطلاع پائی جلدی سے بادشاہ کے پاس گئے اور اُنکی عقوبت کو تاخیر مین ڈالا اور کہا اب
یہ بیگناہ ہین زمان ریاست گذر گیا اس جماعت کو مجھے سونپ دیجیے اس امر کا متکفل ہوان کہ سبکو وقت
سیاست مین حاضر کردونگا بادشاہ نے سبکو انکے حوالے کیا اور حضرت ذی الکفل ع نے بنی اسرائیل کو گھر
لیجا کر ہتکڑیان اور بیڑیان نکال ڈالین اور تعظیم و تکریم پیش آئے بعد از اطعام طعام اور کلمہ و کلام التفات
انجام آدھی رات کو سب اسیرونکو چھوڑ دیا جب اُس طائفہ نے قید دشمن سے نجات پائی ذی الکفل
بھی خطاب اور عطاب بادشاہ سے محفوظ رہے اُس دن سے یہود دیون ہین اس لقب کے ساتھ مخصوص
ہوے اور بعد اس صورت کے بمدارج نبوت سرفراز اور بمعارج رسالت ممتاز ہوے صدر الدین اصفہانی
منتخب المعارف مین لکھتا ہی کہ حضرت باریتعالی نے ذو الکفل کو ایک بادشاہ کیطرف کہ عاتو سے بیجا کہ اسکو
کنعان کہتے تھے تا بہ قبول ایمان دعوت کرین بادشاہ نے کہا مجکو معلوم ہے کہ مجھسے خطاہاے عظیم
صادر ہوے ہین دہ جرات اور جسارت گناہ پر مین نے بہت اقدام کیا ہے اب جو تو دلالت کرتا ہے
مجکو ایمان لانے کے واسطے حجت چاہیے کہ بعد از وفات میرے ساتھ بہشت نعیم بان میرے
واسطے واجب ہووے والا مین کیا جانون کہ میرا ایمان قبول ہے یا نہین حضرت ذی الکفل نے اس امر کو
قبول کیا اور رقعہ کفالت لکھکر اسکو دیا اور بادشاہ نے اُس رقعہ کو لیکر ترک سلطنت کیا اور بطاعت
الٰہی مشغول ہوا تا آنکہ اُسکی اجل موعود پہونچی اور اُس خط کو اسکے ساتھ دفن کیا حق سبحانہ تعالی نے
کفالت ذی الکفل بقبول فرما کر اُسکو جنان اور بروح و ریحان پہونچایا کہتے ہین اُس جماعت نے
کہ ہنگام دفن اُس خط کو دیکھا تھا گواہی دی کہ نبوت ذی الکفل مقر ہوکر مسلمان ہوے حضرت
ذی الکفل نے پھر دوبارہ سب قوم کو بہ نزول جنان اور بمصاحبت حور و غلمان کفالت کی اور یہ لقب
انپر بامتداد اور روزگار جاری رہا جب ایام رحلت انکے قریب آئے صحبت ملائکہ عظام اور ارواح
کرام مین صدر فرادیس اعلی مین خرامان ہوے اور بعض بلاد شام مین دفن کیے گیے **ابیات**
جہان را بد نیکو شمرد سمدرہ + نمید اردآ آرزم کس را نگاہ + بپایان رسانند چندین ہزار + نیاید بپایان ہنوز
این شمار + **فصل چھٹی** احوال اشموئیل پیغمبر علیہ السلام اور حال عالی امام اور طالوت اور جالوت کا
شرح قصہ اشموئیل پیغمبر یہ ہے کہ جب ایام نبوت عالی امام علیہ التحیۃ والسلام مین ضعف اور فتور
باحوال بنی اسرائیل لاحق و عارض اور تفرق اور تمزق انمین ظاہر اور پیدا ہوا اور اعادی اور خصوم
نے غالب ہوکر قلع اور قمع پر ہمت مصروف کی اور تفرق اور پراگندگی یہود واجب غارت اور نہیب
اور تاراج و قتل لازم جانا اور عمارقہ عمالقہ نے ظفر پاکر تابوت سکینہ کو مع چار سو چالیس پیغمبر زادون
اور بادشاہزادون کے اپنے دیار مین لیگئے اور بقیۃ السیف پر خراج اور جزیہ مقرر کیا اُس جماعت نے بحضرت رب العزت
مناجات کی اور ایک پیغمبر مرسل طلب کیا تا بمعانت اور ہدایت اسکے بہ رفع اذیت خصمان اور دفع مراسم عدوان

مشغول ہووین اور ساتھ اعادی ملت کے بحرب وجہاد میش آکر شر انکے اپنے سے دفع کرین اُس زمانے
مین خاندان نبوت سے کوئی نہ رہا تھا الا عالی امام اور ایک عورت عقیمہ کہ اُسکو حنہ کہتے تھے اور خاوند اُسکا جسکے
یہ بلقان سبطہ لاوی تھا چونکہ اوقات زیارت اور طواف بیت المقدس نزدیک تھا دونون نے باتفاق یکدگر
قدس مین جاکر دعا کی اور وہان درباب عطاے فرزند رشید کہ لائق رتبہ نبوت ہو مبالغہ اور الحاح بہت سا کیا
اوسوقت عالی امام کرسی امامت پر تضرع اور زاری انکی سنتا تھا اجابت ملتمس انکی مین از راہ امداد دعا کی اور
حضرت کبریاے سبحانی نے مستجاب فرمائی بلقان مع اپنی منکوحہ کے گھر گیا اور اُسی شب مین حنہ اشموئیل کے
ساتھ حاملہ ہوئی اور جب یہ فرزند پیدا ہوا اور مدت رضاع بسر ہوئی اُسکو خدمت عالی مقام مین لاکر
بملازمت بیت المقدس اور حفظ توریت اور متابعت عباد بنی اسرائیل رکھا اور اُنھون نے ملازم عالی
امام ہوکر بشرائط خدمت کاری عباد اور زہاد اور قرات توریت اشتغال کیا تا زمانیکہ مبعوث ہوے
روایت کرتے ہین کہ ایک شب درمیان خواب و بیداری انکو ندا آئی اور اُنھون نے گمان کیا
کہ عالی امام طلب کرتا ہی جلد اُٹھکر اسکے پاس گئے جب اُنھون نے کہا مین نے نہین بلایا یہ پھر آسلے
تا آنکہ تین مرتبہ اشموئیل کو ندا پہونچی اور یہ عالی امام کے پاس آئے آخر الامر اُنھون نے کہا اگر اب تمکو وہی ندا
آوے وہین ٹھہر کر جواب دینا اور جو کچھ سنو مجھسے آنکر کہنا ہرگاہ چوتھی دفعہ ندا سُنی لبیک سمعًا وطاعةً
کہکر جواب مین مبادرت کی اور عقب ندا یہ مضمون ابیات مثنوی سُنا **مثنوی** خطاب آمد از حق
سوے اشموئیل + کہ اے بندۂ خاص رب جلیل + یقین دان کہ در این چمن بے شگفت
گلے چون تو دیگر نخواہد شگفت + ترا دادم از فضل خود سروری + ہمان حق ناموس پیغمبری + بعلم
خودت رہنما داشتم + لوایت بدعوت برافراشتم + ہم اکنون برو سوے عالی امام + بگو پیش زمن این
سخنہا تمام + کہ حق گویدت کے غلط کردہ راے + چرا غفلت آری بکار خداے + ترا ملک و پیغمبری دادہ اند
بدیگر کسان برتری دادہ اند + کہ تا امر و فرمان بجا آوری + ز مضمون آن ذرۂ نگذری + نپوشی رہ حق
در احکام دین + نباشی باحداث بدعت قرین + کنون بہر دلخواہ فرزند خویش + ہمان بہر ناموس و
پیوند خویش + رہ راست آخر چہ پوشیدۂ + بہ تغییر حکم از چہ کوشیدۂ + چون کردارشان
جملہ بشناختی + بدیشان ز ہرچہ در ساختی + کہ تا فاسد و باطل آمد عزیز + بخواری شدند
اہل حق و تمیز + نہان شد چو عنقا سلاح و سداد + عنان گشت و شائع سفاہ و فساد +
برفت از جہان شیوۂ راستی + پدیدار شد کژی و کاستی + نبودت عہدت بمن آنچنان +
گزینان خلافت کنی در بیان + چو امر مرا سہل انگاشتی + فزودی نقصان روا داشتی +
کرانہ گرفتی ز فرمان من + دلیری نمودی بعصیان من + بیکبارہ بگذاردست انچنین +
کشم انتقامی ز تو بعد ازین + کہ ہرکس کہ او بشنود حکم آن + شود گوشش از ہیبت آن گران +

بذات قدیم معلاے خویش + بافعال و اوصاف و اسماے خویش + بہ سرے کہ واضح شد از قدرتم + بنورے کہ ظاہر شد از حکمتم + بعز و جلالی کہ ہستش بقا + بملکی کہ ایمن بود از فنا + کہ این سلطنت باز گیرم ز تو + ہمان جان براز ہی برآرم ز تو + گنا ہے کہ اولاد تو کردہ اند + وزان نامہ عصیان برآوردہ اند + نہ بخشائم آن کردہ از ہیچ راہ + نہ توبہ پذیرم از ایشان نہ آہ + ز تقصیر کردار شان نگذرم + بزاری و قربان شان نگذرم + از انسان برایشان سرآرم جہان + کہ بر خلق عبرت بود جاودان + بعد ازین خطاب منقطع ہوا اور اشموئیل نے عالی امام پاس جاکر مضمون رسالت جیسا کہ سنا تھا مشروحا بیان کیا عالی امام نے رضا بقضا کرکر کہا للہ الامر من قبل و من بعد وھو اعدل العادلین اور یہی سال حلیم بن اشموئیل سے تھا عالی امام نے مع اپنے فرزند اور احفاد کے دار فنا سے بدار البقا رحلت کی اور حکومت اور نبوت بنی اسرائیل نے اشموئیل پر قرار پکڑا اور جب دس برس بہ تدبیر اور سیاست قوم اشتغال کیا اُسوقت ہمگی اُسور اپنے فرزندون یوائیل اور افنا کو تفویض کیے اور پھر کہ اُن دونون مین ضعف بہود بغایت پہونچا اور مہم قوم دگرگون ہوئی سب اشموئیل کے پاس آئے اور حاکم سوا نق طلب کیا کہ دفع اضداد اور معاندون مین ممد اور معاون ہو چنانچہ خدا تعالی فرماتا ہی آیت الم تر الی الملاء من بنی اسرائیل من بعد موسی اذ قالوا لنبی لھم ابعث لنا ملکا نقاتل فی سبیل اللہ قال ھل عسیتم ان کتب علیکم القتال الا تقاتلوا قالوا وما لنا الا نقاتل فی سبیل اللہ وقد اخرجنا من دیارنا و ابنائنا یعنے کیا نہ دیکھا تو نے طرف سرداروں بنی اسرائیل کے پیچھے موسیٰ کے جب کہا اونھون نے واسطے نبی اپنے کے مقرر کر واسطے ہمارے بادشاہ لڑین ہم بیچ راہ اللہ کے کہا اُس نبی نے آیا نزدیک ہو تم اگر لکھا جاوے اوپر تمھارے لڑنا کہ لڑو تم کہا اُنھون نے اور کیا ہے ہمکو یہ کہ نہ لڑین آگے بیچ راہ اللہ کے اور تحقیق نکالے گئے ہم گھرون اپنے سے اور اولاد اپنی سے۔ اشموئیل نے بعد از لوازم حجت اور اخذ عہود سوا ثیق دعا کی اور ماسول انکا حضرت کبریاے سبحانی مین مسئلت کیا اور پس از یقین اجابت اپنی امت کو خبر دی آیت وقال لھم نبیھم ان اللہ قد بعث لکم طالوت ملکا یعنے اور کہا واسطے انکے نبی انکے نے تحقیق اللہ نے مقرر کیا واسطے تمھارے طالوت کو بادشاہ — کہ نہ وہ خاندان نبوت سے ہوگا اور نہ دودمان سلطنت سے اور اسکو لوگ شادک کہتے ہون گے کسواسطے کہ اُس زمانے مین سبط نبوت مخصوص باولاد لادی تھا اور سلطنت بفرزندان یہودا اور طالوت کہ اسکو سادک بھی کہتے تھے سبط ابن یامین سے تھا آیت قالوا انی یکون لہ الملک علینا ع [illegible]
ونحن احق بالملک منہ ولم یوت سعۃ من المال قال ان اللہ اصطفہ علیکم

وزادہ بسطۃ فی العلم والجسم واللہ یوتی ملکہ من یشاء واللہ واسع علیم ۞
یعنے کہا اُنھون نے کیونکر ہوگی بادشاہی واسطے اسکے اوپر ہمارے اور ہم بہت حقدار ہین ساتھ
بادشاہی کے اُس سے اور نہ دیا گیا وہ کشایش مال سے کہا تحقیق اللہ نے پسند کیا اسکو اوپر تمھارے
اور زیادہ دی اسکو کشادگی بیچ علم کے اور بدن کے اور اللہ دیتا ہی ملک اپنا جسکو چاہتا ہی اور اللہ
کشایش والا اور جاننے والا ہی۔ اور ظاہر ہی کہ عطیات آلہی بدون استحقاق و استعداد باطنی کسیکو نہین
پہونچتا اور خدا تعالی پر کسی حال کا پوشیدہ نہین ہی آخرالامر قوم نے اس امر پر راضی ہوکر علامات سلطنت
اسکے استفسار کیے آیت وقال لھم نبیھم ان آیۃ ملکہ ان یاتیکم التابوت فیہ سکینۃ من
ربکم وبقیۃ مما ترک آل موسی وآل ھرون تحملہ الملئکۃ ان فی ذلک لآیۃ لکم ان کنتم مومنین
یعنے اور کہا واسطے اُنکے نبی انکے نے تحقیق نشانیان بادشاہی اُسکے کی یہ کہ آوے تمھارے پاس
جو صندوق بیچ اسکے تسکین ہے پروردگار تمھارے سے اور باقی ہے اس چیز سے کہ چھوڑ گئی
قوم موسیٰ کی اور قوم ہارونؑ کی اُٹھا لاوینگے اُسکو فرشتے تحقیق بیچ اسکے البتہ نشانیان ہین واسطے
تمھارے اگر ہو تم ایمان والے۔ غرض کہ دوسرے دن بنی اسرائیل صندوق الشہادۃ اور ہیکل القدس
کے گرد بیٹھے ہوے مذکورات انتظام مملکت اور سلطنت اور تدبیر جنگ اعدا اور تہیہ جدال و قتال
دشمنان کر رہے تھے کہ ناگاہ شادک بھی اس مجمع مین آیا اور اُسی وقت روغن قدس کہ انبیا کے
پاس ایک دیگ مین یا حضرت موسیٰ علیہ السلام کی گاؤ کے سینگون مین مضبوط رہتا تھا جوش
مین آیا اشموئیل نے اُسکو طلب کیا اور ایک عصا ہاتھ مین لیکر اسکے قد پر رکھا جب وہ اُسکے قد کے
برابر نکلا تو اُسکو دیا اور اُس روغن مین سے کچھ قدرے طالوت کے سر پر گرایا اور اسکو بہ بادشاہی
بنی اسرائیل تہنیت اور مبارکباد دی اس زمانے مین تاج بخشی اور تخت نشانی سے پہلے یہی رسم
کہ واسطے امتحان لیاقت سلطنت کے عصا سے کو قد سے ناپتے تھے اور روغن قدس
کہ جوش مین آیا تھا تھوڑا سا اوسے سر پر ڈالتے تھے بہر حال مجموع قوم اور تمامی اسباط تحیت
سلطنت بجا لائے اور دوسرے دن تابوت سکینہ کہ کیفیت اور صفت اسکی سابق مذکور ہوئی
ظاہر ہوا اور سب نے متفق ہوکر حکومت بنی اسرائیل کو شادق پر نامزد کیا اور اس واقعہ کی
اصل اسطرح پر ہے کہ اہل فلسطین نے زمان تسلط عالی امام اور نبوت اشموئیل مین
دست تعدی بنی اسرائیل پر دراز کیا تھا اور تسلط تمام پایا تھا اور اکلیات نے کہ اسکو زبان عربی مین
جالوت کہتے ہین چند مرتبہ اُنپر چڑھ کر غارت و تاراج کیا تھا اور بعد از قتل ازان بقیۃ السیف
پر خراج اور جزیہ مقرر کیا لاجرم بنی اسرائیل زمان سلطنت طالوت مین بنا بر دفع شر
اور جہاد اور غزاے کفار عمالقہ کو نصب العین ضمیر رکھکر درپی انتقام ہوے اور اسی ہزار آدمی

جنگ جوئی اور پرخاش خوئی پر ہمرکاب طالوت بنابر شوق لقاے جالوت روانہ ہوے جب جالوت نے توجہ لشکر سے خبر پائی جلدی سے اسباب جنگ مہیا کر کر انکے مقابلہ مین آیا اور چونکہ اشموئیل نے طالوت سے کہا تھا کہ اس جماعت مین اندک فوج تیرے ساتھ موافقت کریگی اور باقی مخالفت اور قصہ بیابان اور غلبۂ عطش اور ابتلاے تجرع آب بیان کیا تھا آیت فلما فصل طالوت بالجنود قال ان اللہ مبتلیکم بنھر فمن شرب منہ فلیس منی ومن لم یطعمہ فانہ منی الا من اغترف غرفۃ بیدہ فشربوا منہ الا قلیلا منھم یعنے پس جب جدا ہوا طالوت ساتھ لشکرون کے کہا تحقیق اللہ آزمانے والا ہے تمکو ساتھ نہر کے پس جو کوئی پیے اُسمین سے نہین مجھسے اور جو کوئی نہ چکھے گا اسکو پس تحقیق وہ مجھسے ہے اور جو کوئی بھر لے ایک چلو ساتھ ہاتھ اپنے کے پس پیا اُنھون نے اسمین سے مگر تھوڑون نے اُنمین سے نہ پیا۔ جب لشکر طالوت اُس بادیہ مین پہونچا اشموئیل نے اُنسے کہا کہ تم اس بیابان مین شدت حرارت آفتاب سے مشوش ہوگے اور تشنگی غالب ہوگی زنہار جب پانی پر پہونچو ایک گھونٹ سے زیادہ نہ پینا کہ جو کوئی قدر کفاف سے زیادہ پیے گا یا بنا بر ذخیرہ اپنے ساتھ رکھے گا معرض عتاب باریتعالی مین پڑیگا اور مہبط قہر الٰہی ہوگا اور قطعاً پیاس اُسکی تسکین نہ پاویگی اور فیض ایسی فتح عظیم سے بے بہرہ رہیگا سب اہل قوم ان نصائح پر لبیک سمعاً و طاعتاً لیکر روبراہ ہوے جب بیابان سے باہر آئے اور مابین فلسطین اور اردن کے اس ندی پر کہ موعود نبوتی تھی پہونچے شدت عطش سے پانی مین اُتر پڑے اکثر اہل لشکر شدت عطش سے ضبط نہ کر سکے جسنے ایک گھونٹ پانی پیا سیراب ہوا اور جسنے زیادہ نوش کیا جہت ذخیرہ ظرف مین لایا ویسا ہی پیاسا رہا اور طالوت اپنے چار ہزار مطیعون کے ساتھ متوجہ جالوت ہوا اور چھہتر ہزار نفر نے کہ عصیان کیا اور مخالف ہوے تھے وہین کھڑے رہے اور جالوت لاکھ آدمی تیغ زن اپنے ساتھ لیکر مقابلہ مین آیا جب دونون لشکر متقارب ہوے اصحاب طالوت نے فریاد آیت لا طاقۃ لنا الیوم بجالوت وجنودہ یعنے نہین طاقت ہمکو آج کے ساتھ جالوت کے اور لشکرون اسکے کے۔ مجاہد اکثر نے تخالف کیا کہتے ہین کہ سب وہ چار ہزار تین سو تیرہ آدمیون سے زیادہ نہ تھے بعدد اصحاب بدر تو رہ گئے اور باقی پھر گئے اور اُس گروہ نے بامید مضمون آیت کم من فئۃ قلیلۃ غلبت فئۃ کثیرۃ باذن اللہ یعنے بہت ہوا ہی کہ جماعت تھوڑی غالب آئی ہے جماعت بہت پر ساتھ حکم اللہ قصد جہاد جالوت ہوے اور طالوت ساتھ اُن دلیران صف شکن کہ شجاعت اور جلادت مین سرآمد روزگار تھے از روے نیاز بحضرت کارساز بندہ نواز دست بدعا ہوا اور کہا آیت ربنا افرغ علینا صبرا وثبت اقدامنا وانصرنا علی القوم الکافرین اے پروردگار ہمارے ڈال اوپر ہمارے صبر اور ثابت رکھ قدم ہمارون کو اور مدد کر ہمکو

اور پر قوم کافرون کے - اور جب جالوت نے قلت سپاہ طالوت مشاہدہ کی اُسکو عار آئی کہ تین سو تیرہ آدمیون سے کیا صف آرائی کرون لاجرم بذات خود آہنگ جنگ کیا اور ایک اسپ ابلق پر سوار ہوکر اور سلاح جنگ آراستہ کرکر میدان مین آیا اور طالوت کو اپنے مقابلہ مین طلب کیا اور کہا اب جالوت آپ باہر نہ آوے اور کسیکو بہیرے روبرو دکھیجے تا انکے ساتھ بخت آزمائی کرون طالوت نے ایک شخص سے ندا دلوائی کہ جو کوئی ساہنے جالوت مین میدان کارزار مین قدم رکھے اور قتل کرے اپنی بیٹی اُسکو دون اور اسکا دست حکومت اپنے ملک پر رکھون ہرچند اس منادی نے ندا کی مگر کسی نے بیم صولت اور شوکت جالوت سے جواب نہ دیا کس واسطے کہ یہ ایک کافر زبردست تھا بہ نہایت جسامت اور جلادت اور جرأت اور جسارت مین نظیر اور عدیل اپنا نہین رکھتا تھا آخر الامر حضرت داؤدؑ لغل مین سے نکلکر بہ مقاومت جالوت مثل شیر ژیان میدان مین ہوے اُس سے مقابلہ کیا چنانچہ اُنکے قصے کی تفصیل آگے لکھی جاتی ہے باب پندرھوان قصہ داؤد بن الیشا علیہ السلام مین اور اس مین چار فصل ہین فصل پہلی نسب اور خلافت حضرت داؤد علیہ السلام مین اور جانا انکا مقابلہ جالوت مین - انوار التنزیل مین اور روضۃ الصفا مین لکھا ہے کہ حضرت داؤد نونشت سے یہودا ابن یعقوبؑ پیغمبر کو پہونچتے ہین اور الیشا باپ انکے ایک قول سے تیرہ فرزند رکھتے تھے سب مین چھوٹے حضرت داؤد تھے اور از روے جثہ بھی نسبت اور بھائیون کے دبلے پتلے تھے اور بموجب اشارہ پدر فلاخن یعنے گوپھن در توبرہ سنگ اور ایک عصا ہمیشہ اپنے پاس رکھتے تھے اور شبانی کیا کرتے تھے - کہتے ہین ایک دن اوائل حال مین اپنے باپ سے کہا کہ میرا سنگ فلاخن جس چیز پر پہونچتا ہے گرا دیتا ہے اُنھون نے کہا ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایزد تبارک و تعالیٰ تجکو حاکم قلعون کا کریگا - پھر اُنھون نے دوسری مرتبہ کہا کہ آج مین نے دیکھا کہ فلانے جنگل مین ایک شیر سر آرام ہوا اور اُسپر مین نے سوار ہوکر اسکے کان پکڑ لیے اور اُسنے میری مطاوعت اور تابعداری کی انکے باپ نے جواب دیا کہ حضرت ذوالمنن ایک مرد عظیم مرتبہ کو تیرا مسخر کریگا - پھر ایک دن اپنے باپ سے آنکر کہا کہ جب پہاڑون کی تسبیح کرتا ہون تو سب پہاڑ میری موافقت سے تسبیح کرتے ہین الیشا نے کہا تجکو بشارت ہو کہ بخشندہ بے خیر اور کرامت تجھے ارزانی فرماوے گا ارباب تاریخ کہتے ہین کہ جب طالوت بجنگ جالوت مامور ہوا حضرت شموئیل کو وحی پہونچی کہ قاتل الیشا کے فرزندون مین سے ہوگا کہ جب وہ سینگ کہ اُسمین روغن قدس ہے اُسکے سر پر تو رکھے گا وہ جوش کھا کر مانند تاج اُس نیک بخت کے سر پر کھڑا ہو جاویگا اور فلان جوشن اُسکے قامت پر پورا آویگا نہ دراز ہوگا نہ کوتاہ حضرت اشموئیل نے گھر جا کر الیشا کے فرزندون کو طلب کیا اور اُنھون نے بارہ فرزندون کو اشموئیل کے پاس بھیجدیا لکھا ہے کہ یہ سب جوانان زیبا طلعت اور خوبصورت

اور قوی ہیکل اور درست تھے اور ایک انمین سے بصباحت رخسار اور بلول قامت اور ضخامت خلقت
سب بھائیونمین امتیاز رکھتا تھا اشموئیل نے جانا کہ قاتل جالوت اغلب کہ یہی جوان ہوگا متوجہ
امتحان ہوے اور استعمال روغن وجوشن کیا مگر کچھہ علامت اثر اسکا ظاہر نہوا اسوقت خطاب الٰہی
نازل ہوا انك تختار الناس على الحسن والجمال وانى لاختار العباد على طهارة القلوب
یعنی تحقیق تو اختیار کرتا ہی آدمیونکو اوپر حسن و جمال کے اور تحقیق مین اختیار کرتا ہون اور طہارت
قلوب کے حضرت اشموئیل نے مناجات کی کہ یارب ایشا کی فرزندون کی بموجب حکم تیرے آزمایش
کی شخص موعود انمین نہ پایا وحی آئی کہ اُسکا فرزند ایک اور ہی کہ لائق اس امر خطیر کا ہی حضرت اشموئیلؑ نے
ایشا سے کہا کہ اپنے اور فرزند حاضر کرو جواب دیا کہ میرا فرزند اور نہین ہے کہا حضرت عالم الغیب والشہادۃ نے
خبر دی ہے کہ تیرا فرزند اور بھی ہے ایشا نے کہا کہ ایک پسر کوچک اور ہی کہ بنا بر قصر قامت اور کبودگی چشم
نحافت جسم اور عدم جمال ظاہری کے اسکو مجمع عام مین نہین لایا اب وہ فلانی جگہ فلان مقام گوسفندین
چرانے مین مشغول ہے اشموئیل جب اُس وادی مین پہونچے دیکھا کہ وہان شدت سے پانی جاری تھا
اور حضرت داؤدکو دیکھا کہ ہر نوبت دو دو گوسفندین اُٹھا اُٹھا کر پانی سے گذار رہی ہین اشموئیل نے
بنور نبوت جانا کہ مظہر موعود یہی ہے انکے پاس جا کر سلام کیا اور قرن مذکور انکے سر پر رکھا
اور اسپر رداے موعود دوش پر ڈالی چنانچہ روغن اوس سے ترشح کر کر مثل تاج اس خجستہ بند
کے سر پر کھڑا ہوا اور وہ جوشن قامت ہمایون پر درست آیا اور پھر اشموئیل نے حضرت داؤد سے
پوچھا کہ ان دنون مین کوئی امر غریب تمنے مشاہدہ کیا ہے کہا ہان ایک دن مین نے ایک
پتھر سے سُنا کہ اُسنے کہا اے داؤد مین حجر ہارونؑ ہون کہ فلانے دشمن کو اُسنے مجھسے مارا
ہے مجکو اُٹھا لے کہ تیرے کام آؤنگا مین نے اُسکو اُٹھا کر توبڑے مین رکھہ لیا پھر دوسرے
پتھر نے ندا دی کہ مین حجر موسیٰؑ ہون کہ انھون نے فلانے دشمن اپنے کو مجھسے قتل
کیا تھا اور اسی طرح اور پتھر سے ندا سُنی کہ مین حجر داؤد ہون کہ جالوت کو تو مجھسے
ماریگا اور پھر اُن دونون پہلے پتھرون نے آواز دی کہ تجکو قتل جالوت پر معاونت
کرینگے اور سنگ اخیرہ نے کہا کہ جب تو جالوت کے لڑنے کو جاوے مجکو گوپھن مین
رکھکر اُسکی طرف پھینکنا کہ بمعاونت باد اُسکو گرادونگا اور جب مین نے اُن تینون پتھرونکو
توبڑے مین رکھا تو سب ملکر ایک پتھر ہوگیا اشموئیل نے یہ سُنکر کہا اے داؤدؑ مبارک ہو تجکو کہ نبوت
بنی اسرائیل اور سلطنت تیرے نصیب مین ہی چاہیئے کہ کتمان اس حدیث مین سعی بلیغ بکار لانا
تا زنہار اس اسرار پر آگاہ نہو۔ اور ایک جماعت نے اس حکایت کو اور طرح سے اپنی کتابون مین
لکھا ہی اس اسلوب سے کہ مع اپنے بارہ فرزندون کے لشکر طالوت مین تھے اور حضرت داؤدؑ انکی کھانے

پینے کے لیے چیزین لیجایا کرتے تھے کہ ناگاہ ایک پتھر سے اُنکی کان مین آواز آئی کہ اے داؤد مین حجر اسحاق ہون کہ اپنے فلان دشمن کو اُسنے میری دستیاری سے ہلاک کیا ہے جالوت کو بھی مین ہی قتل کرونگا حضرت داؤد نے اُسکو اُٹھا کر اپنے توبڑے مین رکھ لیا چند قدم چلے تھے کہ اور ایک پتھر سے آواز سنی کہ اے داؤد مجکو اُٹھا لے کہ مین حجر یعقوب ہون کہ فلان فلان اعدا کو مجھسے مارا اُنھون نے اُسکو بھی اُٹھا کر توبڑے مین ڈال لیا بعد لحظہ کے اور پتھر نے صدا دی کہ اے داؤد مجکو اُٹھا لے کہ مین حجر ابراہیم ہون کہ اُسنے اپنے دشمنون کو مجھسے قتل کیا ہے حضرت داؤد نے اُسکو بھی اُٹھا کر اپنے توبڑے مین رکھ لیا جب لشکر مین پہونچے تو منادی ندا کر رہا تھا کہ بادشاہ کہتا ہے کہ جو کوئی مبارزت جالوت پر مبادرت کرے اور اُسکو قتل مین لاوے اپنی بیٹی اُسکو دون اور اپنے ملک مین سہیم اور شریک کر دون ہرگاہ یہ ندا حضرت داؤد کے کان مین پہونچی اپنے بھائیون سے کہا کہ تم کسواسطے مقابلہ جالوت مین نہین جاتے اور اُسکو قتل نہین کرتے تا داماد اور شریک بادشاہ کے ہو جاؤ اُنکے بھائیون نے کہا محض جنون اور بیوقوفی سے یہ کلام کرتا ہے کیا تو نہین جانتا کہ اُسکے مقابلہ و مقاتلہ کی طاقت کوئی نہین رکھتا حضرت داؤد نے کہا مین معرکہ جالوت مین جا کر اُسکو قتل کرتا ہون اخوان نے کہا خاموش کہ تو حلیہ خرد سے عاری ہے اور عاطل حضرت داؤد بعد رخصت نہ دینے بھائیون کے ندا کرنیوالے کے پاس گئے اور کہا تو جا کر بادشاہ سے عرض کر کہ وہ شخص کہ قدم مبارزت جالوت مین رکھے اور دمار روزگار اُسکا نکالے مین ہون منادی نے طالوت بادشاہ سے جا کر عرض کیا کہ کوئی مقابلہ جالوت کا قبول نہین کرتا الا ایک لڑکا ہے بنی اسرائیل مین سے کہ وہ اقبال کرتا ہے بادشاہ نے اُنکو بلوایا اور حال استفسار کیا حضرت داؤد نے کہا اے بادشاہ اگر تو اپنے وعدہ پر وفا کرے تو مین ابھی جالوت کو مع لشکر اُسکے مقہور کر دون جالوت نے اس حدیث سے متعجب ہو کر کہا تو باین حقارت جثہ و ضعف قوی جالوت کی برابری کیونکر کر سکیگا کہ وہ شخص شدید البطش قوی ہیکل ہے تو نے کچھ طعن و ضرب مین اپنی نفس کی آزمائش کی ہے حضرت داؤد نے جواب دیا کہ ہنگام رعایت اغنام جب کوئی شیر و پلنگ میری گوسفند کا قصد کرتا ہے تو سرپنجہ زور آزمائی دشمن فرسائی اپنی سے اُسکی گردن مروڑ کر بواسطہ تیغ و خنجر اُسکے اعضا پارہ پارہ کر ڈالتا ہون القصہ جب طالوت نے حضرت داؤد کو حرب دشمن مین بھیجا یا اسپ اور جوشن اپنا اُنکو دیکر بجنگ جالوت بھیجا کہتے ہین کہ یہ وہی جوشن تھا کہ شموئیل نے طالوت کو تفویض کیا تھا کہ جسکے قامت پر یہ درست آویگا اُسکے ہاتھ سے جالوت مارا جاویگا چنانچہ وہ جوشن حضرت داؤد علیہ السلام کے بدن ہمایون مین درست آیا طالوت اس صورت سے خوش ہوا جب وہ بلند مرتبہ گھوڑے پر سوار ہو کر چند قدم آگے چلے پھر مراجعت کر کر گھوڑے پر سے اُترے اور اسپ و جوشن بادشاہ پاس بھیجدیا طالوت اور اُسکے ہمراہیون نے کہا کہ یہ لڑکا شاید جالوت سے متوحش ہو کر اُسکے مقابلہ کرنے سے پشیمان ہوا ہے حضرت کو اپنے پاس بلایا اور سبب رد اسپ سلاح پوچھا حضرت نبوی نے

فرمایا کہ مجکو باسپ وسلاح لڑنے کی عادت نہین ہے اگر اجازت ہو تو برسم معتاد میدان کارزار مین جاؤن
بادشاہ نے کہا تمکو اختیار ہے حضرت داؤد علیہ السلام مع فلاخن اور توبڑہ اور عصا جالوت کے مقابلے کو
گئے اور اُسنے پوچھا کہ تو کیون آیا ہے جواب دیا کہ مین آیا ہون کہ تیرے ساتھ محاربہ کرون اور تجکو
قتل کرون جالوت نے برسبیل استہزا و تمسخر کہا کہ کس ہتھیار سے لڑے گا کہا عصا سے وہ بولا کہ جتنی طاقت
اور قوت تجھ مین ہے اس عصا کو مجھپر مار حضرت داؤد نے اپنے فلاخن کی طرف اشارہ کیا اور
بعد از قیل وقال اور جواب وسوال حضرت داؤد نے دست مبارک توبڑے مین ڈالکر وہ تینون
پتھر کہ بھنڈ ہوکر ایک پتھر ہوگئے تھے اُسمین سے نکالا اور فلاخن مین رکھکر جالوت کی طرف پھینکا اور زبان
بحمد الملک المنان کھولی اسوقت فرشتون اور وحوش وطیور اور شجر اور حجر نے اُنکے ساتھ تکبیر کہی چنانچہ ولولہ
اور غلغلہ زمین وآسمان مین بلند ہوا اور آوازہائے باہیبت اعدا کے کانون مین پہونچی اور خوف و
ہراس نے دشمنون کے دل پر غلبہ کیا اور ایک باد تند چلنی شروع ہوئی اور خود جالوت کا ایک واسطی
ایک سو بیس رطل تھا سر نامبارک پر سے اُڑ گیا اور وہ پتھر ہوا مین جاکر تین ٹکڑے ہوگیا ایک قطعہ اُسکی
پیشانی مین لگکر دماغ مین گھسکر گدی کی راہ نکل گیا کہ وہ مردود گھوڑے پر سے گر پڑا اور دو ٹکڑے
میمنہ اور میسرہ کی طرف گرے تو مخالفان دین بھاگے اور بنی اسرائیل نے لشکر اعدا کو تہ تیغ بیدریغ
قتل کرنا شروع کیا اور حضرت داؤد علیہ السلام نے بجیفہ جالوت پہونچکر اُسکا سر تن سے جدا کیا اور طالوت
کے آگے لاکر زمین پر ڈالدیا کہ خدا تعالی فرماتا ہے آیہ فہزموھم باذن اللہ وقتل داؤد جالوت پس شکست
دی اُنکو ساتھ حکم اللہ کے اور قتل کیا داؤد نے جالوت کو۔ اور اہل توحید نے فرحان اور شادان
مظفر اور منصور اپنے دیار کو مراجعت کی بالجملہ بعد از چند روز حضرت داؤد نے جالوت سے کہا کہ اب
اپنے وعدہ کو وفا کیا چاہیے چونکہ بادشاہ اپنے کہنے سے پشیمان تھا یہ کلام اُسکو ناگوار معلوم ہوا
اور مع ذالک حضرت داؤد سے کہا کہ مین اپنے وعدہ پر قائم ہون لیکن مہر میری بیٹی کا اس
زمانے کی لڑکیون کے مخالف ہے اب کچھ اور تجکو کرنا چاہیے حضرت داؤد نے پوچھا وہ کیا ہے
جواب دیا تین سو نفر اعدا کی زبانین کاٹکر حاضر کرتا اپنی بیٹی تجکو دون اور طالوت نے
ایسا گمان کیا کہ داؤد حصول مطلب سے عاجز رہے گا بلکہ شاید اثنائے طلب مین مارا جاویگا
جب حضرت داؤد نے یہ کلام سنا بہ نیت جہاد وطن سے باہر نکلے اور لشکر جرار کو ہزیمت دیکر
ایک جماعت کو گرفتار کیا اور اُنمین سے تین سو نفر کی زبانین کاٹکر طالوت کو پہونچائین
مگر وہ بدستور مقدمہ داؤد مین متوقف رہا تا آنکہ مشائخ بنی اسرائیل نے حضرت اشموئیل کے سامنے
طالوت کو بہت سی ملامت کی بادشاہ نے طوعاً اور کرہاً ایک مخدرات حجلہ عصمت سے سلک
ازدواج حضرت داؤد مین کھینچی اور یہ ذکر السنہ خاص وعام پر جاری ہوا مجموع بنی اسرائیل

مقام اطاعت اور بیعت حضرت داؤد مین گردیدہ ہوے اور آنکی دوستی نے فہما ئر اقاصی او
ادانی مین استقرار پکڑا اس سبب سے نائرہ حسد نے کانون سینہ طالوت مین التہاب پایا
اور جب تک حضرت اشموئیل زندہ رہے اسکو مجال دم زدن نہوئی اور بعد از وفات
آنحضرت بخوف انتقال ملک اپنے ایک فرزند سے کہا کہ داؤد کو مار ڈال کسواسطے کہ مین ڈرتا
ہون کہ دولت وحکومت ہمارے خاندان سے بدر وہان داؤد انتقال نہ کرے لیسر طالوت نے
ہر چند کہا کہ باوجود حقوق داؤد اس صورت کو کیونکر تجویز کرون اسکا منع موثر نہوگا اور باپ کو
اُسی طرح مقام عداوت اور خشونت مین پایا مجبور لاچار اپنی بہن کو آگاہ کیا کہ بادشاہ قصد
قتل داؤد مین بجدہی چاہیے کہ اسکو تو آگاہ کرے تا وہ اپنی محافظت ملحوظ رکھے اور پھر طالوت نے
درباب قتل داؤد اپنے وزیرون سے مشورت کی انھون نے کہا دفع اسکا اسوقت میسر ہوگا کہ
تیری بیٹی اس امر مین ساعدت کریگی طالوت اپنی بیٹی کے گھر مین آیا اور اُس سے کہا کہ تیرے
باپ کا ایک مطلب ہی کہ انکشاف حال اسکا تیری یاری اور معاونت پر موقوف ہی دختر نے
پوچھا وہ کیا امر ہے تا مراسم سعی اور اجتہاد تیرے تحصیل مقصد مین مبذول کرون کہا قتل
داؤد شوہر تیرے کا ہی دختر نے جواب دیا اے پدر ایسا نہو کہ داؤد اس امر سے واقف ہوے
اور کمر عداوت باندھکر تجکو اور مجکو ہلاک کرے طالوت نے کہا تو اپنے خاوند کو مجھسے عزیز زیادہ
رکھتی ہے کہ اُسکے دفع مین میرے ساتھ موافقت نہین کرتی دختر نیک اختر نے کہا کہ یہ تدبیر ہلاک
داؤد مین سعی ہوسکتی ہی اور یہ میرا کام ہی کہ ہنگام فرصت بادشاہ کو خبر کردون طالوت نے
سنتے اس کلام سے خرم وخوشدل بقصر سلطنت مراجعت کی اور اُس عفیفہ نے اپنے شوہر کو قصد
پدر سے مطلع کیا کہ تا شر بادشاہ سے احتراز واجب جانے اور بعد از اندک فرصت باستصواب
داؤد ایک رات اُنکے قد کے برابر ایک مشک پر شراب پر حضرت داؤد کے کپڑے ڈالکر ایک
تخت پر رکھ دی کہ گویا حضرت داؤد سوتے ہین اور پھر بادشاہ سے جاکر کہا کہ آج مین نے
داؤد کو بہت شراب پلادی ہے اب وہ بیہوش اپنے سریر پر سوتا ہی اور کہتے ہین کہ انکی
شریعت مین شرب شراب جائز تھا القصہ جب طالوت اس صورت پر مطلع ہوا فرصت غنیمت
جانکر باشمشیر مثل قطرۂ آب حضرت داؤد کے سرہانے آنکر ایسی ایک ضرب ماری کہ مشک کو
مع کپڑون کے دو ٹکڑے کردیا اور چند قطرہ شراب اڑکر اسکے منھ پر پڑے کہا خدا داؤد پر رحمت کرے
کہ شراب پینے مین اعتدال مرعی نہ رکھتا تھا اور کیفیت ندامت طالوت مین اس حرکت سے اور
عادم ندامت اور عاقبت کار اسکے مین روایات متعدد ومختلف ہین انہین سے بعض روایات پر
اکتفا کیا جاتا ہی تا موجب تطویل نہوے بعضے رُوات کہتے ہین کہ طالوت نے گمان کیا کہ داؤد میرے ہاتھ سے

مارا گیا اسیوقت پشیمان ہوا اور قصد کیا کہ شمشیر اپنے سینے مین مارے اسکی بیٹی نے مانع ہو کر پوچھا کہ اس حرکت کا کیا سبب ہے طالوت نے کہا کہ داؤد کے مارنے سے مین پشیمان ہوا اسواسطے کہ جانتا ہون بنی اسرائیل اسکے انتقام مین مجکو ہلاک کرینگے اور جبار منتقم مجہپر غضب فرماوے گا لاچار اپنے ہاتھ سے آپکو مار ڈالون تا میرے گناہ کا کفارہ ہووے دختر نے جب گریہ و اضطرار پدر مشاہدہ کیا کہا خاطر پریشان نہو کہ داؤد زندہ ہے طالوت متعجب ہوا اور اسکی بیٹی نے حضرت داؤد کو آواز دی اور یہ کہ ایک کونے مین چھپے ہے تھے نکل آئے اور طالوت سے کہا مین جانتا ہون کہ تو نے باغواے شیطان یہ حرکت کی ہے مین نے تجکو عفو کیا اگر خداے عز و جل اس فعل کی جزا تجکو پہونچاوے مجکو اسمین اختیار نہین ہے اور نہوگا اور ثقات سے مروی ہے کہ جب طالوت نے یقین کیا کہ حضرت داؤد قتل ہوے وہان سے اپنے قصر مین جاکر فارغ البال بیٹھا اور دوسری شب اس قصے کے حضرت داؤد طالوت کے سرہانے آنکر ایک تیر اپنے تیرون مین سے ایک سرہانے اور ایک پائتی اور ایک داہنے اور ایک بائین گاڑکر جلدی سے چلے گئے جب صبح ہوئی اور طالوت خواب سے بیدار ہوا ان تیرونکو پہچانا اور جانا کہ حضرت داؤد زندہ ہین آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور کہا حق تعالی داؤد کو آمرزیدہ کرے کہ وہ کریم تر اور بزرگتر مجھسے ہے کسواسطے کہ مین نے بگمان اس امر کے کہ اسپر ظفر یاب ہون بے جہت اسکے قتل کا قصد کیا اور اسنے بعد صدور ایسی حرکت کے تنہا مجکو غافل پایا اور میرے اوپر غالب آیا پھر بھی کچھ آسیب مجکو نہ پہونچایا القصہ حضرت داؤد بعد ازین پوشیدہ اور پنہان شہر اور بیابانون مین پہرتے تھے اور انکی بی بی نے آوازہ موت اپنے شوہر کو آوازہ گوش عالم کیا تھا — منقول ہے کہ ایک دن طالوت نے حضرت داؤد کو صحرا مین دیکھا اور گھوڑا انکے پیچھے دوڑایا حضرت داؤد کہ خنگ تیز رو فلک پیما پر سوار تھے اور ہنگام رفتار انکی گرد کو پیک صبا بھی نہ پہونچتا تھا بھاگ کر اس جبار کی نظر سے غائب ہوگئے اور ایک غار مین جاکر چھپ رہے اسوقت بفرمان الہی مکڑی نے آنکر جالا تنا اور طالوت کہ بعد لمحہ کے وہان پہونچا مکڑی کے جالے کو دیکھکر محروم و مایوس پھر گیا اور پس از مراجعت جاسوسون کو حکم دیا کہ حضرت کی تلاش مین رہین اور بواسطہ صدور ان افعال ناپسندیدہ کے علما اور احبار یہود نے زبان طعن و ملامت طالوت پر کھولی اور اسکو دفع تعرض سے منع کیا اس سبب سے طالوت نہایت غضبناک ہوا اور اسنے بقتل اشراف مملکت کہ علما سے فرمان دیا تو جہال کہ پیوستہ بعداوت اہل دانش مفاخرت و مباہات کرتے تھے جہان کسی عالم کو پاتے بے نتیجہ قہر ہلاک کرتے تا بحدیکہ ایک عورت کو اسکے پاس لیگئے کہ علم سے بہرہ رکھتی تھی اور اسم اعظم حق سبحانہ تعالی نے اسکو تعلیم فرمایا تھا طالوت نے وہ ضعیفہ ایک چوبدار کو تفویض کی کہ

کہ قتل کرے مگر اُسنے بنظر اُسکی عفت و صداقت ہلاک کرنا مناسب جانا اُسکو اپنے گھر مین چھپا رکھا جب ایک مدت اس حال پر گذری طالوت کہ صاحب فراست تھا مشاہدہ بعض آثار قہر الٰہی سے اپنے کیے پر پشیمان ہوا اور تائب ہو کر ہر شب گورستان صحرا مین جاکر بافغان و زاری قیام کرتا اور کہتا تھا دیکھیے توبہ اس بندہ عاصی کی قبول ہوگی یا نہین - ایک رات آواز سنی کہ اے طالوت جو کچھ تجھسے کرنا تھا کیا کہ دمار روزگار علما اور احبار بنی اسرائیل سے تو نے نکالا اب تو آیا ہے کہ ہمکو ایذا پہونچاوے مردون کو بھی نہین چھوڑتا کہ ایک لحظہ آسائش و آرام لیوین یہ کیا حال ہے کہ زندے اور مردے تیرے ہاتھ سے اذیت پاتے ہین طالوت کو اس کلام کے سننے سے حزن واندوہ اور زیادہ ہوا اور حال اسکا سخت متغیر ہوا جب یہ حال خراب اُسکا سرہنگ مذکور نے دیکھا اُسپر رحم آیا کہا ما لک یہا الملک یعنی کیا ہوا تجکو اے بادشاہ طالوت نے کہا اپنے افعال ذمیمہ سے نہایت ندامت مین ہون اور نہین جانتا کہ توبہ میری بعز اجابت مقرون ہوگی یا نہین اگر تو جانتا ہے کہ کوئی عالم میری اقلیم مین زندہ ہے رہنمائی کر تا حقیقت حال اس سے استفسار کردن سرہنگ نے جواب دیا کہ تیرا حال اُس بادشاہ کے مثال ہے کہ اثنائے سفر ایک قریہ مین پہونچا اور وہان مقام کیا اتفاقاً مرغ نے بیوقت بانگ دی بادشاہ خشمناک ہوا اور حکم دیا کہ جتنے مرغ اس گاؤن مین ہووین سر اُنکا جدا کرڈالو ملازمان شاہی بفرمودہ بادشاہ عمل مین لائے پھر ہنگام خواب کہا صباح کو جب خروش لوے مجکو بیدار کرنا کہ اُسوقت مین یہان سے کوچ کرونگا ایک خواص نے عرض کیا کہ اے بادشاہ یہ امر محال ہے کس واسطے کہ آپنے غصے مین ایک مرغ کو بھی زندہ نہین چھوڑا ہے تا بوقت اُسکی بانگ کے تجکو بیدار کرین - طالوت کو اس کلام سے اور زیادہ اضطراب ہوا سرہنگ نے بعد از اخذ میثاق اس سے کہا کہ من بعد امثال ان حرکات نا ملائم پر اقدام نکرنا اور بحیات عورت کہ سابق اسکے قتل کے ساتھ مامور ہوا تھا عرض کیا طالوت نے اس عجوزہ سے ملاقات کی اور قبول توبہ اور عام قبول سے استفسار کیا بوڑھیا نے کہا مین اس امر کو نہین جانتی لیکن اشموئیل کی قبر پر جاتی ہون کہ وہان مشکل کا حل ممکن ہے پھر طالوت اور پیرزن اور سرہنگ انکی مرقد پر حاضر ہوے اور اُس عورت نے بعد از مناجات اور رفع حاجات اسم اعظم شفیع لاکر کہا یا صاحب القبر اخرج باذن اللہ تعالیٰ یعنی اے صاحب قبر نکل ساتھ حکم اللہ تعالیٰ کے حضرت اشموئیل قبر سے نکلے اور خاک سر پر سے جھاڑنے لگے اور ان تینون آدمیون کو دیکھا متعجب ہو کر پوچھا کہ کیا قیامت قائم ہوئی ہے انھون نے کہا نہین طالوت کو ایک قصیہ درپیش آیا ہے اور ایک مشکل پڑی ہے چاہتا ہے کہ تجھسے معلوم کرے کہ توبہ اسکی قبول ہوگی یا نہین حضرت اشموئیل نے کہا اے طالوت میرے بعد تجھسے کیا صادر ہوا کہا یا نبی اللہ کوئی فعل ناپسندیدہ باقی نہین رہا کہ مین نے اُسپر اقدام نہین کیا اور جو کچھ کیا تھا مشروحاً بیان کیا حضرت اشموئیل نے پوچھا کہ تیرے کی فرزند ہین کہا دس فرزند

دلیر اور مردانہ رکھتا ہون کہا تو بہ تیری اس امر پر منحصر ہی کہ ترک مملکت کر کر سر اسباب جہانداری سے درگذرے اور مع اپنے فرزندون کے بجہاد وغزا مصروف ہووے کہ تیری سب اولاد تیرے سامنے ماری جاوے اور تو شربت ناگوار انکی مصیبت کا پیوے اور بعد ازین اثنا لڑے کہ تو بھی بدرجۂ شہادت پہونچے اور جو کچھ کہ مین نے کہا ہی اگر تو اسکو بجالاے شاید کہ حضرت باری سبحانہ تجکو بخشے اور تجھپر رحمت کرے حضرت اشموئیل یہ بات کہکر قبر مین چلے گئے اور طالوت نے اپنے گھر کو مراجعت کی اور اس امر کے غم سے کہ فرزند میرے ساتھ موافقت کرین یا نہ کرین اندوہ اسکو دوچند ہوا اور بستر ضعف و ناتوانی پر گرا ایک دن اپنے بیٹون سے پوچھا اگر تمہارے باپ کو دوزخ مین لیجاوین کوئی تم سے ایسا ہی کہ آپ کو اُسپر فدا کرے سبھون نے کہا ہماری جانین تجھپر نثار ہین مقصود بیان اس امر سے کیا ہی طالوت نے اپنی حدیث انابت اور حضرت شموئیل کی اشارت سو کچھ بیان کیا فرزندون نے کہا ان ابانا لمقتول یعنی بدرستیکہ تو کیا البتہ مقتول ہی کہا ہان سب نے کہا ہم تیرے بعد اپنی حیات نہین چاہتے ہین جو فرمائیے بطیب نفس بجالائین طالوت نے متابعت اولاد سے خوش و خرم ہو کر حکم دیا کہ ابواب خزائن کھول دین اور تہیہ اسباب حرب و جنگ کرین اور دلیران میدان وغا اور ہنربران معرکۂ ہیجا کو نوکر رکھین بعد ترتیب لشکر بنا بر مقابلہ و مقاتلہ کفار کے روانہ ہوا اور بعد ملاقات فریقین اول اُسکے ایک ایک فرزند نے میدان کارزار مین جاکر شربت شہادت نوش کیا اور آخر سب کے طالوت نے آپ کو قلب لشکر پر ڈالکر اتنا مارا گیا کہ شہید ہوا اور بعد از طالوت سلطنت بنی اسرائیل حضرت داؤد پر مقرر ہوگئی ادنی و اعلےٰ نے کمر مطاوعت اور متابعت انکی پر باندھی **فصل دوسری** رسالت اور خلافت حضرت داؤد علیہ السلام مین اور ذکر بعضے معجزون کا اور مبتلا ہونا انکا ساتھ ایک ذلت کے اور مسخ ہونا انکی قوم کا بصورت بندرون کے۔ صاحب مواہب علیہ نے سورۂ نسا مین درذیل آیۃ اٰتینا داؤد زبورا یعنی دی ہمنے داؤد کو زبور اور سورۂ ص مین تحت آیہ قولہ تعالی واذکر عبدنا داؤد ذالاید انہ اواب انا سخرنا الجبال معہ یسبحن بالعشی والاشراق والطیر محشورۃ کل لہ اواب وشددنا ملکہ واتینہ الحکمۃ وفصل الخطاب یعنی اور یاد کر بندے ہمارے داؤد صاحب قوۃ کو تحقیق وہ رجوع کرنے والا تھا بخدا تحقیق مسخر کیا ہمنے پہاڑونکو ساتھ اُسکے کہ تسبیح کہتے تھے سورج ڈھلے اور سورج نکلے اور جانور اکھٹے کیے ہوے ہر ایک واسطے اسکے جواب دینے والے تھے اور زبردست کی ہمنے سلطنت اُسکی اور دی ہمنے اُسکو حکمت اور فیصل کرنے والی بات لکھا ہی کہ بعد انقضاے ایام حضرت اشموئیل اور طالوت خلعت نبوت اور قباے سلطنت قامت داؤد پر راست آئی اور حشمت و مکنت اس مرتبہ کو پہونچی کہ بروایت اول چار ہزار آدمی حراست اور

حفاظت

حفاظت انکی کرتے تھے اور حضرت داؤد جامع تھے درمیان رسالت اور ایالت قال اللہ تعالے یا داؤد انا جعلناک خلیفۃ فی الارض فاحکم بین الناس بالحق ولا تتبع الھوی فیضلک عن سبیل اللہ یعنی اے داؤد تحقیق ہمنے تجکو کیا ہی نائب بیچ زمین کے پس حکم کر درمیان لوگون کے ساتھ حق کے اور مت پیروی کر خواہش نفس کی پس گمراہ کریگی تجکو راہ خدا کی سے جب یہ امر خلافت سپرد مستقل ہو حضرت باری عز شانہ نے بنزول زبور کہ مشتمل تھی مواعظ حکم الٰہی پر اور خالی اوامر و نواہی سے انکو مخصوص فرمایا اور حسن صوت اس مرتبہ انکو بخشا کہ جو کوئی حضرت کی آواز سنتا تھا سیفتہ اور بیقرار ہوتا تھا کہتے ہین کہ حلق مبارک سے تہتر طرح کی آواز سنی جاتی تھی۔ وہب بن منبہ کہتا ہے کہ جب بقرأت زبور مشغول ہوتے تھے وحوش و طیور اور بہائم اور سباع انکے گرد جمع ہوتے تھے اور ایک دوسرے کو مضرت نہ پہونچاتا تھا اور عین المعانی مین مذکور ہی کہ خوش آوازی حضرت داؤد کی اس مرتبہ تھی کہ جب زبور پڑھنے مین مشغول ہوتے تھے تو تمام جانور چرند اور پرند اپنے گھرون سے نکل کر آواز دلنواز سنتے تھے اور جانوران نغمہاے جانفزا سے مضطرب ہوکر اپنکو ہوا مین سے زمین پر ڈال دیتے تھے اور معالم التنزیل مین سورۂ بقر مین ذیل آیہ واتٰہ اللہ الملک والحکمۃ وعلمہ مما یشاء یعنی اور دی اسکو اللہ نے بادشاہی اور حکمت اور سکھایا اسکو جو کچھ چاہا۔ لکھا ہی کہ آواز دلکش حضرت داؤد سے آب روان بھی ٹھہر جاتا تھا اور یہ معجزہ تھا کہ جب چاہتے تھے پہاڑ حضرت کے ہمراہ روان ہوتا تھا اور جب تسبیح کہتے تھے تو پہاڑ بھی حضرت کے ساتھ تسبیح کہتے تھے اور جانوران پرند حضرت کے سر پر صف باندھکر خوش الحانی پر اپنا دل پژمردہ کرتے تھے اور بہت آدمی سننے والے بیہوش ہوتے تھے اور بعضے بیجان ہوجاتے مواہب علیہ مین سورۂ ص مین وارد کیا ہی کہ صاحب کشف الاسرار نے لکھا ہی کہ تسبیح پہاڑون اور پتھرون کی اگرچہ عقل انسانی کے خلاف ہی لیکن قدرت حق سبحانہ سے بدیع اور بعید نہین ہی۔ چنانچہ تسبیح کنکرون کی دست مبارک حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین شواہد قدرت اسکی سے ہی ایک دلی نے ایک پتھر کو دیکھا کہ مثل قطرات باران اسمین سے پانی ٹپک رہا ہی ایک ساعت توقف اور تامل سے اسکو دیکھا سیر کہ آیا اسکا سبب کیا ہی وہ پتھر گویا ہوا اور کہا کہ اے ولی خدا کتنے برس ہوے کہ اللہ تعالے نے مجکو پیدا کیا اسکی سیاست کے خوف سے اشک حسرت ڈالتا ہون اس ولی نے مناجات کی کہ خداوندا اس پتھر کو ایمن کر دعا انکی باجابت مقرون ہوئی پھر اُس پتھر کو دیکھا کہ زیادہ قطرات اُسمین سے ٹپکنے لگے ولی خدا نے فرمایا کہ لے پتھر اب کیون روتا ہی جواب دیا کہ پہلے خوف وخشیت سے روتا تھا اور اب شادی امن و سلامت سے ہمکو اس درگاہ بے نیاز مین سواے گریہ و زاری کے کچھ کام نہین ہی اور مشکوٰۃ اور مصابیح مین قاضی عیاض نے وارد کیا ہی

کہ حضرت خاتم المرسلین صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہو کہ زبور کی قرأت حضرت داؤد پر اتنی آسان تھی کہ دواب کو زین کرنیکے واسطے کہتے اور زبور شروع کرتے ہنوز زین دواب پر درست نہونے پاتا تھا کہ زبور کو تمام وکمال پڑھ لیتے تھے کہتے ہین کہ ہرگاہ جن وانس حضرت کے مطیع ہوکر استماع آواز داؤد سے محفوظ اور بہرہ مند ہونے لگے نائرہ حسد کانون ضمیر ابلیس پرند دیرہین التہاب پاکر ضطراب مین آیا سب شیاطین کو جمع کیا اور پوچھا کہ توجہات قلوب خلائق داؤدی سے کس حیلے سے پھیرین اور کس تدبیر سے اسکے ساتھ آدمی اختلاط کم کرین خناسون نے جواب دیا کہ اس فن مین تو ہمسے دانا تر ہی شیطان نے کہا اختراع صوت مین کوشش کرلی چاہیے کہ آواز کے ساتھ مشابہت رکھتی ہو کسواسطے کہ گرویدگی مخلوقات اس سے فقط خوش آوازی سے ہی اگر کوئی صوت خوب گوکہ گلے سے نہ نکلے کان مین لوگون کے پہونچے گی تو اسکے سیفتہ ہوجاوینگے چنانچہ سبکی راے نے اس امر پر قرار پایا اور ابلیس پرتلبیس بہ ترتیب بربطا ور مزامیرا ور باجے اور سارے آلات لہو مین مشغول ہوا اور اُسکے متابعون نے ان الات کے بنانے اور بجانے پراقدام کیا سننے والے جادہ مستقیمہ سے وادی ضلالت اور غوایت مین پڑے تفسیر معالم التنزیل اور مواہب علیہ مین سورہ سباء مین لکھا ہی کہ ایک دن حضرت داؤد کی زیارت کے واسطے ایک فرشتہ آیا اور کہا اے پیغمبر اور خلیفہ خدا اولے اور الانسب یون ہو کہ تیرا قوت تیرے سبب سے حاصل ہووے حضرت نے خدا تعالی سے پیشہ کی درخواست کی حکم ہوا کہ زرہ گری کیا کر آیہ النا لہ الحدید ان اعمل سابغات وقدر فی السرد واعملوا صالحا انی بما تعملون بصیر وقف یعنی اور نرم کیا ہمنے واسطے اُسکے لوہا یہ کہ بناے زرہ پوری اور اندازہ رکھ ایک دوسرے کے پرونے مین اور عمل کرو اچھے تحقیق مین ساتھ اس چیز کے کہ کرتے ہو تم دیکھنے والا ہون پس نرم کیا خدا تعالی نے حضرت داؤد پر لوہے کو بے آگ اور بے آلہ کے کہ آہن حضرت داؤد کے ہاتھ مین موم ہوجاتا تھا اور جو کچھ چاہتے تھے اُس لوہے کا بنا لیتے تھے اور معالم اور تیسیر مین لکھا ہی کہ ہر روز ایک زرہ تمام وکمال بنا لیتے تھے اور وہ چھ ہزار درم کو بکتی تھی چار ہزار درم تصدق اور دو ہزار خرچ عیال کرتے تھے اور لباب مین لکھا ہو کہ حضرت داؤد نے جب وفات پائی تو ہزار زرہ تیار حضرت کے گھر مین موجود تھین۔ روایت ہو کہ جو مدار معیشت آپکا صرف قیمت زرہ پر منحصر تھا بسبب ضرورت ایک دفعہ اُنکے اہل نے اُسکے بنانے مین تعجیل کی آپنے سہلاً فرمایا کہ اگر آج نہ بکیگا تو کیا ہوگا کل تک تیار ہوکر بک جاوے گی اور تمہارا انجاح حاجت ہوویگا بحسب اتفاق جب دوسرے دن آپ زرہ بناکر بازار مین لیگئے کسی نے اوسے نہ خریدا اور شام کو آپ اُسے گھر مین لے آئے انھون نے تقاضا کیا زر قیمت کیا آپنے پھر یہی فرمایا کہ کل بک جاویگی اور تمہارا کام بنا نہیں رہیگا بحسب اتفاق

چندروز تک اسیطور پر ہر روز اسکو لیجایا کرتے تھے اور کسی کے نہ لینے سے ناکام پھر آتے تھے اور آنکی اہل ہر روز
زیادہ تر تنگ کرتی تھی کہ ایک دن عاجز ہو کر بجناب باری تعالیٰ دعا کی ارشاد ہوا کہ تمنے تکلہ اسکے
بکنے پر کیا اسکا ثمرہ دیکھا انشاء اللہ تعالیٰ کیون نہ کہا تھا اب دیکھو طرف آسمان کے کہ ہمنے حجاب اٹھا
لیا ہے جب اُنھون نے اُدھر دیکھا تو یہ معلوم ہوا کہ سب آنکی زرہین بچی ہوئی کنگرہ ہاے عرش معلی مین
آویزان ہین اور اسیوقت ندا آئی کہ ہمسے لینے دینے والے ہین۔ تمنے مخلوقات کو گمان کیا تھا حضرت نے
استغفار کیا فی الحال ایک خریدار آیا اور بقیمت گران مول لے گیا اور معالم مین تحت آیہ اعملوا آل داؤد
شکرا و قلیل من عبادی الشکور یعنی عمل کرو اے آل داؤد کے واسطے شکر کے اور تھوڑے ہین
بندون میرے سے شکر کرنے والے۔ لکھا ہے کہ حضرت داؤد نے تمام اوقات روز و شب کو تقسیم کیا تھا
انواع عبادات پر اور آنکی تاکید سے سب اہل و اتباع مصروف طاعات رہتے تھے کوئی ساعت ایسی
نہوتی تھی کہ ایک اہل خانہ سے نماز کھڑا ہوا نہ ادا کرتا تھا اور آپ آدھی رات طاعت اور عبادت کے ساتھ
گذارتے تھے اور ایک دن روزہ رکھتے تھے اور ایک دن افطار کرتے تھے اور مواہب علیہ مین سورۂ ص مین
لکھا ہے جاننا چاہیے کہ بیچ قصہ نکاح حضرت داؤد کے ساتھ ایک مرد کی بی بی کے کہ اوریا نام تھا اسمین
بہت اختلاف ہین بعضے اس طرح بیان کرتے ہین کہ شرع اور عقل اسکو قبول کرنے سے انکار کرتی ہے
مگر جو کہ بصحت قریب معلوم ہوتا ہے اس طرح پر ہے اوریا نے ایک عورت سے خواستگاری کی تھی اور اپنے
ازدواج کی اور بسبب رضامندی طرف ثانی کے قریب تھا کہ نکاح ہو وے اس عورت کے ماں باپ کو
اوریا کے ساتھ ناگہان کسی سبب سے تنازع ہوا اُنھون نے مناکحت نہ کی حضرت داؤد نے اسکے ساتھ
عقد باندھا اور اس سے پہلے حضرت داؤد کی ایک کم سو بیبیان تھین پوری سو ہو گئین اور
زاد المسیر مین لکھا ہے کہ عتاب الٰہی حضرت داؤد پر اس سبب سے تھا کہ بعد خطبہ اوریا یعنی منگنی کے
اُس سے حضرت داؤد نے منگنی کی اور مدارک مین ہے کہ تین سو سریہ یعنی لونڈیان حرمین بھی تھین
اور روضۃ الصفا مین لکھا ہے کہ ناقلان اخبار سلف بیان کرتے ہین کہ ایک مرتبہ بنی اسرائیل حضرت
داؤد کی مجلس مین ذکر کر رہے تھے کہ کوئی دن کسی نبی آدم پر ایسا نہین گذرتا کہ کوئی زلت
اُس سے صادر نہین ہوتی۔ حضرت داؤد نے اپنے دل مین کہا کہ مین دن کو محراب مین رہون
اور کسب سعادت عبادت مین جہد و سعی بلیغ کرون تا کوئی امر نامستحسن مجھسے صادر نہووے
اس جہت سے ارادۂ ازلی اس امر پر متعلق ہوا کہ کوئی سہو انسے وقوع مین آوے اور ایک جماعت
کہتی ہے کہ سبب ابتلاے حضرت یہ تھا کہ اُنھون نے مناجات کی یارب مینے صحف مطہرہ
منزلۂ سماوی مین پڑھا ہے مجھسے پہلے پیغمبرون کو بعطاے ارجمند اپنی تونے مخصوص کیا ہے
اور نظر عاطفت ملحوظ رکھا ہے مین نہین جانتا کہ کس فعل نیک عمل مین لانے سے وہ مستحق تیری

عنایت کے ہوئے تھے مجکو ہدایت کرتا مین بھی انکی ساتھ اقتدا کرون اور مواہب سینہ تیری سے محظوظ رہون خطاب آیا کہ انبیاء سابق کو بانواع بلیات ہمنے مبتلا کیا انھون نے اس حال مین بعروۃ الوثقی صبر تمسک کیا تو سزاوار اصناف الطاف میرے کے ہوئے تھے حضرت داؤد نے کہا مجھپر بھی کوئی بلا نازل فرما تا مین بھی لسبب مصابرت تیرے اکرام کا استحقاق پیدا کرون وحی آئی کہ اے داؤد بلا کو عافیت پر تو نے اختیار کیا ایک حادثہ تیری جانب توجہ کریگا بعضے کہتے ہین کہ یوم موعود روز دوشنبہ سترھوین ماہ رجب تھی اُس دن حضرت داؤد محراب صومعہ مین زبور کے پڑھنے مین مصروف تھے کہ ناگاہ ایک طائر بصورت کبوتر کہ بدن اُسکا سونے کا اور پر اُسکے دیباچہ سے مکلل بدر اور چونچ یاقوت احمر کی اور آنکھین زمرد کی اور پانون فیروزہ کے تھے روزن صومعہ مین سے آنکر حضرت کے روبرو بیٹھ گیا انھون نے اُسکے حسن و لطافت پر متعجب ہوکر اپنے دل مین کہا کہ اس جانور کو پکڑکر بیٹے کو دے دیا چاہیے کہ وہ خوش و خرم ہو جاویگا جب انھون نے اُسکے پکڑنے کو ہاتھ بڑھایا وہ پھدککر دور ہو بیٹھا اور حضرت نے وعدہ صادق الہی سے غافل ہوکر زبور چھوڑکر اٹھے اور اُس کبوتر کی طرف متوجہ ہوئے وہ طائر اُسی روزن مین سے نکلکر اُڑ گیا اور حضرت داؤد علیہ السلام کوٹھے پر چڑھکر باطراف دیکھنے لگے تا معلوم کرین کہ وہ جانور کہان گیا اس اثنار مین دیکھا کہ بجانب بوستان اوریا اُڑ رہا ہے اُسکو کوٹھے کی منڈیر پر جاکر اُس باغ مین نگاہ کی بے اختیار چشم مبارک ایک عورت صاحب جمال پر پڑی کہ کنارہ حوض پر نہا رہی تھی اور اُس عفیفہ نے جب صورت مرد بیگانہ کی دیکھی اپنے بدن کو بالون سے چھپا لیا - حضرت نبوی صومعہ مین آئے اور آنکی خاطر نے اُس عورت کی طرف میل کی اور خواصون کو حکم کیا کہ اُس جمیلہ کا حال استفسار کرین بعد از تفحص عرض کی کہ وہ عورت اوریا کی منکوحہ یا منگیتر ہے اور اوریا اُن دنون مین رکاب ثواب خواہرزادہ حضرت داؤد مین بجانب بلقا محاصرہ قلعہ مین مشغول تھا بعد ازین حضرت داؤد نے ثواب کو کہلا بھیجا کہ اوریا کو تابوت سکینہ دیکر قلعہ کے دروازے پر بھیجے تا اعدائے دین شکست کھاوین اور قلعہ کو فتح کرے اور اُس زمانے مین حال یہ تھا کہ جو کوئی تابوت سکینہ لیکر لڑائی مین جاتا تھا اتنا لڑتا تھا کہ فتحیاب ہوتا تھا یا مارا جاتا تھا مگر پھرتا اور بھاگتا نہ تھا القصہ جب ثواب نے مضمون فرمان حضرت اوریا کو پہونچایا وہ کہ جملہ مبارزون سے تھا اتنا لڑا کہ وہ حصن حصین مفتوح ہوا اور ثواب نے فتحنامہ حضرت داؤد کو بھیجا انھون نے پیغام کیا کہ اوریا کو بدستور معہود بمحاصرہ اور قلعہ کے بھیجے اور ثواب نے بنا بر فرمان واجب الاذعان اسکو اور قلعہ پر نامزد کیا اسنے دوسرا قلعہ بھی فتح کیا آخر الامر ایک محاربہ مین شہید ہوا اور بعض روایات مین آیا ہے کہ یہ پہلی ہی لڑائی مین مارا گیا - اہل تحقیق اور تفسیر کہتے ہین کہ بھیجنا ثواب کا اوریا کو بجنگ و قتال جملہ مفتریات سے ہے کسواسطے کہ ضمیر پاک انبیا کی

اس طرح کے حیلون اور قصدون سے میرا اور منزہ ہین بلکہ سبب زلت حضرت داؤد یہ تھا کہ انکی خاطر مین گذرا کہ اگر اوریا کہین مارا جاوے تو اسکی بی بی کو اپنے حبالۂ نکاح مین لاوین اور ایک روایت سے اسطرح پر ہی کہ اوریا کو حضرت نے طلب کیا اور اس سے کہا کہ تو اپنی منکوحہ کو طلاق دے اسنے قبول نہ کیا اور بعد از مدت اپنی رغبت سے ایک مقام پر مقابلہ اور مقاتلہ مین شہادت پائی جب وہ قتل ہوا تو حضرت نبوی نے بعد از انقضاے ایام عدت اس عفیفہ کو پیغام بھیجا اسنے کہا اس شرط سے راضی ہوتی ہون کہ اگر مجھسے فرزند پیدا ہو تو اسکو اپنا ولیعہد اور خلیفہ کرو حضرت داؤد نے اس امر کو قبول کیا اور اسکو اپنے نکاح مین لائے اور اس سے حضرت سلیمان پیدا ہوے اور جب ایک مدت اس واقعہ پر گذری حق سبحانہ تعالی نے چاہا کہ تنبیہ فرماوے کہ جب انبیاء سے ایسا فعل وقوع مین آوے کہ ایک شخص کی منگیتر سے نبی اپنی منگنی کرے یا کسی عورت شوہر دار کے خاوند کو قتل کروا کر اسکی بی بی کو اپنے نکاح مین لاوے اوروں سے کیا بعید ہوگا حضرت جبرئیل اور میکائیل کو فرمان پہونچا کہ دونو بصورت مدعی اور مدعا علیہ ہو کر حضرت داؤد کے پاس آئے اور یہ ایک کے ساتھ جماعت فرشتون کی ہمراہ تھی اور تفسیر کشاف مین ابن عباس سے نقل ہے اور معالم اور مواہب مین سورۂ ص مین لکھا ہے کہ حضرت داؤد نے دونون کو تقسیم کیا تھا ایک دن عبادت کرتے تھے اور ایک دن حکم فرماتے تھے اور ایک دن عیال کے لئے اور ایکدن خاص اپنے مہمات مین مشغول رہتے تھے اور جس دن کہ بالاخانہ پر عبادت کیواسطے آتے تھے کئی ہزار پاسبان اسکے گرد کھڑے ہوجاتے تھے اور آدمیونکو اوپر جانے سے منع کرتے تھے اتفاقاً ایکدن دو فرشتے بصورت انسان حضرت داؤد کے گھر مین آنکر عبادت خانے کے اوپر گئے قولہ تعالے وھل اتٰک نبؤ الخصم اذ تسوروا المحراب اذ دخلوا علی داؤد ففزع منھم یعنی کیا آئی ہے تیرے پاس خبر جھگڑنے والونکی جسوقت کہ دیوار پر چڑھ کر اتر آئے عبادت خانے مین جسوقت کہ داخل ہوے اوپر داؤد کے پس ڈرا اُنسے کہ یہ بے اجازت کیونکر چلے آئے آیہ قالوا لا تخف خصمان بغی بعضنا علی بعض فاحکم بیننا بالحق ولا تشطط واھدنا الی سواء الصراط کہا اُنھون نے مت ڈر ہم ہین دو جھگڑنے والے زیادتی کی ہے بعضے ہمارے نے اوپر بعضے کے پس حکم کر درمیان ہمارے ساتھ حق کے اور مت زیادتی کر اور راہ دکھا ہمکو طرف سیدھی راہ کے حضرت داؤد نے کہا بیان کرو ایک نے انمین سے دوسرے کو اشارہ کیا آیہ ان ھذا اخی لہ تسع و تسعون نعجۃ ولی نعجۃ واحدۃ فقال اکفلنیھا وعزنی فی الخطاب یعنی تحقیق یہ میرا بھائی ہے یعنی ہم دین اور ہم صحبت میرا ہی اور اسکے پاس ایک کم سو دنبیان ہین اور میرے پاس ایک دنبی ہی مجھسے کہتا ہی کہ وہ ایک دنبی بھی مجکو دیدے تا سو پوری ہو جاوین اور میرے اوپر غلبہ کیا ہی کہ مجکو چھوڑتا نہین آیہ قال لقد ظلمک بسؤال نعجتک الی نعاجہ وان کثیرا من الخلطاء لیبغی بعضھم علی بعض الا الذین امنوا وعملوا الصلحات وقلیل ما ھم یعنی کہا حضرت داؤد نے اگر

اسطرح ہو البتہ تحقیق ظلم کرتا ہی تجھپر ساتھ دُنبی تیری کے اوپر اسقدر دُنبیون اپنی کے اور تحقیق اکثر آپسمین دوست ایک دوسرے پر زیادتی کرتے ہین مگر وہ لوگ کہ ایمان لاتے ہین اور عمل نیک کرتے ہین اور کم ہین انمین سے بھی جو احتیاط کرین اسکی - جب حضرت داؤد حکم سے فارغ ہوے ایک نے دوسرے کی طرف دیکھا اور ہنسے اور کہا قضے الرجل علے نفسہ یعنی حکم کیا اس مرد نے اپنے نفس پر اور فی الحال اُنکے روبرو سے غائب ہوگئے آیہ وظن داؤد انما فتناہ فاستغفر ربہ وخر راکعا وانا ب اور جانا داؤد نے کہ کچھ آزمایا ہی ہمنے اُسکو پس بخشش مانگی رب اپنے سے اور گر پڑا عاجزی کرتا ہوا اور رجوع کیا بحق - حضرت داؤد نے جانا یہ فرشتے تھے کہ مجکو میری ذات پر متنبہ کرکر ناپدید ہوگئے جب حضرت کو تنبیہ ہوئی بخطاے خود اقرار کیا اور باستغفار مشغول ہوے کہتے ہین چالیس شبانہ روز سر سجدے سے نہ اٹھایا مگر بنابر نماز باتجدید وضو اور اتنا روئے کہ آب چشم سے گردجاے سجدہ کے گھانس اُگی اور اثناے گریہ وزاری مین ندا ہوئی کہ یا داؤد فقال لبیک یا سیدی ومولائی خطاب آیا کہ تیری زلت ہمنے عفو کی اور خطا تیری سے درگذر آیہ فغفرنا لہ ذالک وان لہ عندنا لزلفے وحسن ماب پس بخشا ہمنے واسطے اُسکے یہ اور تحقیق واسطے اُسکو نزدیک ہمارے مرتبہ ہی نزدیکی کا اور اچھی جگہ پھر جانیکی - ارباب تواریخ کہتے ہین والعہدۃ علیہم جب کہ گریہ وزاری حضرت داؤد علیہ السلام کی حد سے گذری حضرت جبرئیل نے آنکر بشارت مغفرت پہونچائی اور حضرت داؤد نے سر سجدے سے اُٹھایا اور کہا الٰہی ہر چند میرا گناہ تو نے بخشا اور قلم عفو میرے جریدہ جریمہ پر کھینچا لیکن محشر مین اوریا سے کیا کرونگا کہ اُسپر ظلم کیا مین نے اُسکو تدبیر ہلاک بتاکر اُسکی بی بی کو قید نکاح مین لایا اور تو حکم عادل ہے کل قیامت کو جو تیرے روبرو میرے ساتھ خصومت کرے تو میرا حال کیا ہوگا وہب بن منبہ کہتا ہی کہ جب حضرت داؤد علیہ السلام نے یہ صورت واقعہ معروض بارگاہ حضرت صمدیت کی خطاب آیا کہ اوریا کی قبر پر جا اور اس سے استحلال کر کہ مین اسکو تیری خاطر سے زندہ کر دیتا ہون حضرت داؤد علیہ السلام بموجب فرمان قبر پر گئے اور ندا کی یا اوریا اوریا جواب دیکر کہا کون ہی کہ مجکو خواب سے بیدار کیا اور لذت میری مین خلل ڈالا حضرت نبوی نے کہا مین ہون داؤد کہا یا نبی اللہ یہان کیونکر تشریف لائے فرمایا جو کچھ مجھسے تیری نسبت صادر ہوا ہی اُس سے درگذرا اوریا نے کہا وہ کیا ہی جواب دیا کہ مین نے تجھے لڑائی مین بھیجا اور تو اُسمین مارا گیا کہا مین نے آپکو اس امر مین بحل کیا کسواسطے کہ اس مارے جانے کے بدلے مین نے فردوس جنان مین قرار پکڑا حضرت داؤد علیہ السلام خوش وخرم ہوکر مرقد اوریا پر سے پھر آئے خطاب الٰہی نازل ہوا کہ اے داؤد مین حاکم عادل ہون فقط استغفار مجمل کافی نہین ہی تفصیل احوال اُسکے روبرو

بیان کرنی چاہیے حضرت داؤد پھر اُسکی قبر پر آئے اور آواز دی اوریا نے کہا کون ہی کہ بار بار مجکو خواب
رحمت سے بیچین کرتا ہی حضرت نے کہا مین ہون داؤد نے کہا یا نبی اللہ کیون آئے ہو کہا مین اسواسطے
آیا ہون تا مجھے تو عفو کرے کہا پہلے عفو کر چکا ہون حضرت داؤد نے کہا مین نے تجکو لڑائی مین اسواسطے
بھیجا تھا کہ تو شہید ہووے اور مین تیری بی بی پر تصرف کرون اوریا نے جواب نہ دیا اور حضرت نے تین مرتبہ
طلب تجاوز اور اغماض کیا آواز اُسکی نہ سنی جب مایوس ہوے بر سر قبر سر پر خاک اُڑانے لگے اور کہا
وای داؤد پر جسدن کہ ترازوے عدل نصب ہوگی واے اوپر داؤد کے اُسدن کہ داد مظلوم ظالم سے
لیجاوینگی واے اوپر داؤد کے جسدن کہ گنہگارون کے ساتھ دوزخ کی طرف لیجاوینگے اُسکے کس
تضرع اور بکا مین ندا پہونچی کہ اے داؤد مین نے تجکو بخشا حضرت داؤد نے کہا یارب تو غافر الذنوب ہی
اوریا عفو نہین کرتا خطاب آیا اے داؤد فردائے قیامت کو کہ اوریا تیرے ساتھ مخاصمت کریگا اپنی
نعیم جنت اور حور و قصور اسکو عطا کرونگا کہ وہ تجھسے راضی ہو کر دفتر خصومت کو طاق نسیان پر رکھدیگا
حضرت داؤد نے کہا اب مین نے جانا کہ مغفرت اور آمرزش تیری میرے شامل حال ہوئی اور کسیطرح کا
دغدغہ اوریا کی طرف سے خاطر مبارک مین نہ رہا جماعت ثقات کہتے ہین کہ حضرت داؤد بعد اس قضیہ کے
تیس برس زندہ رہے اور دوام خاطر خطیر حضرت کی اندوہناک اور ندیم ندامت رہی اور تفسیر مغنی
مین لکھا ہی کہ جب خدا تعالیٰ نے حضرت داؤد کی توبہ قبول کی ہر خاطی اور گنہگار کے واسطے اپنی
نفس سے زیادہ دعا اور استغفار کیا کرتے تھے اور خاطیون اور گنہگارون اور دلفگارون مین بیٹھا
کرتے تھے اور اس منگنی سے پہلے ایک دن بصیام اور آدھی رات بقیام گذارتے تھے بعد ازین صائم الدہر
اور قائم اللیل ہوئے ہر روز روزہ رکھنے لگے اور تمام رات بعبادت بسر کرنے لگے اور اپنا سر از روے
حیا آسمان کی طرف نہ اُٹھایا تا آنکہ وفات پائی اور مروی ہے کہ اگر تمام عالم کے اشک جمع کرین
حضرت داؤد کے اشکون سے زیادہ نہووین اور حضرت داؤد علیہ السلام اور تمام اہل زمین کے
اشک جمع کرین حضرت آدم کے اشکون سے کہ جب بہشت سے نکال دیا تھا زیادہ نہووین اور
روایت کیا ہی کہ بعد ذلت داؤد علیہ السلام کے قرأت زبور پر نہ آب روان کھڑا ہوتا تھا اور نہ بہائم
اور وحوش و طیور اُسکی قرأت سنتے تھے جب اُسکی نعمتون نے نقصان قبول کیا اور کم ہونی شروع
ہوئین کہا الٰہی ما ہذا یعنی خداوندا کیا ہی یہ فرمایا خطیہ نامرضیہ کہ تجھسے سرزد ہوئی اس سبب سے
تیرے حال نے تغیر پایا کہا الٰہی مجکو تو نے بخشا نہین اور مجکو آمرزیدہ نہین کیا فرمایا بخش دیا اور
آمرزیدہ کیا لیکن جو حالت اور قربت کہ میرے اور تیرے درمیان مین تھی مرتفع ہوگئی اُسکو
ہرگز نہین پانے کا۔ معالم التنزیل اور کشف الاسرار مین لکھا ہی کہ حق سبحانہ تعالیٰ نے حضرت
داؤد کو سلسلہ عطا فرمایا کہ ایک سرا اُسکا کہکشان آسمان سے ملا ہوا تھا اور دوسرا صومعہ داؤدؑ

علیہ السلام سے قوۃ مین مثل آہن تھا اور رنگ آتشین رکھتا تھا اور تمام حلقہ گرد اسکے مرصع بجواہر تھے جو بیمار کہ اسکو ہاتھ لگاتا تھا اچھا ہو جاتا تھا اور دوسرا اسکو نہ پکڑ سکتا تھا اور جب کوئی حادثہ ظاہر ہوتا تو اس سلسلہ کو جنبش اور حرکت ہوتی تھی اور حضرت داؤد علیہ السلام کے بعد بھی ایک مدت تک وہ زنجیر طلائی اپنے مقام پر قائم رہی تا آنکہ ایک بادشاہ نے یا کسی شخص نے ایک بیش قیمت موتی ایک شخص کو امانتاً حوالہ کیا تھا ایک مدت کے بعد جب اسنے طلب کیا اُس شخص نے انکار کیا دونون نے اُس سلسلہ کی طرف رجوع کی جس شخص کے پاس موتی تھا اول کچھ عذر اور حیلہ درمیان لاتا اور بعد ایک لکڑی اندر سے خالی ایکر اور وہ موتی اُسمین رکھکر اس شخص کے ساتھ ہو لیا جب دونون سلسلے کے پاس پہونچے صاحب حق نے کہا میری امانت مجھے دے اسنے انکار کیا اور کہا اگر تو سچا ہی تو اس سلسلہ کو پکڑ لے اُسنے ہاتھ بڑھا کر اس سلسلہ کو پکڑ لیا پھر اُس منکر کو کہا تو بھی ہاتھ دراز کر اور اسکو پکڑ اُسنے صاحب موتی سے کہا اس میری لکڑی کو تھام کہ مین بھی اسکو پکڑ لون پھر وہ لکڑی دیکر سلسلہ پاس کھڑا ہوا اور کہا الٰہی تو آگاہ ہی اور دانا اور بے نیاز ہی کہ مین نے اسکی امانت کو پھیرا اور یہ دعوی کرتا تھا اسکو سونپ دی ہے اگر اس امر مین سچا ہون تو میرا ہاتھ اس سلسلہ کو پہونچ جاوے اور ہاتھ بڑھا کر اُسکو پکڑ لیا جتنے آدمی کہ حاضر اور موجود تھے سب نے تعجب کیا اور اثر سلسلہ مین شک لائے اللہ تعالی نے اُسکو وہان سے اُٹھا لیا اور بعض مفسرین کہتے ہین کہ تشدید اور تشدید ملک داؤد مین آیہ وافی ہدایہ آیۃ وشددنا ملکہ واتینہ الحکمۃ وفصل الخطاب یعنی اور زبردست کی ہمنے سلطنت اُسکی اور دی ہمنے اُسکو حکمت اور فیصل کرنے والی بات مشعر اس امر پر ہی کہ حشمت حضرت کی اس مرتبہ کو پہونچی کہ جب رات کو محراب مین بعبادت الٰہی مشغول ہوتے تھے ہزار نفر محافظت کرتے تھے اور مہابت انکی اسقدر غالب تھی کہ کیا مقدور کوئی ایک دوسرے سے مخالف عقل و شرع کلام کرے اور ایک گروہ کہتا ہی کہ منشاء تشدید ملک یہ تھا کہ ایک شخص ایک اشراف بنی اسرائیل مین سے حضرت داؤد کے پاس لایا اور اُسپر دعوی کیا کہ اُسنے میرا بیل چھین لیا ہی اور مدعا علیہ نے انکار کیا حضرت داؤد علیہ السلام نے مدعی سے گواہ طلب کیے اور وہ مظلوم اقامت بینہ سے عاجز ہوا حضرت نبوت پناہ نے فرمایا کہ اب تم جاؤ مین اس مقدمہ مین تامل کرونگا اُسی شب حضرت نے خواب دیکھا کہ گوینده نے کہا مدعی سچ کہتا ہی اور مدعا علیہ واجب القتل ہی اُسکو مار ڈال جب حضرت بیدار ہوے سوچے کہ محض ایک خواب سے ایک شخص کو کیونکر مار ڈالون اور بعد ازین کہ تین رات متواتر خواب مین اسی طرح دیکھا مدعا علیہ کو طلب کیا اور کہا کہ مین تجکو

مار ڈالتا ہون اُس شخص نے مضطرب ہو کر کہا کہ کس شرع مین جائز ہی کہ کسی مسلمان کو بے ثبوت گناہ
قتل کرین حضرت داؤد نے جواب دیا کہ حضرت جبار منتقم حقیقی کی طرف سے اسیطرح سے مامور ہوا ہون
ہرگاہ اُس شخص نے جانا کہ جناب نبوی میرے قتل پر بالیقین مستعد ہین کہا یا نبی اللہ مین اِس گناہ غضب
گناہ کے مواخذہ و معاقب نہین ہون بلکہ زمان سابق مین پدر صاحب گناہ کو ناحق مین نے قتل کیا تھا
جب حضرت خلافت پناہی نے روح اُس شخص ۔ قبیح المقدار کو مرکز اصلی روانہ کیا ہیبت عظیم نے ضمائر
خلائق مین قرار پکڑا اسیکو ظاہر اور باطن مین مجال مخالفت اور عناد نہ رہی اور مراد حکمت سے آیہ مذکور مین
نبوت ہی اور در باب فصل الخطاب اقوال متعدد ہین چنانچہ تین وجہ پر انہین سے اکتفا کیا جاتا ہی اول
یہ کہ مقصود اس لفظ سے بیان کلام اجراے احکام ہی دوسرے یہ کہ غرض علم و حکمت ہی اور بصارت احکام فیصلہ
تیسرے یہ کہ حضرت علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ نے فرمایا ہی کہ فصل الخطاب سے مراد اقامت بینہ ہی
مدعی پر اور توجہ یمین منکر پر کسواسطے کہ فصل قضایا انھین دو طریق مین سے ایک پر مبنی ہے
واللہ عالم بالصواب و تفسیر مدارک اور نیشاپوری اور تفسیر کبیر مین بیچ معنی آیہ ولقد علمتم الذین اعتدوا
منکم فی السبت اور البتہ تحقیق جانا تمنے ان لوگون کو کہ عبادت کی تھی انھون نے تم مین سے
بیچ دن ہفتے کے نقل کی ہے کہ حضرت داؤد کے زمانے مین یہودیون کی عبادت کیواسطے جمعہ کا دن
مقرر تھا انھون نے ہفتے کا دن اختیار کیا پس تعظیم اُس دن کی انپر لازم تھی کہ اُسدن یہ مچھلی کا
شکار نہ کرتے تھے اور دنیا کے کامون مین مصروف اور نہ ہوتے تھے لسوجی اس امر کے کہ انھون نے
خلاف فرمان خداوند کریم ہفتہ اختیار کیا تھا خداے تعالی نے انکو بلا کے ساتھ مبتلا کیا اور
ہفتے کے دن کہ اُس دن مچھلی کا شکار منع تھا بہت مچھلیان آیا کرتی تھین اور پانی مین منھ نکالکر
ظاہر ہوتی تھین اور اور دنون مین کسیکو کوئی مچھلی نہ دکھائی دیتی تھی۔ اُنھون نے جب
یہ حالت دیکھی حسرت سے مثل ماہی بے آب لوٹنے لگے اور شکار کرنا مشکل اور صبر کرنا دشوار ہوا
آخر الامر اُنھون نے حوض بنائے اور دریا مین سے انمین پانی کاٹ کر ڈالا اور ہفتے کے دن
مچھلیان ظاہر ہوتی تھین اُن حوضون مین ہانک لاتے تھے اور انکے آگے جال ڈال کر
چھوڑتے تھے اور مچھلیان وہان آتی تھین اور ہفتے کے دن پکڑتے تھے جب چند نوبت
انھون نے اسطرح کیا اور اثر عذاب ظاہر نہوا دلیر ہو کر اُس دن کی تعظیم سے درگذرے حضرت
داؤد نے انکے واسطے دعا بد کی اور یہ تین گروہ تھے ایک گروہ یہ فعل کرتا تھا اور ایک قوم انکو اس سے
منع کرتی تھی اور ایک جماعت شکار نکرتی تھی اور نہ منع کرتی تھی جو لوگ کہ شکار کرنے والون کو
منع کرتے تھے جبکہ انکی پند و نصیحت انکو موثر نہوئی اور یہ ناامید ہوے انکو چھوڑ کر اپنے گھرون مین
دیوارین کھینچ لین اور اپنے محلہ کا دروازہ علیحدہ کر کر انکی آمد و رفت بند کی اور اپنے فرزندون اور توابعون کو

انکی ملاقات سے منع کرادیا اور باز رکھا یہ لوگ ایک دن اپنی محلہ سے باہر آئے اور کوئی فاسق انکے محلے سے باہر نہ آیا انھوں نے انکو ڈھونڈھا سبکو دیکھا کہ بندر کی شکل ہو گئے ہین اور اپنے لوگوں کے گرد گریہ کنان پھرتے تھے اور انکے کپڑوں سے اپنے منھ ملتے ہین انھوں نے کہا کیا ہم تمکو اس فعل شنیع سے منع نکرتے تھے اور یہ سنتے اور سر ہلاتے اور ایک دوسرے کو تکتا تھا بعد تین دن کے ایک ہوا پیدا ہوئی اُسنے سبکو اڑا کر دریا مین لیجا کر ہلاک کر دیا اور تفسیر مدارک مین مذکور ہے کہ جوان جوان بندرون کی شکل ہو گئے اور بڈھے سورون کی صورت اور تین دن زندگانی کی اور بعد مر گئے اور بعضے لکھتے ہین کہ کچھ انمین سے باقی رہے اور انسے توالد اور تناسل ظہور مین آیا اور وہ گروہ کہ نہ مچھلیان پکڑتے تھے اور نہ منع کرتے تھے انمین اختلاف ہے کہ یہ بھی مسخ ہو کر ہلاک ہوے یا نجات پائی۔ فوائد السلوک مین لکھا ہے کہ بادشاہی کیا مشکل کام ہے اور شہریاری کیا بار گران ہے کہ حضرت داؤد با کمال درجہ نبوت اور مرتبہ رسالت ایسے امر کے ساتھ مامور ہوے فصل تیسری ذکر شلوم بن داؤد علیہ السلام مین راویان اخبار بہستان روایت کرتے ہین کہ جس آوان مین حضرت داؤد علیہ السلام بگریہ وانابت مشغول تھے اور سر سجدے سے نہ اٹھاتے تھے امور مملکت اور احوال رعیت دگرگون ہونے لگا ایک جماعت نے سفہاے بنی اسرائیل سے شلوم بن داؤد کو کہ دختر طالوت سے پیدا ہوے تھے اس امر پر فریفتہ کیا کہ آپکا باپ سیاست اور اجراے احکام سلطنت سے عاجز ہو گیا اور اکبر اولاد خاندان نبوت اور احق بضبط ولایت آپ ہین مملکت کو اپنے تصرف مین لایا چاہیے کہ ہم غلام تمہارے تمکو معاونت اور فرمانبرداری آپکی مین قاصر اور فاتر نہونگے اور اگر پدر بزرگوار آپ کا اس باب مین عتاب فرماوے تو کہنا کہ مین بنا بر اسکے کہ اعداے دولت طمع خزانہ اور ملک کی نہ کرین یہ مہم خطیر اختیار کرتا ہون اور اپنا اس امر مین دمدمہ اور فسون پڑھا کہ کلام ان مفسدونکی ہم داستان ہو کر اسکی اساس سلطنت کو برہم کرنا اپنی مدخلت سے چاہا۔ حضرت داؤد اس امر سے مطلع ہوے اور انکا قصد فاسد مکروہ جانا مع اپنے خواہرزادہ کہ نام اسکا تواب تھا اور جرات اور دلاوری مین عدیل نرکھتا تھا اور دوسرے وزیر روشن راے کی کہ اصابت تدبیر مین مشار الیہ زمان اور مقبول علیہ دوران تھا بنی اسرائیل مین سے نکل گئے جب شلوم ہجرت پدر بزرگوار سے خبردار ہوا انکے روکنے مین سعی شروع کی حضرت داؤد نے وزیر باتدبیر کو شلوم کے پاس بھیجا اور وصیت کی کہ اس صورت کو مخفی رکھنا چاہیے کہ تجکو بسفارت بھیجا ہے اور وہان بکمال عقل و دانش شرائط نصیحت بجالانا شلوم مقام شقاق سے بسرحد وفاق آوے وزیر پر خرد نے شلوم پاس آنکر بلطف مقال و رافت دلیل معقول اسکو مخالفت سے باز رکھا اور حضرت نبوت سے بمقر شرافت و کرامت مراجعت کی اُسوقت اُس فرزند عاق نے نیابت خلیفہ با استمالت

قرار کیا حضرت نے ثواب کو فرمان دیا کہ تا قرۃ العین کو استمالت پھیرے اور یہ بھی ثواب سے کہدیا تھا کہ اسکی جان کو کچھ آسیب نہ پہونچانا اگر میرے خلاف مرضی تجھسے صادر ہوگا تو یقین جان کہ تجھکو اُسکے قصاص مین قتل کرونگا ثواب نے مسلوم کا تعاقب کیا اور اُسکو پکڑ لیا ولیکن وصیت حضرت فراموش کی اور اُسکے قتل پر دست تطاول دراز کیا اور جب وانسے پھر کر صورت واقعہ عرض کی حضرت نے خفا ہوکر ثواب کو بنا بر اُس کردار ناہنجار کے بقصاص تہدید کی مگر بواسطہ مصلحت سلطنت اُسکے بارے مین تاخیر اور توقف روا رکھا کسواسطے کہ ثواب ایک سردار زبردست فیروز جنگ تھا اور اپنے مرض موت مین حضرت سلیمان کو خفیہ وصیت کی کہ بلا تاخیر اسکے قتل مین تعلل روا نہ رکھنا منقول ہو کہ حضرت داؤد کے زمانہ مین کثرت بنی اسرائیل اس مرتبہ کو پہونچی تھی کہ حضرت نے انکی زیادتی سے تعجب کیا اس اثنا مین وحی نازل ہوئی کہ اے داؤد بہنگام قصد ابراہیم بذبح فرزند اُسکے ہمنے یہ وعدہ کیا تھا کہ اُسکی نسب کو فراوان کرون بعد الفاے اس وعدہ کے بسبب مشاہدہ امور خلاف رضا میرا ارادہ اس امر پر متعلق ہوا کہ انکو بہ بلیات مبتلا کرون تا یہ جماعت کم ہو و داب تین حادثون مین سے ایک اختیار کرے اور حوادث ثلثہ ایک قحط ہی دوسرا استیلاے دشمن تیسرے نزول طاعون حضرت داؤد علیہ السلام نے باستحضار قوم فرمان دیا اور صورت واقعہ سے مطلع کیا اور انکو مخیر گردانا کہ جونسا حادثہ چاہو اختیار کرلو یہود نے کہا پیغمبر اور بادشاہ ہمارے تم موجود رہو جو حضرت کو منظور ہو ہم راضی ہین حضرت داؤد نے فرمایا کہ بلاے قحط مستلزم ذہاب رحمت اور قطع ارحام ہی اور تسلط اعدا شناعت عظیم رکھتی ہے جسکو اندک حمیت ہوگی اسکی تاب نہ لاوے گا اور علاوہ یہ کہ کوئی وضیع و شریف باقی نہین رہیگا قرین صلاح یہ ہو کہ خیر تمہاری اسمین ہو کہ اپنے گھرون مین بعلت طاعون مرجاؤ اور اپنے امور بخداوند عالم تفویض کرو کہ وہ ارحم الراحمین ہی یہود نے حضرت داؤد کی نصیحت قبول کی حضرت نے کہا پس اب کفن پہن کر مع عورتون اور اولاد کے ایک مقام پر جمع ہو چنانچہ سب اسی طور پر فراہم ہوے اور ظہور اثر وباے طاعونی ہوا اور بہت آدمی ہلاک ہونے لگے اُسوقت حضرت داؤد و علما او احبار بنی اسرائیل کو لیکر صخرہ بیت المقدس پر آئے اور سر سجدے مین رکھکر بہ تخشع اور تضرع اشتغال کیا تا آنکہ دعاے حضرت اور احبار آخر اُس روز مین باجابت مقرون ہوئی اور حضرت نے سر سجدے سے اُٹھا کر علما کو بشارت دی بعد از رفع بلاے طاعون کہ مردون کا شمار کیا طلوع آفتاب سے تا ہنگام غروب ایک لاکھ ستر ہزار نفر نے قالب تہی کیا تھا فرد سبحان خالقی کہ صفاتش زکبریا • برخاک عجز میفگند عقل انبیا • جب اکثر قوم نے غضب الٰہی سے خلاصی پائی حضرت داؤد نے اُنسے کہا کہ شکر حضرت خداوند عم احسانہ تمہارے ذمہ ہمت پر لازم اور واجب ہی اور کوئی شکر زیادہ اس سے نہین ہو کہ ایک مسجد اس مقام پاک مین بناؤ بنی اسرائیل نے کمر مطاوعت باندھی اور حضرت داؤد نے مناجات کی اجازت ایزدی بھی حاصل ہوئی آنحضرت اور قوم بتاسیس مسجد اقصی

بجد و جہد تمام مشغول ہوے۔ روایت کرتے ہین کہ وہ زمین طائفہ بنی اسرائیل مین مشترک تھی سب
بطیب نفس اپنے حقوق سے درگذرے مگر ایک فقیر نے کہ اس باب مین انکار کیا اور قوم نے بخشونت
پیش آکر اُس سے کہا کہ اگر تو اپنے حصے کو بیچتا ہی تو اُسکی قیمت دیتے ہین والا بخلاف رضا تیرے
مسجد مین داخل کرین گے اُس شخص نے حضرت داؤدؑ پاس جاکر شکایت کی حضرت نبویؑ نے فرمایا
کہ ہم رضامندی تیری سے قطعہ زمین تیرا خریدتے ہین اب اپنا حصہ تو کتنے کو بیچتا ہی کہا جس طرح
رائے نبوت پناہ مقتضی ہووے حضرت داؤد نے کہا اگر تو چاہے تو تیری زمین کو گوسفندون اور
شتر سے بھر دون اور اگر اس سے زیادہ چاہے اُسکا سرانجام کر دون اُس شخص نے کہا میرے
قد کے برابر میری زمین کے گرد دیوار اُٹھا کر اُس حاطہ کو اشرفیون سے بھر دو تو مین راضی ہوتا ہون
حضرت داؤد بنی اسرائیل سے دربار ادائے قیمت اُس زمین کے ہوے اُس فقیر نے کہا یا نبی اللہ
عالم الغیب والشہادۃ کہ تمہارے اسرار ضمائر پر مطلع ہوجاتا ہی کہ مغفرت جریمہ اپنے جرایم کو دوست
رکھتا ہون تمام تمہارے دنیاوی سے مقصود میرا اس کلام سے تجربہ قوم تھا نہ اخذ متاع دنیا اب بخیر و سعادت
بنائے مسجد مین مشغول ہو کہ مین بہائے اس پارہ زمین سے بخوشی درگذرا پھر حضرت داؤد مع اخیار اور
اشراف قوم استحکام بنیاد مسجد اقصیٰ مین مشغول ہوے جب اُسکی دیوار نے بمقدار قامت انسان ارتفاع پایا
خطاب رب الارباب پہونچا کہ تم مشکور اور شکر تمہارا مقبول ہوا اب اس عمارت سے دست بردار ہو کہ یہ معبد
عالیشان باہتمام ایک اولاد بلند مکان تمہارے سے سرانجام پاویگا تا ذکر مناقب و ماثر اُسکی خلائق مین
تا روزگار دراز باقی رہے بنا برین آپ اُسکی تعمیر سے دستکش ہووے اور اُس عمارت کو ناتمام
چھوڑ دیا اور بعد فوت حضرت داؤدؑ حضرت سلیمان نے بامر ملک المنان تعمیر مسجد اقصیٰ باتمام پہونچائی
کہ مفصلاً کیفیت اور چہرہ اُسکا اُنکے قصہ مین نگارش ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ فصل چوتھی ولادت
باسعادت حضرت سلیمانؑ مین۔ اور منتقل ہونا خلافت کا طرف اُنکے داؤد علیہ السلام سے اور ذکر
وفات حضرت داؤد علیہ السلام اصحاب سیر اور اخبار لکھتے ہین کہ ولادت حضرت سلیمان بنت حنانا
مخلفہ اوریا سے بعد قبول توبہ حضرت داؤد واقع ہوئی اور آوان لڑکپن اور مبدا نشو و نما مین
ناصیہ ہمایون سے امارات اقبال لائح اور علامات جلال ظاہر تھین اور صورت خوب اور سیرت
مرغوب رکھتے تھے اور جو فراست اور ہوشمندی انکی جبین مبین سے واضح تھی تو باوجود صغارت عمر
حضرت داؤد مقدمات کلیہ مین اُنسے مشورت کرتے تھے اور اُسی ہنگام مین چند چیز عجیب اُنسے
صادر ہوئی تھین کہ حضرت داؤد کو یقین ہوا تھا کہ عنقریب معارج مراتب نبوت اور سلطنت پر
ارتفاع پاوے گا چنانچہ ضمن ایراد حکایات مین کمال فطانت انکا واضح ہوتا ہی اول یہ کہ حضرت
داؤد نے ایک شخص کو فرمایا کہ باحکام قضا مشغول ہو کر مہمات برایا اور مقدمات متنازعہ فیہا فیصلہ

فیصل کرتا رہے۔ اس اثنا مین ایک عورت زیبا صورت کہ حسن و ملاحت مین بے ہمتا تھی بواسطہ
دعوی مال اپنے کسی شخص پر اُس قاضی کے پاس آئی اور وہ اُسکے جمال پر فریفتہ ہوا جب
عورت نے اپنے گھر مین مراجعت کی قاضی نے اپنا معتمد اس جمیلہ پاس بھیجا اور خواستگاری
کی عفیفہ نے اس پیغام کو رد کیا اور کہا کہ مجکو نکاح کی خواہش نہین ہے قاضی بے دیانت نے
بزنا دعوت کی ضعیفہ نے درجواب کہلا بھیجا کہ مین فعل شنیع سے کوسون دور ہون اور جب وہ
مستورہ قاضی القضاۃ سے ناامید ہوئی صاحب شرط پاس استغاثہ کیا اور صاحب شرط اور اسکے
درمیان مین بدستور مذکور قیل و قال اور طلب امتناع واقع ہوا۔ پھر اُسنے بصاحب سوق التجا کی
کہ امیر بازار نے بھی طمع فاسد درمیان لاکر جواب دیا پس ہرگاہ سب مخادیم سے مایوس ہوئی
التجا بجاجت حضرت داؤد لے گئی اُسکو بھی مثل یاران سابق پایا جب تحریک کسی حلقہ سے
فتح الباب نہوا اپنے حق سے درگذر کر کنج عافیت مین بیٹھی قضارا ایک دن قاضی اور وہ تینون
مفسد ایک مجلس مین جمع ہوکر کچھ کچھ آپسمین باتین کررہے تھے کہ اُس جمیلہ کا ذکر درمیان آیا
اور خویشتن داری اور اسکے استغنا سے ہمداستان ہوکر اس امر پر اتفاق کیا کہ کچھ حیلہ کرنا چاہیے
کہ اُسکی ہلاکت کو مستلزم ہووے تا ہم اُسکے دغدغہ وصال اور سودائے اتصال سے فارغ ہووین
آخر الامر اتفاق اس امر پر ہوا کہ گواہی دروغ دیوین باین تمہید کہ اسکے پاس ایک کتا ہے اور
اُسکے ساتھ مباشرت کرتی ہے اداے شہادت مین متفق الکلمہ ہوکر حضرت داؤد علیہ السلام کے
پاس گئے اور اس حدیث مکروہ کو بمبالغہ تمام معروض راے عالی کیا حضرت داؤد نے بمقتضاے
نحن نحکم بالظاہر یعنی ہم حکم کرتے ہین ساتھ ظاہر کے جس طرح حضرت موسی کی شریعت مین مقرر تھا
رجم مجرم کا حکم فرمایا اُسوقت حضرت سلیمان یہ حکم سنکر بسبب تعین نہ کرسکنے گواہی اُن لوگون کے
محکمہ سے باہر آئے اور ایک جماعت ہمسن لڑکون اور اون لوگون سے کہ انکی ملازمت مین رہتے تھے
موافقت کی اور بعد خروج مجلس پدر ایک مقام پر بیٹھے اور آدمی بھیجا تا وہ جماعت کہ اس مخدرہ کے
رجم پر مامور ہوئی تھی تنفید حکم مین توقف کرین پھر اُن لڑکون مین سے ایک کو دلکر کو بمنزلہ
اس عورت کے بناکر ایک گوشہ مین بٹھایا اور چار لڑکون کو فرمایا کہ اُسکے حال کو ظاہر کرین جیسے کہ
اُن چار دروغ گویون نے محکمہ داؤدی مین اُس عفیفہ پر گواہی دی تھی بعد اداے شہادت
اُن چار لڑکون کو جدا جدا کیا پھر ایک کو انمین سے بلایا اور پوچھا کہ اُس کتے کا رنگ کیا ہے
جواب دیا کہ سیاہ ہے اُسکو علیحدہ ایک گوشہ مین بھیجدیا پھر دوسرے کو بلایا اور اُس سے بھی
وہی سوال کیا اُسنے کہا سرخ ہے اور اسی طرح تیسرے اور چوتھے کو جدا جدا بلاکر استفسار کیا
اُنھون نے اور رنگ بتائے جب اقوال اطفال لون کلب مین مختلف پائے فرمایا کہ اے

معروض کی قیصر نے دلائل مردانگی اور شمائل فرزانگی ناصیہ اسکندر سے ملاحظہ کرکے سقط راس اوسکے
سے تفتیش کی اور اسکندر نے اپنا بدایت حال جس طرح کہ پیرزن سے سُنا تھا عرض کیا اور ملکہ درجہ
گمان سے بمرتبہ ایقان پہونچکر خرم و شادان ہوئی فیلقوس کہ اولاد نہ رکھتا تھا ہمگی ہمت بہ تربیت اسکندر
مصروف رکھی اور قیصر کو اس عالم طفولیت اسکندر مین نسیم صبائے شہریاری ریاض محاسن شیم اور
مکارم عادات اوسکی سے استشمام ہوئی اور زبان بدایت سن مین امارت جہانداری بیچ حرکات
اور سکنات اوسکے معلوم ہوئین اور پیکر نیک اختر فیروزی طلعت میمون اور طالع ہمایون اوسکے
سے کالشمس فی الضحٰے پیدا دیکھا اور تباشیر صبح بہروزی جبین مشتری سیمائے اور جبہہ مہر آسمائے
اوسکے سے ہویدا مشاہدہ کی اور اوسکو با داب ولیعہد اور باسخن جان فروز باخرد بیکران باہنر بیشمار
پاکر قائم مقام اور ولیعہد اپنا کیا اور زبان زد خلائق ہوا کہ فی الحقیقت بیت بہ سر عرش حق نہاد
افسر ملک + زانکہ دانست کوست در خور ملک + جب تاج شاہی نے بفرق اسکندر تزئین پائی فیلقوس
نے حکم دیا کہ افواج حشم اور طبقات خدم اور عامہ رعایا اور کافہ برایا سب اوسکے اوامر و نواہی کو
واجب الانقیاد اور لازم الاتباع جانکر گردن طوق طاعت اور ربقہ مطاوعت اوسکی سے
نہ پھیرین اور پاؤن حد بندگی اور قدم جادہ خدمتگاری اوسکی سے باہر نہ رکھین کہ ہر آئینہ موافق رضائے
الٰہی اور مطابق آئین بادشاہی ہوگا اور کمر انقیاد محکم باندھکر فرمودہ اوسکے سے کسی وجہ سے تجاوز
جائز نہ رکھین اور جب فیلقوس نے اس جوان بخت کو بسان موم قابل نقش نصیحت پایا کہا کہ اے
فرزند تجکو بھی چاہیے کہ بر وفق الولد الحر یقتدی بآبائہ الکرام مراسم حکومت اور رسوم ایالت و ولایت
مین اقتدا آبائے برگزیدہ اور خصائل پسندیدہ اجداد کرے اور عادات و سنن قاہرہ سلاطین پیشین کو
دستور و مقتدا گردانے اور قوانین معدلت اور رعیت پروری مین قاعدہ اور ضابطہ اسلاف سے
ورنہ گذرے تا آثار محاسن اور انوار فضائل تیرے مثل فیض آفتاب آفاق جہان مین مشہور و مذکور
ہوئین اور بنیان سلطنت اور اساس عظمت روز بروز تشیید تمام اور تاکید مالا کلام پاوین اور جو کہ
مقرر ہے کہ ارکان سلطنت و بادشاہی اور بنیان ابہت و شاہنشاہی باظہار آثار معدلت و داد
گستری اور تنظیم امور نصفت و رعیت پروری رسوخ و قرار پاتے ہین چاہیے کہ رکاب فیض انتظام
تیرے سے نہال انصاف و انتصاف تازہ اور برومند ہووے اور سرسبز و شاداب رہوے بیت
عدل کن زانکہ در ولایت دل + در پیغمبری زند عادل + اور چاہیے کہ تو جانے کہ رایت دین اسلام
اور ضبط ملک اور نظم امور اور سرانجام مہام بے لطف و مرحمت اور غضب و سیاست افراختہ اور
منتشی نہین ہوتا قطعہ گہ باشد از نشاط تو بلبل شگفتہ روی + گہ نرگس از نہیب تو باشد فگندہ سر +
گاہی شود ز سعی تو زنگار گون تراب + گاہی بود ز فعل تو شنجرف گون حجر + اور تنفیذ قضائے شریعت

اور علماے اعلام ملت مین سعی موفور اور جهد مشکور مبذول رکھے اور چونکہ حفظ ممالک و امن مسالک
بے مردکار اور پیادہ و سوار صورت نہین قبول کرتا اور میسر نہین ہوتا لهذا تعهد و تفقد ارباب سلاح کہ
زبان تیغ انکی ہنگام پیکار آیت ظفر ہے کما ینبغی بجا لاے اور ابواب معاونت اور اسباب کرامت انپر
کشادہ اور آمادہ رکھے اور رحومت ارباب قلم کہ نوک خامہ اس جماعت کا فہرست روزنامچہ ضبط و
کفایت ہو اپنے ذمہ ہمت پر واجب جانے اور رعایت علما و ارباب فضل مین کہ اعزاز و احترام انکا
مقدمہ سعادت اور فاتحہ کرامات ہو تقصیر و اہمال قبول نکرے اور صلحا اور درویش اور فقرا اور
گوشہ نشینون کو کہ باداے طاعات اور ادامت شرایط عبادات قیام کرتے ہین بنوازش ہاے بے پایان
اور عواطف بیکران اختصاص دیوے اور انفاس کیمیا خواص انکے سے استمداد اور استعانت
چاہیے اور حسن التفات بمصالح اموال و مناہج آمال خالق مصروف رہے اور بصیقل لوزم عدالت آئینہ
حال رعیت کو غبار جور و ظلم سے پاک و صاف کرے اور اجراے امور سیاستی مین مابین فقیر اور غنی و
شریف و دنی اور ترک و تاجیک اور دور و نزدیک و مقیم و گذری اور رعیت و لشکری کے تفاوت
مرعی نہ رکھے اور ضبط و نظم ولایت اور حصنون و قلاع مین مردان گزیدہ اور مبارزان کاردیدہ مقرر
فرماے اور شرایط و تحفظ و تیقظ اور رعایت حزم و عزم چاہیے کہ جمیع احوال مین نصب العین تیرے
ہووے اور کلی اور جزئی امور مین کہ لاحق ہووین طریق اہمال و اغفال سے مجتنب اور محترز رہے
اور فرصت وقت فوت نہ کرے اور بہ زخم خنجر آبدار اور شمشیر آتشبار عرصہ ولایت کو لوث مخالفون
اور خبث متمردون سے پاک کرے چنانچہ معالم عناد اور مراسم فساد سے اثر و خبر نہ رہے اور ممالک و
مسالک کو خوف و خطر دزد و مفسد سے خالی کرے اور ارباب فسق و فجور کو مقهور و منکوب رکھے
اور صورت مطلوب اور چہرہ مقصود کسی مستحق کو نقاب تعلل و حجاب توقف مین نہ چھوڑے اور دست
تطاول اموال زیردستون پر دراز نہ کرے اور تیر آہ سحرگاہی مظلومون سے غافل و ذاہل نہ ہووے
بیت نگر تا نیازاری بہ بیداد دست + کہ آباد گرد و نہ بیداد لیست + اور مہمات خاص و عام کو بمقتضاے
عدالت و نصفت سرانجام کرے اور رعایا اور بیچارون کو کہ مثل بنات النعش زخم بنان عقاب
حوادث سے متفرق ہو کر باطراف و اکناف سرگردان ہون انکے استحضار کے واسطے نشان بھیجے
اور مانند عقد ثریا کے انکو سلک جمعیت مین انتظام دیوے اور بقواعد بخشش فراوان سایہ لطف
و مرحمت مین جگہ دے کر پرورش کرے اور مشرب عذب عنایت اور منہل خوشگوار شفقت سے
سیراب فرماوے اور دست تغلب متغلب دامن ضعفا اور عجزہ سے کوتاہ کرے اور البتہ آپکو
زیور خصائل شاہانہ اور شمایل خسروانہ سے عاطل نہ چھوڑے بیت تا صیت نام نیک شود وارث ملک
تا ذکر فعل خوب بود از تو یادگار + القصہ فیلقوس نے مواعظ و نصایح سے فارغ ہو کر اسکندر کو

تخت پر بٹھایا اور افسر شاہی اسکے سر پر رکھا اور کتب تواریخ مین اسکے نسب مین اور قول بھی وارد مین
کہ ذکر ان سب کا موجب تطویل و اکثار ہوتا ہی اور رضی امام شمس الدین محمد بن محمود وسہروردی مین
اُن روایات سے کہ نسب اسکندر مین وارد ہوا ہی یہ ہی کہ اسکندر پسر صلبی فیلقوس ہی چنانچہ نزہتہ الارواح
مین کہ مؤلفات اوسکی سے ہے بیان احوال حکما اور تواریخ فضلا مین لکھا ہی کہ جب سات برس
حکومت فیلقوس پدر اسکندر سے گذرے ناگاہ بہ شمشیر کین مارا گیا اور سبب اوسکے قتل کا یہ تھا کہ
ایک شخص نے ارکان مملکت اسکے سے فلوس نام مادر اسکندر حرم محترم فیلقوس پر عاشق ہوکر ایک
تعلق پیدا کیا حتی کہ خور و خواب اور سکون و آرام جاتا رہا رباعی عشق است کہ شیر را زبون آید ازو +
صد نوع مخالفت برون آید ازو + گہ دوستی کند کہ جان آساید + گہ دشمنی کہ بوے خون آید ازو +
اور ہر چند فلوس نے اسباب مواصلت اور روپیہ اشرفی اور جواہر نفیسہ اور لباس فاخرہ اوس
معصومہ کے واسطے بھیجے مفید نہ پڑے اور افسون و دمدمہ فلوس نے کسی طرح تاثیر نہ قبول کی اور
اُس مستورہ نے کہ کمال عفیفہ اور صالحہ تھی امتناع بحث کیا لاجرم اندیشہ قتل فیلقوس اور تسخیر
ملک اور تصرف مادر اسکندر نے ضمیر نامبارک فلوس مین استحکام پایا اور متر صد وقت رہا اثنا ئ
اس احوال مین فیلقوس نے ایک سرہنگ مع فوج سارزون کے جہت دفع پسر بادشاہ فیلاطوس
کہ عصیان و سرکشی کرتا تھا نامزد کیا اور اسکندر کو بنا بر تسخیر ملک براقوس کے با طایفہ شیران بیشیہ
جلادت ارسال کیا اور فلوس کو کہ تفرق لشکر مدت سے مطلوب اُسکا تھا محقق ہوا اُس جماعہ کو کہ
ہوس فتنہ و فساد در سر رکھتی تھی اپنے ساتھ متفق کرکے برسر فیلقوس چڑھ آیا اور اسکو جب درست
سے بزخم شمشیر مجروح کیا اہل شہر اور بقیہ لشکر نے آشفتہ ہوکر بادشاہ کو نیم کشتہ اُس مہلکہ مین سے
اُٹھایا اور محل مین پہونچایا اور قضارا اُسی روز اسکندر نے شہر مین پہونچکر صورت حادثہ معلوم
کی اور جلدی سے قصر پدر مین جاکر اپنی مان کو دیکھا کہ فلوس اُسکے ساتھ ہمبستری چاہتا ہے
ایک طمانچہ اُسکو مارا بنا بر آنکہ مبادا اثر شمشیر اپنی مان کو پہونچے استعجال تیغ مین تعلل کرتا تھا کہ
ناگاہ اُس ملکہ نے فریاد کی اور از روے طعن کہا کہ اگر موجب بے حمیتی اور توقف مین ہون تو
مجکو حیات تازہ کچھ تعلق نہ رہا جتنا جلدی اس حرامزادے کے شر سے مجھے باز رکھے بہتر ہی سکندر
نے ایک ہی ضرب سے فلوس کو قریب ہلاکت کیا اور پھر باپ کے سرہانے آکر اُسکو مشرف
بفنا و زوال پاکر فیلقوس سے کہا اُٹھ اور راس شمشیر سے اپنے دشمن سے انتقام لے فیلقوس نے
اُٹھکر اپنے ہاتھ سے مہم فلوس کو باتمام پہونچایا اور بعد ازان اُسنے طبقات و طوائف امم کو طلب
کرکے تابعداری اسکندر کا حکم دیا اور ارسطو کو بلاکر اسکندر کا ہاتھ اُسکے ہاتھ مین دیا اور وصیت
بلیغ درباب تربیت پسر بجالاکر جہان فانی سے رحلت کی اور جب اسکندر تجہیز و تکفین اور تدفین

اور تعزیت پدر سے فارغ ہوا مجمع خاص مین کھڑے ہو کر کہا ایہا الناس جانو اور آگاہ ہو کہ تمہارے بادشاہ نے بساط حیات اُٹھا ڈالی اور مانند سلاطین سابق گذر گیا اور مجھکو سیر حکومت اور ولایت نہین ہر گز سوا اسکے کہ مین بھی تم مین سے ایک ہون جس امر مین کہ امور دنیوی سے شروع کرو تمہاری مدد اور معاونت کرنے کو حاضر ہون اور اپنی ہوا و ہوس کو تمہاری رضا پر مقدم نہ رکھا اور کسی امر مین تمہاری مخالفت نہین کرنے کا میرا کلام سنو اور میرا مشورہ قبول کرو اور مجکو ناصح امین اور شفیق متین جانو اور یہ معنی خود زمان حیات والد ماجد مین تمکو معلوم ہوے ہین اب اُس شخص کو اپنے اوپر حاکم اور فرمان روا اختیار کرو کہ پروردگار کو طالع تر اور عامہ برایا پر شفیق تر اور ضعفا اور مساکین پر رحیم تر ہووے اور قسمت غنائم تمہارے درمیان مین بعدالت و بالسویت کرے اور اوسکو تفاوت شہوات رعایت احوال لشکری اور رعیت سے راجح نہووے اور اوس کے شر سے امین اور بے خبر رہ سکو اور یہ وہ خطبہ ہے دور و دراز کہ کتب حکمت عملی مین موجود ہے القصہ جب حاضرین محفل نے اس طرح کی باتین اسکندر سے سُنین کہ کسی بادشاہ سے نہ سنی تھین بہت تعجب کیا اور کہا کہ تیرا کلام دل پسند ہمنے سُنا اور جو نصیحت کہ تونے کی ہمنے قبول امور ایالت و سروری کو تیری راے درست پر تفویض کیا سالہاے بے نہایت زمان عز و دولت مین ہمارے درمیان مین مالک اور مسلط رہو کہ ہم کسی کو بادشاہی اور رعیت پروری مین تجھسے سزاوار تر نہین جانتے پھر اُٹھکر و فور رغبت سے اُسکے ساتھ مبایعت کی اور اوسکی متابعت ایمان کے ساتھ موکد کر کے اکلیل شہریاری کو اوسکے فرق ہمایون پر زیب و زینت دی اور اسکندر نے سب کو مشمول عاطفت و احسان کر کے باطراف ممالک نامہ بھیجکر خلایق کو بہ توحید و یگانگی ایزد متعال دعوت کی اور پرستش اصنام و اوثان سے نہی فرما کر لشکروں کے استحضار کے واسطے حکم دیا اور کہا جو کوئی ظلم و شرک اختیار کرے بہ ضرب تیغ تیز و خنجر خون ریز قتل کرین چنانچہ حسب موعود عساکر منصور اطراف و جوانب سے حرکت مین آئے اور درگاہ پاس گردون اساس پر جمع ہوے اسکندر نے سرداران اُس سپاہ کو بخلع و تشریفات گرانمایہ مفتخر و سرفراز فرما کر باطلاق مرسومات و علوفات جنود فرمان دیا کمال سخاوت بادشاہ اور وفور سمو ہمت اُسکی سے اوامر باری تعالے اونسے مشاہدہ کیے کہ عشر عشیر اوسکے کسی کے خیال مین متصور نہ ہوے تھے لاجرم سب کے نفوس و قلوب مین مقرر رہا کہ ایک امر عظیم اور خطب جسیم اُس سے ظہور مین آویگا اور بحکم اُسکے کہ ملک عجم دارا ہر سال اوسکے باپ سے بہ رسم خراج ہزار بیضہ زرین اپنے خزانہ عامرہ مین منگواتا باستدعاے اُنکے قاصد و ایلچی بھیجے اور وہ بیضہ معہودہ طلب کیے اسکندر نے جواب مین کہلا بھیجا کہ مدت گذری کہ انڈے دینے والا نہین رہا ہر چند اوس آوان مین ملوک متعددہ زمین یونان

مین تھے کہ ہر ایک لاف انا و لاغیری مارتے تھے اسکندر نے بہ لطف و عنف اور وعدہ وعید سب کو
اپنا مطیع و منقاد کر رایات ظفر آیات کو بجانب دیار مغرب حرکت دی اور تمامی اوس مملکت کو
حیطۂ تسخیر مین لاکر مظفر و منصور معاودت کی اور پھر اعلام ظفر التیام بسوے مصر افراختہ کیے اور
ایک منارہ غایت رفعت مین کنار بحر اخضر پر اپنے ساتوین سال بادشاہی مین تعمیر کیا و لیکن اور
کتب تاریخ معتبرہ سے منقول ہے کہ اختراع بناے منارہ مذکور عہد اسکندر اکبر مین ہوئی اور بعد
مرور دہور کے جو اندر اس اوسکی اساس مین عارض ہوا ترمیم اوسکی انھون نے کی چنانچہ تفصیل
اوسکی قصہ اسکندر اکبر مین مذکور ہو چکی ہے پھر اوس مقام سے بطرف دیار شام توجہ کی اور وہان
سے بصوب ارمینیہ روانہ ہوا اور اثناے راہ مین سنا کہ دارا نے اس خبر سے بے آرام ہوکر اہل طہرس کو نامہ
بھیجا کہ خبر خروج دزد طاغی کی کہ طائفہ جوردن کو ہر جانب سے فراہم کر لایا ہے جامع علیہ پہونچی اب
چاہیے کہ اوسکے اصحابون کو مع اسلحہ اور ادوات اونکے پکڑکر دریا مین ڈال دیا چاہیے اور رئیس
اوس قوم کو مقید و مغلول میرے پاس بھیجدو کہ قوت و جلادت تمھاری نہ اس مرتبہ پر کہ اقامت
اس جزئی خدمت سے عاجز آؤ کیونکہ یہ دزد ایک کودک ہے رومی اور حقیر اور تم تاخیر کرنے اس
مہم مین معاف و معذور نہ ہوگے اور اسکندر نے مقام ارمینیہ سے کوچ کر کنار نہر اسطلوخوس کو
معسکر ہمایون کیا اور استماع خبر ورود اوسکے سے اضطراب دارا کو زیادہ ہوا بنا بر ین اوسنے اسکندر کو
نامہ لکھا کہ دارا مالک الملوک دنیا کی طرف سے یہ کہ آفتاب سپہر اسکندر دزد پر چمکتا ہوا ما بعد جانے اور
آگاہ ہووے کہ بادشاہ آسمان نے سلطنت زمین اور الوہیت ربع مسکون مجکو ارزانی کی ہے
اور بغیر رفعت و شوکت اور قوت بسیاری اعوان و انصار مجکو مخصوص کیا ہے مجھے اسطرح
خبر پہونچی ہے کہ تو جماعت دزدان و حرامیان اپنے ساتھ لیکر اور اونکی کثرت سے مغرور ہوکر
باستعانت اوس جماعت کے طلب تاج و تخت نے تیرے باطن مین رسوخ پایا ہے اور ہماری ملک کا
فاسد کرنا اور املاک حرث و نسل تیرے نہاد ضمیر ہوا ہے اور ایسے امر کم خردی رومیون سے
غریب و بدیع نہین ہین چاہیے کہ جب ہمارے مکتوب کے مضمون پر مطلع ہووے اپنے کیے سے
پشیمان ہوکر جہان کہ پہونچا ہو وہان سے مراجعت کرے اور اس حرکت ناشایستہ سے کہ تجسے
صادر ہوئی ہو غدغہ سطوت و سیاست سے اپنے مین نہ آنے دیوے کہ تو اب تک زمرۂ اون
لوگون مین کہ قابلیت خطاب و عتاب ہمارے کی رکھین منتظم نہین ہوا ہے اور یہ ایک تابوت
پر زر اور زخرد ار گیند تیرے پاس مین نے بھیجا تا کثرت مال و لشکر میرا ان دونون سے معلوم کرے
اور گیند بھی ارسال کی ہے تا از سر کودکی بگوے بازی مشغول ہووے ذوالقرنین نے جب نامہ کو
مطالعہ کیا اور اوسکے مضمون پر وقوف پایا حکم دیا کہ اوسکے ایلچی کو پکڑلو اور جلادون کو بلواکر

بہ قتل اوس جماعت کے فرمان صادر کیا ہرچند یہ صورت از روے حقیقت خلاف ارادہ اوسکے
تھی اونھون نے فریاد کی کہ اے شہریار یہ کیا بدعت ہے کہ اوسکے احیا پر سعی کرتا ہو اور بار ہا مت
ایلچیان حکم فرماتا ہے کسواسطے کہ کسی نے سلاطین سابق مین سے سفیرون کو قتل نہین کیا ہے
ذوالقرنین نے کہا کہ تمھارا خداوند مجکو چور کہتا ہے اور بادشاہ نہین جانتا مین تمھارے ساتھہ
چورون کے افعال کرونگا پس اس باب مین اپنے خداوند کو ملامت کرو نہ مجکو کہ تمکو چورون کے
ہاتھہ مین مبتلا کیا انھون نے کہا اے بادشاہ دارا نے تجکو دیکھا نہین اور تیری خدمت مین
نہین پہونچا اور ہم تیرے پابوس ہوے اور تجکو بحق المعرفت پہچانا اور تیرا کرم جانا ہمپر احسان کر
اور ہماری جان بخشی فرما تاہم اوسکو تیرے فضل و عقل اور صفات پسندیدہ اور اخلاق حمیدہ
سے آگاہ کرین اور استحقاق اعتناق تیرے پر عروس مملکت کو گواہی دیوین اسکندر نے کہا کہ چونکہ
تم بخضوع و تضرع پیش آے تمھاری استدعاے نجات مین نے قبول کی اور انتقام سے درگذرا
تا مقدار عفو اور اغماض میرے پر اطلاع پاؤ پھر حکم کیا کہ انکو چھوڑ دو اور عوارف بادشاہانہ اور
عواطف خسروانہ خوف و خشیت انکا زائل فرماکر جواب نامہ دارا مین چند کلمہ اس طرح پر زیب رقم
کیے کہ ذوالقرنین اوس شخص کے نزدیک کہ دعوی کرتا ہے بادشاہ بادشاہان ہو اور لشکرہاے
آسمانی اوس سے خوف کرتے ہین اور اضارات اہل دنیا اوسکے سبب سے ہے اما بعد کب
لایق ہو ساتھہ اس شخص کے کہ آدمی ضعیف و حقیر اسکندر جیسے سے ڈرے اور اتنا نہ جانا کہ ملک
اور غلبہ خداے تعالے جسکو چاہتا ہے دیتا ہے جب کہ انسان ضعیف آپ کو آگے جانے اور جنود
سموات پر آپ کو غالب گمان کرے ہر آئینہ کہ خشم باری تعالے موجب زوال مملکت اوسکی کا
ہووے اور کیونکر خداے تعالے ہو سکیگا وہ شخص کہ مرجاوے اور گل جاوے اور سلطنت اوس
سے جاتی رہے اور دنیا کو اور پاس چھوڑ دیوے اور اب مین نے تیرے ساتھہ مقاتلہ اختیار کیا
اور تیرے ملک کی طرف توجہ کی اور مین اوس خدا کا بندہ ضعیف ہون اور ظفر اور نصرت
اوس سے طلب کرتا ہون اور اوسکی پرستش بجالاتا ہون اور اوس مکتوب مین کہ میرے پاس
تو نے بھیجا ہے تمام اپنی حشمت تو نے لکھی ہے اور میرے پاس ذرہ اور گیند اور تابوت پر زر اور
خروار کنجد کہ تو نے ارسال کیا ہے اپنی سعادت پر مین نے حمل کیا اور فال نیک جانی ذرہ دلالت
کرتا ہے کہ تمپر سطوت عذاب ہوگی اور ملک اور مودت اور امام تمھارے کو قتل کرونگا اور گوے
اس امر پر دال ہو کہ بسیط زمین اور کرہ خاک تمامہا میرے نامون کے تحت و تصرف مین آویگا
اور گوے دولت مین لیجاونگا اور تابوت پر زر کہ ایک خزانہ ہے تیرے خزانون مین سے اسی
بات پر دلالت کرتا ہے کہ تیرے خزانے میری تحویل مین آجاوین اور کنجد اگرچہ تعداد مین

بہت ہین لیکن ہنگام پینے کے نرم ہین اور نجابا ماکولات سے ہین اور آن ہین نہ انبساط ہے نہ
انقباض یعنی نہ اُنکے کھانے سے طبیعت خوش ہوتی ہے اور نہ کراہت ہوتی ہے اور بھیجے ایک
پیمانہ رائی کا تجکو ارسال کیا ہے تا اونکا ذائقہ اور لذت تجھے معلوم ہووے اور جان کہ تو نے
اپنے علو نفس مین غلو کیا اور بسطوت سلطنت مغرور و مشغول ہوا اور دعوی زمین کی خدائی کا
کیا اور علم انا ربکم الاعلی کا بلند فرمایا بصنعت ایزد جل جلالہ امیدوار ہون کہ اللہ تعالی
تیرے دعوون کو بہ تکذیب عالمیان مقرون فرماوے اور جس قدر کہ تو نے اپنی رفعت بیان
کی تجکو ذلیل کرے اور مجکو تجھ پر غالب گردانے کہ اعتماد اور توکل میرا اوسی پر ہے والسلام - اور
نامہ بسر ایلچیون کو تفویض کیا اور وہ مال و زر کہ دارا نے بھیجا تھا اونکو انعام کرکے رخصت
فرمایا اور آپ بجانب آذربایجان متوجہ ہو کر گماشتہ دارا کو اوس دیار سے بھگا کر اوسکا اکثر لشکر
قتل کیا اور ولایت آذربایجان سے سپاہ بجانب گیلان لیکر اوس بلاد کو مسخر کیا اثنا سے
اس احوال مین سنا کہ والدہ ماجدہ نہایت علیل و مریض ہے بنا بر این گیلان سے بطرف
ماقدونیا مراجعت کی اور بعد از صحت مادر پھر لشکر کشی کرکے ایک شہر کے باہر شہرہاے دارا کے
نزول کیا کیونکہ اہل شہر نے دروازہ بند کرکے طریق آمد و شد مسدود کیا تھا حکم کیا اس شہر مین
آگ لگاوین آدمیون نے فریاد کرنی شروع کی اور امان مانگی اور کہا کہ موجب اغلاق ابواب
خوف احراق سے ہے آتش دارا سے بسبب عصیان اور بنا بر مقابلہ کے تیرے ساتھ اسکندر نے
کہا کہ دروازے کھول دو کہ جب تک خداے عزوجل مجکو دارا پر ظفر نہ بخشے گا شہر مین نہین
جاؤنگا اور وفاے عہد اور کردار نیک میری وہ جماعت کہ سر رشتہ اطاعت میرے مین
لائے ہین اور پانون دائرہ محبت و اخلاق میرے مین رکھا ہے جانتے ہین یہ مجرد سننے اس
کلام کے اون لوگون نے فی الحال دروازے کھول دیے اور طرح طرح کے کھانے اور میوے
باہر حاضر کیے اور اسکندر نے وہان سے حرکت مین آکر بجانب فارس توجہ کی اور دارا بھی
مع ایک لشکر کے کہ اوراق اشجار سے فزون تھا مقابلہ مین آیا اور اسکندر نے حکم دیا کہ قلب
سپاہ بمقابلہ مردان سنگین دل آہن پوش آراستہ ہووین چنانچہ دونون لشکر مثل دریاے
اخضر بموج مین آئے اور پہلوانان دو کوہ فولاد ایک نے دوسرے پر حملہ کیا اور پہناے رزمگاہ
گرد سیاہ سے سیاہ ہوئی اور ہیبت آواز کوس اور دمامہ رویین سے بفحواے ان زلزلۃ الساعۃ
شیء عظیم حجاب شیر چشم جہانیان کے روبرو سے اٹھایا اور حقیقت تکاد السموات یتفطرن
دلون پر کھلی اور سرداران روم مقابلہ مخالفون مین باستظہار نصر من اللہ و فتح قریب
کوشش مین آئے اور آتش حرب مشتعل ہوئی اور ابر دار برق شمشیر پر دلون سے خون برسنے لگا

اور خنجر زہر دیکر احبا و دشمنون سے آب شنگرف نکالتا تھا بیت نوک ناوک چو عقل در تنگ و پوست
از درون دو دیدہ مردم جوے + اور اوس وقت سے کہ خسرو سیارگان قبہ زبرجدی اور خیمہ زنگار
پر بحد استوا پہونچا تھا اوس ساعت کہ مہر بافق غربی کھینچا اور ہیاب نور بخش روز تار ہای زلف عنبر
شب مین نہان ہوا یعنے دوپہر سے شام تک طرفین سے نائرۂ قتال التہاب پاکر زبانہ نار حامیہ
سے حکایت کرتا رہا اور زمین گرد و فر پیادہ و سوار سے نفیر اذا زلزلت الارض زلزالہا بلند کیا گی
اور زبان تیغ معنی ضربا بالسوق والاعناق بربان ساطع ادا کیا گی اور صحن صحرا اجزا و اعضا
کشتون سے ناپدید ہوا اور ریم و بخار خون بہ پشت سماک و در دے سماک پہونچے **مثنوی**
جو دریاے خون شد ہمہ دشت و راغ + جہان چون شب و تیغہا چون چراغ + از آواز اسپان
و گرد سپاہ + ہوا گشت چون روے زنگی سیاہ + فرو رفت و بر رفت روز نبرد + بماہی نم
خون و برماہ گرد + آخر الامر بشیتر سرداران لشکر اور رؤسا اور اصحاب دارا بہ تیغ و تیر و خنجر و
شمشیر مارے گئے اور جب خسرو عجم اور وارث ملک فریدون و جم نے اس طرح پر حال دیکھا
با طائفہ خواص ہزیمت اختیار کی اور تمام اسباب اور ہتھیار اور خزائن بیشمار کہ ذو القرنین
کو اوسکی کثرت سے ڈراتا تھا چھوڑ دیے اور زن و دختر اور پسر اوسکے اسیر و دستگیر پنجہ تقدیر
کے ہوے اور دارا اوس ہزیمت مین ایک نہر پر کہ ظاہرا اوسکا برودت سے فسردہ یعنے
یخ بستہ تھا پہونچا اور تنہا اوس پر سے گذر گیا اور بقیۃ السیف عقب اوسکے بروے یخ روان
ہوے اور یخ اونکے ثقل و گذر کی تاب نہ لاکر کھل گئی اور اکثر لشکر اوسکا اُس مین غرق ہو گیا
اور دارا نے جب اپنے دار الملک مین پہونچا بہ تدبیر کار خود مشغول ہو کر قرین صلاح و استصواب
اس طرح جانا کہ بہ تواضع اور تذلل پیش آوے کیونکہ جانتا تھا کہ اسکندر اخلاق کریمہ اور
اوصاف حمیدہ کے ساتھ متصف ہے اور اوسکی راے نے اس امر پر قرار پکڑا کہ بسبیل استعطاف
اسکندر کو نامہ لکھے چنانچہ اوسنے مضمون اوس نامہ مین رہائی زن و پسر و دختر اپنی کی التماس
کی مشروط ساتھ اس امر کے کہ جو کچھ خزائن آبا و اجداد اور گنجہاے خاصہ اوسکے کہ فارس
مین موجود ہین تسلیم و تفویض کرے اور ذو القرنین نے نامہ کو مطالعہ فرما کر عنان عزیمت
بہ طرف دارا معطوف کی اور خسرو ایران نے شہریار ممالک ہندوستان سے ملتجی ہو کر مدد چاہی
علی الفور فور ہندی نے سرداران سرزمین کو باچندین ہزار سوار و پیادہ صف شکن و مرد افگن
مدد کے واسطے بھیجا اور درمیان فریقین محاربہ واقع ہوا کہ جنگ اول اس جنگ کے جنب مین
لعب کودکان معلوم ہوتی تھی عاقبۃ الامر دو شخصون نے دارا کے نزدیکیون سے از روے
الزام طبیعت اور رقاعت و وفا اوسکے مارنے کا قصد کیا اس تصور و خیال سے کہ اسکندر کی نزدیک

کچھ تقرب حاصل ہووے مصرع ع زہے تصور باطل زہے خیال محال ٭ اور دارا نے قبل
از استعمال سیف و سنان عزم کرنے اون بداندیشون پر اطلاع پاکر اُن دونون بدکیشون
سے اوس باب مین عتاب فرمایا اور جو کچھ اتنے برسون سے احسان و انعام کہ اونپر مبذول
رکھے تھے یاد دلوا کر کہا کہ میرا قتل بنا بر تقرب ذوالقرنین وسیلہ نہ کرو کہ وہ بادشاہ ہے اور
سلاطین ہرچند کہ باہم گر دشمن ہوتے ہین کشندہ بادشاہ کو مار ڈالتے ہین اور قاتل
شہریارون پر ابقا جائز نہین رکھتے مگر اون دو غدارون نے زخم شمشیر آبدار سے اوسکو پشت
بادپا سے خاک پر گرا دیا اور دارا سکی روح کے نکلنے سے پیشتر اسکندر بسر وقت دارا آپہونچا
اور گھوڑے پر سے اوترا وہ سر کہ کل سزاوار اکلیل تھا آج خوار و ذلیل دیکھا تو اوسکو اوٹھا کر
اپنے زانو پر رکھا اور گرد اوسکے منھہ پر سے جھاڑی اور ہاتھہ اوسکے سینے پر رکھکر رویا اور کہا
اے بادشاہ اگر تو دل مین ہراس نہ رکھے اور سر اوٹھاوے سوگند بہ خداے آسمان و زمین
کہ تیرا ملک تجکو تفویض کر دون اور سب ذخائر و اموال تیرا واپس کر دون اُٹھ اور احوال
گذشتہ یاد نہ کر اور حلول بلا مین جزع نہ فرما کہ بادشاہ ہنگام نزول حوادث سب لوگون
سے زیادہ صابر ہوتے ہین اور مجکو آگاہ کر کہ یہ حرکات تجھ جیسے بادشاہ کے حق مین کس سے
صادر ہوئی تا شرط انتقام اوس سے بجا لاون دارا نے دست اسکندر کو بوسہ دیا اور رویا
اور کہا اے ذوالقرنین کسی طرح سے تجبر و تکبر کو اپنے مین راہ نہ دے اور بہ اسباب شاہی
مغرور نہ ہو اور تو نے دیکھا کہ دنیا نے میرے ساتھہ کیا کیا ہے اپنے اوپر یہ احسان رہا اور
اقبال دنیا پر اعتماد مت کر اور غدر روزگار اور تقلب احوال سے غافل نہو کہ حوادث
زمانہ کسی کو ایک حال پر نہین چھوڑتے اور فرط عاطفت اور کمال مرحمت تیری سے
امید وہ ہے کہ والدہ میری کو بجاے مادر اور منکوحہ میری کو بمنزلہ خواہر جانے اور دختر
میری روشنک کو اپنے حبالہ عقد و نکاح مین لاوے اسکندر نے ملتمسات اُسکے قبول
کیے بعد ازین دارا **فرد** دمے چند بشمرد و ناچیز شد ٭ بخندہ جہان گفت کو نیز شد +
اور ذوالقرنین نے اوسکو مشک و عنبر سے غسل دلوا کر اور جامہ ہاے منسوجہ زر و سیم
سے کفن کروا کر اور ایک تابوت مین کہ مرصع باصناف جواہر ثمین تھا رکھوا کر حکم کیا کہ
دس ہزار آدمی شمشیر کشیدہ آگے جنازے کے اور دس ہزار پیچھے اور دس ہزار یمین اور
دس ہزار یسار جاوین اور اسکندر مع سرداران اور اعیان فارس ہمراہ ہوا اور اوسکو
فراخور بادشاہان ذوالاقتدار ایک تہہ خانے مین خاک مین سونپا اور جب ذوالقرنین نے
دفن دارا سے فراغت پائی اور اون بدکیشون کو کہ اپنے مخدوم کے قتل پر اقدام کیا تھا مرقد

وارا پرسے جا کر اور دو دارین وہان استادہ کرکے برابر یکدگر دونون کو لٹکا دیا اور لشکر اون
کو فرمایا کہ یگان یگان دونون دارون کے درمیان مین سے گذرین اور روشنک کو سلک
ازدواج مین کھینچا اور ملک فارس بہرا در دارا ارزانی کیا اور نوسے نفر حکام مقرر کیے اونکو
ملوک طوائف کہتے ہین حاکم اور فرمان روا کیا اور کتب علم طب اور نجوم اور فلسفہ اوسکے
اشارے سے زبان فارسی مین لغت یونانی سے نقل کرکے اوس ولایت مین لیگئے اور
ملت مجوس کے نسخے اور کتابین جلادین اور آتشکدون کو خراب کروا کر اوس کیش مذموم
کے علما کو جلاوطن کردیا اثنائے اس حال مین اوسکی مان کے پاس سے اوسکو نامہ پہونچا
مضمون نامہ یہ کہ روقیہ کی طرف سے اسکندر ضعیف کو کہ بہ قدرت باری تعالی دشمنون پر
استعلا اور اونکی ممالک پر استیلا پایا معلوم ہووے کہ اے فرزند عجب اور تجبر سے پرہیز کر کہ یہ دونون
صفتین تجکو آسمان سے زمین پر لاوینگی اور بخل و متابعت ہواسے حذر فرما کہ صفات مہلکہ
سے ہین اور مال و منال کہ ان بلاد مین تصرف مین لایا ہے ایک سوار تیز رفتار کے مصحوب
جلدی میرے پاس بھیجدے فقط اسکندر نے جب نامہ کو پڑھا تمام حکما کو جمع کیا اور اس امر مبہم
سے کہ آخر مکتوب مین لکھا تھا استفسار کیا تمامی ارباب کیاست بہ عجز معترف ہوئے اسکندر نے
ایک کاتب سے تمام خزانہ اور محالات کہ اون مواضع مین اموال بیشمار اوسنے ودیعت رکھا تھا
ایک طومار مین مفصل لکھوا کر اور ایک شخص کو تفویض فرما کر حکم دیا تا بار تیزتگ ہامون نورد
پر سوار ہوکر طومار مذکور یونان مین اوسکی مان کے پاس پہونچا دیوے مجموع علما اور فضلا
نے سرعت فہم اور حدت طبع ذوالقرنین سے متعجب ہوکر اسپر آفرین و مرحبا کہا اور اس اثنا
مین اسکندر نے قریب جیحون ایک شہر عظیم بنا کیا اور ہر ولایت مین سے ایک جماعت کو حکم
دیا تا وہان جا کر متوطن ہووین اور اس بلدہ کا مرجا اوس نام رکھا اور وہ مرو کر کے مشہور
ہوا اور کہتے ہین کہ ہرات اور سمرقند بھی اوسی نے بنائے ہین اور بعد از فراغ ان امور کے
عازم دیار ہند ہوا اور پس از قطع راہ ہائے صعب اور کوہ ہائے درشت قریب دار الملک
فور ہندی کے پہونچکر اوسکو نامہ لکھا مضمون یہ کہ فرمان فرمائے ولایت ہندوستان معلوم
کرے کہ مالک الملک تعالی و تقدس نے ابواب اسباب رعیت پروری ہمارے روی روزگار
پر کھولے اور زمام احکام ملک و ملت قبضۂ اختیار اور انامل اقتدار ہمارے مین رکھی اور
مقالید تقلید جہانداری اور مفاتیح خزائن کامگاری ہمین عنایت اور حسن رعایت ہماری کو
تفویض فرمائے اور درجۂ طالع ہمارے کو از روئے رفعت باوج سپہر برین اور اعلی علیین
لے گیا اور گردن کشان گیتی کو ربقۂ مطاوعت ہماری مین لایا اور اہل کفر و عصیان و ارباب

تجرد وطغیان پر ہمکو استیلا و غلبہ عنایت فرمایا اب مین تجکو دعوت کرتا ہون بعبودیت پروردگار
عالمیان اور آفریدگار انس وجان اور پرستش غیر اوسکے سے جلت آلاؤہ وتعالت نعماؤہ
منع فرماتا ہون کسواسطے کہ سزاوار پرستش بجز خدائے بےہمتا نہین جانتا ہون اور کسیکو سوائے
اوسکے تعالت صفاتہ وعمت عطیاتہ مستحق عبادت نہین پہچانتا ہون میری نصیحت کو بگوش
رضا اصغا کر اور ان بتون کو کہ اپنا معبود بناکر عمر و خزانہ اونکی خدمت مین درباختہ و پرداختہ
کیا ہے میرے پاس بھیجدے اور متقبل باج اور متکفل خراج ہو ورنہ قسم ہے اوس معبود کی کہ
پوجتا ہون کہ آتش خشم اپنی روشن کرکے تمام رطب و یابس مملکت تیری کو جلا دونگا اور
تخریب بلدان تیرے مین دقیقہ نامرعی نہ چھوڑونگا میری بات سن اور جادۂ صواب سے منحرف
نہو اور عافیت کو غنیمت جان اور کوئی نعمت اسکے برابر نہ پہچان فقط جب یہ نامہ ذوالقرنین
دارے ہند کو پہونچا مثل عادت دولت برگشتگان سر خط فرمان سے پھیر کر قدم بادیۂ خذلان
مین رکھا اور ایک جواب بغلط مقرون و بسفاہت مشحون زبان پر لاکر قاصد کو پھیر دیا اسکندر
بعد از استشارہ و استخارہ مستعد مقابلہ فور ہندی ہوا اور بناہ و بعنایت ملک غفور لیجا کر اسکی
طرف روان ہوا اور فور نے اوسی وقت پیلان جنگی اور سباع صحرا و بقتال ہمراہ بارسے بنا بر
محاربہ اسکندر کے روانہ کیے مشاہدہ اس مقام ہولناک سے کچھ تغیر اور تکدر خاطر پاک اور آئینہ
صاف اسکندر مین عارض اور عائد ہوا کہ جنگ ہندیون کی ساتھ کس نسق کے شروع کرے
اور صولت پیلان کوہ شکوہ اور صدمہ سباع ضارہ کو کیونکر اپنے حشم و لشکر سے دفع فرماوے
اس باب مین عقلا اور حکما اور ارباب خرد اور اصحاب تجربہ کے ساتھ شرائط مشورہ بجا لایا
کسی سے جواب شافی نہ پایا آخر الامر ملہم صواب نے نعمت توفیق ارزانی فرماکر اسکو اس امر پر
آمادہ کیا کہ اوسنے جمیع صناع اور اوستادان چابک دست کو جمع کرکے حکم دیا کہ چوبیس ہزار
صورتین مجوف لوہے اور تانبے اور فلزات سے آمادہ و مرکب کین اور سب کو بہ صورت
مردان جنگی آراستہ کیا اور اجواف اون اشکال کو ہیزم اور رال سے پر کیا اور ہنگام اشتعال
نائرہ قتال اون مین آگ دی اور فور نے مع سرداران لشکر ہند اور پیلان کوہ اندام اور برزور
پلنگ و ضرغام کے بجانب ذوالقرنین حملہ کرکے افیال و سباع خراطیم ان تماثیل مین مستحکم کیے
جب حرقت نار اون جانورون تک پہونچی بھاگے اور سپاہ روم نے بضرب شمشیر آبدار ایک
جماعت نامعدود مخالفین دین مین سے پشت زین سے روے زمین پر گرائی اور فور نے اوسی
شہر تحصن و پناہ پکڑا کہ دوسرے روز اطراف مملکت ہندوستان سے ایک خلق بیکران آنکر
اوسکے پاس جمع ہوئی اور باستظہار اور اعتقاد اونکے دوبارہ مقام قتال و جدال مین آیا چنانچہ

مدت مین روز تک مبارزان طرفین نے بہ استعمال سیف و سنان سرہاے بے شمار بدن سے جدا کرکے ایک نے دوسرے کے سینے کو چیرا اور ایک جماعت انبوہ یونانیان اوس رزمگاہ مین بہ سفر نصرت اثر راہی ہوئے اور ذوالقرنین صورت واقعہ کو مشاہدہ فرما کر متفکر اور متاثر ہوا اور آخر الامر بہ تلقین دولت و اقبال فور کو پیغام بھیجا کہ یہ کیا ہمت و شرف ہے اس بادشاہ کو کہ حدوث حادثہ مین اپنے لشکر و حشم کو ورطہ تلف و ہلاک مین ڈالے اور حال آنکہ وہ بہ نفس خود تنہا بے معاونت تنہا اوسکے دفع پر قادر ہووے غرض اس سخن سے یہ کہ اگر تو اتفاق کرے تو مین اور تو بے مظاہرت جنود اس محاربہ اور مقاتلہ کو بہ مقطع پہونچاوین اور اون بیچارون کو کہ بنا بر مصلحت میری اور تیری کے اپنے نفوس نفیسہ کو معرض فنا و زوال مین ڈالتے ہین اس بلا سے چھوڑا دین فور نے اس التماس سے بہت تعجب کیا چونکہ یہ ایک خلقت عظیم اور ایک ہیکل جسیم رکھتا تھا اور اسکندر اوسکے پہلو مین کمال صغیر و حقیر معلوم ہوتا تھا لاجرم فور نے ملتمس شاہ روم قبول کیا اور فرد اور وز تن تنہا مانند شیر ژیان میدان مین آیا اور ذوالقرنین بھی مثل ببر دمان اوسکے برابر حاضر و موجود ہوا اور دونون بادشاہ نے اسباب محاربت کو ساز دیا اثناے گیر و دار مین فور کے کان مین اوسکے لشکرگاہ مین سے ایک آواز ہائل کہ در حقیقت نداے اجل اوسکی تھی پہونچی فور اوس طرف ملتفت ہوا تا کہ معلوم کرے کہ سبب بانگ بے ہنگام کیا ہے اور صاحب آواز کون ہے اسکندر نے اسکی بہ غفلت غنیمت جان کر ایک ضرب شمشیر سے اوسکو گھوڑے پر سے گرا دیا اور آپ اپنے بادپا پر سے اُتر کر اوسکی چھاتی پر ہو بیٹھا اور بہ خنجر کین سر پُر کبر اوسکا مرکب بدن سے جدا کیا فریاد و نہاد ہندیون سے باوج کیوان پہونچی اور بغایت تاسف و تحسر سے دل مرگ پر رکھ کر مستعد جدال و قتال ہوئے ذوالقرنین نے اونسے پوچھا کہ ہر گاہ سایہ عاطفت و احسان فور تمھارے سر سے دور ہوا پھر اس حرکت ناشایستہ کا باعث کیا ہندیون نے جواب دیا کہ تو گمان نہ کرنا کہ ہم بہ ارادہ اختیار جنگ و جدل سے باز رہین گے جب تک ہمارے بدن مین ایک رمق جان باقی ہے جنگ سے چنگ باز نہ رکھین گے اور یہ ارادہ ہے کہ حرب سے کسی طرح روگردان نہووین اور پشت اسپ پر داعی اجل کو لبیک پکارین اور تجکو اپنے قتل پر حاکم کرین اسکندر نے کہا کہ مین بایفاے عہد ار صحت پیمان جہان مین مشہور ہون اور خلف وعدہ اور نقض میثاق سے بغایت دور جو کوئی حرب سے دست کش ہو کر مقام فرمانبرداری میری مین آوے بجان و مال مجھ سے امین ہووے مخالفون نے قول شاہ پر اعتماد کیا اور بقدم تذلل و تملق پیش آئے اور بہ عنایت بادشاہانہ مفتخر و سرفراز ہوئے پھر ذوالقرنین نے فور کو بعظمت تمام اُس وش بجا

کہ اور بادشاہون کے ساتھ تلطف و ترحم کیا تھا روے زمین پر سے اُٹھا کر شکم خاک مین کھا اور گنج واسلحہ اوسکا مع اوراجناس کے کہ ممالک ہندمین پایا اپنے حوزہ تصرف مین لاکر براہمہ کی طرف توجہ کی کیونکہ صیت کثرت علم اور انقطاع انکا زخارف دنیا سے بمسامع علیا اوسکے پہونچا تھا اور براہمہ نے اسکندر کے آنے سے خبر پاکر ایک نامہ اسکے پاس بھیجا مضمون یہ کہ اگر غرض شہریاری ہمارے پاس آنے سے ہمارا مال اور اسباب لینا ہے تو ہم فقیر و مساکین ہین کیونکہ خوراک ہماری بجز گیاہ اور پوشاک ہماری غیر از جلود حیوانات کچھ نہین ہے اور اگر مقصود علم و حکمت ہے تو اوسکے طلب مین یہ تمام حشمت و شوکت کس کام آویگی اسکندر نے انکا نامہ پڑھکے بہ توقف لشکر فرمان دیا اور آپ ساتھ ایک طایفہ خواص کے انکے دیکھنے کے واسطے گیا دیکھا کہ ایک قوم ہے تمام غریب و مساکین کہ مسکن انکے مداخل جبال او مغارات مین اور جورو بچے اُنکے جنگلون مین جانورون کے ساتھ مشغول جب اسکندر مجلس براہمہ مین گیا اور درمیان اسکے اور اوس طایفہ کے مباحثہ بسیار اور مناظرہ بیشمار واقع ہوا ایک نے دوسرے سے تفتیش قوانین علمی اور مسائل علمی کی ذوالقرنین نے اونکے اطوار پسند کرکے از ساتھ فضیلت اوس طبقہ کے معترف ہو کر کہا کہ جو کچھ براہمہ مال و اسباب سے چاہین حاضر و موجود ہو اونھون نے کہا کہ ملتمس قدرت و سلطنت تیری سے سواے بقاے سرمد اور عمر مخلد کچھ نہین ہے اسکندر نے جواب دیا ایجاز اس مطلوب کا مقدور بشر سے خارج ہے کیونکہ جو کوئی ایک نفس اپنے نفس نفیس پر زیادہ نہ کر سکے بقاے سرمد دوسرے کو کیونکر دے سکے براہمہ نے کہا کہ ہرگاہ بادشاہ کو محقق ہے کہ ہر کمال کو زوال اور ہر دولت کو انتقال ہے پھر کس واسطے عازم بہ قتل عباد اور تخریب بلاد اور جمع کنوز و اموال کہ آخر کیسی ناکامی سے دوسرون کے واسطے چھوڑ جائے گا ہوتا ہے اسکندر نے جواب دیا کہ مین مامور ہون از حضرت حق عز اسمہ بہ اظہار دین قویم اور تبتع صراط مستقیم اور قتال اہل جحود و انکار اور منع و زجر فجار و اشرار اگر حضرت آفریدگار کی جانب سے مین ساتھ اس امر کے مامور نہ ہوتا ہرگز اپنے گھر سے قدم باہر نہ نکالتا لیکن مین بہ حکم احکم الحاکمین مطیع و فرمان بردار اور اُسکا جلت کلمتہ تا وقت حلول اجل تعمیل کنندہ ہون اور جس طرح سے کہ آیا ہون اوسی طرح دنیا سے باہر جاونگا اور ذوالقرنین نے بعد ازاں امثال ان محاورات کے براہمہ کو وداع کیا اور اپنے لشکر مین پھر آیا اور بعضی کتب تواریخ مین لکھا ہے کہ جب ذوالقرنین فور پر غالب آیا اوسنے سُنا کہ اقصاے بلاد ہند مین ایک بادشاہ ہے کید نام با حکمت و سیاست اور انصاف و دیانت ملک آباد رعیت معمور یعنے جس طرح سے کہ لشکری اور رعیت کو مضبوط کیا قواے شہوے اور غضبی کو بھی بحکمت و ریاضت

مسخر اور مامور اپنا کیا ہے اور قریب تین سو برس کے اوسکی عمر مین گذرے ہین اسکندر نے اوسکی
جانب قاصد روانہ کیے اور پیغام بھیجا کہ جب میرے فرستادے تیرے پاس پہونچین اگر تو کھڑا ہو تو
بیٹھنا نہین اور اگر راہ مین ہو تو بہ تعجیل تمام میرے پاس آپ کو حاضر کر ورنہ اثر غضب سے تجکو
بھی وہی پہونچیگا کہ بہت شہرون ہند کو پہونچا ہے القصہ اسکندر کے ایلچی بارگاہ شہریار کشور ہند
مین آئے اور کید نے اونکی تعظیم تمام فرمائی اور ذکر اسکندر کو بعنوان ملک الموت زبان پر جاری
فرمایا اور قاصدون کو تشریفات فاخرہ دے کر رخصت کیا اور کہلا بھیجا کہ مجکو اس مدت مین اتنی
چیزین حاصل ہوئی ہین کہ خزانہ خیال کسی بادشاہ مین متصور نہین ہوئین از انجملہ میرے محلسرا
مین ایک مخدرہ ہے کہ حسن رخسار اوسکے سے آفتاب خجل اور لطف رفتار اوسکے سے سرو روان
پاے در گل ہے اور میرے پاس ایک فیلسوف ہے کہ جو کچھ تو اپنے ضمیر منیر مین سوال گذرانے
تجھ کو بتادے اور میرے پاس ایک طبیب ملازم ہے کہ حفظ صحت مین ید بیضا اور ازالۂ مرض
مین درجہ علیا رکھتا ہے اور میرے پاس ایک قدح ہے کہ اگر اسکو پُر آب کر دیجیے سب خلایق اس
مین سے سیراب ہو جاوے اور وہ اوسی طرح بحال خود رہے یہ سب چیزین کید نے پیشکش
کین اور کہلا بھیجا التماس کرتا ہون کہ شاہجہانیان بواسطہ کبر سن اور ضعف شیخوخیت کے مجکو حرکت
سے معاف رکھے اور اگر میرا عذر مقبول راے جہان آراے نہووے تو سر آنکھون سے خدمت
اشرف مین حاضر ہون القصہ جب جواب کید اسکندر کو پہونچا بہت تعجب کیا اور کہا ایسی چیزین
مانند عنقا اور کیمیا کے نایاب ہین اور ایک جماعت کو حکما اور فضلاے یونان مین سے تعین فرمایا
کہ کید کے پاس جاوین اور بشرط تشخص بجا لاوین جو کچھ شاہ ہند کہتا ہے اگر مطابق واقع ہی اور
اوسکے سخن مین کچھ مکر و کید نہین ہے شاہ کو توجہ ملازمت سے معاف رکھ کر اون اشیا کو بپایہ سریر اعلی
پہونچا دین والا بذات خود اوسکو بعتبۂ علیا حاضر کرین حکما اور فضلا متوجہ دار الملک کید ہوے
اور بعد از قطع منازل و طے مراحل بمقصد وصول راہ پاکر اور تختگاہ ملک ہند مین پہونچکر اسکی
مجلس مین حاضر ہوے اور کید نے اونکو بحرمت تمام منزل لایق مین اوتارا اور تیسرے روز
ایک بڑی محفل ترتیب دے کر باحضار فیلسوفان یونان و روم اور حکماے دیار ہند و آن
مرز بوم فرمان صادر کیا اور طبقۂ اولے کو بجانب دست راست بٹھایا اور طبقۂ ثانیہ کو جانب
چپ جاے دی اور جب مجلس منعقد ہوئی دانشوران ہر دو کشور مسائل علمی اصول فلسفہ اور
حکمت سے درمیان لائے اور مناظرہ اور مباحثہ بین الفریقین حد تطویل کو پہونچا تا آنکہ
حدیث رسولان منجر باشیاے موعودہ ہوئی اور بادشاہ نے بایفاے وعدہ قیام فرما کر سبکو
تسلیم فرستادگان ذوالقرنین کیا اور مطایار آمال اوس جماعت کو نفائس امتعہ او نظر انتف

اتنعہ بلاد ہند سے گران بار کرکے رخصت انصراف ارزانی فرمائی اور حکماے روزگار نے بارگاہ کیوان اشتباہ ذوالقرنین مین حاضر ہوکر وہ چیزین گذرانین اسکندر نے بعد از تماشای گلشن جمال دختر بامتحان فیلسوف دانشور مشغول و مصروف ہوا کہ ایک قدح پر از روغن اسکے پاس بھیجا اور فیلسوف نے بعد از تامل اوس قدح روغن مین ہزار سوزن گرد گرد بیش اسکندر واپس روانہ کیا اسکندر نے اون سوئیون کو گلوا کر اور ایک کرہ بنوا کر فیلسوف کے پاس پھر بھیجا اور فیلسوف نے بعد از تدبیر اشارہ کیا کہ اوس کرہ کا آئینہ ترکیب دیکر مجلس ذوالقرنین مین لے گئے جب اسکندر نے اوس آئینہ کو روشن دیکھا ایک طشت پر آب طلب کیا اور آئینہ کو اوس مین ڈال کر حکم دیا تا طشت کو مع آب اور آئینہ کے کہ اوس کی تہ مین قرار پکڑا تھا منظور نظر حکیم کیا اور فیلسوف نے اوس آئینہ کا ایک مشربہ بنا کر اور طشت پر آب مین رکھ کر اس طرح کہ وہ مشربہ بر روے آب طواف کرتا تھا اوس طشت کو مع مشربہ کے سکندر کے پاس روان کیا اسکندر نے اوس مشربہ کو خاک سے بھر کر حکیم کے پاس بھیجا جب نظر فیلسوف خاک پر پڑی رویا اور بہت جزع و فزع کی اور اظہار حزن کی وانند وہ اپنے نفس پہ کرکے غصہ مین آیا اور روے بسوے آسمان لاکر بہ توبہ و استغفار مشغول ہوا اور ایلچی کو اشارہ کیا کہ طشت اور مشربہ بادشاہ پاس لیے جاوے رسول نے بموجب فرمودہ فیلسوف اوسکو ذوالقرنین کے پاس پہونچایا اور اسکندر صورت حال سے متعجب ہوا اور کسی نے ان امور پر اطلاع نہ پائی دوسرے دن ذوالقرنین نے باحضار حکما و فضلا اور ارکان دولت اور اعیان حضرت فرمان دے کر حکم دیا کہ فیلسوف ہندی کو کہ اب تک اوس سے ملاقات نہین ہوئی حاضر کیا چاہیے اوسی وقت ہاتھون ہاتھ فیلسوف کو حاضر لائے حکیم کو اسکندر نے بلند قامت اور قوی ترکیب دیکھ کر خیال کیا کہ یہ صورت حکمت کے ساتھ کچھ نسبت نہین رکھتی اور اگر ایسے شخص کے ساتھ حدت ذہن اور سرعت فہم یار ہوے تو یگانہ روزگار ہو جائے اور فیلسوف نے اس معنی کو سمجھ کر انگشت سبابہ اپنے منہ کے گرد پھرا کر ناک کی پھننگ پر رکھ لی اسکندر نے اس حرکت کا سبب دریافت کیا فیلسوف نے جواب دیا کہ منور فضل فرح گیا ہست اور ضیاے طبیعت و فراست جو کچھ کہ بادشاہ نے بنسبت میرے خاطر مین گذرانا تھا دریافت کیا مین نے اور یہ فعل اس امر پر اشارہ ہے کہ جس طرح ناک منہ پر ایک ہے اوسی طرح مین عرصہ آفاق مین بے مثل و یگانہ ہون اور بتخصیص دیار ہند مین اپنا شبیہ و نظیر نہین رکھتا ہون اسکندر نے کہا کہو کہ مقصود میرا ارسال قدح روغن اور غرض تیری ادخال سوزن سے کیا تھی فیلسوف نے کہا کہ مجکو مشاہدہ ظرف پر روغن سے ایسا معلوم ہوا کہ بادشاہ فرماتا ہے

کہ دل میرا اس مرتبہ علم و حکمت سے مملو ہے کہ جس طرح یہ قدح کسی چیز کی گنجایش نہین رکھتا
اسی طرح میرے دل مین بھی مسائل علمی اور حکمی کی گنجایش نہین ہے مین نے بہ خلانیدن سوزن
اشارہ کیا کہ ہو سکتا ہے کہ مع ذالک اور معلومات ساتھ امور محروز بادشاہ کے جمع ہو کر صفحہ ضمیر
انور پر مرتسم ہو جاوین جیسے کہ یہ سوئیان بدقت اس قدح مین جاے پذیر ہوئین پھر اسکندر نے
حقیقت کرہ اور آئینہ سے سوال کیا فیلسوف نے جواب دیا کہ معائنہ کرہ سے مجکو ایسا معلوم ہوا
کہ بادشاہ دعوی کرتا ہے کہ میرا دل سفاک و مار اور کثرت اقدام سے امور سیاحی مین مثل و مانند
اس کرہ کے سخت و محکم ہوا ہے اور قابل ورود مسائل حکمت کے نہین رہا ہے مین نے بنا سے
آئینے سے بادشاہ کو آگاہ کیا کہ آہن ہر چند صلب و مستحکم ہے لیکن بہ حیلہ ایسا ہو جاتا ہے کہ غایت
صفائی سے مجموع جواہر و اجسام اوس مین معلوم ہونے لگتے ہین پھر ذوالقرنین نے پوچھا کہ
مقصود میرا طشت مین آئینہ رکھنے سے اور مطلوب تیرا اوس مشربہ سے کہ بر سر آب طواف
کرتا تھا کیا تھا فیلسوف نے کہا کہ مطلوب ملک یہ تھا کہ جیسے آئینہ دفعتاً آب مین بیٹھ جاتا ہے
ایام زندگانی عنقریب نہایت کو پہونچتے ہین اور علم کثیر مدت قلیل مین نہین حاصل ہو سکتا
ہے اور مقصود میرا بنانے مشربہ سے یہ تھا کہ جیسے بحیلہ کسی چیز کو کہ تہہ آب مین بیٹھ جاتی ہے
پانی پر تیرا سکتے ہین اکتساب فضائل کثیر بھی زمان اندک مین بجد و کد ممکن ہے پھر اسکندر نے
کہا کہ جب مین نے مشربہ پر خاک تیرے پاس بھیجا تو نے اوسکے مقابل مین کیون نہ کچھ کہا حکیم نے
کہا وہ عمل لاجواب تھا کیونکہ مدعاے بادشاہ اس عمل سے یہ تھا کہ فناے ہر ممکنات و اجبات
سے ہے اور بقاے مخلوق ممتنعات و محالات سے آخر الامر مجموع اولاد آدم دفین خاک
ہونگے اسکندر نے کہا صدقت اور قامت قابلیت اوسکا بہ خلعت ہاے گرانمایہ اور تشریفات
فاخرہ آراستہ فرما کر اپنے تمام اماثل و اقران مین ممتاز کیا مسعودی کہتا ہے کہ جب تک اسکندر
ولایت ہند مین قیام پذیر رہا حکیم ممدوح ملازمت موکب ہمایون کیا کیا اور جب اوس دیار
سے مراجعت کی فیلسوف نے اسکندر سے التماس توقف کیا اور ملتمس اوسکا مقبول شاہ ہوا
کہتے ہین کہ ذوالقرنین نے پھر قدح کو پر آب کر کر امتحان کیا ہر چند خلایق نے اس مین
سے پانی پیا کچھ تغیر و نقصان عائد نہ ہوا اور طبیب ہندی کہ ملازم آر دوے ہمایون سکندر
ہوا تھا در باب معالجہ و تداوی امراض جتنے امور غریبہ کہ اس سے سرزد ہوے بنان بیان
استقصاے اوسکے سے بہ عجز و قصور معترف ہوا اور تاریخ حکما مین مذکور ہے کہ اسکندر نے
بعد از تسخیر بلاد ہندوستان وہان سے پھر کر اور قطع مسافت بعیدہ کر کے عنان عزیمت بجانب
چین منعطف کی اور درمیان اوسکے اور صاحب چین کے مناظرات لبیار واقع ہوے آخر الامر

بادشاہ اوس سرزمین نے امر ذوالقرنین کو مطاوع اور حکم اوسکے پر منقاد ہو کر رسم ہدیہ و تحفہ
ہزار من طلاء احمر اور ہزار قطع حریر ابیض اور پانچ ہزار عدد جامہ دیبا اور سو قبضہ شمشیر با قبضہاے
مرصع بہ دُر و جواہر کہ چشم بینندہ مشاہدہ اوسکے سے خیرہ ہوتی تھی اور سو راس اسپ تازی نژاد
با زین و لجام مزین بہ جواہر ثمین مراکب خاص مین سے کہ ہنگام رفتار ہوا پر سبقت لیجاتے تھے
اور سو تودہ عنبر اشہب اور ہزار مثقال مشک اذفر اور دو سو رطل عود قماری اور دیگر ظروف
مصنوعہ بانواع تماثیل و نقشہا و صورتہا اور پوست سمور و قاقم چند چند ہزار اور تمام
منسوجات اور بدائع تبرکات بیشمار پیش کش کر کے عذر خواہی کی چنانچہ اسکندر نے بعد
قبول ہدایاے مرسولہ منشور سلطنت ممالک چین بنام نامی فغفور قلمی فرما کر اور بمہر ہمایون
تزئین دیکر عنان کشورستانی بجانب دیگر ولایات مشرق معطوف کی اور جب تمامی اون
امصار کا تحت و تصرف مین آیا اور عجائب و غرائب بہت سے مشاہدہ کیے اور بلاد ترکستان
مین اکثر شہر بنائے پھر بجانب مغرب رایات ظفر آیات نہضت آرا ہوے اور تاریخ معجم مین
مذکور ہے کہ جب اسکندر ممالک فارس پر متصرف ہوا ایک جماعت ابناے ملوک کو
محبوس کیا وا ایک فصل حکیم ارسطاطالیس کو لکھا کہ فتح الباب مملکت خطہ فارس بزور بازو
و مردانگی اور حسن تدبیر و فرزانگی میرے ہاتھ مین آیا ہی بلکہ تائید آسمانی اور توفیق ربانی
اس سعادت نے مساعدت کی کہ مین نے اہل صلاح کو نہج مستقیم پر ترغیب کی اور ارباب جہل
کو اشراق مصابیح ہداے پر تحریص کی اور قانون رعیت نوازی اور آئین وزیر دست پروری
مین باشارت عقل کو مقتدا گردانا اور ہرگز ہمت سے رخصت نہ پائی کہ فعل نکوہیدہ اور عقل
ناپسندیدہ پر اقدام کرون اب اس قصبہ مین کہ چند ملک زادے کہ زندان مین مقید و محبوس
رہگئے ہین متحیر و متردد ہون کہ اگر انکو قید سے خلاصی کرتا ہون ایسا نہ ہو کہ حصن حصین مملکت
میری مین رخنہ پیدا ہووے کہ تدارک و تلافی اوسکا حیز امکان مین نہ آوے اور اگر اونکو
مار ڈالتا ہون تو دنیا مین ملول اور عاقبت مین معاقب ہوتا ہون معلم اول نے جواب مین
لکھا کہ بمجرد استشعار اوس جماعت کو مار ڈالنا اور بے خیانت بعضون کا خون گرانا نہین چاہیے
اور اگر تو ورطہ ہلاک طائفہ بے گناہ مین کوشش کریگا حق جل و علی کسی کو تیرے اوپر مسلط
فرماویگا بہ مکافات اوسکے بیخ کنی خاندان اور قلع شجرہ دودمان تیرے مین سعی کرنے پس
بہتر اور قرین صواب اس طرح پر ہے کہ ہر ایک کو ساتھ ایک قطر کے اقطار مملکت عجم سے
نامزد کر ڈالے اور ساتھ ایک طرف کے اطراف دیار فارس سے اختصاص دیوے تا
کوئی اون مین سے مطیع اور فرمانبردار دوسرے کا نہووے اور بسمر ضبط اپنے سے کسی امر

تا شائستہ پر مبادرت نہ کرے اسکندر نے امثال امر حکیم کو جملہ معترضات سے جان کر ممالکت
ایران اپنی قسمت کی اور ہر ایک کو ہر ایک طرف بھیجدیا کہ اوس جماعت کو اہل تاریخ ملوک
طوائف کہتے ہین اور روضۃ الصفا مین لکھا ہے کہ آخر ترجمہ تاریخ حکما مین مذکور ہے کہ اسکندر کا اثنائے
طواف بلاد مین ایک قریہ پر گذر ہوا کہ رفعت مساکن و مکان اوس قریہ کی ایک وتیرہ پر تھی
اور ہر شخص کے گھر کے دروازے پر ایک قبر آمادہ دیکھی اور اونکے درمیان مین نہ حاکم پایا نہ
قاضی اسکندر نے سبب تسویہ بیوت و قبور اور عدم رئیس و زمان دہ اور حضر قبور پوچھا جواب
دیا کہ زیادتی تنا ظر ترفع اور تفوق دینے ایک کو دوسرے پر ہے ہم اس صفت سے بنہایت
دور ہین اور قبرین اپنی آنکھون کے روبرو اسواسطے آمادہ کی ہین تا ہم مرگ کو فراموش
نہ کرین اور بحیات بنخوت مغرور نہ ہووین کہ غرور مستلزم آفات ہے اور چونکہ معاملات ہمارے
بروجہ انصاف ہین قاضی اور حاکم کے ساتھ احتیاج نہین رکھتے ہین ذوالقرنین نے کہا
اگر مین تمھارے واسطے کوئی مقام خرم تر اس موضع سے تعین کرون تو تم نقل کر سکتے ہو جواب
دیا کہ ملتمس ہمارا بادشاہ سے یہ ہے کہ اجل محتوم ہمسے مندفع کرے اسکندر نے کہا اگر سوال
تمھارا مقدور بشر سے ہوتا تو کوئی شخص اوسکے انجاح پر مجھسے قادر تر نہ ہوتا کہا جو بادشاہ
اس امر مین مثل اورون کے عاجز ہے امیدوار ہین کہ ہم کو بحال خود چھوڑ دیوے کہ اقامت
مولد و موطن لذت عظیم رکھتا ہے منقول ہے کہ اسکندر در اثنائے جہانگیری ایک شہر مین
پہونچا کہ سات بادشاہون معتبر نے بطناً بعد بطن اوس بلدہ ہین بامر حکومت قیام کیا تھا
اہل اوس شہر سے استفسار کیا کہ کوئی سلاطین سابق مین سے موجود ہے یا نہین کہا احفاد
ملوک ماضی سے ایک جوان فلان گورستان مین مقیم ہے کہ سلطنت سے اعراض کیا ہے
اسکندر نے با طائفہ خاص اوس جوان پاس جاکر اوسکو ترک مملکت اور اقامت اوس
موضع موحش پر بہت سرزنش کی اور بمباشرت امور سلطنت تحریص فرمائی ملک زادے نے
کہا اے بادشاہ موفق مین ساتھ اوس کار کے مشغول ہون کہ جب تک اس سے فراغت
نہ پاؤنگا شغل ایالت و رسالت مین نہ مشغول ہونگا ذوالقرنین نے پوچھا کہ اگر سوا اسے
مشاہدہ استخوان بوسیدہ کے کوئی اور مہم رکھتا ہے ظاہر کر بادشاہزادے نے عرض کیا
کہ ہرگاہ دنیا اور اوسکی بے ثباتی مین مین نے تامل کیا خلق سے دوری اختیار کرکے گورستان
کو مسکن گردانا کتنی مدت سے چاہتا ہون کہ عظام ملوک عظام کو استخوانون عبید و صغار سے
جدا کرون نہین کر سکتا ہون اور یہ امر مجھپر مشتبہ ہوتا ہے لقد نظرت علی القبور فما میزت
بین العبد والمولی یعنے البتہ تحقیق نظر کی مین نے اوپر قبرون کے پس نہ امتیاز حاصل ہوا مجکو

درمیان غلام اور آقا کے ذوالقرنین نے کہا کہ یہ وہ امر مبہم ہے کہ جز علم باری تعالے اسکے ساتھ محیط نہیں ہوتا ہی اگر تو کچھ ہمت رکھتا ہی فرمان میرے سے تجاوز جائز نہ رکھ تا مین تجکو بمرتبہ آبا و اجداد کے پہونچاؤن جواب دیا کہ ہمت رفیع تر اس سے ہوتی ہے کہ طالب حیات بی موت اور شباب بے ہرم اور غناے بے فقر اور سروری بیچون اور محبوب بے مکروہ اور صحت بی سقم کا ہون اسکندر نے کہا یہ مطلوب میرے پاس تو نہین پاسکے گا جوان نے کہا اس شخص سے ڈھونڈھتا ہون کہ اوسکے پاس پاؤن لکھا ہی ایک مرتبہ امرا او روزرا نے ذوالقرنین سے کہا کہ تو مملکت بسیط عریض رکھتا ہے بنا بر کثرت اولاد کے عورتون کی طرف میل فرما تا ملک بیگانون کے ہاتھ مین نہ پڑے اسکندر نے کہا پسند نہین آتا اوس شخص کو کہ پیوستہ مردون پر غالب رہا ہو کہ مغلوب زنان ہو جاوے ایک دن ایک شخص با کسوت ژندہ اور جامہ کہنہ کسی مہم کے واسطے بارگاہ ذوالقرنین مین آیا اور بفصاحت و بلاغت تمام کلام کرنا شروع کیا ذوالقرنین نے اوسکا سوال بجواب نا صواب مقرون فرما کر کہا کہ جیسے تو نے اپنے ما فی الضمیر کو لباس خوب مین جلوہ دیا اپنے ظاہر کو بھی بکسوت مرغوب آراستہ کرتا تو بہتر اور خوشتر ہوتا اوس شخص نے کہا کہ بندہ کو درباب سخن قدرت تمام حاصل ہی لیکن شہریار جہانیان ترتیب کسوت پر مجھسے قادر تر ہے اسکندر کو یہ کلام اوسکا پسند آیا بخلعت گرانمایہ اوسکو سرفراز کیا اور بعضے معرکون مین ایک جماعت نے انبوہ لشکر مین سے قتال اسکندر پر اقدام کیا جب اونکو نوازش کا جنگ سے باز رہکر کہا کہ یہ وہ لشکر ہے کہ اگر ہم اونپر غالب ہووین مفاخرت نہ کرسکین اور اگر عیاذاً باللہ قضیہ منعکس ہوجاوے تو ایک عار ہمکو لاحق ہووے کہ تا ابد اوس سے زبان خلق سے نجات نہو سکے کہتے ہین زیتون شاعر نے ایک دن اسکندر سے دس ہزار دینار مانگے ذوالقرنین نے کہا کہ یہ مبلغ تیرے مرتبے سے کچھ زیادہ ہین زیتون نے کہا اگر میری قدر سے زیادہ ہین تو تیری قدر سے تو بہت کم ہین اسکندر کو یہ سخن پسند آیا اور دس ہزار دینار اوسکو انعام کیے **نقل ہے** کہ اسکندر نے ایک حکیم سے سوال کیا کہ بادشاہ کو کس چیز پر مداومت کرنی لگیا ہیے کہا اوسیر کہ شب کو فکر اور مصلحت رعیت اور مہمات کفایت مین صبح کردے اسکندر نے پوچھا کہ تمام اشیا مین سے کہ دست قدرت تیرا اون تک پہونچتا ہو کس کے ساتھ مسرور تر ہے کہا ساتھ زیارت کرنے قوت اور قدرت اوس شخص کے کہ اوسنے میرے حق مین کچھ احسان کیا ہو لکھا ہے کہ ایک بار ذوالقرنین کو بذات خود معرکہ آرا ہونے مین ملامت کیا جواب دیا انصاف سے دور ہو کہ دوسرا میرے واسطے محاربہ اختیار کرے اور آپ کو تہلکہ مین ڈالے اور مین اوسکی شرط موافقت نہ بجا لا کر آپ کو معاف رکھون

دو شخصون کو اوسکے خواص مین سے باہم کرکچھ خصومت واقع ہوئی ذوالقرنین سے التماس کیا کہ بنفس خود انکے درمیان اوس منازعت کو فیصل کرے جواب دیا کہ ہر آئینہ حکم میرا ایک کے بحسب استرضاے اور دوسرے کے برطبق استکراہ ہوگا اور سلوک طریق دیانت و جادہ صواب تم دونون کو شاکر اور راضی کردیگا ہنگام قصد محاربہ دارا منشیون نے عرض کیا کہ عدد مخالفین تین لاکھ مرد کارزار سے زیادہ ہین کہا قصاب چابک و سلاخ جلد کو بسیاری گوسفند سے نہ ڈرادے ایک دن اسکندر نے برسم معہود اور سنت مالوف سریر بادشاہی اور جلوس ہمایون کو زیب و زینت بخشی اور اوس دن مین نہ کوئی فریادرس دادخواہ آیا اور نہ کسی نے کچھ اس سے التماس کیا اسکندر نے اپنے دل مین کہا بیت ار روزگارا بدین نسق بگذارم + ایزد دا اگر ز عمر انگارم + اسکندر سے پوچھا کہ تیرا اوستاد تیرے باپ سے محترم تر اور معزز تر کیون ہی جواب دیا کہ استاد سبب حیات باقی ہے اور پدر باعث حیات فانی اور اسواسطے کہ باپ مجکو آسمان سے زمین پر لایا اور اوستاد زمین سے آسمان پر لے گیا یعنے والد واسطہ وقوع نطفہ منجمد اور علقہ منعقد کا ہوا ہے کہ بتحریک اوتاد و اعصاب صلب پدر سے رحم مادر مین آکر اور بعد از چند گاہ بے نقشبندی قلم و پرکار اشکال مختلفہ اوسپر وارد ہوئین اور وہان سے صحراے ظہور مین جلوہ گر ا اور حسب انفاس معدودہ بسر آوینگے تو بسوے انعکاس منعکس ہوکر عالم انفعال اور مراسم کون بخط فساد و قوت عالم بھیر جاوینگا اور موذب سبب حیات باقی ہے کہ مادہ اوسکا علم و حکمت ہی اور حکماے عین الحیات نفس ناطقہ معقولات کلیہ کو دی اور خضر معنی نفس کو عاکہ کہتے ہین کہ تاریکی ظلمات جہل کو پہچانے پس وہ نفس کہ ظلمات جہل سے بعین الحیات حکمت آیا اور عطش جہل و حمق کو ساتھ آب حیات حکمت کے تسکین دی حیات باقی اور عمر جاودانی پائی ایک مرتبہ ایک طائفہ سران سپاہ نے ذوالقرنین کو شبخون لشکر فرس پر تحریص دی جواب دیا کہ غالب ہونا دشمنون پر بطریق سرد غفلت مقتضاے ہمت میری سے نہین ہے اسکندر نے ایک حکیم سے سوال کیا کہ حیلہ بنا بر سلامت رہنے ملازمت مردم سے کیا ہے کہا کہنا اوس چیز کا کہ اوس سے قبول کرین کلام ذوالقرنین اسکندر مین سے ہے کہ صاحب مروت ہمیشہ مکرم رہوے اگرچہ درویش ہو اور خداوند خساست و بخل خوار و بیمقدار رہوے اگرچہ تونگر ہو پوچھا بہت قبیح کیا ہی کہا کہنا اور نہ کرنا دریافت کیا کہ بہت جمیل کیا ہی کہا کرنا قبل از کہنے کے اور بہی اسکندر کہتا ہی کہ احتیاج آدمی کو بعقل بیشتر سے مال ہے **رفتن اسکندر بہ ظلمات** قصص الانبیا مین لکھا ہی کہ جب اسکندر نے بلاد مشرق مین ایک مدت بسر کی وہان کے حکیمون اور عالمون کو جمع کیا اور کہا آیا تمنے کسی کتاب مین دیکھا ہی کہ درازی زندگانی اور طول عمر کس چیز مین ہے

ایک اون مین سے اوٹھا اور کہا مین نے وصیت نامہ حضرت آدم علیہ السلام پڑھا ہے کہ حق سبحانہ تعالے نے کوہ قاف کے پیچھے تاریکی مین ایک پانی کا چشمہ پیدا کیا ہے کہ اوسکا پانی شیر سے سفید تر اور برف سے سرد زیادہ اور انگبین سے شیرین بہت اور مسکہ سے نرم اور مشک سے خوشبوتر ہے جو کوئی ایک گھونٹ اوس مین سے پی لیوے تو مرے جب تک کہ خدا کے تعالے سے موت نہ چاہے ذوالقرنین نے اوسکی جستجو کا قصد کیا اور عالمون سے کہا کہ تم بھی میرے ساتھ چلو اونھون نے کہا کہ ہمکو اپنے ساتھ نہ لیجا کہ ہم زمین کے قطب مین ایسا نہو کہ ہم وہان سے پھر نہ آسکین اور دنیا خراب ہوجاوے ناچار بعضون کو اپنے ساتھ لیا اور پوچھا چارپایون جانورون مین کون سا زیرک تر ہے انھون نے کہا گھوڑیان کہ بیائی نہو وین عقلمند ہوتی ہین اسکندر نے حضرت خضر علیہ السلام کو کہ انکے وزیر تھے اور رواما دبھی تھے دو ہزار گھوڑیون کے لشکر کا ہراول کیا اور کہا کہ تم آگے آگے چلو حضرت حضرت خضر نے کہا اگر ہم لشکر سے جدا ہوجاوین تو کیا کرین ذوالقرنین نے ایک گوہر اپنے خزانے مین سے نکال کر حضرت خضر کو دیا اور کہا جب لشکر سے جدا ہوجاؤ تو اس گوہر کو زمین پر رکھدو ہم اوسکی روشنی مین لشکر سے آملین گے پھر چار ہزار گھوڑیون پر مع اپنے لشکر سوار ہوا اور ایک کو ان مین سے امیر کیا اور کہا کہ اگر مین بارہ برس تک نہ آؤن تو تم اپنے اپنے مقام پر پراگندہ ہوکر چلے جانا اور بارہ برس کا توشہ لے کر کوہ قاف کے نیچے ظلمات مین روانہ ہوئے اور اندر جاکر چشمہ کی طرف راہ غلط کی اور ایک سالہ راہ اور طرف طے کی اور جب خضر علیہ السلام تاریکی مین گئے انھون نے بھی راہ گم کی اور لشکر سے جدا ہوگئے پھر انھون نے اوس گوہر کو زمین پر رکھا اور وہان پانی کا چشمہ دیکھا حضرت خضر علیہ السلام چشمہ کے کنارے پر بیٹھ گئے اور اپنا سر اور تن دھویا اور شکر خدائے عزوجل بجالائے اور اوس پانی مین سے پیا اور وہان سے روانہ ہوے پھر تھوڑی راہ طے کی تھی کہ پھر اوس گوہر کو زمین پر رکھا کہ سب جگہ روشنی ہوگئی اور لشکر کہ متفرق ہوگیا تھا سب انکے پاس آکر جمع ہوا اور یہ تاریکی سے باہر آئے ذوالقرنین بھی وہین چلا جاتا تھا کہ یہ بھی روشنی مین اپنے لشکر سے ملاقی ہوا اور کہا تم یہین توقف کرو مین آگے جاتا ہون اور دیکھتا ہون کہ کیا عجائب درپیش آتے ہین القصہ پھر آگے روانہ ہوا اوس کو ایک محل مع زینہ نظر آیا اوسکی دیوارون پر چڑھا اور وہان کچھ نہ دیکھا مگر چند مرغ اوسکے پاس آئے اور کہا یہان کیون آیا ہے تجکو روشنائی کی بادشاہی بس نہ ہوئی کہ اس تاریکی مین آیا ذوالقرنین نے کہا کہ آب زندگانی کی طلب کے واسطے آیا ہون پس ایک بڑے مرغ نے کہا اے ذوالقرنین آیا وہ وقت آیا کہ مرد حریر پہنین اور عمارتین بلند بنائین اور بڑے

کامون مین مشغول ہون ذوالقرنین نے کہا کہ آیا مرغ نے جنبش کی اور ایک سیڑھی پر چڑھا پھر
ذوالقرنین سے کہا شراب پینا ظاہر ہوا کہا ہان دوبارہ مرغ نے پھر جنبش کی اور دوسری سیڑھی پر
اور چڑھ گیا پھر کہا اے ذوالقرنین بربط اور طنبور بجانا آشکارا ہو گیا کہتا ہوا مرغ جست کرکے
کوشک پر چڑھ گیا اور ذوالقرنین ڈرے مرغ نے کہا ڈر نہین کہ میرے ساتھ شیطان ہو پھر کہا
آیا سچا حال اشہد ان لا الہ الا اللہ کہا ہان اور بعضے قصون مین لکھا ہو کہ پھر اوس مرغ نے ذوالقرنین
کو کہا کہ اس کوشک کی بام یعنے چھت پر چلا آ ذوالقرنین اوپر گئے وہان دیکھا کہ ایک شخص
اوپر کھڑا ہے اور ایک پانون آگے رکھا ہے اور ایک پیچھے اور صور منھ مین ہو اور نگاہ بجانب
آسمان کیے ہوے دیکھ رہا ہے کہتے ہین وہ شخص حضرت اسرافیل تھے القصہ اونے اسکندر
کو کہا آیا تجکو ملک روشنائی بس نہوا کہ تاریکی مین آیا کہا اسواسطے آیا ہون کہ آب حیات
پیون تا بعمر دراز عبادت خدا کرون حضرت اسرافیل نے بلی کے سر کی برابر ایک پتھر دیا
اور کہا اسکے واسطے مین نے اس مین بہت علم ظاہر کیے ہین پھر ذوالقرنین تاریکی مین آکر
اپنے لشکر کے پاس آئے گھوڑون کے پانون کے نیچے سنگریزے تھے کہ انکے پانون اوسمین
دھنسے جاتے تھے لشکر کے لوگون نے کہا یہ کنکر کیسے ہین اور کس چیز کے ہین ارسطو نے کہ
ذوالقرنین کے ساتھ تھا کہا کہ جو کوئی ان کنکرون کو اوٹھاوے پشیمان ہووے اور جو کوئی
نہ اوٹھاوے وہ بھی پشیمان ہو چنانچہ ایک گروہ نے تھوڑے سے اوٹھالیے جب روشنی
مین پہونچے ان کنکرون کو دیکھا کہ سب لعل اور زبرجد اور یاقوت اور فیروزہ تھے جنھون نے
اٹھائے تھے افسوس کرنے لگے کہ ہمنے بہت سے کیون نہ اٹھائے اور جنھون نے نہ اٹھائے
تھے وہ دست افسوس ملتے تھے کہ ہمنے کیون نہ اٹھائے اسکندر نے علما سے پوچھا کہ یہ
پتھر کہ اسرافیل نے مجکو دیا ہے اس مین کیا حکمت ہو انھون نے کہا دیکھتے ہین پس انھون
نے اوس پتھر کو ترازو مین رکھا اور چند بار زر کے ساتھ وزن کیا وہ پتھر بھاری نکلا دیکھنے
اس حال سے سب حیران رہے اوسوقت حضرت خضر علیہ السلام نے کہا کہ اس سونے کے
ٹکڑون کو نکال لو اور مشت خاک اٹھا کر اور ترازو کے پلے مین رکھ کر وزن کر جب اس
طرح سے کیا تو وہ پتھر اوس خاک کے برابر اترا اسکندر نے کہا یا خضر اسکی کیا تاویل ہو کہا
اسکی یہ تاویل ہو کہ حق تعالے فرماتا ہے کہ مین نے تجکو جہان کا ملک مشرق سے مغرب تک
دیا اور تو سیر نہوا جب تیرا شکم خاک سے پر ہو گا تو خاک گور سے سیر ہو گا اسکندر نے جب
یہ بات سنی سب کو وہین چھوڑ دیا اور لشکر کو حکم دیا کہ پراگندہ ہو کر جسکا جہان جی چاہے وہان
چلا جاوے اور آپ دومتہ الجندل مین جا کر عبادت خداے عزوجل مین مصروف ہوے تا آنکہ

انکی موت قریب آئی **ذکر وفات اسکندر** منجمون نے زائچہ اسکندر مین حکم کیا تھا کہ قریب موت اسکے زمین آہنی نیچے اور آسمان زرین اوپر ہوگا جب ذوالقرنین نے تسخیر ممالک سے فراغت پائی زمین یونان کا آہنگ کیا اور نواحی شہر مین در اثنائے طے مسافت راہ ایک شخص اورغ مین سے روبرو آگیا اور ایسی ٹکر لگی کہ شدت ضرب سے نکسیر جاری ہوئی بنا برضرورت ایک نے امرا مین سے اپنے جوشن کو فرش کیا اور بجہت رفع مضرت حرارت سپر زرین بالائے سر اسکے آفتاب کے حائل کی ہرگاہ اسکندر نے یہ صورت ملاحظہ کی کہا کہ زمین آہنی اور آسمان زرین کہ منجمون نے اُس سے میری موت کے ساتھ استدلال کیا تھا یہ ہے پس اب آیندہ زندگانی باقی نہین معلوم ہوئی **بیت** افسوس کہ نامۂ جوانی طے شد ٭ خود ہیچ ندانیم کہ کے آمد وکے شد ٭ اوسوقت ایک کاتب کو طلب کیا اور اپنی والدہ کے واسطے کہ اسکندریہ مین تھی نامہ لکھوایا مضمون اوسکا یہ تھا **نامۂ اسکندر** یہ نامہ ہے بندۂ خدا سے تیرے اسکندر کی طرف سے کہ مدت اندک اور زمان قلیل مین اہل زمین کے ساتھ بہ حد رفاقت کی اور اب زمانہاے دراز اور قرنہاے بیشمار مجاورت اہل آخرت کریگا لسبوے والدہ کہ سرائے غربت مین مواصلت اور ملازمت اوسکی سے متمتع نہ ہووے اگر خدا چاہے تو عالم نور کرامت اور دار سرور بہجت مین مجاورت اوسکی سے منقطع نہ ہووے اور یہ وہ نامہ ہے طویل الذیل کہ مفصلاً تاریخ مبسوط مین مذکور ہے القصہ جب بادشاہ گیتی ستان نے بساط حیات لپیٹا اور داعی حق کو لبیک اجابت کہا ارباب علم وحکمت اور ارکان دین ودولت نے بہ حسب وصیت بعد از تکفین جسد ہمایون اوسکے کو ایک تابوت زرین مین رکھا اور عظما واشراف نے اوسکو اوٹھا کر ایک انجمن عظیم مین حاضر کیا اور سرور قوم نے اُس محفل مین کھڑے ہو کر کہا کہ اگر کسی کو تمنا رونے کی ہووے تو اِس ملک باری پر روئے اور اگر ہوا کسی چیز پر تعجب کرنیکی ہووے تو اسپر کرے بعد ازین حکما کی طرف منھ کیا اور درخواست کی کہ کلمہ چند کہ متضمن تعریف خواص وعوام ہون بر سبیل ایجاز واختصار کہین ایک شخص شاگردان ارسطو مین سے کھڑا ہوا اور دست حق پرست اسکندر کو بنا بر وصیت اوسکے بعد از فوت تابوت مین سے باہر نکالا تھا تا خلق عالم جانئین کہ وہ سلطان کہ تمامی بلاد جہان کو اپنے تحت وتصرف مین رکھا باین ملک ومال تہیدست بعالم آخرت راہی ہوا ہے اوسکے سرپر رکھ کر کہا کہ اے سخنور شیرین دہاے زبان آور وفصیح کسنے تجکو اسقدر گونگا اور بہرا کر دیا اور باین ہمہ وسعت میدان حکم وحکمت چون صید غافل اِس دام تنگ مین کیونکر گرا اور پھر ایک ور شخص نے کہا کہ کل اسکندر زر وسیم چشم خلایق سے نہان کرتا تھا آج روزگار نے اِسکو بسان زر وسیم

چشم خلایق سے پنہان کیا اور ایک ورنے کہا کہ یہ وہ شخص ہے کہ کل تمام جہان پر بادشاہ قابل تھا اور خوف وبیم سے کوئی اوسکے روبرو کلام نہ کرسکتا تھا اور اوسکے نزدیک کلام پر قادر نہین اور یہ قدرت استماع بھی نہین رکھتا ہے اور ایک نے کہا یہ وہ بادشاہ ہے کہ بسیط زمین مین شرق سے تا غرب محیط تھا اب دو گز زمین مین آپ محاط ہے اور ایک نے کہا کہ کل اسکندر تدبیر امور او ترتیب کار عالم اپنی قوت نفس سے سرانجام پہونچاتا تھا آج اپنے مہام سرانجام سے عاجز ہے فسبحان الذی کل شیء هالك الا وجهه پس جب حکما مین سے ہر ایک ذاخور علم وحکمت اپنی سخن چند زبان پر لاچکا محفوف رحمت وغفران ذوالقرنین کو بجانب اسکندریہ نقل کیا اور تمام اہل شہر اوسکا با جلال تمام استقبال بجالائے ہر گاہ چشم مادر تابوت پسر پر پڑی بنالہ وزاری اور آواز حزین روئی اور کہا اے قرۃ العین اور ثمرۂ فواد مین عجب رکھتی ہون اوس شخص سے کہ علم وحکمت اوسکا تا بہ آسمان پہونچا ہوا اور ربعۂ ربع مسکون کو اپنا ملک گردان کر ملوک آفاق کو مملوک کیا ہو کیسا سویا کہ بیدار نہین ہوتا ہے اور خاموش ہوئی اور دیکھا کہ کوئی کچھ نہین کہتا ہے کہا کون ہے کہ میری طرف سے اسکندر کو یہ پیغام پہونچا دے جو تونے مجھے وصیت ونصیحت کی قبول کیا مین نے تعزیت کو فرمایا تونے صاحب عزا ہوئی اور یہ صبر امر کیا تونے شکیبائی پکڑی اس اثنا مین ایک جماعت حکما اوسکے نزدیک آن کر رسم تعزیت بجالائے اور یہ وعظ ونصیحت قیام کیا اور پھر جثہ ہمایون اوسکا خاک مین سونپ دیا مادر اسکندر نے متاسف ومحزون گھر مین آنکر جس طرح کہ نامہ مین لکھ کر اسکندر نے وصیت کی تھی طعام ترتیب دیا اور زنان مملکت کو بلوا کر دسترخوان پر بٹھایا اور ہنگام تناول فرمایا کہ وہ شخص ان مطعومات مین سے کھاوے کہ ہرگز اوسکو کوئی حزن وبلا اور تعزیت وابتلا نہ پہونچی ہو سب نے اپنا اپنا ہاتھ کھینچ لیا اور احضار طعام اور منع اکل سے تعجب کیا کیونکہ ایک بھی ان مین ایسی نہ تھی کہ دو دو فرزند روز دو دومان اوسکے سے ارتفاع نہ پایا ہوتا مادر اسکندر نے موجب انکار اور امتناع اکل طعام سے سوال کیا اونھون نے صورت حال بیان کی مادر اسکندر نے جانا کہ غرض فرزند کی اس وصیت سے یہ تھی کہ اس بلا مین جزع وفزع نہ کرون کہ شریک بسیار اور حریف بے شمار رکھتی ہون لاجرم فزع واضطراب کو کم کیا اور بہ حکم الٰہی باذعان ونقین متلقی ہو کر کہا کہ دوام بے انتہا اور بقائے بے انقراض اور ملک بے زوال اور حیات لم یزل ولایزال خاص بنا بر پروردگار عالم وعالمیان ہے اور بس هو الحی الذی لا یفنی ولا یموت انا لله وانا الیه راجعون تاریخ حکما مین مذکور ہے کہ اسکندر از روے صورت نہ مان

کے ساتھ مشابہت رکھتا تھا اور نہ باپ کے ساتھ اور رنگ اوسکا بزردی مائل اور ایک آنکھ سیاہ اور ایک چشم نیلی کہ ایک پیوستہ بالا نگاہ کرتی اور ایک بزیر اور ایک دانت دقیق و تیز اور منھہ مانند شیر کے رکھتا تھا اور عہد صبا اور ابتدائے نشو و نما مین بہ شجاعت و جرأت شہرت پائی اور انیس برس کی عمر مین بادشاہ فرمان روا ہوا اور مدت سلطنت اسکی سترہ برس کھنچی نو سال تک اپنے اوقات کو بکار بہ مصروف رکھا اور آٹھہ برس باطمینان دل اور فراغت خاطر گذرے اور بائیس مملکت عظیم پر ممالک شرق و غرب اور جنوب و شمال سے تسلط پایا اور اقارب و عشائر اپنے مین سے تیرہ بادشاہون پر فرمانروا ہوا چنانچہ سفر و حضر مین وہ ملوک عظام ملازمت اسکندر مین رہے اور اکثر ربع مسکون کو دو سال مین طواف کیا اور اطراف و اکناف اوسکے دیکھے اور اتنے عجائب و غرائب مشاہدہ کیے کہ اگر جواد خوش خرام قلم میدان تفصیل اونکے مین جولان کرے تک روسے باز رہے اور ساتھہ تین سو بیس ہزار مرد کو نامی کے تمامی مشرق و مغرب کو مسخر کیا اور آخر الامر دنیا کو اور اون پاس ناکام چھوڑا اور اون کنوز و اموال اور خیول و رجال مین سے سوا چند گز کرپاس کے اپنے ہمراہ نہ لے گیا ولکل اجل کتاب یمحوا الله ما یشاء و یثبت وعنده ام الکتاب **مترجم کہتا ہے** للہ الحمد کہ کارسازی لطف و افضال نامتناہی اوسکے سے جریدہ اس کتاب فیض انتساب نے کہ یہ فخر موجودات کی اکمل واشرف اولین و آخرین وجوہر عرض وجود آسمان و زمین اور ظہور نور کرامت نشور اونکے کا بہ مودائے حدیث اول ماخلق الله نوری ایجاد و تکوین سائر مخلوقات سے مقدم اور ثبوت نبوت اونکی کا بہ دلیل خبر انی عبد الله وخاتم النبیین وادم لمنجدل فی طینته پیش از خلق آدم ہے ذکر حالات خجستہ آیات اونکے کا بیان احوال جمیع انبیا علیہم السلام سے مستوجب تقدیم تھا مگر جو خداوند یگانہ سبحانہ و تعالےٰ شانہ نے بنابر شرف و جلالت منصب رسالت انکی کے نسبت بانبیائے ماتقدم آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بیچ خلق و ایجاد کے ہر مخلوق کسوت پوش وجود کے رتبہ تقدم دیا اور ظہور ذات سعادت سمات اونکے کو خاتمہ کتاب نبوت و رسالت کیا اور یہ دلیل غایت علو مرتبت فضل و کمالات آن سرور علیہ افضل التحیات کی ہے اسواسطے کہ شریعت و دین ہر نبی کا انبیائے سابقین سے بعد بعثت وارسال ہر صاحب تبلیغ احکام الٰہیہ کے منسوخ ہوا اور دین متین و شریعت غرائے محمدیہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بسبب قطع جامۂ خاتمیت رسالت اور برکات بابرکت آن حضرت تا قیام قیامت دست انداز نسخ و تغیر سے مصئون ہے پس بہ نظر ظہور

ذات مقدس ازلی کے کہ آخر تھی تقدیم ذکر حالات اُنکے کی منافی انداز نسق ترتیب کے
تھی اسواسطے علحدہ لکھنا اوسکا مناسب اقتضاے مقام و ملائم طرز حسن اسلوب کلام
متصور لہذا اس کتاب کی دو جلدین کرنی واجب پڑین چنانچہ اس ایک جلد کو احوال جمیع
انبیا و مرسلین پر ختم کیا اور دوسری جلد کو طراز تسطیر حال فرخی اشتمال حضرت افضل و
اکرم کائنات صلّے اللہ علیہ وسلم کے سے پیرایہ زیب و زینت کا دینا مستحسن جانا کہ برعایت
ترتیب موافق و بلحاظ تقدم لشرف رتبت مخالف نہ ہووے اس جہت کہ بوقوف مراعات
ترتیب کے بیان حالات سید الثقلین صلوات اللہ علیہ وسلم کا مؤخر ہے اور بہ نظر
شرف رتبت کے اول ہے اس نظر سے اگر اس جلد ثانی کو اول جانا جاوے اول ہر
اور اگر آخر سمجھا جاوے آخر ہے رعایت دونون امر مایہ المقصود کی بغیر دو جلد کرنے کے
ممکن نہ تھی اسواسطے ایسا کیا گیا آیہ رَبَّنَا اٰتِنَا مِن لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا
وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی



بعون صانع مکین و مکان فضل خلاق زمین و آسمان




مطبع نامی منشی نولکشور میں بہ طبع تزئین ہو کر مطبوع جہان ہوئی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

آغاز دیباچہ کتاب ساتھ اسم بزرگ اُس واجب الوجود تعالی شانہ کے کہ ھو الاول ھو الآخر و ھو علے
کل شئ قدیر شعبہ صفات تقدس آیات اسی کا ہی شایستگی رکھتا ہی کہ بمقتضاے مصلحت سنجی ارادت کے
جس طرح ابو البشر علی نبینا و علیہ السلام کو اول جمیع انبیا و رسل علیہم الصلوٰۃ و السلام سے پایہ سرفرازی
و شرف منصب خلافت و نبوت کا دیا اسی طرح خاتم الانبیا محمد مصطفی صلوات اللہ علیہ و آلہ وسلم کو شایستہ
تمکین وسادہ صفوۃ و اصطفا و صدر نشین ایوان ختم رسالت کا کیا اگرچہ ظہور سعادت منشور سرور کائنات
اشرف مخلوقات علیہ افضل التحیات کا بحسب ظاہر ابو البشر اور اور انبیا علیہم السلام سے پیچھے ہوا لیکن
اس جہت سے کہ نور محمدیہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اول مخلوقات اور واسطہ تکوین کائنات و منشاء خلق
و ایجاد جملہ عالم و آدم ہوا اور ظہور جمیع مکونات و ارضین و سماوات و ما فیہا شعشعہ اُس نور کا ہی اور
اخبار مین وارد ہی کہ روح آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اُس عالم مین مربی ارواح انبیا اور
اُنپر واسطہ افاضہ علوم الٰہیہ کی تھی اور اُس عالم مین شب معراج کو ارواح سب انبیا نے اُنکی اقتدا کی
حشر مین بھی طوائف مرسلین لواے محمدیہ سے استظلال کرینگے اور جو نور محمدی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے
پشت آدم علیہ السلام مین لمعان ظہور پایا یامیمنت و سعادت اُسی نور کرامت ظہور سے حق سبحانہ تعالی
نے آدم علیہ السلام کو بفضیلت علم اسماے جمیع مخلوقات ممتاز و بسجود ملائکہ سرفراز فرمایا پس درحقیقت
ذات مقدس حضرت کی سب سے اول ہی زہے ولی نعمت وظیفہ خواران بسیط خاک سزاوار خطاب
قدسی نصاب لولاک لما خلقت الافلاک شایستہ تمجید آیت ان اللہ وملائکتہ یصلون علی النبی

یا ایہا الذین اٰمنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما سید الاشراف جامع الاوصاف المخصوص باعلی المراتب والمقامات المؤید باوضح البراہین والدلالات سیدنا محمد ن المحمود فی الایجاد والوجود خاتم النبیین وامام المتقین وسید المرسلین رسول رب العالمین صلی اللہ علیہ واٰلہ وعلیٰ جمیع اخوانہ من النبیین والصدیقین والشہداء والصالحین بعد حمد و نعت کے او پر سخن فہمان دالاگہر وخرد پیشگان دانش گستر کے پوشیدہ نرہے کہ عمدۃ الحکماے رفیع المنزلت گرامی خطاب سابق الالقاب مؤلف اس نسخہ عجیبہ نے بنا بر انتفاع عموم ناس کے کتاب عجائب القصص کو بزبان ہندی مترجم کیا اور باندراج انتخاب دیگر فوائد وحالات انبیا کے کتب تواریخ معتبرہ سے اس نسخہ بدیع وغریب کو اور نسخ تاریخیہ مشمولہ قصص و حالات انبیا سے رتبہ تفوق کا دیا اگر بنا بر استدراک اِن حالات کے مطالعہ کتب تواریخ کیا جاوے بخوبی واضح ہو کہ کوئی کتاب نسخہاے تواریخ مشہورہ سے واسطے دریافت تمامی حالات انبیا علیہم السلام کے بطرز شرح و بسط کافی نہوگی اس سبب سے کہ یہ قصص ہر کتاب مین متفرق باندازجداگانہ کسی مین کم اور کسی مین زیادہ مرقوم ہین اور کوئی کتاب تاریخ کی ایسی نہین ہے کہ جامع جمیع حالات موسوم بہ تنقیح روایات ہو اور اِس نسخہ بدیع نے اس طرح طراز حسن ترتیب کا پایا ہے کہ نظر بمراعات اِن امور کے ملحق ہر باب منتخب ہر کتاب اسمین مندرج ہے علاوہ اسکے رعایت اندراج ہر قسم فوائد کی صفائح اوراق اِس تالیف مین مناسب ہر مقام کے عمل مین آئی اور جب خاتمہ نکتہ سنج مؤلف ممدوح الصدر نے بعد حصول الفراغ تحریر احوال انبیا علیہم السلام سابق کے سر زانوے تفکر سے اٹھایا باندار تسطیر حال میمنت مآل حضرت خاتم الانبیا علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سجدہ زیر زمین صفحات ان اوراق کا ہوا جو حالات انبیا بطرز ترتیب تقدم و تاخر زمان ظہور انکی کے مذکور ہوئی رعایت اس ترتیب کی مقتضی اسکی تھی کہ حال حضرت خیر البشر کا پیچھے سبکے رقم کیا جاوے اور شرف ذات کامل الصفات آن سرور کا اور اولیت اُنکی بیچ خلق و ایجاد کے سائر مخلوقات سے مستدعی تقدیم کی تھی اسواسطے علیحدہ اِس نسخہ مین کہ جلد دوم اُس کتاب کی ہے رقم پذیر ہوا کہ پایہ شرف منزلت اولیت بھی استقرار پاوے اور سر رشتہ رعایت ترتیب بھی ہاتھ سے نجاوے واللہ المؤفق وابہ نستعین اللہم احسن عاقبتنا فی الامور کلہا واجرنا من خزی الدنیا وعذاب الاخرۃ بجوٰ نبیک محمد ن المجتبیٰ وصلی اللہ علیہ واٰلہ الاجتبیٰ واصحبہ بدر الدجی وہا انا اشرع فی المقصود پوشیدہ نرہے کہ جو یہ کتاب بیس باب پر شامل تھی اور اُنیس باب اسمین کے جلد اول مین بیچ حالات اور پیغمبرون کے برحسب ترتیب مناسب لکھے گئے اور بیسوان جلد ثانی مین لکھا جاتا ہے باب بیسوان ذکر بعضے احوال حضرت خاتم النبیین سرور انام محمد مصطفےٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام مین اور اس باب مین پانچ فصلین ہین **فصل پہلی** بیان نسب شریف اور بارۂ حال فرخندہ مآل انحضرت صلی اللہ علیہ آلہ وسلم

ہین کہ پیش از ولادت باسعادت اور قبل از بعثت آن حضرت علیہ الصلوٰۃ والتحیۃ ظاہر اور ہویدا ہوا جاننا چاہیے
کہ اولین مخلوقات اور تحسین کائنات نور باسرور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہو کہ بیان اُسکا بالتفصیل
والتوضیح فصل پہلی باب اول مین مرقوم ہوا اور اب جو کہ اول آثارات وجود باجود و احوال اجداد
امجاد حضرت سے اطلاع ضرور ہو تو پیشتر سلسلہ نسب شریف مفصل لکھا جاتا ہو پوشیدہ نہ رہے کہ نسب
شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مواہب علیہ مین اسطرح پر مذکور ہو محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب
بن ہاشم بن عبد مناف بفتح میم بن قصی بضم قاف وفتح صاد مہملہ مشدد بن کلاب بکسر قاف بن مرہ بضم
میم وتشدید راے مہملہ بن کعب بفتح کاف وسکون عین مہملہ بن لوی بضم لام وفتح ہمزہ وتشدید یاے تحتانی
بن غالب بن فہر بکسر فا وسکون ہا بن مالک بن نضر بفتح نون وسکون ضاد منقوطہ بن کنانہ بکسر قاف
دو نون بن خزیمہ بضم خاے منقوطہ وکسر زاے نقطہ دار وسکون یاے تحتانی وبفتح میم وہاے زدہ بن مدرکہ
بضم میم وسکون دال مہملہ وکسر راے بے نقطہ بن الیاس بکسر الف بر قول بعضے وبفتح نزد اکثر ہے اور یہ لفظ
مشتق کیا گیا ہو یاس سے کہ ضد رجا بمعنی امید ہو اور صاحب مواہب کے نزدیک یہ قول اصح ہو بن مضر بضم
میم وفتح ضاد منقوطہ بن نزار بکسر نون وزاے نقطہ دار بن معد بضم میم وفتح عین مہملہ بن عدنان بہ فتح
عین مہملہ وسکون دال یہانتک نسب شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میان اہل تاریخ اور صاحبان
علم متفق علیہ ہو اور فوق اسکے معلوم وصحیح نہین مگر اتفاق ہو اس امر پر کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اولاد
حضرت اسماعیل علیہ السلام اور حضرت ابراہیم اور حضرت نوح اور حضرت ادریس اور حضرت شیث علیہم السلام
مین سے ہین فائدہ عادت الٰہی تعالی وتقدس اسطرح پر جاری تھی کہ حضرت ام الانسان حوا صلوٰۃ اللہ
علیہا ہر ولادت مین دو فرزند ایک پسر اور ایک دختر توام جنتی تھین الا حضرت شیث علیہ السلام کہ جد حضرت
خاتم الانبیا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہین تنہا وجود مین آئے تا نور نبوی انہین اور انکے غیر مین مشترک نہو وے
حضرت ابن عباس سے روایت ہو کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے نسب شریف کا ذکر کرتے تھے
معد بن عدنان سے تجاوز نفرماتے تھے یہین توقف کرتے تھے اور فرماتے کذب النسابون یعنی دروغ
کہا ہو نسب نویسون نے اور اسی طرح مروی ہو مسند الفردوس مین ولیکن سہیلی کہتا ہو کہ اصح یون ہو کہ
یہ قول ابن مسعود ہو اور تھے رسول خدا جب کہ تلاوت فرماتے اس آیت کو آیت الم یاتکم نبؤا الذین
من قبلکم قوم نوح وعاد وثمود والذین من بعدھم لایعلمھم الا اللہ یعنی آیا نہین پہونچی تمکو خبر ان لوگونکی
کہ پہلے تمسے ہوے ہین گروہ نوح اور عاد اور ثمود اور وہ کہ بعد انکے ہوئین نہین جانتا انکو مگر خدا تعالی
اور حضرت امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ کہتے تھے کہ نسب کرتا ہون مین اپنے تئین
عدنان تک و بالاتر اس سے نہین جانتا اور عروہ بن زبیر کہتا ہو کہ نہین پایا ہمنے کسیکو کہ شناسا ہو وے
بعد معد بن عدنان کے غرضکہ عدنان سے تا اسمعیل اور انسے تا آدم علیہ السلام اختلاف بہت ہی بعضے

میان عدنان اور اسمعیل تیس پشتین ذکر کرتے ہین کہ معروف و مشہور نہین ہین اشخاص اور احوال انکے اور سبب کم زیادہ لیکن باانہمہ اختلاف جمہور مؤرخین متفق ہین اِس بات پر کہ چھہ تن انبیاء مرسل مین سے یعنی حضرت اسمعیل اور حضرت ابراہیم اور حضرت ہود اور حضرت نوح اور حضرت ادریس اور حضرت شیث علیہم السلام سلسلہ آباء حضرت خاتم النبیین تا بحضرت ابو البشر منتظم ہین اور اکثر اہل تاریخ اور ابن جوزی نے حاشیہ روضۃ الاحباب مین عدنان سے تا حضرت آدم علیہ السلام سلسلہ نسب اسطرح پہونچایا ہے عدنان بن اُد بن ہمیع بن سلامان بن ثابت بن حمل بن قیدور بن اسمعیل بن ابراہیم بن آزر بن تاحور بن شاروخ بن ارغو بن فالغ بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح بن ملک بن متوشلخ بن اخنوخ بن بیارد بن مہلائیل بن اقینان بن انوش بن شیث بن آدم علیہ السلام اور دریافت کیا جو امام مالک رحمہ اللہ سے حال اُس شخص سے کہ پہونچاتا ہے نسب اپنا تا آدم پس ناخوش معلوم ہوا انکو اور کہا کس نے خبر دی اُسکے پدرون سے اور اسیطرح روایت کیا گیا اُنسے پہونچانے نسب انبیا علیہم السلام مین پس چاہیے کہ توقف کرین ہم مافوق عدنان سے بجہت وجود تخلیط اشخاص اور تغیر الفاظ باوجود کمتر ہونے فائدہ کے بیچ اسکے اور اسیواسطے وحی نہ کی گئی آنحضرتؐ پر اب احوال بعض اُن اشخاص کا کہ مشہور اور معلوم اور متفق علیہ ہین ذکر کیا جاتا ہے تفصیل مناقب اور مآثر اُن اسامی کی یہ ہے کہ والد بزرگوار خجستہ آثار فرخندہ اطوار محمد رسول اللہ عبداللہ ہین اور یہ بہ نبالت اور جلالت نسب اور لطف گفتار اور حسن کردار اور مکارم اخلاق اور محاسن اعمال اور شمائل مطبوع اور حرکات موزون جوانان قریش مین ممتاز اور خوبی اور ملاحت مین یوسف وقت اپنے کے تھے نور کوکب نبوت محمدی طلعت زیبا اُنکی سے ظاہر اور شعاع آفتاب رسالت احمدی چہرۂ دل افروز اُنکے سے باہر اور اُس آوان مین اخبار اور السنہ کاہنان حجاز سے اسطرح مسموع ہوتا تھا کہ عنقریب پیغمبر آخر الزمان اِس جوان رعنا سے پیدا ہوگا کیونکہ ہماری کتب دینیہ مین لکھا ہے کہ جبۂ صوف سفید ملبوس حضرت یحیی علیہ السلام کہ آغشتہ بخون اُنکے پاس ہے جب اُسمین سے قطرات دم تازہ متقاطر ہون نبی آخر الزمان قریب ظہور بگردین سواب اُس جامۂ خشک مین سے خون سرخ ٹپک رہا ہے یہ وہی جوان ہے کہ جسکی صلب سے ولادت اُس باسعادت کی ہوگی کہتے ہین کہ جب عبداللہ حد بلوغ کو پہونچے خواتین قریش اور سیاہ چشمان عرب ایسی شیفتۂ جمال اور طالب وصال اُنکی ہوئین کہ دامن اختلاط اپنے ازواج کی صحبت سے اُٹھا ڈالا اور نفس نفیس اپنا باکرائم اموال اور غرائب رغائب جمال عرض کرنا شروع کیا ولیکن یہ بتوفیق ربانی امتزاج اُن پریچہرون ناہید پیکرون سے محترز اور مجتنب رہتے تھے اور ذیل عصمت اپنا بلوث بی عفافی آلودہ نکرتے تھے جب نزدیک ہوا کہ رشحات فیض سحاب مکرمت اُس دُرّ یتیم کا صدف عزت مین پرورش پاوے ستر نفر یہود شام اور دلیران خون آشام نے عہد باندھا کہ مکہ مین جاوین اور جسطرح ہو روز راحت عمر عبداللہ کو بشام کربت مبدل کرین نہ پھرین اس عزیمت سے روانہ ہوے اور خوف اشتہار سے شب تار مین قطع منازل کرتے تھے اور دن کو راہ سے منحرف ہوکر آسودہ ہوتے تھے تا آنکہ

اسیطرح سے بحوالی مکہ پہونچے اور فرصت کا انتظار کرنے لگے ناگاہ عبداللہ کو ایک روز صیدگاہ مین پاکر بہیئت اجتماعی انکی طرف چلے بحسب اتفاق وہب بن عبدمناف طریدی بھی بقصد شکار اُس صحرا مین مشغول تھا جب دیکھا کہ ایک جماعت شمشیرہاے آبدار کھینچے ہوئے بجانب عبداللہ متوجہ ہین وہب انکی دفع پر آمادہ ہوکر چلے جمعیت عرب انکو مانع ہوئی کہ اس مہالکہ مین ساتھ چند ملازمون کے کہ ہمراہ تھے قدم بڑھاکر انکے دفع پر قیام نکرے اور بعضے کہتے ہین کہ انکا یہ ارادہ تھا کہ انسے درخواست اصلاح کرے بہر تقدیر اُسوقت انکو ایک گروہ نظر آیا کہ مشابہت بمردم دنیا نرکھتے تھے ابلق گھوڑون پر سوار اوج سما پر ہوا سے متوجہ مرکز خاک ہوئے اور جب زمین پر پہونچے یہود پر حملہ کیا اور ان شوربختون نے شکست فاش پائی وہب اس واقعہ سے متحیر و متغیر گھر مین آیا اور جو کچھ مشاہدہ کیا تھا اپنی منکوحہ سے بیان کیا اور اسکو بخدمت عبدالمطلب بھیجا تا عرض کرے کہ وہب کی ایک دختر ہے محجبۂ عزت مین چاہتا ہے کہ اُس محجوبۂ نقاب عفت کو ساتھ سلک ازدواج عبداللہ فرزند تمھارے کے منسلک کرے چنانچہ مادر آمنہ نے صورت واقعہ کو بعرض عبدالمطلب پہونچایا اور وہ چونکہ خوبی صورت اور پاکیزگی طینت آمنہ جانتے تھے ملتمس وہب کو بحسن قبول متلقی کیا اور جانبین سے بہ تمہید مایحتاج سور اور ترتیب اسباب سرور مشغول ہوکر ایک ساعت مسعود مین کہ زہرہ مشتری سے اکتساب سعادت کرتی تھی زہرہ کو ساتھ مشتری ماہ سیما کے قرین کیا اور یہ جشن عروسی مکہ شریفہ مین سبب ماتم ہوا کیونکہ قریب دوسو خواتین شیرین لب شکر گفتار نے سور عشق اور محنت مفارقت عبداللہ سے خرمن زندگانی برباد کیا اور بقیۂ اہل شوق کہ جنکی اجل موعود مین تاخیر تھی فراق گل رخسار اُسکے سے مثل ہزار دستان بصد زبان در ترجمان سرایندگی کرتی تھین بیت قتل ماخستہ بشمشیر تو تقدیر نبود + ورنہ ہیچ از دل بیرحم تو تقصیر نبود اور مؤیدات اس مقال سے قضیۂ فاطمۂ شامیہ ہے بیان اس مجمل کا باین تفصیل ہے کہ یہ ایک حکام دیار شام کی مخدرہ تھی سراپردۂ عصمت مین کہ عالم دلبری مین ساتھ خورشید خاوری کے دعوی برابری کرتی بیت با بروکمان و بگیسو کمند ببالا بہ کردار سرو بلند + آور اس دختر عالمہ و ماہرہ جو کہ ماہر مضمون کتب الٰہی اور صحف سماوی تھی اور فن کہانت بھی جانتی تھی یہ امر دریافت کر کہ اب وہ وقت ہے کہ حقیقت خاتم الانبیاء صلب ایک ابنائے عبدالمطلب سے متصف بصفات ہذا منفصل ہوکر مشیمۂ پاک مین قرار پاوے فاطمہ بہ تصور اسکے کہ شاید نسیم عنایت ملک متعال سے شجرۂ آمال اُسکا ساتھ ثمرۂ اقبال کے بارور ہووے بانفائس و کرائم اموال عازم صوب بالصواب مکۂ متبرکہ ہوئی اور منزل مقصود کو پہونچی اور طالب دیدار فرحت آثار مطلوب اپنے کی ہوئی تا آنکہ ایک دن اتفاقاً عبداللہ شکارگاہ سے پھر کر روبروے فرودگاہ اُسکے سے گذرے ہرگاہ نظر فاطمہ کی جمال جہان آرا اُنکے پر پڑی ایک شخص دیکھا کہ خورشید رخسار اُسکا ضیا بخش زمان و زمین ہے اور سوا اسکے یوسف طلعتی کے اور علامات کہ صحف سابقہ مین مرقوم ہین اُنمین سب موجود ہین لاجرم سراسیمہ و بدحواس دوڑکر عنان اسپ تیزگام انکی پکڑی اور التماس کیا کہ ایک لحظہ تشریف قدوم ارزانی فرماوین چنانچہ انھون نے بوسعت خلق سے استدعا اُس پری پیکر کی قبول کی اور اُسکی مجلس کو بنور حضور اپنے منور کیا ملکۂ شام نے بعد ازاقامت لوازم ضیافت نقاب حجاب درمیان سے اٹھاکر جو کہ خزانۂ خیال مین مخزون رکھتی تھی طبق عرض پر رکھا اور بتصریح عرض کیا

کہ مجھکو اپنے حبالۂ نکاح مین لاؤ انھون نے جواب دیا کہ اتصال ملکہ اگرچہ موجب مسرت و ابتہاج ہے لیکن یہ امر خطیر
بے استجازت و استصواب عبدالمطلب کہ مین انکا تابع فرمان ہون امکان نہین رکھتا۔ فاطمہ نے کہا جو کہ مقتضی وقت ہے
بتقدیم پہونچانا چاہیے بعد ازین ہنگام شام انھون نے بارگاہ فاطمہ سے مراجعت کی اور اپنے گھر مین آئے بمقتضاے
قضاے ربانی آمنہ کے ساتھ شب کو ہم بستر ہوئے اور یہ اُس شب مین حاملۂ بار امانت ہوئین اور اُس نور جہانتاب نے
ناصیۂ عبداللہ سے جدا ہوکر شکم آمنہ مین قرار پکڑا بیت آب حیوان کہ سکندر طلبش میفرمود + روزی جان خضر گشت و خضر شد
خوشنود + علی الصباح عبدالمطلب کی خدمت مین گئے اور جو کچھ کہ فاطمہ سے سنا تھا بعرض پدر بزرگوار پہونچایا اور بسبب
فرط رغبت امر تزویج مین مبالغہ کیا اور بعد از اجازت مبتہج و مسرور فاطمہ کے پاس گئے اور حدیث موافقت
پدر دربارہ مناکحت بیان کی قرۃ العین عالم شام نے اُسوقت بشرۂ عبداللہ کو جو نور نبوت سے بے ضیا دیکھا ایک آہ سرد سینہ
پردرد سے کھینچی اور کہا فرداے حسن احوال تو دیگر شدہ + آنچہ از اول بدی اکنون نہ + بعد از شرائط استفسار حیا کا دفتر کے
اپنا کام کیا زمام اختیار اپنے ہاتھ سے دیکر عبداللہ سے کہا کہ خداے داناے نہان و آشکار گواہ ہے کہ باعث اس تگ و پو
اور جستجو کا نہ وسوسۂ شیطانی تھا اور نہ ہواے نفسانی بلکہ مقصود مواصلت تیری سے مصاحبت اُس سعادتمندی کی
تھی کہ محدب فلک الافلاک سے تا مرکز خاک نمناک جو کہ ہے خیر و شر او خشک و تر سے واہب خیر او فیض وجود نے بطفیل اسکے
انکو لباس وجود پہنایا ہے اور مین ہرچند واسطے تیرے با قافلۂ حسرت و الم اپنے دیار کو جاتی ہون لیکن روزگار فرخندہ آثار
تیرا ہمیشہ طرب و خرمی مین گذران ہو جیو القصہ اسنے بعد اظہار ما فی الضمیر اور اشارات بطلوع خورشید ز مہر عبداللہ کو
وداع کیا اور گردش ایام سے باخاطر پریشان بجانب شام پھر گئی اور اپنے وطن مین پہونچکر باقی ایام حیات تاسف
گذرانے اور مثل اسکے حکایات ام قتال خواہر ورقہ بن نوفل سے اور ایک روایت سے رقیقہ دختر نوفل یا قتیلہ یا لیلی
عدویہ کہ اولاد علماے نصارا مین سے تھی منقول ہین اور بعضون نے وجہ تطبیق ان روایات مختلف مین یون
لکھی ہے کہ غرض نفس مجموع ان سب عورتون سے ہوا تھا اور قبل از انفصال حقیقت نور محمد بن عبداللہ امور
عجیبہ و غریبہ مشاہدہ ہوتے تھے کہ کتب سیر اُنپر ناطق ہین اور کہتے ہین آمنہ واُن تربیت وہب بن عبد
مناف مین روزگار گذرانتی تھین کہ عبدالمطلب نے انکو بنا بر عبداللہ کے خواستگاری کی اور ہالہ بنت
وہب کو اپنے واسطے خطبہ فرمایا اور دونون عقد ایک مجلس مین منعقد ہوئے اور سید الشہدا حمزہؓ ہالہ سے وجود
مین آئے اور خاتم الانبیا آمنہ سے متولد ہوئے اور بروایت صحیح پیش از ولادت رسول اللہ عبداللہ دیار
شام مین گئے اور ہنگام مراجعت اکثر کہتے ہین کہ در وقت توجہ اول جانب کے اور بعض کا عقیدہ ہے کہ جب
خرما خریدنے کو مدینہ مین پہونچے وہان ہادم اللذات بہدم قوائم بنیان قصر وجود انکے مشغول ہوا اس سرا مین
کہ دار النابغہ موسوم تھی مدفون ہوئے مدت عمر انکی پچیس سال اور ایک روایت سے تیس برس ثابت ہے اور احوال عبدالمطلب کا
اہل تحقیق نے یون لکھا ہے اور وجہ تسمیہ مین اسطرح بیان کیا ہے کہ جب یہ پیدا ہوئے تو انکے سر مین سفید بال تھے
اور بعضے کہتے ہین کہ ایک سفید بال سے زیادہ نہ تھا اور شیب بمعنی سفیدی ہے اس جہت سے یہ شیبہ موسوم ہوئے

اور پس از آن کہ لبسن تمیز پہونچے اہل قوم بسبب اتصاف کثرت محامد انکو شیبۃ الحمد کہنے لگے کہ حمد و ثنا کرتی تھی
خلائق انکے نیک فعال پر اور بعضے کہتے ہین کہ نام انکا عامر تھا۔ صاحب مواہب لدنیہ کہتا ہی کہ یہ قول ابن قتیبہ کا ہی
اور محمد شیرازی بھی اس امر پر متفق ہی اور کنیت انکی ابو الحارث باسم بزرگترین اولاد کہ حارث تھا اور بعضون نے سبب
اشتہار انکا بہ عبد المطلب یہ لکھا ہی کہ باپ انکے ہاشم بعضے سفارین مدینہ مین پہونچے سلمی بنت عمرو بن لبید بنی النجار
سے تھی عقد نکاح مین لاکر بعد از ولادت شیبۃ الحمد بجانب شام گئے اور اُس دیار مین مریض ہوکر فراش ناتوانی پر
پہلو رکھا اور حسرت وطن مالوف سے اُس عالم غربت و کربت مین کہا بیت سفر گزیدم و بشکست عہد قربم را + مگر
بحیلہ بہ بینم جمال سلمی را + اور وقت نزع اپنے بھائی مطلب بن عبد مناف سے فرمایا ادرک عبد الذی فی یثرب یعنی
جناح مرحمت و شفقت حال بندہ پر کہ مدینہ مین رکھتا ہی مبسوط رکھنا اور قول جمہور اس باب مین یہ ہی کہ بعد از فوت
ہاشم چند مدت کے بعد ایک شخص کا قریش مین سے مدینہ مین گذر ہوا وہان اُسنے ایک طفل لڑکون مین سے
دیکھا کہ تیر لگا رہا ہی اور کہتا جاتا ہی انا ابن الہاشم اُس شخص نے مدینہ سے مکہ مین آنکر حریم کعبہ مین مطلب سے کہا
کہ برادرزادہ تیرا مین نے دیکھا ہی کہ تیر اندازی مین مصروف تھا اور آثار رشد و صلاح صفحۂ حال اُسکے پر لائح و
پیدا تھے لیکن علامات فقر و پریشانی اُسمین بسقدر مشاہدہ کین کہ سبب پریشانی خاطر ہوا مطلب نے قسم کھائی
کہ مین گھر نہین جانیکا جبتک مدینہ مین سے اپنے بھتیجے کو نہ لے آؤنگا اُس شخص نے کہا ابھی اسیوقت میرا اونٹ حاضر
و موجود ہی چنانچہ مطلب اُسکی ناقہ پر سوار ہوکر بے توقف مدینہ کو گئے اور بے اطلاع اُسکی والدہ اور قرابتیون کے
شیبۃ الحمد کو اپنے ساتھ سوار کرکے مکہ مین لے آئے اور بنا بر اسکے کہ عبد المطلب جامۂ کہنہ او رفرسودہ اور چرک آلودہ پہنے
ہوئے تھے جو کوئی راہ مین دیکھتا تھا باحتمال بندہ و مملوک کے پوچھتا تھا کہ یہ کودک کون شخص ہی مطلب درجواب
کہتے تھے کہ یہ غلام ہی القصہ جب مطلب اپنے گھر مین پہونچے جامۂ فاخرہ اُنکو پہنایا اور مجلس قریش مین لاکر کیفیت حال
اور جانے اپنے سے مدینہ مین بطریق استعجال سکو مطلع کیا اور بسبب اسکے کہ راہ مین انھون نے آدمیون سے کہا تھا
کہ یہ عبد ہی شیبۃ الحمد نے بہ عبد المطلب شہرت پائی اور روضۃ الاحباب مین مرقوم ہی کہ انکی صغر سنی مین انکے باپ
ہاشم نے وفات پائی اور مطلب انکی چچا نے انکو پرورش و تربیت کیا اور دستور عرب تھا کہ جو کوئی کسی یتیم کی پرورش
کرتا تھا اُس یتیم کو اُسکا غلام کہتے تھے اور لکھا ہی کہ عبد المطلب بجلالت قدر اور حلاوت گفتار اور محاسن افعال اپنے
زمانہ مین عدیل نرکھتے تھے اسواسطے سلاطین عرب و عجم کے نزدیک نہایت موقر اور محترم تھے اور بہت سے اعمال خیر
اُنسے صادر ہوے از انجملہ ایک حفر چاہ زمزم ہی اور کیفیت مفصل اُسکی اسطرح پر ہی کہ زمان نبوت حضرت ابراہیم علیہ السلام
مین بین قدوم حضرت اسمعیل سے آب زمزم نے حریم حرم مین سمت ظہور پایا تھا چنانچہ بشرح و بسط قصۂ حضرت
ابراہیم مین بیان ہو چکا ولیکن جسقدر کہ لائق اس مقام کے ہی لکھا جاتا ہی کہ بعضے مردم قبیلہ جرہم نے بہنگام عبور
حوالی مکہ بعد تفحص جریان آب پر اطلاع پائی اور وہان جاکر بدریافت سیرابی جوی از ہجوم جانوران مرور اُس
مقام پر کیا کہ جہان چشمۂ زمزم جاری تھا اور باجازت ہاجرہ شروط باین شرط کہ متصرف اُس پانی پر سبیل

تملیک نمون قیام پذیر ہوئے چنانچہ مدت قلیل مین انبوہ خلائق وہان فراہم ہوئے منقول ہے کہ حضرت اسمعیل علیہ السلام نے قوم جرہم مین نشو و نما پاکر انسے وصلت کی اور بعد از چندگاہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ بنائے خانہ کعبہ مین اشتغال کیا جبتک کہ حضرت اسمعیل علیہ السلام زندہ رہے ایالت مکہ اور پیشوائی قبیلہ اور تولیت خانہ کعبہ انکے ساتھ متعلق رہی اور جب منزل فانی سے بعالم جاودانی خرامان ہوئے انکی حکومت قیٰ اولاد ثابت پر قرار پایا اور بعد انتقال ثابت بار سروری جو کہ اولاد اُسکی صغیر السن تھی منصب ایالت بہ مضاض بن عمرو پدر مادر فرزند اسمعیل پر منتقل ہوئی اور اعقاب ثابت کہ حجرۂ تربیت اُسکی مین بفراغ بال زندگانی کرتے رہے بعد از انقضائے ایام حیات مضاض اور اولاد اُسکی بطناً بعد بطن سریر فرمانروائی پر متمکن ہوتے مگر اولاد حضرت اسمعیل علیہ السلام باوجود حقیت امر حکومت مین دربارہ وصف شوکت وکثرت بپاد حقوق تربیت مضاض امور ریاست مین انکے ساتھ نزاع اور خصومت نکرتے تھے ہرگاہ ہجوم اولاد اسمعیل اس مرتبہ کو پہونچا کہ فضائے مخصوصہ مکہ معظمہ مین گنجایش نرہی ناچار حرم سے باہر گئے اور اطراف دیار عرب مین توطن کیا پس نصلا طبی انکی ایک مدت کی بعد قبیلہ جرہم اور احفاد مضاض نے مکہ مین طرح ظلم و فساد اور جور و بیجا کی ڈالی اور دست تصرف منذورات خانہ کعبہ مین کہ اطراف و جوانب بلاد سے آتا تھا دراز کیا اور خیانت کرلی اوقات بیت اللہ مین شروع کی اور راہ تعدی اُنکا بمقیم و مسافر پہونچنے لگا ارذال و شراف قبائل نے کہ نواحی مکہ اور حوالی حرم مین اقامت رکھتے تھے ہرچند اُس جماعت کو سرزنش کی مفید نپڑی آخرالامر بنو بکر بن عبد مناف بن کنانہ نے کہ اولاد اسمعیل علیہ السلام سے تھا ایک سفیر مع فرقہ شجاعان عرب قوم جرہم کے پاس بھیجا خلاصۂ پیغام یہ کہ ہم قبل ازین بنا بر حسن معاشرت اور بلاحظہ صلۃ الرحم درباب حکومت کہ بحسب ارشاد و استحقاق ہمکو پہونچا ہے مضائقہ کرتے تھے تمنے اُس طریق مستقیم آبا و اجداد سے منحرف ہوکر جور و عتساف کہ سب ادیانات مین اور کل مذاہب مین اور ہر جگہ مذموم ہے بہ تخصیص مکہ شریفہ مین اپنا شعار کیا ہے اب بہتر اور مناسب یہ ہے کہ دیار تہامہ سے نکل کر جہان چاہو توطن اختیار کرو قوم جرہم نے اول عذر کیا اور پھر بدستور سابق اپنے افعال ناشایستہ پر اڑے رہے بلکہ بجنگ پیش آئے جب ملاحظہ کیا کہ مقاومت بنو بکر انکے حد کے ساتھ ہے طالب صلح ہوئے اور بعد از آمد و شد سفیر اس امر پر اقرار کیا کہ سب قوم جرہم سرحد مکہ سے باہر نکل جاوے سرداران قبیلہ عمرو بن حارث کو ہنگام وداع حکومت حسنہ دامنگیر ہوا اور حجر اسود کو رکن سے اُکھیڑا اور صورت آہوبرہ طلا کہ ایک نے بادک عجم مین سے برسم ہدیہ خانہ کعبہ مین بھیجی تھی مع چند دستہ سلاح کے کعبہ مین سے نکال کر چاہ زمزم مین مدفون کی اور اُسکو مسدود کیا اور سطح زمین ہموار بنا دیا کہ چشمۂ آب زمزم مثل آب حیوان نظر سے غائب ہوا اور تا زمان عبدالمطلب اسی و تیرہ پر خاک تیرہ سے انباشتہ رہا اور جو کہ اُس گروہ مین سے کہ جنکے وقت مین انسداد چاہ ہوا تھا کوئی زندہ نرہا بلکہ چند پشت اُنپر گذر گئی تو مردم عہد عبدالمطلب کو نام بھی اُنکا معلوم نہ تھا مقام کا تو کیا ذکر ہے لیکن جب قریب ہوا کہ چشمۂ ہدایت محمدی علیہ التحیۃ والسلام ریاض آمال تشنگان بادیہ غوایت کو سیراب کرے عبدالمطلب نے خواب مین دیکھا کہ کوئی قائل کہتا ہے بیر زمزم کے کندہ کرنے مین مشغول ہو عبدالمطلب نے اُس شخص سے پوچھا کہ زمزم کے کیا معنی ہین اتنے مین آنکھ اُنکی کھل گئی اور یہ خواب سے اُٹھکر بحر اندیشہ مین غوطہ زن ہوئے

که آیا مقصود خضر زمزم سے کیا ہی تا آنکہ دوبارہ خواب مین ایک شخص نے اُنسے کہا کہ زمزم ایک مغاک ہی آب ہی کہ برکت قدم جبرئیل سے پیدا ہوکر آبخور اسمعیل علیہ السلام اور اُسکے اتباع کا رہا ہی عبدالمطلب بیدار ہوئے اور کہا اُسی یہ خواب مجھپر مکشوف فرمایا مبشر غیبی نے تیسری بار خواب مین علامات موضع آب کو مشروحاً اُنسے بیان کیا تفصیل اس اجمال کی یہ ہی کہ عبدالمطلب سے کہا کہ موضع چاہ زمزم قریب بدوضع قریش ہی کہ اُنکو اساف ونائلہ کہتے ہین اور کل جب ایک کلاغ اودن ساتھ ایسے رنگون کے آوے اور منقار زمین پر مارے اور وہان آشیانہ مور ظاہر ہووے اُس مقام کو کندہ کرنا چاہیے دوسرے روز علی الصباح عبدالمطلب محل معہود پر گئے اور منتظر لطیفہ غیبی ہی کہ ناگاہ ایک کلاغ ویسے ہی رنگ وصورت کا ظاہر ہوا اور جسطرح سے کہ خواب مین دیکھا تھا اُسنے اُن دونون بتونکے نزدیک منقار سے زمین کھودی اور وہان آشیانہ مورچہ ظاہر ہوا عبدالمطلب اپنے فرزند کے ساتھ کہ اُس زمانہ مین وہی ایک بیٹا تھا چاہ کے کندہ کرنے مین مصروف ہوئے اور ہرچند قریش نے منازعت کی اور بممانعت پیش آئے کہ چاہ متصل صنمان خضر نہونے پاوے کچھ موثر نہوا اور تائید الٰہی سے عبدالمطلب ہی اس قوم پر غالب آئے اور اُسدن انھون نے نذر کی کہ بعد از حصول ثمرہ مقصود دلستان مطلوب سے اگر حضرت وہاب منت دس پسر مجھکو کرامت فرماوے تو ایک کو انمین سے بموافقت اپنے جد خلیل الرحمان کے اُسکی راہ مین قربان کرون القصہ بعد از جد وجہد بسیار چاہ قدیم ظاہر ونمودار ہوا اور جو کچھ سردار قبیلہ جرہم نے وہان دفن کیا تھا اُنکے ہاتھ آیا قریش نے اس حال پر مطلع ہوکر اُنسے کہا کہ اس عطیہ ارجمند مین سے ہمارا بھی حقیت مقرر کرو کسواسطے کہ ہمنے سُنا ہی کہ منافع اس چاہ کے زمان سابق مین ہمارے اور تمہارے جد بزرگوار اسمعیل پیغمبر کے ساتھ تعلق رکھتے تھے انھون نے اس امر سے انکار کیا اور کہا یہ چاہ وقف بیت الحرام ہی اور یہ دفینہ مین نے اپنی قوت بازو سے نکالا ہی اس دولت خداداد کا کوئی مستحق نہین ہی الا عذر معقول افراط طمع نفسانی سے اُنکو مقبول نہوا اور انھون نے طلب مال مین اس مرتبہ خصومت کی کہ مبہم بہ نزاع منجر ہوا اور آخر کار یہ طور پر قرار پایا کہ اس مال کو کاہنہ بنت سعد بنا ہائم کے پاس کہ حدود شام مین وارد ہی لیجاوین تا وہ انکے درمیان بر آتی حکم فرماوے کسواسطے کہ اُس زمانہ مین جسکو کوئی مشکل درپیش آتی تھی وہ اُسکی رائے دورہین پر عرض کرتا تھا اور جو وہ تجویز کر لیتی تھی فرط اعتقاد سے بخوشی مان لیتا تھا بنا برین عبدالمطلب در تمامی صنادید قریش نے اُس طرف توجہ کی اکثر منازل اُس راہ مین کہ آب وکاہ نتھا عبدالمطلب مانند معدہ گرسنہ کہ آب ونان سے خالی ہووے طی مسافت کرتے تھے ایکدن تشنگی اُنپر اور اُنکے اتباع پر غالب ہوئی یہ بقدر طاقت وتوان صبر کیا کیے اور جب کار با ضطراب پہونچا منازعون سے قدرے آب چاہا اُنھون نے آبروے مروت خاک پر گرا کر جواب سرد دیا خلاصہ جواب انکا یہ کہ اگر ہم تجکو پانی دیوین شاید کہ اس بیابان مین تیری طرح عذاب تشنگی مین مبتلا ہووین انکو اس جواب تلخ سے تلف جان شیرین یقین ہوا تا گزیر چاہا کہ مراجعت بوطن کرین جب اپنا ناقہ اُٹھایا دیکھا کہ دریاے رحمت ایزدی موج مین آیا اور زیر قدم شتر چشمہ آب خوشگوار کہ لطافت وعذوبت مین آبحیات اور دریاے فرات پر طعنہ زن تھا

ظاہر ہوا عبد المطلب نے شکر ملک وہاب ادا کیا تا آنکہ مجموع ظروف اپنے اُس پانی سے کہ ہر قطرہ اُنمین سے لولوے آبدار
عمان پر ترجیح رکھتا تھا مملو کیے اور مخالفون سے کہا کہ اپنا پانی جو حرارت آفتاب سے گرم ہو گیا ہی گرا دو اور اِس چشمہ سے
کہ بغایت سرد اور تازہ ہی بقدر احتیاج بھر لو قریش نے جب یہ صورت برای العین مشاہدہ کی آنسو آنکھون مین بھر لائے
اور کہا آفرینندۂ آب و خاک اور پروردگار انجم و افلاک نے کہ حاکم عادل ہی ہمارے اور تیرے درمیان مین حکم فرمایا اب ہمکو
تیرے ساتھ کچھ خصومت اور تنازع نہین ہی اب التماس یہ ہی کہ بمقام با اکرام اپنے معاودت فرمائیے کہ آیندہ سلوک ہمارا
جز اطاعت و انقیاد تمھارے نہوگا اور جو سہو اور غلطی کہ ہمسے بہ نسبت تمھارے وقوع مین آئی ہے معاف فرماؤ عبد المطلب نے
اُس سفر خیریت اثر سے بخوشی و خرمی مراجعت کی اور نظر خلائق مین جاہ و شرف انکا نسبت بزمان سابق مضاعف ہوا اور
امر حکومت و ایالت مکہ بہ تجدید انپر مقرر ہوا اور بعضے کہتے ہین کہ جب چاہ زمزم ظاہر ہوا آہو برہ طلا اور اسلحہ کہ حارث
بن عمرو جرہمی نے اُس مقام مین دفن کیا تھا تصرف عبد المطلب مین آئے اور قریش نے اپنا حصہ طلب کیا
عبد المطلب نے درجواب کہا باوجود اس امر کے کہ حفر چاہ زمزم مین تمنے میری مدد نکی بلکہ تمھاری طرف سے
ممانعت قوی اس باب مین صادر ہوئی مین نے بجہت ملاحظہ خاطر تمھارا اس باب مین بمقتضای قرعہ کہ انکی درمیان
مین متعارف تھا عمل کیا قریش نے اس معنی پر راضی ہوکر اموال کو دو قسم کیا آہو برہ کو بخانہ کعبہ متعلق کیا اور
اسلحہ بہ عبد المطلب حوالہ ہوئے اُنھون نے بنا بر زینت آہو برون کو بدستور سابق خانہ کعبہ کے دروازے پر
لٹکا دیا کہ وہ بغزال کعبہ مشہور ہوئے اور اسلحہ کو بیچکر بایحتاج ضروری مین صرف کیا چنانچہ ایک مدت تک وہان
وہ صورت طلائی لٹکی رہی تا آنکہ ایک شب باتفاق ابولہب وہ دونون آہو برہ لیکر تجار کے ہاتھ بیچ ڈالے
چنانچہ یہ قضیہ مشروحاً اپنے مقام مین مذکور ہوگا بہرحال جب اولاد عبد المطلب نی مرتبہ لعاد سے تجاوز کیا اور
بعدد عشرات پہونچے اُنھون نے چاہا کہ بوفاے نذر مشغول ہووین اور قرعہ ڈالکر ایک فرزند اپنی اولاد مین سے
قربان کرین جسطرح سے کہ عرب کے اُس زمانہ مین عادت تھی بعد از استرضائے فرزندان اُنکے درمیان مین
قرعہ ڈالا چنانچہ قرعہ بنام عبد اللہ پڑا باپ نے قصد قربان انکا کیا اور یہ فرزند سعادتمند بھی اس امر پر راضی
ہوا لیکن بنی مخزوم کہ خویشان مادری عبد اللہ سے تھے عبد المطلب کو اس حرکت سے مانع آئے اور
عبد المطلب نے صورت واقعہ مفصلاً براے مشکل کشاے کاہنہ شجاع نام پر کہ شیوہ کہانت مین دوران حال عدیل ح
نظیر اُسکا نہ تھا موقوف رکھا اور جب اُس سے یہ ماجرا کہا اُسنے جواب دیا کہ دیت ایک آدمی کی تمھاری قوم مین کیا ہی
عبد المطلب نے کہا دس شتر شجاع نے کہا دس اونٹون اور فرزندون کے درمیان مین قرعہ ڈالو اگر قرعہ اونٹون پر
پڑے فبہا ورالا دس دس اونٹ مکرر پر قرعہ ڈالو اور دیکھو مصرع تا خود فلک از پردہ چہ آرد بیرون + عبد المطلب نے
بموجب فرمودہ اُسکے عمل کیا اول قرعہ بنام عبد اللہ نکلا تا آنکہ تعداد شتر سو عدد تک پہونچی اسوقت بنام اونٹون کے
برآمد ہوا اور عبد اللہ نے اُس مہلکہ سے نجات پائی اور جملہ اتفاقات سے یہ ہی کہ دیت احرار شریعت حضرت احمد مختار
صلے اللہ علیہ وسلم مین اسیقدر دیت انسان مقرر ہوئی اور منجملہ غرائبات سے یہ ہی کہ تفسیر عزیزی اور شواہد النبوۃ اور

روضۃ الصفا وغیرہ کتب معتبرہ مین لکھا ہی کہ جب ابرہتہ ولایت یمن پر مستولی ہوا اُسنے ارادہ تخریب رعایاے
ملک معظم کیا اور موسم حج مین جو انکو اداے مناسک مین مصروف دیکھا اسکو حمیت جاہلیت مذہب دامنگیر حال
ہوئی اور تعظیم خانہ کعبہ پر حسد لیگیا چنانچہ اسکی راے سست تر بیت عنکبوت سے تھی اسپر مقتضی ہوئی کہ برابر خانہ کعبہ
ایک کنیسہ بناوے تاکوئی شخص بطواف وزیارت خانہ کعبہ مرتکب نہووے اور اُسی خانہ نو احداث کی پرستش کیا کرے
بنابران بنایان مبانی ولایت اپنی کے طلب کرکے حکم کیا کہ جلد شہر صنعا مین تعمیر کرین اُنھون نے بغایت
تکلف وتزئین بمرتبہ کہ دیدۂ سپہر بیرین نے روے زمین پر ویسی بنا کم دیکھی ہو بنائی اور نقاشان شیرین نگار نے
سقف وجدار اُس عمارت رفیع کو بہ نقوش غریبہ اور صور بدیع آراستہ کیا اور بعد از اتمام اُس عمارت کے
عرضداشت بپایہ سریر نجاشی مالک حبشہ ارسال کی کیونکہ اُس زمانہ مین حکام دیار یمن تابع ملوک حبشہ تھے مضمون
عرضداشت یہ کہ مین نے ایک ایسا کنیسہ بنایا ہی تا مطاف حجاج وزوار مسدود رہے اور جاے واثق کہ مثوبات
اُسکے بعاجل وآجل روزگار فرخندہ آثار بادشاہ کو متواصل ہووے نجاشی نے بھی یہ امر پسند کیا اور مجانا
اُسکی تعظیم پر کردا تا چنانچہ ابرہہ نے خلائق کو پرستش کنیسہ پر کہ اُسکا قلیس نام رکھا تھا دعوت تمام شروع کی
اور اطراف بلاد سے طوائف عباد بعضے بنا بر تقرب بادشاہ وبرخے جہۃ تفریح بمعاینہ ایسے خانہ زر کاری کے
صنعا مین آئے اور جب یہ خبر بلاد عرب مین شائع ہوئی نفیل نامے کہ بنی کنانہ مین سے تھا اُسکو تعصب دینی
دامنگیر حال ہوا اُسنے محافظان کنیسہ سی بہانہ اُسکے کہ مین نے نذر کی ہے کہ ایک رات اور دن اس مقام متبرک
مین بعبادت قیام کردن اجازت شب باشی حاصل کی اور نگاہبانون نے اسکو تمام شب تنہا اس کنیسہ مین چھوڑ کر
دروازہ مقفل کردیا اور اپنے گھر چلے گئے نفیل نے اُس رات دواے مسہل پی کر بفراغ بال در و دیوار اُس
گھر کو اپنے بول وبراز سے اندودہ وآلودہ کیا اور منتظر فتح الباب رہا ہر گاہ اُنھون نے بدستور معہود بحرگاہ در کنیسہ
وا کیا نفیل نے مانند تیر کمان سے گریز کی اور وہ لوگ اُس مقام پاک تو قیر کو آلودہ نجاست دیکھکر نہایت آزردہ ہوے
اور ابرہہ یہ خبر سُنکر آشفتہ ہوا اور چاہا کہ اِس حرکت کے عوض مین خانہ کعبہ کی ہتک حرمت کرے اسی اندیشہ مین تھا
کہ ایک اور نیا گل کھلا یعنی ایک قافلہ ساکنان حرم مین سے اُس شہر کے متصل شب باش فرودگش ہوا وقت صباح
کہ ارادہ کوچ مصمم تھا اُنمین سے کسی نے آگ روشن کی اتفاقاً اُدھر کو ہواے تند چلی اور اُس گھر کو آگ لگ گئی
اور تمام لباس وزیور تھون کا اور فرش وفروش اُس مکان کا جل گیا اور دھوئین نے نقشہاے رنگین اُسکے
تیرہ وتار کردیے مردم قافلہ اس حرکت سے خوفناک ہوکر بھاگے بادشاہ یہ خبر وحشت اثر سُنکر کمال غضبناک ہوا
اور کہا کہ یہ حرکت مخصوص نتائج طبیعت عرب سے ہی لاجرم فرط غضب سے قسم کھائی کہ تو سہی کہ اس سے بدتر
خانہ کعبہ کو خراب کردن اور سپہر عزم مصمم کرکے باحضار لشکر حکم دیا اور نجاشی کے پاس بھیجکر صورت حادثہ اور
عزیمت اپنی سے اعلام کیا اور فیل سفید کو کہ گویا مجسم تھا ظفر ونصرت سے مسمی بہ محمود بادشاہ سے طلب کیا
اور وہ ہاتی بغایت سفید وبلند تھا فر دادن ابروسیر صبا ورفعت چرخ بشکل کوہ ومحل زمین وفعل زمان

اور بیاض اسکی بمرتبہ کہ مشاہدہ اسکے سے نور بصر متفرق ہوتا تھا کہ جمعیت اسکی سراپردہ دیدہ مین محال ہوتی تھی اور رفعت اسکی بدرجہ کہ قوت باصرہ آئینہ زانو سے تجاوز نکرتی تھی نجاشی نے ملتمس ابرہہ مبذول بلکہ محمود کو مع چند زنجیر فیل گراں کوہ پیکر حضرت منظر روانہ کیا اور بعد ابرہہ با مردان صف شکن اور یلان مرد افگن ولایت یمن سے متوجہ جانب مکہ ہوا لیکن دو بادشاہ جلیل القدر اس عزیمت نامبارک پر بالشکر گران بقصد مدافعہ و محاربہ اسکو روانہ ہوئے چنانچہ بعد از تلاقی طرفین جانبین نے تسویہ صفوف قیام کیا اور نائرہ جنگ و جدال نے باہم اشتعال پایا اور بالآخرۃ ابرہہ غالب آیا اور وہ دونون بادشاہ چنگال تقدیر اسکے مین اسیر و دستگیر ہوئے اور ابرہہ نے بنا بر قتل انکے حکم دیا ان دونون نے بتضرع و زاری کہا اگر بادشاہ ہمارے سر خون سے درگذرے مدت عمر شرائط بندگی بتقدیم پہونچاینگے ابرہہ نے انکا خون بخشا اور حکم دیا کہ انکو باطوق و زنجیر زندہ محبوس رکھین اور آپ بولایت حجاز آکر لعقبۃ السیف کو تاخت و تاراج کیا اور مراعی اور مواشی اور نواحی دہوانہی انکے سب لوٹ لیے چنانچہ انھین سے دو سو اونٹ عبد المطلب کے لوٹے ایک جماعت نے قبائل عرب مین سے چاہا کہ بممانعت پیش آوین لیکن جب دیکھا کہ تیر تدبیر ہدف مراد پر نہین لگنے کا ناچار سپر مقاومت ڈال دی اس اثنا مین ابرہہ نے بعد رہائی حمیر کو بطریق سفیر قریش کے بھیجا محصل رسالت یہ کہ مین اس رسالت مین بجنگ و قتال نہین آیا ہون بلکہ غرض انہدام کعبہ ہے اگر تم بھی بمحاربہ مائل ہو ساز و سامان اسکا مہیا ہے اور خیاط کو ہمراہ حمیر کیا اور کہا کہ اگر قریش ارادہ مصالحت کرین سرداران قوم کو لے آنا چنانچہ خیاطہ نے مکہ مین آکر ابرہہ کا پیغام انکو پہونچایا اور قریش کو در مقام صلح پاکر عبد المطلب کو اپنے ساتھ لشکر مین لایا انھون نے بنا بر اس محبت کے ان دونون کے ساتھ رکھتے تھے انسے سنکر انکی جزئیات مین استعلام کیا ان دو نفر نے کہا کہ ہم صحبت بادشاہ سے دور ہین لیکن اسکے مقربون مین ایک انیس نامی ہے اگر مصلحت ہو تو تمہاری اس سے سفارش کر دیوین تا شمہ فضائل حمیدہ اور شمائل پسندیدہ تمہارے بادشاہ کے کان تک پہونچا دیوے عبد المطلب نے کہ خود غالب اس امر کے تھے کہا بہتر القصہ انیس نے بموجب سفارش کچھ درباب علو مراتب اور سمو مناقب عبد المطلب بادشاہ سے انکی تقریب کر کے رخصت ملاقات حاصل کی اور انکو اسکی مجلس مین لیگیا عبد المطلب مرد بلند بالا نیکو منظر شکوہ مند تھے جب نظر ابرہہ انپر پڑی اور آیات مجد و جلال انکے ناصیہ مین مشاہدہ کیے تخت پر سے اتر بیٹھا اور عبد المطلب کو اپنے پہلو مین بٹھایا اور بنا بر اسکے کہ زبان عربی کا فہم نرکھتا تھا ایک ترجمان انکے درمیان مین معین ہوا اور جانبین سے حکایت مین مصروف ہوئے ابرہہ عبد المطلب پر ایسا شیفتہ و فریفتہ ہوا کہ اسنے اپنے دل مین قرار دیا کہ اگر درباب خانہ کعبہ شفیع ہووین تو اسکی خرابی بھی موقوف کرے اور اپنی مملکت کو پھر جاوے ولیکن عبد المطلب نے اسوقت اپنے اونٹ کہ لشکری انکو تاراج لیگئے تھے ابرہہ سے طلب کیے اور مطلق ذکر خانہ کعبہ کا نکیا ابرہہ انکے اس التماس سے ایسا رنجیدہ ہوا کہ عنان شکیب اسکے ہاتھ سے نکل گئی اور بسبیل عتاب عبد المطلب سے کہا کہ تو سید اور سرور قریش کا ہے اور شرف عرب بہ تخصیص قریش کا وجود خانہ کعبہ سے ہے اور مین آیا ہون صرف واسطے خرابی اس مقام کے اور تمنے کچھ بھی اس باب مین نہ کہا محض بنا بر واسطے چند شتر

کہ قیمت اُنکی میزان خرد مین چندان گران نہین ہو مبالغہ کیا یہ امر تم جیسے آدمی سے نہایت غریب بدیع ہی اُنھون نے جواب دیا
کہ اس گھر کا خداوند توانا اور بینا اور دانا ہو کہ محافظت اُسکی کرتا ہی اور ضرر اعدا سے نگاہ مین رکھتا ہے مین
خداوند چند شتر ہون سو مانگتا ہون فرد حدیث من ز مفاعیل فاعلاتن بود * من از کجا سخن ملک و ملکت ز کجا
ابرہہ نے اُنکے اونٹ دلوا دیے اور عبد المطلب نے حدیث العود احمد زبان پر لا کر مراجعت کی اور اشارہ کیا کہ اہل حرم
سب متفرق ہو گئے اور بعضے اطراف کوہستان مین جا چھپے اور آپ انھون نے آنکر مسجد الحرام مین در کعبہ کو پکڑ لیا
اور بلحظہ مناجات اور رفع حاجات اشتغال کیا اور شر شریران بدخصال سے پناہ بحضرت بادشاہ ذو الجلال چاہی
کہ اثناے اس حال مین ناگاہ اُنکی نگاہ طیرا ابابیل پر پڑی کہ تبجیس تمام جدہ کی طرف سے کہ متصل بندر دریاے شور
اور سمت غربی مکہ کے واقع تھی جوق جوق اور فوج فوج بجانب اصحاب فیل چلے جاتے ہین اور بعضے کہتے ہین
کہ وہ جانور سبز رنگ تھے اور بعضے روایت کرتے ہین کہ سیاہ رنگ باگردن ہاے سبز تھے اور مواہب علیہ مین
لکھا ہی کہ اُن جانورون کی منقار زرد تھین مثال مرغ کے اور پنجے اُنکے مانند کتون کے اور سر اُنکے شیر بھیڑیون
جیسے اور بعضے کہتے ہین کہ وہ جانور سبز تھے با منقار ہاے زرد ہر ایک چمگادڑ سے چھوٹا اور ٹڈی سے
بڑا کسی نے ویسے جانور کبھی نہ دیکھے تھے اور تفسیر مولانا یعقوب چرخی مین لکھا ہی کہ چمگادڑ جیسے تھے
سر اُنکا مثل سر مرغ اور کف دست اُنکے کتے جیسے اور بعضے کہتے ہین کہ سفید تھے ولیکن جو کہ کلام اللہ ناطق ہی
اس بات پر کہ ابابیل تھے ہمین شک نہین کہ یہ جانور غیر چمگادڑ تھے جسکو عرف اطبا مین خطاف بضم خاے معجمہ
اور طاے مہملہ مشدد کہتے ہین اور عربی اُسکی ابابیل ہی عبد المطلب بمجرد رویت ان طیور کے بہ انشاط و سرور
بعد از رفع نیاز بدرگاہ ملک کارساز جانب کوہ حرا راہی ہوتے اور اکثر صنادید قریش اُنکے گھر مین جا کر چھپ رہے
القصہ وہ طائر زرین بال ہنگام صبح افق شرق سے طالع ہو کر بصوب ولایت یمن در طیران مین آئے اور
فیل گردون نے جہتہ قلع و قمع شجرہ روضہ حیات مخالفان خرطوم انتقام دراز کی صبح کو بحکم ابرہہ ہاتیون کو
بلباس ہاے ملون آراستہ کرکے اور محمود کو سب فیلون پر مقدم رکھکر روان ہوئے اور لشکریان بعد
سوار ہو کر مثل دریاے جوشان حرکت مین آئے فیل محمود نام بمحاذات حوالی بیت الحرام مین دور تر ٹھہرا ہوگا
اور بعضے کہتے ہین کہ اُسنے اُسوقت بسمت خانہ کعبہ سجدہ بھی کیا ہر چند فیلبانون نے تحریک افیال مین حیلہ گری
کی مگر اُس فیل محمود نے اصلا حرکت نکی اور اُسکے نہ بڑھنے اور اُس جگہ پر اڑے رہنے سے کسی ہاتی نے حرکت نکی اور
سواے جانب کعبہ جس طرف کو اشارہ کرتے تھے وہ دوڑ جاتے تھے اس اثنا مین لشکر الٰہی کہ عبارت طیر ابابیل سے
تھی پیدا ہوا اور ہر جانور کے پاس ایک سنگ گل خشک سے چونچ مین اور دو سنگ دیگر ویسے ہی دونون پنجون
مین کہ ہر سنگ پر اُن سنگدلون کا نام بکلک قدرت لکھا ہوا تھا اور کہتے ہین کہ وہ سنگریزے مسور کی دال سے
بڑے اور چنے سے چھوٹے تھے جب وہ جانور بمحاذات لشکر ادبار اثر پہونچے اُنکو سنگباران کیا جس سوار کے
سر پر وہ پتھر گرا معاً ناف چارپاے سے باہر نکل گیا اور جب پیادہ کے سر پر آیا اُسکے سوراخ مقعد سے روان ہوا

اور مجموع لشکریان مع چار پایان سولے محمود کے بقہر الٰہی و غضب بادشاہی جل ذکرہ گرفتار ہوکر واصل جہنم ہوگئے
اور ابرہہ اگرچہ اس سفر سے بھاگا لیکن تھوڑے چند روز مین مرغ روح اُسکا بچنگال عقاب موت گرفتار ہوا اور صورت
واقعہ اسکی یون لکھی ہے کہ اس روز ہولناک مین یہ اپنے لشکرگاہ سے الگ ہوکر باستعجال تمام بجانب حبشہ روان ہوا
اور ایک طیران طیور مین سے طوق ملازمت اُسکا اپنی گردن مین ڈال کر عقب اُس خون گرفتہ کے باہر آیا اور راہ
مین ایک مرض صعب ابرہہ پر مستولی ہوا چنانچہ دست قضا کہ بفحوائے کریمہ آیت ید اللہ فوق ایدیہم اسپر ناظر ہی اُسکی
انگلیون کے بند جدا ہوگئے اور نہ مردہ اور نہ زندہ حبشہ مین پہونچکر بپایہ سریر نجاشی حاضر ہوا اور سرگذشت لشکر
اور حکایت طیور غیب بادشاہ سے بیان کرنے لگا اور وہ استماع اس خبر سے مقام تحیر اور تعجب مین تھا کہ ناگاہ
اُس جانور نے ابرہہ کے سر پر وہ سنگریزہ چھوڑ دیا اور یہ بھی فی الفور اپنے یارون سے ملحق ہوا اور کچھ اُسکا حیلہ و مکر
بیچ ضمن قرار مقام نزول عذاب سے اسباب مخلصی اپنا سمجھا تھا موثر نہ پڑا بلکہ باعث ندامت و خواری زیادہ ہوا
جیسا کہ خدا تعالی نے بیچ سورۂ فیل کے یہ تفصیل فرمایا ہے آیۃ الم تر کیف فعل ربک باصحٰب الفیل ط آیا نہ دیکھا تونے
اے محمد کہ کیا رب تیرے نے ساتھ صاحبان فیل کے یعنی ساتھ اُس لشکر کے کہ فیل کو آگے آگے بنا بر ہدم خانہ
کعبہ کے لاتے تھے اور لفظ دیکھنے مین اس طرف اشارہ ہے کہ واقعہ عظمی یہ اساس تیری نبوت کا ہے اور منظور دکھانے
اس کرشمہ سے اثبات پیغمبری کا ہے گویا ربوبیت الٰہی کہ تیرے حق مین مبذول ہے یہ مدد غیبی آسمان پر سے نازل فرمائی
اور جبکہ تجکو اتفاق پڑیگا کہ بجہت فتح ایک لشکر کسی کریگا کوئی ممانعت و مزاحمت غیب سے در پیش نہ آویگی آیت
الم یجعل کیدہم فی تضلیل آیا نہ گردانا مکر بد اندیشون کو بیچ گمراہی اور بیجا اصلی کے یعنی تعمیر خانہ نو احداث
مقابل خانہ کعبہ کے اور حکم کرنا رعایا کو کہ اُس گھر کا طواف کرین کہ ایک تدبیر تھی بغایت قوی ابطال حرمت
اس خانہ معظم مین لیکن وہ سب رائگان گئی اور خفت بر خفت اُنکو حاصل زیادہ ہوئی اور ہر چند عقلا کو
ضائع ہونے سعی اہل اپنے مین عبرت کافی حاصل ہوتی ہے مگر چونکہ وہ عقل سلیم نرکھتے تھے واسطے تنبیہ اُنکی عقوبت
شدید آسمان سے انکو نصیب ہوئی چنانچہ فرماتے ہین آیۃ وارسل علیہم طیرا ابابیل ط اور بھیجا اُنپر
مرغان پرندہ کو کہ جوق جوق آتے تھے لفظ ابابیل اصل لغت مین بمعنی جوق جوق ہے اور واحد اُسکا
مستعمل نہین ہے بقیاس معلوم ہوتا ہے کہ واحد اسکا ابیل یا ابول یا ابالہ ہے اور عرف مین اس لفظ کو اُن جانورپر
کہ جانوران غیبی بصورت اُسکی سنگ لیے ہوئے آتے تھے اطلاق کرتے ہین اور چونکہ اصحاب فیل نے قوی ترین
حیوانات کو کہ ہاتی ہے بنا بر ہدم خانہ کعبہ قرار دیا تھا تو منتقم حقیقی نے اُنکے جواب مین جانوران کوچک و ناتوان کو
بضعف سلاح کہ سنگریزہ خُرد تھے مسلط فرمایا تا لوگ جانین کہ بتائید الٰہی ضعیف مخلوقات اقوی موجودات کو زیر
کرتے ہین اور بدون تائید اُسکے قوی ترین مخلوقات کی قوت کچھ کام نہین آتی آیت ترمیہم بحجارۃ من سجیل
مارتے تھے وہ جانور لشکریون کو ساتھ پتھرون کے کہ جنس سجیل سے تھے اور سجیل معرب سنگگِل ہے یعنی وہ خاک
اور مٹی کہ متحجر ہوکر بشکل سنگ ہو جاوے کہ جسکو ہندی مین کھنگر کہتے ہین اور جوق جوق نازل کرتے ہین ان

سب آدمی معلوم کرین کہ یہ شخص مخصوص اور مصاحب خاص مالک کا ہی اسکا ساختہ پرداختہ بالکلیہ مالک کو منظور و مقبول ہی اور اسکی محبت یا عداوت مالک کی محبت یا عداوت ہی اسیطرح پاک پروردگار نے کہ مالک اور حاکم سارے جہان کا ہی اپنے پیغمبر حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تمام مخلوقات سے برسالت منتخب اور برگزیدہ کرکے اپنی خاص مہربانیونکے ساتھ مخصوص کیا تا سب معلوم کرین کہ یہ پیغمبر محبوب اور مخصوص خالق کون و مکان اور مالک زمین و آسمان کا ہی یہانتک کہ اُسکی رضامندی خدا کی رضامندی اور اُسکی ناخوشی خدا کی ناخوشی ہی اور فضیلتین حضرت کو جو حقتعالےٰ نے بخشی ہین دو قسم ہین ایک وہ کہ اور انبیا بھی اسمین شریک ہین لیکن آپکو اور انبیا سے زیادتی اسی وصف اور صفت مین ہی علاوہ جو جو کمال ایک ایک پیغمبر کی ذات مین جدا جدا تھے وہ سب حضرت کی اکیلی ذات مجمع صفات مین مجتمع اور یکجا ہوے فضیلت اس اجتماع کی انفراد پر جو ہی ظاہر ہی مثلاً بیس چراغ بیس مکانونمین جدا جدا روشن ہون اور انھین بیسون کو ایک مکان مین روشن کرین فضیلت اُس مکان کی کہ جسمین بیس چراغ روشن ہین روشنی مین ان مکانون پر کہ وہان ایک ایک چراغ اکیلا روشن ہو معلوم اور متیقن ہی اسیطرح حضرت کی ذات باصفات نسبت ذوات سائر انبیا کے قیاس کیا چاہیے چنانچہ خلافت اور ریاست اور حسن اور خلت اور کلام عبادت اور شکر جو آدم علیہ السلام اور داود اور سلیمان اور یوسف اور ابراہیم اور موسیٰ اور نوح علیہم السلام کو جدا جدا دیا گیا یہ سب کمال ذات سرور کائنات مین یکجا فراہم ہوے اور دوسری قسم وہ کہ مخصوص حضرت کے ساتھ ہی اور کسی نبی کو اُسمین شرکت نہین جیسے انواع ولایات اور محبوبیت مطلق اور اصطفا اور رویت اور قرب اتم اور شفاعت عظمیٰ اور جہاد اور سوا انکی اور کمالات کہ بجاے خود مصرح ہین اور تفصیل بعضونکی تہین سے رسالہ تحریر الشہادتین مین مسطور ہی مخصوص حضرت کے ساتھ ہین اور صفات خلقیہ مین جیسے آگے پیچھے سے اور اندھیرے اجالے مین برابر دیکھنا اور بغل شریف کا سفید ہمرنگ بدن صاف ہونا اور جمائی کا تمام عمر مین نہ آنا اور احتلام کا نہونا اور پسینے سے عنبر و مشک کی خوشبو کا آنا اور زمین کا بوقت قضاے حاجت شگافتہ ہونا اور بول و غائط کا غائب ہونا اور اُس مکان سے بوے مشک کا آنا اور اثر فضلہ کا زمین پر نہ دیکھنا اور ختنہ کرے کرائے اور ناف بریدہ پیدا ہونا اور وقت تولد سجدہ کرنا اور انگشت شہادت بطرف آسمان اٹھانا اور کلمہ پڑھنا اور کلام کرنا اور فرشتون کا مہد حضرت کو ہلانا اور چاند کا آپکے ساتھ باتین کرنا اور بوقت اشارہ آپکی طرف مائل ہونا اور گہوارے مین کلام کرنا اور پارہ ابر کا وقت گرمی آفتاب کی ہمیشہ آپکے سر پر سایہ کرنا اور سایہ درخت کا آپکی طرف متوجہ ہونا اور حضرت کے بدن اور کپڑون پر مکھی کا نہ بیٹھنا اور جس جانور پر سوار ہونا اس جانور کا تا مدت سواری بول و براز نہ کرنا اوصاف مشہورہ سے ہین اور بروایات صحیح ثابت ہی کہ حضرت قبر مین زندہ ہین اور قبر مین نماز پڑھتے ہین اور حضرت کے مزار مبارک پر ایک فرشتہ متعین ہی کہ جو کوئی درود اور سلام آپ پر بھیجتا ہی وہ اُسکو آپکے حضور مین پہونچاتا ہی اور حضرت کے پاس عرض کیے جاتی ہین اعمال امت کی اور آپ اُنکے واسطے استغفار کرتے ہین اور مناقب جلیلہ اور فضائل جمیلہ حضرت صلی اللہ علیہ

وسلم سے یہ ہے کہ حقتعالےٰ نے قرآن شریف مین آپکی حیات اور بقا کی قسم کھائی آیت لعمرک انهم لفی سکرتهم یعمهون قسم حیات تیرے کی تحقیق وہ اپنی مستی مین بہکے ہوئے ہین جمہور اہل تفسیر متفق ہین اس بات پر کہ یہ قسم ہے پروردگار عزوجل سے بمدت حیات اور بقاے حضرت علیہ الصلوٰۃ والتحیۃ کے اور یہ غایت تعظیم اور نہایت تکریم ہے جیسے عاشق اپنے معشوق کی قسم کھائے اور کہے تیرے جان کی قسم۔ اے مسلمانون قدر لیست اس قسم کی محرمان اسرار کو کہ اس راز و نیاز سے واقف ہین معلوم ہے کہ اس قسم سے کیا ترا و نقل کرتا ہے ابن عباس سے روایت ہے کہ پیدا نہ کیا حق تعالیٰ نے کسی ذات کو گرامی تر نزدیک اپنے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ اُنکی حیات کی قسم کھائی نہ غیر اُنکی اور ابو الجوزکہ اجلہ تابعین سے ہین کہتے ہین کہ سوگند نہ کھائی حقتعالیٰ نے کسی کے حیات کی سوے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس واسطے کہ حضرت گرامی تر اور بزرگترین خلق ہین نزدیک حق جل و علا کے اور قرطبی نے کہا کہ قسم کھانا حقتعالےٰ کا بحیات حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بیان صریح ہے کہ ہمارے واسطے کہ قسم کھائین ہم آپکے حیات کی اور امام احمد کہتے ہین کہ اگر کوئی قسم حضرت کے حیات کی کھاوے مقصد ہوتی ہے اور اگر کھائی تو کفارہ واجب ہوتا ہے بسبب ہونے حضرت کے ایک دو رکنون شہادت کا اور معمول اہل مدینہ ہے کہ حضرت کی قسم کھاتے ہین اور کہتے ہین بحق اُسکے کہ پوشیدہ کیا ہے جسکو اس قبر نے اور بحق ساکن اس قبر کے یعنی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور عنوان سورہ لا اقسم بهذا البلد وانت حل بهذا البلد سے یعنی قسم کھاتا ہون مین اس شہر کی اور تو حلال ہونے والا ہے بیچ اس شہر کے جو بات ظاہر ہے زیادہ تر اُس سے تشریف اور تعظیم منصور نہین کہ مقید کیا حقتعالیٰ نے قسم کو بہ بلد کہ بلد حرام اور بلد امین جسکا نام ہے بوقت حلول اور نزول حضرت کے اُس شہر مین اس جاسے کہتے ہین کہ شرف المکان بالمکین اور مواہب لدنیہ مین حضرت عمر سے روایت ہے کہ اُنھون نے عرض کی حضرت کی خدمت مین کہ بابی انت وامی پہونچی فضیلت آپکی نزدیک خدا کے اس مرتبہ کو کہ قسم کھائی خدا نے آپکے حیات کی نہ حیات سائر انبیا کی اور پہونچی فضیلت آپکی پاس خدا کے اس حد کو کہ سوگند کھائی آپکی خاک پاک کی اور کہا آیت لا اقسم بهذا البلد یعنی قسم کھاتا بلد کی کہ عبارت زمین سے ہے کہ آپ اُسپر چلتے ہین قسم کھانا خاک پاکی ہے اور یہ قسم ایک سر مکنون اور راز مکتوم ہے کہ نظر کوتاہ بینونکی اُسکے ادراک سے قاصر ہے جو صاف بین اور پاک نظر واقف انداز راز و نیاز عاشق و معشوق ہین وہی اِن باتون کی کیفیت اور لذت پاتے ہین یہ جو کچھ مذکور ہوا مدارج النبوۃ مین مسطور ہے اور منجملہ خصائص حضرت کے یہ ہے کہ عالم ارواح مین اول آپ پیدا ہوئے اور پہلے الست بربکم کہا نہین مین پروردگار تمہارا کے جواب مین بلےٰ آپنے کہا اور سیر معراج مخصوص آپکے ساتھ تھی سواری براق بھی آپکی مخصوص تھی اور اوپر آسمانونکے جانا اور حد قاب قوسین او ادنےٰ کو پہونچنا اور دیدار الٰہی سے مشرف ہونا خلاصہ آپکا ہے اور فرشتونکا فوج حشم ہونا اور آپکے ساتھ ہوکر کافرون سے لڑنا مخصوص حضرت ہے اور شق قمر ایسے معجزے عجیب و غریب جو آپسے ظاہر ہوے ہین کسی اور پیغمبر سے ظاہر نہین ہوے اور پہلے

قبر سے سر اُٹھانا اور پہلے قیامت مین بیہوشی سے افاقہ پانا اور سواری براق اور ستر ہزار فرشتونکا جلو مین ہونا اور جانب راست عرش کرسی پر بیٹھنا اور مقام محمود سے مشرف ہونا اور لواء الحمد ہاتھ مین دینا اور حضرت آدم اور تمام انکی ذریت کا اُس لوا کے ساتھ مین ہونا اور سب انبیا کا ساتھ اپنی امتون کے آپکے پس رو ہونا اور پہلے دیدار خدا آپ سے شروع ہونا اور شفاعت عظمی مخصوص ہونا اور پہلے پل صراط سے گذرنا اور حضرت فاطمہ آپکی صاحبزادی کا صراط پر آنا اور سب خلق کو حکم انکھین بند کر لینے کا ہونا اور پہلے دروازہ بہشت کو آپکا کھولنا اور دن قیامت کے بمرتبہ وسیلہ مشرف ہونا یہ سب مخصوص حضرت کے ساتھ ہے اور مرتبہ وسیلہ کا نہایت بلند ہے کہ سوا آپکے اور کسی پیغمبر کو میسر نہوا اور حقیقت اجمالی اس مرتبہ کی یہ ہے کہ حضرت قیامت کے دن حقتعالی کی طرف سے بمنزلہ وزیر کے بادشاہ کی طرف سے ہونگے اور بالجملہ بعد خدا کے سب مخلوقات سے افضل اور اشرف اور اکمل اور اکرم ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہین اور مناقب اور مدائح اور کمالات اور معجزات اور اخلاق حمیدہ اور اوصاف پسندیدہ اور شمائل ستودہ اور خصائل محمودہ حضرت علیہ السلام کے زیادہ از حد اور بیشمار ہین اور مقدور بشر نہین ہے کہ سبکو احاطہ کرے اور معجزات حضرت کے جو کتب احادیث و سیر مین قلم بند ہین چونسٹھ ہزار ہین مسلمانونکو لازم ہے کہ موافق ارشاد حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے عمل مین لاکر ہمیشہ ذکر خیر آپکا کرین اور مدام درود و سلام مین مشغول رہین الصلوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ فصل تیسری اخلاق عظیمہ اور صفات کریمہ حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بیان مین جاننا چاہیے کہ خلق بضم خاصیت باطن کو کہتے ہین جیسا کہ خلق بفتح خا صورت ظاہر کو اور قاموس ساتھہ دونون پیشون اور جزم کے بمعنی سجیہ اور طبع کے لکھتا ہے اور خلق کے معنی عقلا کے نزدیک ایک ملکہ ہے کہ بسبب اُسکے افعال بسہولت اور آسانی صادر ہون اور اسکا بیان کتب معقولات مین کیا گیا ہے اور اختلاف اقوال اسمین ہے کہ خلق غریزی ہے کہ حقتعالی نے ہر شخص کو اُسپر پیدا کیا ہے یا مکتسب کہ ہر آدمی بکسب و ریاضت حاصل کر سکے قول بعضون کا یہ ہے کہ غریزی ہے ایسا ہی مفہوم ہوتا ہے حدیث مرویہ ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ جناب حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ قسمت کیے حقتعالی نے درمیان تمھارے اخلاق جیسے قسمت کیے ارزاق اور فرمایا کہ اگر کوئی کہے کہ پہاڑ اپنی جگہ سے ہل گیا یقین کرو اُس خبر کو اور اگر بیان کرے کہ فلانے شخص نے خو اپنی چھوڑ دی باور نکرو یہ روایت بخاری مین ہے مگر ارسال رسل سے غرض یہی ہے کہ تہذیب اخلاق حاصل ہو اور یہی نتیجہ صحبت علما اور فقرا متبع سنت سید الوری سے اور اعتقاد کرنا چاہیے کہ مکارم اخلاق و محامد صفات صورت اور سیرت اور جمیع کمالات و فضائل و محاسن حاصل ہین تمام انبیا و رسل کو لیکن بعض کو بعض پر تفضیل و تفوق ہے قال اللہ تعالی تلک الرسل فضلنا بعضھم علی بعض یعنی یہ سب پیغمبر بڑائی دی ہمنے ایک کو اوپر دوسرے کے اور یہ بات بھی عقیدے مین داخل ہے کہ کوئی ولی درجہ اور مرتبہ کسی نبی کو نہین پہونچتا اور شفاے قاضی عیاض مالکی مین مسطور ہے کہ اخلاق انبیا علیہم السلام کے سب مفطور و مجبول ہین مکتسب اور معمول نہین اور حاصل ہین اول فطرت اور اصل خلقت مین بے مدت اکتساب و ریاضت کے بسبب فیض نامتناہی جل جلالہ اور برگزیدگی کے اور بسبب کثرت و قوت و عظمت اور اجتماع

مکارم اخلاق و محامد صفات کے ثنا کی ذات باری عز اسمہ نے اپنی حبیب کی فرقان مجید مین اور فرمایا آیت اِنَّکَ لَعَلیٰ خُلُقٍ عَظِیْمٍ یعنی
تحقیق تو ہر آئینہ خلق بڑا رکھتا ہے اور فرمایا آیت وکان فضل اللہ علیک عظیما یعنی اور ہے فضل خدا کا تجھپر بڑا اور خود جناب
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے بعثت لاتمم مکارم الاخلاق یعنی اُٹھایا گیا مین تاکہ پورا کرون مکارم اخلاق کو اور حسن ذات
ستودہ صفات کا معلم رب کریم اور مودب قرآن عظیم ہے کیونکہ یہ مکارم اخلاق و محاسن افعال اُسمین جمع نہون اور حدیث شریف
مین آیا ہے کہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا خلق حضرت سے سوال کی گئین جواب دیا کان خلقہ القرآن یعنی تھا خلق اُسکا قرآن
فرد وصف خلق کسے کہ قرآن ست ؛ خلق را وصف او چہ امکان ست ؛ حقیقت وہ ہے کہ کوئی فہم اور کوئی قیاس علو مقام
اور درجات عظیم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جیسا کہ چاہیے اور ہے سوا ذات باریتعالیٰ کے نہین جانتا اور سمجھتا جیسے تاویل آیات
متشابہات قرآنی سوائے خدا کے اور کو معلوم نہین لیس باعتبار وسعت و عظمت اخلاق کے بعثت فرمائی حضرت کی طرف
کافہ ناس بلکہ ملائکہ اور جن و انس کے تمامہا ایسا ہی آیات قرآنی سے ثابت ہوتا ہے آیت یا ایہا الناس انی رسول اللہ
الیکم جمیعا یعنی اے لوگو تحقیق مین بھیجا ہوا خدا کا ہون تم سب کی طرف اور آیت لیکون للعالمین نذیرا یعنی تاکہ
ہون عالم کے لوگونکو ڈرانے والا اور آیت وما ارسلناک الا کافۃ للناس یعنی اور نہین بھیجا ہمنے تجھے مگر روکنے والا
سبکو اور سوائے اسکے اکثر آیات و احادیث اسپر دال ہین عقل کامل علم شامل حضرت کا معلوم و ظاہر ہوا اخلاق شریف سے
اسواسطے کہ منبع اور منشا اخلاق کا عقل ہے کہ اُسسے علم و معرفت اور تصوب رای اور جودت فطنت اور اصابت فکر اور
نظر عواقب امور مین اور مصالح نفس اور مجاہدہ شہوت اور حسن سیاست اور تدبیر اور اقتنا کہ فضائل اور تجنب رذائل سے
حاصل ہوتا ہے اور اختلاف کیا ہے لوگون نے حقیقت عقل مین اور کلام اُنمین حد کثرت کو پہونچا ہے اور قاموس مین کہا ہے
کہ علم صفات اشیا کا حسن و قبیح اور کمال و نقصان اُنکا ثمرات اور نتایج عقل سے ہے اور عقل نام ایک قوت کا ہے کہ
مبدا اور منشا اُسکا علم ہے اور آگاہی عقل ہیات محمودہ انسانی کو حرکات و سکنات مین کہتے ہین اور یہ بھی خواص و آثار عقل سے ہے
غرضکہ قول محقق یہ کہ عقل نور روحانی ہے کہ بوسیلہ اُسکے معلوم اور دریافت ہوتے ہین علوم ضروریہ و نظریہ اور ابتدا
وجود عقل کا نزدیک اجتنان ولد سے ہے رفتہ رفتہ بڑھتی جاتی ہے یہانتک کہ کامل ہوتی ہے سن بلوغ مین لیس کمال
علم و عقل حضرت کا اُس مرتبہ تھا کہ نہین پہونچا اس مرتبہ کو کوئی بشر سوا حضرت کے اور عقل مین اور فکر اکثر ناس اُس افاضہ
مین حیران ہین اور جو کوئی تتبع کرے مجاری احوال اور حمائد صفات اور محاسن افعال اور مطالعہ کرے جوامع کلم
اور حسن شمائل اور بدائع سیر اور سیاست انام اور تقریر شرائع اور تاصیل آداب جلیلہ اور تقریر شیم حمیدہ اور علم حضرت کا
کتب سماویہ اور صحف منزلہ اور سیر امم خالیہ اور احوال ایام ماضیہ اور تدبیر حضرت کی عرب کے حق مین کہ مثل وحوش شاردہ
صاحب طبائع متنافرہ متباعدہ تھے اور مرتبہ جہل و نادانی و جفا مین یکتا کسقدر تحمل اُنکی جفا اور صبر ایذا پر فرمایا کہ
رام و ملائم ہو کر طریق سلوک راہ خدا اور اصرار سعادت عقبیٰ اختیار کیا وہ شخص جانے کہ بغیر تعلم و مدارست و ممارست و ملازمت
کتاب اور بے مطالعہ کتب متقدمین اور مجالس علمائے اہل کتاب کے پاس کس درجہ و مرتبہ علم شامل و عقل کامل رکھتی تھے اللّٰہم صل علی محمد
وآلہ بقدر حسنہ و جمالہ اور صبر سید انبیا صلواۃ اللہ وسلامہ علیہ وعلیہم کا بلا و ایذا پر سب سے بہت زیادہ اور سخت تر تھا جیسے کہ

فرمایا ہے ما اوذی نبی مثل ما اوذیت یعنی نہین ستایا گیا کوئی نبی میرے برابر اور حدیث مرویہ حضرت عائشہ
صدیقہ رضی اللہ عنہا مین آیا ہے کہ جناب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم قضیہ امثال اور اسکے مثل مین کبھی انتقام نفرماتے
تھے واسطے اپنی نفس کے مگر اس صورت مین کہ کوئی شخص حلال کو حرام اور حرام کو حلال سمجھے اسسے انتقام فرماتے واسطے
خدا کے اور سبب صبر کے کراہت اور صعب تر صبر حضرت کا غزوہ احد مین تھا کہ کافر محاربہ مقاتلہ کرتے تھے اور طرح طرح کے
آزار و تکلیفین دیتے تھے باوجود اسکے عوض مین اسکے شفقت و رحم کی راہ سے معذور رکھکر انکے حق مین دعا فرماتے
اللھم اھد قومی فانھم لا یعلمون یعنی بار خدایا ہدایت کر میری قوم کو کہ وہ نہین جانتی اور توریت مین
لکھا ہے کہ مقابلہ جہل مین حلم آپکا زیادہ ہوتا تھا جسقدر کوئی جہل کرتا آپ حلم زیادہ فرماتے چنانچہ ایک یہودی نے
بوعدہ معین آپسے خرما خریدے اور مول اسکا حوالہ کر دیا آگے تسلیم خرما کے اور آیا دو تین دن پہلے وعدہ سے واسطے
لینے خرما کے اور تقاضا شدید کیا اور دامن قمیص مبارک و ردا پکڑ لی اور نظر تیز و تند سے دیکھکر کہا کہ اے محمد
صلی اللہ علیہ وسلم تم حق میرا نہین دیتے اور تم اے اولاد عبد المطلب حیلہ گر ہو ادائے حقوق مین پس حضرت عمر
رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا کہ اے دشمن خدا میرے سامنے پیغمبر خدا کے حق مین ایسے کلمات گستاخانہ ادا کرتا ہے
قسم خدا کی اگر مجھے خوف بے فرمانی حضرت کا نہوتا جدا کر دیتا سر تیرا اپنی تلوار سے اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
آرام و آہستگی دیکھتے تھے اور از راہ تبسم فرماتے تھے کہ اے عمر نہین لائق تھا کہ مجھکو بحسن ادا اور اس مرد کو بحسن تقاضا
امر کرتے پس جاؤ اور ادا کرو حق اسکا اور بیس صاع زیادہ حق سے اسے دو بسبب ڈرانے اور تہدید کے کہ تمہاری
جانب سے واقع ہوئی ہے پس حضرت عمر رض نے موافق حکم پیغمبر خدا کے عمل کیا اور کہا یہودی نے کہ سب علامات نبوت نبی
آخر الزمان کی توریت سے مین جانتا تھا مگر یہ دو خصلتین کہ انکا امتحان کیا مین نے اور عمر رضی اللہ عنہ کو گواہ
کر کے کلمہ شہادت زبان پر جاری کیا اور اسلام لایا اور ابی ہریرہ سے روایت ہے کہ پیغمبر صلعم اٹھے اور ہم بھی
حضرت کے ساتھ اٹھے دیکھا کہ ایک اعرابی نے آکر ردائے مبارک حضرت کی کھینچی اور بسبب خشونت چادر کے گردن
شریف مین خراش شدید کی ظاہر ہوئی اسوقت حضرت نے طرف اعرابی کے متوجہ ہوکر پوچھا کہ کیا غرض ہے تیری کہا یہ
دونون اونٹ میرے باردار کر دو آپنے فرمایا جبتک تو مجھکو اس حالت کشش سے رہا نہ کریگا اعرابی نے کہا بخدا مین
تمہین نہین چھوڑنے کا تاوقتیکہ یہ دونون اونٹ میرے باردار نہونگے پس حضرت نے ایک آدمی کو بلاکر حکم دیا کہ ایک مین
خرما اور دوسرے مین جو بھر دو اور منجملہ عفو و صفح حضرت سے ہے درگذر کرنا لبید بن الاعصم یہودی سے کہ آپکو جادو کیا تھا
اور ایک یہودیہ خیبریہ سے کہ بکری کے اندر حضرت کو زہر دیا تھا اور روایت ہے کہ ایکبار حضرت قیلولہ سے بیدار ہوکر
دیکھتے ہین کہ ایک اعرابی تلوار کھینچے سر مبارک پر کھڑا ہے اور یہ بات کہتا ہے کہ اب کون روکیگا اور بچائیگا
آپکو مجھسے فرمایا اللہ پس گر پڑی تلوار اسکے ہاتھ سے اور پکڑ لیا حضرت نے اسکا ہاتھ اور ارشاد کیا کہ اب کون ہے
مانع اور بچانیوالا تجکو میرے ہاتھ سے پس ڈرا وہ شخص اور کانپا اسوقت پیغمبر خدا نے از راہ اتساع خلق کے اسسے عفو
فرمایا اور ہر چند آپ جہاد اور سختی کفار و منافقین پر جانب حقتعالی سے مجاز و مامور تھے آیت

یا ایہا النبی جاہد الکفار والمنافقین واغلظ علیہم اے نبی جہاد کر ساتھ کفار کے اور منافقین کے اور سختی کر اوپر انکے لیکن بسبب محبوبیت ذات شریف کے اخلاق محمودہ سے درگذر فرماتے اور شیوہ منافقین کا حضرت کے ساتھ یہ تھا کہ یہ غیبت مین ساحر و کاہن و مجنون کہتے اور جب روبرو آتے تملق و تعریف کرتے دوروئی انسان مین ایسی بدخصلت ہے کہ اکثر نفوس اس سے متنفر ہوتے ہین ور مکافات اسکی یہی ہے کہ ساتھ ویسے ہی پیش آتے ہین جزاء سیئة سیئة مثلہا یعنی بدلا برائی کا برائی ہے ویسی ہی مگر حضرت اسکے عوض مین عفو و رحمت و استغفار فرماتے بیت بدی را بدی سہل باشد جزا + اگر مردے احسن الی من اسا + حدیث بخاری مین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے آیا ہے کہ ایک مرد نے اذن چاہا آپ پاس آنے کا آپنے اذن دیا جب وہ سامنے آیا او نظر مبارک اسپر پڑی فرمایا یہ مرد ہے اپنی قبیلہ مین جب آکر بیٹھا بساطت و بشاشت اسکے ساتھ فرمائی جب چلا گیا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اس راز پر آگاہی چاہی حضرت نے ارشاد کیا کہ مین فحاش اور زشت خو نہین کہ لوگ مجھسے اجتناب و پرہیز کرین غرض آپکی تالیف قلوب تھی تا سرگشتگان تیہ ضلالت مستعد خدمت بابرکت ہو کر مجلی باسلام اور محلی بایمان ہووین اور تنبیہ و سرزنش ہے امت مرحومہ کو سرکشی اور تجبر و تکفر سے اور امر ہے مداوا اور تلطف پر لیکن فرق ہے مدارات و مداہنت مین باعتبار دنیا اور دین کے کہ مدارات امور دنیاوی مین محمود ہے اور مداہنت امور دینی مین مذموم بیان تواضع فی الصراح تواضع فروتنی نمودن و نرم گردنی کردن اور قاموس مین بمعنی تذلل و اتضاع جھکانا اونٹ کا اپنی ہیئت کو تو پانون اسکی گردن پر رکھین اور اشتقاق اسکا وضع سے کیا ہے کہ بمعنی فرو نہادن کے مستعمل ہے اور ضد اسکی کبر اور صنعت کہ ماناہے ساتھ تواضع کے لیکن تواضع وسط ہے کبر اور صنعت مین او منجملہ تواضع آپکی سے ایک یہ ہے کہ جب مخیر کیا حق تعالی نے آنکو درمیان نبوت ملائکہ اور نبوت عباد کے حضرت نے نبوت عباد اختیار فرمائی اور کبھی آپنے کسی خادم پر غصہ نہین کیا اور نہ مارا واسطے انتقام نفس اپنے کے مگر واسطے دین خدا کے لوگون نے عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ سے حال خادم سرور عالیمقام کا پوچھا جواب دیا کہ ذات والاصفات حضرت تھی نرم ترین بسام و ضحاک اور کبھی اپنے پاے مبارک دراز نہین کیے مجلس اپنے اصحاب کی مین اور جب کسی اصحاب اہل نے آپکو پکارا جواب مین اسے لبیک فرمایا اور سبکو آپ تالیف کرتے تھے اور اکرام کرتے کریم ہر قوم کو اور اسے والی کرتے اس قوم پر اور سب ہمنشینونکو از راہ عنایت و التفات لطف فرماتے اور نصیب و حصہ انکا دیتے ہرگز کوئی گمان نہ کرتا فاضلیت اور مفضولیت ایک کا دوسرے پر اور جس وقت کوئی شخص آپ پاس حاضر ہوتا مصابرت فرماتے آپ تک وہ بیٹھا رہتا آپ بیٹھے رہتے اور جب کوئی سرگوشی چاہتا آپ اپنے سر مبارک جھکا دیتے جب تک وہ عرض حال اپنی سے فارغ نہوتا سر مبارک بلند نفرماتے اور سب سے بتازہ روئی اور کشادہ پیشانی پیش آتے اور زانوے مبارک اپنا کسی ہمنشین کے زانو سے بڑھا کر نہ بیٹھتے اور انس بن مالک کہتے ہین کہ مین دس برس خدمت آپکی مین مشغول رہا کبھی آپنے اف نہ کہا اور نفرمایا کہ یہ کیون کیا اور وہ کیون نہ کیا اور اکرام کرتے جو کوئی آپ پاس آتا اور بچھا دیتے کپڑا اپنا واسطے اسکی اکثر اوقات اور تکیہ سر مبارک از راہ مکرمت مرحمت فرماتے اور کبھی واسطے خاطر آنے والے کے نماز کو تخفیف کرتے اور استفسار اسکی

حاجت کا کرتے اور جب فارغ ہوتے اُس حاجت سے پھر نماز کو تشریف لیجاتے اور عبادت کرتے مساکین کی اور مجالست فرماتے ساتھ فقرا کے اور اجابت کرتے دعوت غلام کی اور بیٹھتے اصحاب مین ملکر اور بیٹھتے اخیر مجلس مین اور سوار ہوتے حمار پر اور ردیف وخلف اپنا دوسرے کو سوار کر لیتے اور روایت ہے قیس بن سعد انصاری سے کہ اکابر انصار مین تھا کہ ایک دن حضرت میرے گھر تشریف لائے تھے بوقت مراجعت سعد میرا باپ واسطے سواری آپکے حمار لایا آپ اُسپر سوار ہوئے سعد نے مجھے کہا کہ اے قیس آپکے ساتھ جا حضرت نے مجھے فرمایا کہ سوار ہولے مین نے انکار کیا بلحاظ ادب آپنے پھر فرمایا سوار ہولے یا اُلٹا پھر جا اور ایک روایت مین آیا ہے کہ یون فرمایا سوار ہولے آگے کہ تو مالک اس دابہ کا ہے اور صاحب دابہ اولی ہے آگے بیٹھنے مین اور اسیطرح ایک سوار جاتا تھا آپکو دیکھکر نیچے اُتر ا دیا آپ سوار ہوئے اور اس صحابی کو آگے اپنے بٹھایا اور عجیب وغریب تر اسسے یہ ہے کہ محب طبری نے مختصر السیر مین نقل کی ہے کہ ایک دن حضرت حمار بے پالان پر سوار طرف مسجد قبا کے تشریف لیجاتے تھے اور ابوہریرہ پیادہ پا حضرت کی رکاب مین ساتھ تھے فرمایا تجھے اپنے ساتھ سوار کرون مین نے عرض کیا جو خوشی آپکی فرمایا سوار ہو پس ارادہ کیا ابوہریرہ نے سوار ہونے کا سوار نہو سکا آپ سے لپٹ گیا دونون زمین پر گر پڑے اسیطرح دوسری مرتبہ اتفاق ہوا تیسری مرتبہ پھر آپنے یہی فرمایا کہ سوار ہو مین نے قسم کھائی خدا کی کہ جسنے برسالت مشرف کیا ہے تمھین تیسری مرتبہ مجھے آپکو گرانا منظور نہین اور طبری مین یہ بھی مذکور ہے کہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ آلہ وسلم سفر مین تھے امر کیا یارون کو واسطے اصلاح ایک بکری کی پس اُٹھا ایک اصحاب مین سے اور کہا مین اسے ذبح کرونگا دوسرے نے کہا مین پاک کرونگا تیسرے نے کہا پکانا اسکا مجھپر لازم ہے آپنے کہا لکڑیان لانا ذمہ میرا ہے صحابہ نے عرض کی کیا ہم اس کام کو کفایت نہین کرتے آپنے فرمایا البتہ تم کفایت کرتے ہو لیکن مجھے خوش نہین آتا کہ مین ممتاز ہو کر تم سب سے جدا بیٹھون اور اس کام مین ساتھ تمھارے شریک نہون ایسے بندے سے خدا بھی ناخوش ہوتا ہے اتفاقاً ایک مرتبہ تسمہ پاپوش مبارک کا ٹوٹ گیا ایک صحابی نے عرض کی کہ مین اسے درست کر دونگا مجھے عنایت کیجیے آپنے ارشاد فرمایا کہ یہ بات مجھے ناگوار ہے کہ از راہ امتیاز مین الگ بیٹھون اور کسی سے کام خدمت لون ایک مرتبہ ایلچی نجاشی بادشاہ حبشہ کیطرف سے آتے تھے آپ بذات خود واسطے خدمت کے مستعد ہوئے صحابہ نے خواہش کی کہ ہمین اجازت ہو حضرت نے جواب مین فرمایا کہ ان لوگون نے خدمت وتکریم ہمارے یارون کی بہت سی کی تھی مین چاہتا ہون کہ مکافات اسکی بذات خود بجا لاؤن غرضکہ اکثر کام آپ بذات خود کرتے تھے دودھ دُہنے بکریون اور سینے کپڑون اور دینے گھانس اونٹ اپنے کو اور اُسے پابند کرنا اور خادم کے ساتھ کھانا پکانا اور خمیر کرنا اُسکے ساتھ اور مدد کرنا خدمات مین اور سودا اپنا آپ خرید لانا بازار سے اور سوا اسکے بہت کام کبھی بذات خود اور کبھی بغیر خود اور کبھی بمشارکت غیر کیا کرتے تھے اور مواہب مین لکھا ہے کہ صدور ایسے کام کا حضرت سے کبھی کبھی ظہور مین آتا تھا غلام وخادم آپکے اکثر یہ کام سرانجام دیتے تھے پوشیدن سراویل کہ جسے تنبان کہتے ہین اسمین اختلاف ہے ابن قیم جوزی کتاب الہدے مین لکھتا ہے کہ خرید کرنا سراویل کا دلالت کرتا ہے اس بات پر کہ شاید پہنی ہو مگر یہ روایت ضعیف ہے اور ابوہریرہ رضی نے آپسے مقدمہ سراویل مین سوال کیا

کہ رات دن اور سفر و حضر مین عادت شریف استعمال سراویل کی ہے یا نہین جواب یا لکہ نعم یعنی ہان اور ابن حبان اور طبرانی نے روایت کیا
اس حدیث کو باسانید ضعیفہ اسی ہین لیکن مدار اس حدیث کا اوپر یوسف بن زیاد واسطی کی ہے اور وہ راوی بہت
ضعیف ہے اور کہا ہے امیر المومنین عثمان رضی اللہ عنہ کو جس دن شہید کیا انون مین انکو سراویل تھی اور تحقیق اس کلام کی شرح
سفر السعادت مین بہت کی گئی ہے چونکہ منظور یہہ ہے کہ بیان کیجئے اور ہیبت آپکے جمال باکمال مین بدرجہ غایت تھی کہ بڑے بڑے مشہور
دلیر انکا بروقت حضوری زہرہ آب ہوتا تھا لیکن باوجود اسکے تواضع اور خلق اس مرتبہ تھا کہ بمجرد ملاحظہ آثار ہیبت کے اس
حضرت کمال التفات سے تسکین فرماتے چنانچہ لکھا ہے کہ ایک روز ایک شخص آپکے پاس آیا بمجرد نظر جمال باکمال کے مارے ہیبت کے کانپنے لگا
آپنے دلاسا دیا اور کہا کہ آپ اور درست مین بادشاہ نہین ایک عورت قریشیہ کا بیٹا ہون اور حضرت کے پاس ایک عورت کہ تھوڑی
عقل مین فتور تھا آئی اور کہا مجھکو تم سے ایک حاجت ہے حضرت نے فرمایا جس کوچۂ مدینہ مین کہ چاہے تو بیٹھ مین تیری حاجت روا کرون
پس بیٹھے ہی حضرت اس عورت کے پاس جب تک کہ وہ اپنی عرض حاجت سے فارغ ہوئی اور روایت بخاری مین ہے کہ کنیز
مدینہ آتی تھین حضرت کے پاس اور آپکا ہاتھ پکڑ کر واسطے عرض حاجت اپنی کے جہان چاہتین لیجاتین آپ انکار نفرماتے اور
آپ بسبب کمال تواضع کے ہر بیوہ و مسکین اور آزاد و لونڈی کے ساتھ جس جگہ کہ وہ لیجاتی گویا ہمیشہ کے ہو چلے جاتے
اور ناخوش اور ناراضامند حاجتمندونکو نفرماتے اور عادت تھی کہ اکثر ساکنان اہل مدینہ اپنے ظروف وغیرہ آوند پانی سے
بھر کر واسطے بیمارون کے آپکی خدمت مین لایا کرتے اور حضرت بپاس خاطر انکے صبح کو سرما مین ہر ایک ظرف پانی مین
جدا جدا ہاتھ ڈالتے تا دلشکنی کسیکی نہو گو کہ اذیت سردی سے گزند دست مبارک کو پہونچے اور حسن معاشرت ازواج مطہرات
کے ساتھ بہت رعایت فرماتے تھے لڑکیاں انصار کی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ آکر کھیلا کرتی تھین اور
لے لیتے استخوان گوشت ہاتھ عائشہ صدیقہ سے اور تناول فرماتے جب ظرف اور ظروف مین کہ عائشہ کھاتین اسی
ظرف سے اسی طرف سے آپ نوش فرماتے حالانکہ عائشہ حالت حیض مین ہوتین اور اکثر اوقات مسواک
اپنے ہاتھ سے دیتے تا عائشہ اپنے لعاب دہن سے اسے نرم کر دیتین پس ناشتہ دہن مبارک مین لیکر مسواک فرماتے یہ نہایت
محبت اور تواضع پر دلالت ہے اور تکیہ فرماتے کنار عائشہ مین اور بوسہ لیتے انکا حالت صوم اپنے مین اور عائشہ صدیقہ
رضی اللہ عنہا رخسار اپنے دوش مبارک حضرت پر رکھ لیتین اور پس پشت حضرت کی اوٹ مین تماشا بازی حبشیہ کا دیکھتین
اتفاقاً ایک مرتبہ عائشہ صغر السن تھین حضرت نے ازراہ ملاطفت انکے ساتھ مسابقت فرمائی عائشہ رضی اللہ عنہا آگے
نکل گئین اور بار دیگر کہ اس زمانہ مین عائشہ رضی اللہ عنہا اندکے فربہ و تن دار ہو گئی تھین دو بار مسابقت فرمائی
حضرت آگے نکل گئے اور فرمایا اب ہم تم برابر ہوئے اور ایک مرتبہ حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم رونق افروز خانہ عائشہ
ہوتے تھے کہ ام سلمہ نے کچھ طعام بھیجا عائشہ رضی اللہ عنہا نے ایک ہاتھ مارا کہ وہ طعام سب گر گیا اور کاسہ ٹوٹ
گیا حضرت نے کچھ نفرمایا اور کاسہ دوسرا گھر سے عائشہ کے لیکر اور ایک روایت مین آیا ہے کہ کھانا بھی انکے
گھر سے لیا اور بعض کہتے ہین اسی پیالہ کے ٹکڑے جمع کیے اور کھانا زمین سے اٹھایا اور خادم کو دیا اور فرمایا
حاضران مجلس سے ازراہ اعتذار کے کہ ام المومنین نے غیرت و بے تاملی کی اور اس حدیث مین دلیل ہے اوپر

مجبول مخلوق ہوئے عورتوں کی بیدائشی پر مردونکو چاہیے کہ بوقت آثار انکے غیظ و غیرت کے صبر کرین اور مواخذہ سے
درگذر کرین اسواسطے کہ ہر شخص بوقت غلبۂ غیظ کے مغلوب العقل اور مغلوب الفہم ہوجاتا ہے حدیث مین آیا ہے کہ ایک مرتبہ سودہ رضی اللہ
عنہا نے شوربا حضرت کیواسطے بھیجا تھا عائشہ صدیقہ نے یہ تکرار سودہ سے کہا کہ اول تم کھاؤ سودہ نے نمانا عائشہ نے کہا
نہین تو تمھارا منھ اس شوربے سے الودہ کردونگی غرضکہ عائشہ نے انکا منھ شوربا ڈالکر تمام منھ سودہ رض کا الودہ کردیا حضرت
دیکھکر ہنسے اور فرمایا تم بھی عائشہ کا منھ شوربے سے الودہ کردو یہ تھا معاملہ حضرت کے ازواج مطہرات کے ساتھ کہ کبھی
مواخذہ اور معاتبہ نفرماتے غیرت و مزاج پر آپکے بنا و سیرت حضرت کے ساتھ اہل و عیال و اصحاب و فقرا و مساکین و ایتام
و ارامل و ضعفا و غربا کے اس نہایت کمال کو پہنچی تھی کہ فوق اسکے مقدور کسی بشر کا نہ تھا اور تمام اخلاق و اعمال
حضرت کے دال ہین معجزات اور علامات نبوت کے اور معاملہ مباسطت و مخالطت و مخالقت و مزاح کا کہ اصحاب کے ساتھ
وقوع مین آیا تھا محض مقصود دلجوئی اور خوشخوئی تھی درمیان مزاح دلداری حضرت کے ہزارون برکات و آثار مضمر تھے
ایکبار آپ غسلخانے مین تھے کہ زینب بنت ام سلمہ کہ ربیبہ حضرت کی تھین آئین بطریق مزاح حضرت نے منھ پر انکے پانی
چھڑکا اسکی برکت سے آبروے جوانی اور رونق بڑھاپے تک قائم رہی اور تغیر تھوڑی اور محمود بن ربیع کہ صغار صحابہ سے
تھے پانچ برس کا سن انکا تھا کہ آپ انکے گھر مین تشریف لائے اور جس گھر مین ایک کنوان تھا ڈول مین اسکے
کچھ پانی باقی تھا حضرت نے دہن مبارک مین لیکر از روے خوش طبعی کے منھ پر محمود کے ڈالا اسکی برکت سے ایسا
حافظہ حاصل ہوا کہ وہ قصہ یاد رکھا اسی سبب سے وہ صحابہ مین گنے جاتے ہین اور انکی احادیث بخاری مین مذکور ہین اور ایک بات
تواضع حضرت کی یہ تھی کہ کبھی طعام کو عیب نفرماتے کہ شور ہے یا ترش یا کم نمک ہے یا غلیظ یا رقیق اگر خوش آتا تناول
فرماتے ورنہ چھوڑ دیتے اس مقام سے ثابت ہوتا ہے کہ نام رکھنا اور برا کہنا اور عیب نکالنا طعام مین خطا اور خلاف سنت ہے
اگر یہ نسبت پکانے والے کے عیب کرے کہ کیا برا پکایا ہے مفت پیسا ضائع اور برباد کیا یہ کہنا روا ہے لیکن اسمین
خاطر شکنی پکانے والے کی ہوتی ہے اولی یہ ہے کہ نہ کہے اور نہایت تواضع حضرت سے یہ ہے کہ کبھی دنیا کو زبان مبارک سے
برا نہ کہتے کہ اہانت و تحقیر و مذمت اسکی زبان خلق سے بسا اوقات بیساختہ زبان پر آجاتی ہے اور ارشاد کرتے تھے
کہ دنیا کو سب و دشنام نہ دو کہ خوش مرکب ہے واسطے مومن کے پہونچاتی ہے اسکو ساتھ خیر کے اور نجات دیتی ہے شر سے
اور ایسا ہی منع فرماتے سب دہر سے کہ حدیث قدسی اسپر دال ہے لا یسبوا الدھر فانا الدھر یعنی دشنام اور برا نہ کہو دہر کو
کہ خالق دہر کا مین ہون دہر سے حکم میرے کچھ نہین ہوسکتا اور در دولت سرا عالی پر کوئی حاجب و دربان متعین نہ تھا
جیسے کہ ملوک و اغنیا کے دروازون پر مقرر رہتے ہین الا تا دولتخانہ عالی مین موقوف اذن و اجازت حضرت پر تھا
تا مسلوا اہل و عیال آپکے اسکے آنے سے اپنے شغل سے باز رہین اور یہ بھی قول حضرت کا داخل تواضع مین ہے کہ فرمایا
لا تفضلونی علی یونس ابن متی و لا تخیرونی علی موسی یعنی بزرگی نہ دو مجھے اوپر یونس بن متی کے
اور نہ بہتر گردانو مجھے موسیٰ پر اور قول حضرت انا سید ولد آدم یعنی مین سردار اولاد آدم کا ہون اور مانند اسکے
اور اقوال دلالت آپکے فضل پر رکھتے ہین سب انبیا اور رسل پر اور تحقیق اس بحث کی اسکے مقام پر آویگی انشاء اللہ تعالی اور

تواضع سے تھا بادرت و مسابقت کرنا آپکا سلام علیک پر ساتھ ہر وارد کے کہ ملتا اور بالتقدیم سلام پر کر بیٹھے اور سلام
ہر شخص کا فرماتے غرض ذات شریف حضرت سراسر رحمت ہے امت کے حق میں اثنا میں میں جود و سخا دونونکے
ایک معنی مین یعنی جوانمردی اور کہا ہے کہ سخاوت صفت غریزی ہے اور مقابل اسکے شح یعنی بخل اور دریغ کرنا
جبلی ہے لوازم نفس انسانی سے اور اطلاق سخی کا حق تعالی پر جائز نہیں بلکہ جواد کا کہ معنی اسکے بخشنے والے غرض
یہ صفات حقتعالی سے ہے کہ تمام نعم ظاہرہ و باطنہ اور کمالات حسی و عقلی خلائق پر افاضہ فرمائے پروردگار تعالی کے
اجواد الاجودین رسول مقبول صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم اکمل ہیں اور حدیث مین آیا ہے اللہ اجود
جود انا اجود بنی آدم و اجودھم من بعدی رجل علم علماً فنشرہ یعنی اللہ تعالی جل شانہ سخی ہے اور بڑی
بخشش کے پس مین سخی ترین بنی آدم ہون اور بعد میرے وہ مرد کہ علم سیکھا پھر اسکو پھیلایا یعنی لوگون کو
تعلیم کیا اور سکھایا اور بخاری و مسلم مین انس سے روایت ہے کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کان احسن الناس و
اجود الناس و اشجع الناس یعنی تھے پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام سب لوگون سے نیکوتر اور سخی تر اور دلاور تر اور سبب
اسمین یہ ہے کہ نفس آپکا شریف ترین نفسون کا اور مزاج آپکا معتدل ترین مزاجون کا تھا اور جو نفس ایسا ہی
فعل اسکا البتہ بہترین افعال اور شکل اسکی بہترین اشکال اور خلق اسکا بہترین اخلاق ہو اور کیون نہ ایسا ہو
کہ حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم جامع جمیع کمالات حسی و روحی اور حاوی خوبی صورت و سیرت تھے اور سب فنون
فانیات سے ساتھ باقیات صالحات کے اور مکتفی باللہ اور جود ماسوے اللہ سے اور احادیث صحیح مین آیا ہے کہ
آپ رد سوال کسی سائل کا نفرماتے اور اسکے جواب مین لفظ لا زبان حق ترجمان پر جاری نہوتا اسی صفت کا
بیان ہے کہ کسی شاعر نے منظوم کیا ہے بیت نرفتہ لا بزبان مبارکش ہرگز مگر در اشہد ان لا الہ الا اللہ اور
اگر فرضاً اسوقت کچھ حاضر نہوتا سکوت فرماتے اور بقبل معروف دلجوئی سے عذر فرماتے صاف انکار نکرتے
اور بعضون نے یہ بھی کہا ہے کہ تکلم بلفظ لا بسبب منع کے عطا سے نہ تھا اور اس سے یہ بھی لازم نہین آتا کہ بقصد اعتذار
بھی زبان سے نکلا ہو اور اسیواسطے معذرت ایک گروہ مین کہ طلب سواری کو خدمت شریف مین حاضر ہو کر عرض
کیا تا جہاد کفار مین شریک آپکے ہو وین فرمایا لا اجد ما احملکم علیہ یعنی نہین پاتا مین کوئی سواری کہ سوار کرون
تمھین اسپر اور باوجود اسکے اہل تحقیق نے کہا ہے کہ لا اجد ما احملکم اور لا احملکم فرق ظاہر ہے کہ قول اول سے یہ معلوم
ہوتا ہے کہ اگر کچھ سواری موجود ہوتی تمھارے دینے مین دریغ نکرتا اور قول دوسرا صریح رد و انکار پر دلالت کرتا ہے اگرچہ مقدمہ
اشعر مین ہے کہ آپ سے سواری چاہتے تھے لا احملکم انکے جواب مین ارشاد کیا تھا اور بعض روایات مین بقید قسم آیا ہے کہ واللہ
لا احملکم فرمایا محمول اسکی توجیہ یہ ہے کہ باوجود علم سائلین کے اس باب مین کہ حضرت پاس سواری بالفعل موجود نہین
گستاخانہ طلب سواری مین مبالغہ کیا اسواسطے تاکید بقسم فرمائی تا طمع سائلین کی قطع ہو جاوے پس یہ صورت عموم
حدیث سے مستثنے و مخصوص ہے ایسا ہی مواہب لدنیہ مین مذکور ہے شیخ عبد الحق قدس سرہ تحقیق اس حدیث مین
یہ بیان کرتے ہین صواب یہ ہے کہ بر بیان کلمہ لا کا زبان شریف پر نفی بخل و خست ہے میدان عزت نوال حضرت صلی اللہ علیہ

وسلم سے جیسے سخاوت صفات کمال کے نہیں ورنہ جو آیا ہے ہر شخص جو چیز مانگتا دیا گیا تو اس سے مراد اثبات جود ہے یعنی دنیا کی ہر چیز کا کہ
وہ شخص لائق اسکے ہوا اور لیاقت حضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام مصلحت وقت با مصلحت سائلین تھی دینے میں رکھتے تھے
جیسے طالب عمل و حکومت کو باقتضائے مسلمانوں و حال اس شخص میں خلل رہے وہ نہ پاوے اور کبھی منع کرتے تا وہ شخص دنیا کے
طمع اور گرداب حرص میں ڈوب نہ جاوے جیسے حکیم بن حزام کہ مقبول درگاہ اور ہمشیرہ زادہ خدیجہ کبری تھے کچھ مانگا
نہ دیا اور فرمایا دیا ہے دن لیکن اسکے ساتھ کدورت و کراہت ہوگی اور ابوذر کہ زاہد و کبیر صحابہ تھے طالب عمل ہوئے
آپنے فرمایا کہ تم مرد ضعیف ہو طالب عمل نہ ہو اور کسی سے کچھ نہ مانگا کرو یہانتک کہ اگر تمھارا تازیانہ زمین پر
گر پڑے تو آپ اٹھا لو دوسری حدیث میں آیا ہے کہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کوئی چیز کسی جماعت پر بخشش فرما رہے
تھے کہ حضرت ... رضی اللہ عنہ نے کسی کے واسطے کہ اسکے افلاس پر آگاہ تھے طالب ہو کر عرض کیا یہ مومن
فقیر ... یہ شخص میری دانست میں مومن ہے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور تین مرتبہ تکرار کی
آپنے فرمایا کہ بہت شخص ایسے ہیں کہ میں انہیں دوست رکھتا ہوں اور نہیں دیتا مصلحت حال اسکے نہ دینے میں ہے
... قول حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے کہ مومن کہا حضرت ... وسلم فرمایا گویا اس مقام سے متخلق ہونا حضرت کا باخلاق
الٰہی ... ہے حق تعالیٰ اپنے بندوں کو دوست رکھتا ہے اور نہیں دیتا باوجود غنی اور جود کے حکام دنیوی سے اور
... محفوظ رکھتا ہے اور اشیاء نعم فانیہ اسقدر فرماتا ہے کہ محسود ابنائے روزگار ہوتے ہیں جسطرح طبیب
مریض کو ... دوا اور منع کرتا ہے استعمال اشیاء مضرہ سے اسیطرح حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ حکیم اپنی
امت کے ... دعطا میں اندازہ حکمت رعایت فرماتے تھے بخاری میں یہ حدیث انس سے مروی ہے
... مال بحرین سے حضرت کے پاس ظاہر کیا گیا بعد ملاحظہ حکم فرمایا کہ اسے مسجد میں ڈال دو بعد نماز
... تشریف فرما ہو کر بیٹھے جو سامنے آیا اس مال سے اسے دیا اور محروم نہ کیا اثنائے اس حال میں عباس بن
عبد المطلب نے بھی اس مال سے مانگا حضرت نے انکو کپڑے میں بہت سا ڈال دیا کہ اٹھا نہ سکے عرض کیا کہ یا رسول اللہ
کسیکو اجازت دو میرے ساتھ لیکر چلے آپنے فرمایا یہ نہیں ہو سکتا جسقدر تم اٹھا سکو لیجاؤ یہ ارشاد واسطے قطع طمع عباس
اور تمہید دنیا دینے انکو تھا لیس اٹھایا حضرت عباس نے اپنے دوش پر اور لے چلے حضرت انکی طرف دیکھتے اور تعجب فرماتے تھے
انکی حرص پر غرضکہ سب مال مستحقین و سائلین کو دے دیا یہانتک کہ ایک درہم باقی نہ رہا اور روایت ابن ابی شیبہ میں
آیا ہے کہ وہ لاکھ درہم تھے بھیجے ہوئے علاء بن حضرمی کے خراج بحرین سے اور وہ اول مال تھا کہ لایا گیا تھا حضرت کے
پاس در ظہور اثر جود و فتح باب کرم حضرت کا روز حنین زیادہ حد و حصر قیاس سے تھا ہر شخص کو اعراب سے سو سو اونٹ
اور ہزار ہزار بکریاں دیں اور مولفۃ القلوب کہ ضعیف الایمان تھے انکو واسطے تالیف ہدایت کے کہ بسبب مدد دنیا کے
انکا دین ثابت و قائم رہے سب سے زیادہ دیا چنانچہ صفوان بن امیہ کہ زمرہ ضعیف الایمانوں سے تھا اسے سو بکریاں
ایک مرتبہ دیں اور سو دوبارہ اور مغازی واقدی سے منقول ہے کہ ... صفوان کو ایک وادی پر از شتر و گوسپند
عطا فرمایا واسطے ازالہ درد و مرض کفر کے کہ اسے لاحق تھا اور ابو سفیان اور بیٹے اسکے بھی اسی قبیل سے تھے

ایکدن ابوسفیان آیا اور کہا یا رسول اللہ آج کے دن تم قبیلہ قریش مین سب سے زیادہ مالدار ہو اس مال سے ہمین بھی بہرہ مند کرو یہ سنکر حضرت علیہ السلام متبسم ہوئے اور بلال کو فرمایا کہ چالیس اوقیہ نقرہ اور سو اونٹ اسے دو - ابوسفیان نے عرض کیا کہ یزید میرا بیٹا ہے وہ بھی امید عطا رکھتا ہے فرمایا سو اونٹ اور چالیس اوقیہ نقرہ اور دو پھر عرض کی کہ دوسرا بیٹا میرا معاویہ ہے وہ بھی امید اپنے حصہ کی رکھتا ہے حکم دیا کہ چالیس اوقیہ نقرہ اور سو اونٹ اسے بھی دو - اسوقت ابوسفیان یہ بولا کہ میرے مان باپ تمپر قربان ہون خدا کی قسم آپ کریم و رحیم ہین زمان جنگ و زمان صلح مین خدا تعالی تمھین جزاے خیر دیوے اور پھیر دینا حضرت کا اہل ہوازن پر انکی قیدی کہ چھہ ہزار تھے اور چوبیس ہزار اونٹ اور چالیس ہزار بکریان اور چار ہزار اوقیہ نقرہ اور علی ہذا القیاس فتح حنین مین پانچ لاکھ دینار مواہب اللدنیہ سے ثابت ہوتا ہے غرض کہ سخا و کرم حضرت کا ایک طرح پر نہ تھا انواع مشتنہ اور انحاے متنوعہ سے سائلین کو مالا مال اغنا فرماتے تھے بطریق ہدیہ گاہے بطور صدقہ اور کبھی بر سبیل قرض و گاہے بطریق ہدیہ چنانچہ اتفاقاً ایک روز کوئی عورت ایک طبق خرما سے تر کہ مرغوب الطبع حضرت کا تھا حضور مین لائی آپنے عوض ہدیہ زر نو رکہ فتح حنین سے آیا تھا دست مبارک بھر کر اسے دیا غرض کہ ہر حال مین ذات شریف پر تکلیف و رنج اٹھاتے اور غیر کو راحت و آرام پہونچاتے اکمل اور اشرف اور ارفع و اعلی اولاد آدم کی صفات و اخلاق مین ذات مقبول حضرت خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھی بیان شجاعت و قوت فی الصراح شجاعت پردلی و دلیری نمودن در مخاوف - وفی الشفا فضل قوت غضب والقیادہ او مر عقل را وفی القاموس شجاع بفتح شین سخت دل نزد مردمان - زور شجاعت و قوت و دلاوری و مردانگی حضرت کا اندازہ تحریر او حیطہ تقریر سے باہر ہے اکثر مقامون دشوار و سخت مین دلاور دلیر سراسیمہ و مضطر ہو کر روگردان و نما ہوتے اور حضرت بذات خود مثل کوہ البرز استقلال و استقامت فرماتے اور استعانت و استمداد حقتعالی سے چاہکر یک مشت خاک آنکھین اعداے دین اور دشمنان اہل کین کی خیرہ و تیرہ کرتے کہ وہ تاب مقاومت نہ لا کر فرار میدان جنگ سے غنیمت جانتے حکایت ہے کہ ایک رات مدینہ مین شور ہوا دستبرد کسی چور یا دشمن سے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تن تنہا سب سے جلد اور آگے اٹھے اور شمشیر گردن مبارک مین حمائل فرمائی اور گھوڑا ابوطلحہ کا بطی السیر و تنگ گام تھا اسپر سواری فرما کر بجانب آواز قصد و ارادہ کیا اور تشریف لیگئے اور بوقت مراجعت لوگ راہ مین ملے آپنے ارشاد کیا کہ اب کچھ کھٹکا نہین آگے چلے آؤ کہتے ہین وہ گھوڑا ابوطلحہ کا کہ بہت کم قدم اور سست رو تھا برکت سواری حضرت کے ایسا سبک گام اور تیز رو ہوگیا کہ کوئی گھوڑا اسکی جلد رفتاری اور سبک خرامی کی برابری نکر سکتا تھا اور یہ امر معجزات حضرت سے تھا اور حقیقت مین جسکو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم قوت بخشین اور مدد فرمائین ہر چند وہ شخص کیسا ہی ضعیف و سست و ناتوان و نامراد ہو برکت زبان حق ترجمان حضرت سے ایسا قوی اور توانا اور کامران و کامگار ہو جاوے کہ کوئی ہمسری برابری اسکی نکر سکے بیت تو مرا دل دہ و دلیری بین ٭ روبہ خویش خوان و شیری بین ٭ اور حضرت زور بازو اور قوت مین ایسے یکتا و بے ہمتا تھے کہ کشتی گیران عالم اور پہلوانان بنی آدم آپکے زور و قوت کے سامنے پشہ و مگس و مور سے کم معلوم ہوتے تھے اور محمد بن اسحاق اپنی کتاب مین لایا ہے کہ مکہ معظمہ مین رکانہ نام ایک شخص تھا کہ صنعت مصارعت و کشتی گیری مین عدیم و سہیم اپنا نرکھتا تھا اکثر لوگ بلاد و مصار سے واسطے کشتی اور زور آزمائی کے آتے سبکو پست و زیر کرتا ناگاہ ایکدن شعب مین شعاب مکہ سے یہ شخص حضرت کے سامنے آیا حضرت صلی اللہ علیہ آلہ

وسلم نے فرمایا اے رکانہ تو خدا سے نہین ڈرتا اور دعوت اسلام قبول نہین کرتا رکانہ نے گستاخانہ دیے اور یہ کلمہ زبان سے
کہا کہ اپنی صدق دعوت نبوت پر اگر کوئی گواہ رکھتے ہو تو لاؤ حضرت نے فرمایا کہ تیرے واسطے یہی کافی ہے کہ مین اور تو کشتی اور
آویزش باہم کرین اگر مصارعت مین تو مغلوب اور مین غالب آؤن اُسوقت تو ایمان لاویگا کہا نعم یعنی ہان پس
فرمایا آپنے واسطے کشتی کے طیار و آمادہ ہو رکانہ مستعد کشتی ہوا باوجودیکہ حضرت لباس مبارک بدن شریف پر
رکھتے تھے اُسیطرح برابر رکانہ کے آکر بدست سطوت رسالت پکڑ کر زمین پر گرا دیا کہ وہ بمعاینہ حال ندرت اشتمال کے حیران
و متعجب ہو گیا اور رہائی اپنی آپکے دست مبارک سے چاہی چنانچہ حضرت نے چھوڑ دیا اور پھر اُسکے اعتقاد و استقلال کے واسطے
مکرر و سہ کرر مصارعت باہم کی ولیکن ہر مرتبہ حضرت اُسپر غالب آئے آخر الامر اُسنے بمشاہدہ زور بازوے نبوت متحیر و مفتون
ہو کر کہا عجب شان حضرت کی ہے کہ کوئی بشر برابری ساتھ آپکے کسی امر مین نہین کر سکتا اور حال اسلام رکانہ معلوم
نہین کہ آیا بعد مشاہدہ ایسے اعجاز کے مشرف باسلام ہوا یا نہوا حدیث مین اسیقدر بیان ہے جو لکھا گیا اور بہ اہل تحقیق سے
مروی ہے کہ سوائے رکانہ کے اور زور آورون اور پہلوانون سے بھی آویزش و کشتی حضرت کی واقع ہوئی ہے چنانچہ ابو الاسد جمحی
ایک مرد سخت روز مند مشاہیر زمانہ سے تھا کہ بوقت استادگی اُسکے پوست گاؤ پر اگر دس مرد قوی چاہتے اُس پوست کو اُسکے
زیر پا سے کھینچکر اُسے حرکت و جنبش دیوین ممکن نہ تھا ایک دن اُسنے حضرت کو بلا کر کہا اگر آپ مجھے بر زمین ڈالین ایمان
لاتا ہون مین حضرت نے اُسیوقت بزور قوت ہاشمی اُسے زمین پر ڈال دیا مگر وہ بدبخت باوجود اُسکے بھی دولت ایمان سے
بے نصیب رہا اور یہ قصہ ابو الاسد کا طوالت رکھتا ہے بسبیل اجمال اس مقام پر لکھا گیا ہے ذکر حیا حضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم حیا بعد شرع کے معنون مین مستعمل ہے اور مادہ اُسکا حیات ہے اور اُسی سبب سے استعمال حیا کا باران کی
جگہ آتا ہے کہ سبب حیات ہے لیکن وہ مقصور ہے اور یہ ممدود - اور حیا لغت مین بمعنی تغیر و انکسار استعمال کیا جاتا ہے
کہ عارض ہوتی ہے آدمی کو ترس و خوف اپنے سے اشیاء معیوبہ و مقبوحہ اور یہ اثر ہے حیات قلب کا جسکا دل زندہ ہے
تعلق و حیا اُسمین زیادہ ہے اور شرع مین حیا نام ایک خلق کا ہے کہ باعث اُسکے آدمی فعل زبون اور تقصیر حق
ہر ذی حق سے باز رہے ذات حضرت مین دونون طرح کی حیا علی وجہ الکمال موجود تھی حیا رغائب ورجا بیا بکرو بانتک
بسبب ایسی صفت کے آدمی کو حاصل ہوتا ہے الحیاء من الایمان یعنی حیا جز ہے ایمان کا اور بخاری مین ابو سعید خدری رضی اللہ
عنہ سے آیا ہے کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اشد حیاء من العذراء فی خدرہا یعنی تھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
سخت تر از روے حیا زن دوشیزہ سے پردہ اپنے مین اور ذکر فی خدرہا کا حدیث شریف مین بحسب عرف و عادت
کے ہے اور قید اتفاقی ذکر اس تشبیہ کا ابی سعید سے بہ نسبت حضرت خالی از شناعت سے نہین اور ذائقہ ارباب ادب
تعظیم پر خوش نہین آتا شاید بقصد مبالغہ بیان مقصود مین یہ قید واقع ہوئی ہو اور مشایخ طریقت و عرفان حقیقت قدس اللہ
اسرارہم سے تفسیر حیا مین بہت سے کلمات منقول ہین بعض اُنمین سے قید تحریر مین لائے جاتے ہین شیخ ذو النون مصری
قدس سرہ نے کہا ہے کہ حیا وجود خوف پیوست ہے دل انسان مین یا وحشت و ندامت بسبب پیش پہونچانے امور ناشایستہ
بجناب باری عز اسمہ کی اور کہا ہے الحب ینطق والحیاء یسکت والخوف یقلق یعنی محبت گویا کرتی ہے محب کو

یہ ثنا و مدح محبوب کرے اور حیا خاموش کرتی ہے بشہود تقصیر اداے حقوق محبوب مین اور خوف مضطر و بے آرام رکھتا ہے عتاب
و عقاب محبوب سے یحییٰ ابن معاذ کہتے ہین جو کوئی شرم رکھتا ہے خدا سے طاعت و عبادت مین حیا رکھتا ہے اس سے خدا معصیت
و تعذیب مین اور صدور حیا کبھی بباعث کرم ہوتا ہے جیسے کہ حیا آپکی ایک قوم سے طعام ولیمہ حضرت زینب رضی اللہ
عنہا مین کہ وہ لوگ حاضر تھے اور بسبب درازی قعود کے حضرت بہت متاذی ہوئے لیکن بمقتضاے حیا کہ مجبول
ذات شریف تھی کچھ نفرمایا حقتعالی نے ایذاے حضرت سے اس قوم کو متنبہ فرما کر کہا آیت فَاِذَا طَعِمْتُمْ فَانْتَشِرُوا
وَلَا مُسْتَانِسِیْنَ لِحَدِیْثٍ اِنَّ ذٰلِکُمْ کَانَ یُؤْذِی النَّبِیَّ فَیَسْتَحْیِیْ مِنْکُمْ وَاللّٰهُ لَا یَسْتَحْیِیْ مِنَ الْحَقِّ
یعنی پس جب کھانا کھا چکو پس منتشر و پراگندہ ہو اور نہ بیٹھو آرام و چین سے باہم باتین کرنے کو یہ فعل تمھارا ایذا دیتا ہے پیغمبر کو
پس وہ حیا کرتا ہے تمسے اور خدا نہین شرماتا سچ سے ۔ آدمی کو لازم ہے کہ ہر دم عیوب نفس اپنے سے آگاہ و مطلع رہے اور جو بات
کہ انسان کو اپنے حق مین بری معلوم ہو دوسرے کے حقمین روا نرکھے اور ہمیشہ معائب خلق سے چشم پوشی و تغافل
کرتا رہے ۔ انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرد حضرت پاس آیا کہ اثر صفرت و زردی اسکی کپڑون پر اسقدر ظاہر تھا
کہ زعفرانی ہو گئے تھے آپنے دیکھکر کچھ نفرمایا جب وہ چلا گیا ارشاد کیا کہ اس شخص سے کہدو کہ یہ کپڑے دھو ڈالے اور
ایکبار روایت مین یہ آیا ہے کہ اگاہ ہوے ایسی بات حضرت پر کسیکے مجلس مین نفرماتے کہ ہم چشمون مین مخجل و شرمندہ ہووے
اور روایت معتبر سے لکھا ہے کہ حیا حضرت کی ذات مین بمرتبہ کمال تھی کہ کسیکو مخاطب و معین ٹھہراکر نہی و نصیحت نفرماتے
اور نام لیکر منع نکرتے بلکہ کلام عام و عبارت شاملہ بطریق ارتکاب مناہی لیسے اوقات اسطرح فرماتے کہ کیا حال ان
قومون اور گروہ ہوتے کہ سرحدات غضب الہی سے نہین ڈرتے اور مرتکب افعال منہیہ کے ہوتے ہین و غرض اس ارشاد کنایہ سے
یہی تھی کہ کوئی مرتکب ملاہی اپنے ہمچشمون مین شرمندہ و مخجل نہووے چنانچہ صحیح بخاری مین عائشہ صدیقہ سے روایت ہے کہ
حضرت فحش یعنی کلام نامشروع اور الفاظ مکروہ بالطبع اور تفحش یعنی بتکلف ایسے الفاظ زبان مبارک پر
نہ لاتے تھے اور اسواق و بازار مین آواز بلند نفرماتے اور بنسبت ذات مبارک اگر کوئی مدعی بدگوئی و بدزبانی
پیش آتا عفو و درگذر فرماتے ایسے ہی کلام حکایت کیے گئے ہین توریت مین بروایت عبداللہ بن سلام اور عبداللہ
بن عمرو بن العاص سے ۔ قلم بریدہ زبان کو کیا طاقت کہ ادا احاطہ حیا حضرت کا قرطاس شکستہ اساس پر لکھ سکے کہ
کاتب تقادیر پہلے ہی لوح محفوظ مین کلک قدرت سے لکھ چکا ہے اب کیا کسی سے بیان اسکا ہو سکے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
شفقت و رافت و رحمت ۔ ازانجا کہ مضامین رافت و رحمت اور ہمہ دانی ہیہات شفقت ذات سید المرسلین
شفیع المذنبین کہ آیۂ وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ یعنی نہین بھیجا ہمنے تجھے مگر رحمت واسطے تمام عالم کے اور
وَلَقَدْ جَاءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ یعنی آیا تمھارے پاس پیغمبر
تمھاری جنس سے بہت دشوار ہے اسپر وہ چیز کہ رنج مین ڈالے تمھین اور نہایت حرص رکھتا ہے ہدایت مومنین پر اور
کمال مہربانی اور رحمت رکھتا ہے تمپر ایسا کہتے ہین کہ معنی رحمت کے بخشودن و مہربانی کرنا ہے اور معنی رافت بہت بخشیدنا
اور مہربان ہونا ۔ امور سہلہ و مخففہ حضرت کے اپنی امت کے حقمین حد و حصا سے باہر ہین منجملہ انکے احکام و شرائع ہین

اور ترک فرمانا آپ کا بعض افعال شریف کو دوام و التزام سے کہ مبادا میری امت پر فرض نہو جاوے جیسے ترک امر مسواک واسطے
ہر نماز کے اور ترک امر تاخیر نماز عشا اور منع صوم وصال سے اور مانند اسکے اور درخواست کرنا حقتعالی سے کہ سب ولعن اور زبون
کہنا کسی کا آنسرور صلی اللہ علیہ وسلم کو باعث رحمت الٰہی اور موجب قرب متناہی جناب قدس کبریائی مین ہووے آپ
یہانتک رقیق القلب تھے اگر سنتے آواز گریہ کسی لڑکے کی کہ ماں اسکی نماز مین شریک جماعت ہوتی سبک فرماتے قرأت حال
تصفح آپ کا اس مرتبہ تھا کہ جب قریش حد تکذیب سے گذر کر لگے ایذا دینے جبرئیل علیہ السلام بامر ملک العلام آئے اور کہا
کہ فرشتہ موکل جبال کو امر ایزد متعال ہوچکا ہے کہ بخدمت سید الکونین حاضر ہو اور کہا اگر حکم آپکا ہو جبل اخشبین کو کہ مکہ معظمہ
ان دونوں پہاڑوں مین آباد ہے اس قوم پر ڈالدون تا سب ہلاک ہو جاوین حضرت نے فرمایا مین نہین چاہتا ہلاک انکی
بلکہ حقتعالی سے یہ امید رکھتا ہون کہ پیدا کرے اصلاب انکے سے ایسی اولاد کہ عبادت کرین خدا کی اور ساتھ اسکے کسیکو شریک
نہ کرین اور یہ قصہ دراز ہے سال دوم بعثت مین بتفصیل بیان ہوگا انشاء اللہ تعالی اور روایت مین آیا ہے کہ جبرئیل علیہ السلام
نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آکر کہا کہ امر الٰہی آسمان زمین اور پہاڑونکو صادر ہوا ہے کہ سب انقیاد امر آپکی کرین
اور جو ارشاد ہو بجا لاوین اور دعا کیجئے حضرت کو ہلاک کرین حضرت نے فرمایا چونکہ حقتعالی نے صبر وحلم مجھے عطا کیا ہے چاہیے
کہ طلب عذاب انکو مین تاخیر کرون بلکہ درگذر دون شاید کہ او سبحانہ توفیق توبہ انکو بخشے اور رجوع کر رحمت کرے انپر اور
عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے کہ جس وقت امر مین خدا کی طرف سے مین مخیر ہوا
آسان ترکو اختیار کیا یعنی اپنی امت کے حق مین اور مقتضائے شفقت و رحمت مین یہ بھی داخل ہے کہ حضرت کبھی کبھی
لوگونکو پند و نصیحت فرمایا کرتے تھے نہ ہر روز بجہت خوف ملالت وکسالت سامعین کے یہی روایت کی ہے ابن مسعود
رضی اللہ عنہ نے بیان خلق و عہد و وفا و صلہ رحم ناشران بشائر حسن وخلق و عہد و وفا اور ذاکران تباشیر
صلہ رحم واتہاے سیدالوری نے ایسی روایت کی ہے کہ جب حضرت پاس کچھ چیز بطریق ہدیہ آتی فرماتے لیجاؤ یہ دوست
خدیجہ رضی اللہ عنہا پاس چنانچہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہین کہ مجھے بہ نسبت کسی ازواج مطہرات
حضرت کے ایسا رشک نہ آتا تھا جیسا خدیجۃ الکبری رضی اللہ عنہا پر بجہت زیادہ یاد کرنے حضرت کے انکو اور اگر کوئی
بکری ذبح کیجاتی بھیجتے گوشت اسکا ان عورتون کو کہ جو دوست و اخلاص مند خدیجہ رضی اللہ عنہا تھین اتفاقا آئی
ایک عورت حضرت پاس کہ آپ اسکے آنے سے نہایت شادان و فرحان ہوئے اور بہت مستفسر حال اس عورت کے
ہوئے جب وہ چلی گئی فرمایا یہ عورت ہمارے پاس آتی تھی زمانہ خدیجہ رضی اللہ عنہا مین اور متکلم بکلام تربیت و عطوفت
انہا من حسن العہد من الایمان یعنی خوبی وفا عہد جزو ایمان ہی ہوئے اور حال حضرت کی شفقت و رحمت کا اولاد
امجاد سے حیطہ تحریر سے باہر ہے اکثر اوقات حضرت مشغول نماز ہوتے کہ امامہ بنت زینب دوش مبارک پر سوار ہوتین جب
حضرت سجدے مین جاتے پھسل جاتین پھر سوار ہوتین یہ حال محبت و رحمت آپکا تھا اولاد امجاد کے ساتھ اور ایکمرتبہ
ایسا اتفاق ہوا کہ بندیان ہوازن مین شیما بنت حلیمہ کہ بہن رضاعی حضرت کی تھی کہ آپکو تربیت کیا تھا چنانچہ ابن اثیر نے
اسے صحابیات مین ذکر کیا ہے اور اپنی ماں کے ساتھ بشرف اسلام مشرف ہوئی تھی آئی اور اپنے کو جتایا حضرت نے

ردائے مبارک اپنی اسکے واسطے بچھادی اور ارشاد کیا اگر خوش آوے یہان رہ مکرم و محبوب بہرہ مند کرون مین تجھے کمال یا اپنی قوم مین چلی جا اُسنے جانا قوم مین اختیار کیا حضرت کچھ متعرض و مانع نہوئے اور ابو طفیل نے کہا دیکھا مین نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ اُس زمانہ مین لڑکا تھا آپکے پاس ایک عورت آئی آپنے اُسکے واسطے ردا اپنی بچھادی وہ اُسپر بیٹھی مین نے حضرت سے پوچھا یہ کون ہے فرمایا میری ماشیردہ ابو البر نے استیعاب مین کہا ہے کہ وہ حلیمہ تھی اور بعضون نے کہا ہے کہ شیردہ پیغمبر علیہ السلام کی آٹھ عورتین تھین یہ کوئی ایک اُنمین سے تھی اور عمرو بن السائب سے بوقت آنے پدر و مادر و برادر رضاعی کے درباب بسط ردا اور اظہار محبت یہی روایت آئی ہے اور بھیجا کرتے تھے حضرت واسطے ثویبہ مولاۃ ابولہب کے کہ شیردہ حضرت کی تھی قسم خوراک و پوشاک سے جب مر گئی پوچھا کوئی اُسکا قرابتی باقی ہے کہا کوئی نہین اور حدیث خدیجہ رضی اللہ عنہا مین آیا ہے کہ حضرت کو کہا ابشر فواللہ لایخزیک اللہ ابدا انک لتصل الرحم وتحمل الکل وتکسب المعدوم وتقری الضیف وتعین علی نوائب الحق یعنی خوش ہوا ے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پس قسم خدا کی کہ نہ رسوا کرے تجھے خدا تعالی ہمیشہ تحقیق تو ملاتا ہے رحم کو یعنی حقوق رشتہ دارون کے ادا کرتا ہے اور اُٹھاتا ہے گرانی و رنج لوگون ناتوان کا اور پیدا کرتا ہے ناپیدا کو یعنی معیشت اور مہمانی کرتا ہے مہمان کی اور مدد کرتا ہے اوپر سختیون اور حادثون حق کے مانند ادائے حق قرض و مال اور تقویت ضعیف اور مثل اُسکے بیان عدل و امانت و عفت و صدق حاملان اثقال اخبار اور ناقلان علامات و آثار حال عدل و امانت و عفت و صدق شفیع گناہگاران شہنشاہ روزگار رابطہ آفرینش زمین باتمکین و گنبد دولر سے یون خبر دیتے ہین کہ آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام بہت امانت دار اور بڑے عادل اور نہایت پارسا اور بمرتبہ راست گو مردم تھے کہ دشمن و بیگانہ سب مقر تھے کہ صفات ستودہ مین حضرت اپنا عدیل نہ رکھتے اور پیش از نبوت آپکو موسوم بہ محمد الامین کرتے تھے یعنی امانت دار ابن اسحاق وجہ تسمیہ یا مین یہ بیان کرتا ہے کہ جمع کیے گیے حضرت مین اخلاق پسندیدہ اور عادات برگزیدہ اور بیان تفسیر قول سبحانہ تعالی مطاع ثم امین مین یعنی فرمانبرداری کیے گئے ملکوت آسمانون مین امانت دار اکثر مفسرین یہ کہتے تھے کہ مراد محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہین چنانچہ قصہ اٹھانے حجر اسود کا اسپر دال ہے کہ قریش باہم چار قبیلے تھے ہر ایک بوقت بناے کعبہ معظمہ رکھنے حجر اسود مین باہم منازعت و اختلاف کرتے تھے آخر الامر سب نے اس بات پر اتفاق کیا کہ اول جو شخص آوے اور اس بات مین حکم کرے ہم راضی ہین ناگاہ جناب سرور انبیا تشریف لائے سب نے کہا یہ محمد امین ہین جو کچھ یہ فرماوین ہم سب منقاد و تابع ہین حضرت نے ایک چادر طلب کی اور حجر اسود اسمین رکھا اور چارون گوشہ چادر کے ہر ایک رئیس قبیلہ قریش کے ہاتھ مین دیے اور حجر اسود آپ اٹھاکر جہان مقام رکھنے کا تھا رکھا وقوع اس واقعہ کا پیش از نبوت سال تولد حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا مین ہوا تھا اکثر وقائع پیش از زمان اسلام مین قریش حضرت کو اپنا حکم کرتے تھے چنانچہ یہ قول حضرت کا واللہ انی لامین فی السماء وامین فی الارض یعنی قسم بخدا کہ تحقیق مین ہر آئینہ امانت دار ہون آسمان مین اور امانت دار ہون زمین مین اسپر دال ہے اور روایت ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کہ ابو جہل ملعون باوجود یہ سخن زیادہ و نامعقول و ناموزون آپکی شان مین کہا کرتا تھا کہ ہم لوگ تمھاری تکذیب نہین کرتے اور تمھین

جھوٹا نہیں جانتے بلکہ تم راست گو ہو الا دین کہ تم لائے ہو وہ نامرضی و ناپسندیدہ ہمارا ہے حق سبحانہ جل شانہ نے
اس آیہ مین تشفی و دلاسا دل سرور انبیا کو فرمایا اور کہا کہ تم غمگین و ملول نہو آیت فانہم لایکذبونک ولکن الظلمین
بآیت اللہ یجحدون یعنی وہ کفار تحقیق تجھے نہیں جھٹلاتے ولیکن یہ ستمگار نشانہای خدا انکار کرتے ہین
چنانچہ مثل مشہور ہے ضرب الغلام اهانة المولی یعنی مارنا غلام کا اہانت مولی کی ہے سزا اس تکذیب آیات کی
جو کرتا ہے مجھپر چھوڑدے آیت ذرنی ومن یکذب بهذا الحدیث قیامت مین حال تکذیب معلوم ہو جاویگا
لاتے ہین اخنس بن شریق نے ابو جہل علیه اللعنة والعذاب الی یوم الحساب سے روز بدر ملاقات کی اور بعد ملاقات کہا کہ
یا ابا الحکم اسوقت یہان میرا اور تیرے سوا اور کوئی نہیں سچ کہہ محمد صلی اللہ علیه وآله وسلم دعوی رسالت مین راست گو ہین
یا نہین ابو جہل نے کہا واللہ صادق و درست گو ہین اور سوال کیا ہرقل نے ابوسفیان سے اس حدیث مین کہ پوچھا احوال
واوصاف حضرت علیه الصلوٰۃ والسلام سے اور دلیل پکڑی ہے اسکے ساتھ نبوت حضرت پر کہا یہ حال ہے آل تم لوگون کا تھا
کہ دعوی نبوت و ابلاغ رسالت پیغمبر صلی اللہ علیه وآله وسلم کو سچا جانتے تھے اور تہمت یہ دروغ بیفروغ کرتے تھے ابوسفیان نے
کہا واللہ وہ سچے تھے ہرقل نے کہا کیونکر ہو سکتا ہے کہ ساتھ خلق کے راست گو اور خالق پر دروغ و بہتان بند اور یہ حدیث
ہرقل بہت مفید و سود مند ہے شناخت نشانیون نبوت حضرت مین کہ اول بخاری کے مذکور ہے اور شرح مشکوٰۃ مین اس
حدیث کو کتاب الجہاد مین لکھا ہے در باب الکتابة الی الکفار مین اور اس جلد مین بیان اسکا باب ارسال رسل مفصل لکھا جاویگا
انشاء اللہ تعالی اور نضر بن الحارث نے کہ ایک کافر تھا اور غشاوہ کفر اپنے دل پر رکھتا تھا لیکن بہ نسبت اور کفار کے
عاقل و منصف تھا کہ وہ غلیظ و شدید تھے کفر و حق پوشی مین قریش سے کہا کہ محمد صلی اللہ علیه وآله وسلم خورد سالی اور جوانی سے
پیری تک پسندیدہ ترین افعال ہے صادق ترین اقوال و عظیم ترین امانت دار تم سب مین ہے اور دین حق اور کتاب صادق لائے
اب تم اسے ساحر کہتے ہو عداوت سے واللہ وہ ایسا نہیں ہے اور ولید بن مغیرہ کہ رؤسا کفار قریش سے تھا بارہا قرآن سنتا
اور روتا اور یہ بات کہتا کہ بالیقین یہ کلام بشر و ساختہ مردم نہیں ہے اس کلام مین وہ شیرینی و دلچسپی ہے کہ اور مین نہین
ان له لحلاوة یعنی تحقیق واسطے اسکے البتہ شیرینی اور خوبی ہے اور حارث بن عامر ایک مشرکین سے تھا کہ
لوگون کے روبرو حضرت کو برا کہتا اور تکذیب کرتا اور جب تنہا ہوتا یہ بات کہتا کہ واللہ پیغمبر صلی اللہ علیه وآله وسلم سچے ہین لائق
تکذیب نہین یہ معاملہ کفار و منافقین کا حضرت کے ساتھ تھا اور علماء اہل کتاب یہود و نصاری سے خوب یقین حال
رسالت حضرت سے مطلع تھے آیت یعرفونه کما یعرفون ابناءهم یعنی پہچانتے تھے آنسرور صلی اللہ علیه وآله وسلم کو
جیسے پہچانتے تھے اپنے بیٹون کو اور نشست بہ نشست منتظر پیغمبر آخر الزمان ہوتے تھے اور بوقت پہنچنے وقت موعود کے اپنے بیٹونکو وصیت
کرتے کہ بوقت پانے زمانہ ختم الانبیا کے یہ عرض کرنا کہ مژدہ آمد آمد حضرت مین اور اشتیاق جمال باکمال مین ہمنے اپنی جان دی ہے ہمارا
مصدقین سے جانکر سلام ہمارا قبول فرماوا اور حدیث مین آیا ہے کہ عفت و پارسائی ذات ستودہ صفات مین اسقدر تھی کہ
دست مبارک آنحضرت نے اپنا ہاتھ کسی عورت اجنبیه کا مس نہین کیا ابو العباس مبرد کہ پیشوا اون علم نحو سے ہے کہتا ہے کسی نے
ایام سلطنت مین اوقات شبانہ روزی اس طرح پر قسمت کی تھی کہ روز باد و ہوائے خنک واسطے خواب و آسائش کے اور روز ابر واسطے

صید وشکار اور روز مطر وباران کے واسطے شراب نوشی اور روز آفتاب کے واسطے انجاح حوائج خلق باوجودیکہ کسریٰ دانا بتدبیر سیاست دنیا نہ تھا اور دین بھی نہ رکھتا تھا لیکن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تجربہ فرمایا تھا ہر ایام اسبوع کو تین جز پر ایک واسطے عبادت خدا اور دوسرا واسطے اہل وعیال اور تیسرا خاص واسطے اپنی کہ اسے دو قسمت فرمایا تھا ایک واسطے ذات شریف اور دوسرا واسطے حوائج اہل حاجت کہ اشارہ اسکا آخر باب حلیہ شریف مین گذرا ہے اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ابو جعفر طبری نے روایت کی ہے کہ حضرت سے قصد عمل اہل جاہلیت وقوع مین نہین آیا مگر دو بار ایک مرتبہ ایسا اتفاق ہوا کہ غلام راعی غنم کہ ساتھ حضرت کے بکریان چراتا تھا ایک رات اس سے کہا کہ اس گلۂ غنم کو دیکھتا رہ تا مین مکہ معظمہ مین جا کر مثل جوانان دیگر قصہ وکہانی کہون اور سنون حضرت باہر نکلے اور اتفاقاً وارد ایک گھر کے خانہ کعبہ سے ہوتے اور سنا کہ وہان لوگ بسبب تقریب شادی عروسی بازی کرتے تھے اور دف ومزامیر بجا رہے تھے آپ بارادہ سماع بیٹھے کہ حقتعالی جل شانہ نے حفاظت اپنے حبیب کی فرمائی اور غافل ایسا کر دیا کہ بوقت دوپہر حضرت بیدار وہوشیار ہوئے اور وہان سے پھرے اور سماع وجلوس نفرمایا اور دوبارہ بھی ایسا ہی اتفاق ہوا تھا کہ حضرت بحمایت وتوفیق الٰہی اس سے باز رہے اور قصد وارادہ اعمال اہل جاہلیت کا نفرمایا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیان وقار وتودہ وصمت ومروت وحسن ہدی ہتنیان صفا وقار وتودہ وصمت ومروت وحسن ہدی سلطان چار بالش اصطفا برگزیدہ ملک اعلیٰ اکمل وافضل انبیا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے اسطرح زیب بیان فرماتے ہین وقار بفتح واو رزانت وآہستگی تودہ بضم تا وفتح ہمزہ ودال مہملہ یہی معنی رکھتا ہے صمت بفتح صاد خاموش شدن مروت بمعنی مردی وانسانیت ہدی بفتح ہا وسکون دال سیرت وراہ وروش ابیات رسول امین محرم کردگار + کز وگشتہ بنیاد کون استوار + وجودش جہان را کلید آمدہ + جہان از پئے او پدید آمدہ + بلوح کمالش معانی فزدان + بہ معنی دو حرف ازان کاف ونون + ہمہ ہستی عالمش زیردست + کہ ہستی از پئے او شدہ ہرچہ ہست + چراغ جہان ذات پرنور او + خط شرع طغرائے منشور او + حدیث مین آیا ہے کہ وقار حضرت کا سب سے زیادہ تھا وہ مجلس مین کبھی ہاتھ ہلاتا یا نون دراز کرنا عادت شریف تھی اور نشست حضرت کی اکثر بوضع احتبا تھی یعنی سرین پر بیٹھنا زانو اٹھا کر اور پشت وساقین ملا کر گاہے بجامہ مثل فوطہ درواگاہے [illegible] اور کبھی نشست چار زانو بھی فرمائی ہے اور بوضع قرفصا بھی نشست حضرت کا اتفاق ہوا ہے قرفصا بضم قاف [illegible] صاد مہملہ ممدود ومقصور کی تفسیر کی ہے کہ بطور احتبا تھی کہ اتفاقاً ذکر اسکا گذرا اور یہ جلسہ عرب غربا کا ہے اور حدیث قیلہ بفتح قاف وسکون تحتانیہ بنت مخرمہ سے آیا ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مین نے بجلسہ قرفصا متخشع بیٹھا دیکھا کہ خوف وترس سے مین بیتاب وطاقت ہو کر کانپنے لگی اور حضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کثیر السکوت تھے بے حاجت تکلم نفرماتے اور لایعنی اور بیہودہ گو سے اعراض اور کلام حضرت فصیل تھا یعنی رشتہ مروارید نہ کم نہ زیادہ اور عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے کہا کہ آپ ایسا کلام وجیز ومختصر فرماتے کہ اگر کوئی چاہتا ہر کلمہ جدا جدا گن لیتا اور حدیث ابن ابی ہالہ مین آیا ہے کہ حضرت کا سکوت منحصر چار جز پر تھا حلم وحذر وتقدیر وتفکر اور ضحک حضرت تبسم تھا علی ہذا القیاس ضحک اصحاب بسبب توقیر وتعظیم واقتدا واتباع حضرت کے اور مجلس منیف ہمیشہ آراستہ بحلم وحیا وخیر وامانت تھی کوئی

آواز بلند نہ کرتا اور تذکرہ کلمات قبیحہ سے اجتناب کرتا اور جب حضرت در بزم وعظ و نصایح ہوتے سامعین ایسے سر افگندہ و
سر نگون ہوتے کہ گویا انکے سرون پر جانور اور پرندے بیٹھے ہین اگر سر بلند کرین ابھی اڑ جاوین اور قاضی عیاض صاحب
شفا نے یہ حال تھا بقید مخصوص بوقت تکلم حضرت کیا ہی اور اوروں نے اپنی کتابون مین مطلق اور دوسری حدیث مین آیا ہی
کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضرت کے روبرو سنگریزہ منھ مین ڈالکر بیٹھتے تا دم نہ مارسکین اور رفتار شریف باوقار بے اضطراب
اسراف التفتی اور یہ بھی داخل مروت ہی کہ آپ منع کرتے تھے نفخ یعنی پھونکنے کھانے پینے کی چیز کو پھونک سے اور حکم کرتے کھانا جو اپنے
آگے سے کھاوے داہنے بائین اوپر سے نہ کھاوے اور مسواک اور پاک کرنے اور پاک رکھنے براجم یعنی بندہای انگشتان کے
حکم فرماتے اور سیرت و خصلت حضرت کی بہترین سیرتون اور خصلتون کی تھی اور حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ مین آیا ہی خیر الحدیث
کلام اللہ وخیر الھدی ھدی محمد یعنی بہترین سخن کلام اللہ ہی اور بہترین سیرت سیرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اور جناب حضرت ختم الانبیا دوست رکھتے تھے خوشبو اور اسکے استعمال کو اور ترغیب فرماتے اوروں کو اور یہ کلام معجز نظام ارشاد کرتے
حبب الی من دنیاکم النساء والطیب وجعلت قرۃ عینی فی الصلوۃ یعنی دوست
کی گئی ہے میری طرف تمھاری دنیا سے عورتین اور خوشبو کہ حقتعالی نے محبوب و مرغوب کر دی ہین مین باختیار خود
انکو محبوب و دوست رکھتا ہون اور کیا گیا ہی قرار و آرام یا سردی و خنکی میری آنکھ کی نماز مین اور حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم شادی و مسرت و خوشی کی اور روشنی چشم کہ نماز مین پاتے تھے کسی اور عبادت مین کسیوقت ایسا ذوق و شہود نہ پاتے
اور حدیث مین فی الصلاۃ فرمایا نہ الصلوٰۃ سو اسلئے کہ سرور و آرام و ذوق شہود مصلی کا نماز مین فقط بمشاہدہ حضرت حق
جل وعلے حاصل ہی کانک تراہ یعنی گویا مصلی حق سبحانہ تعالی کو دیکھتا ہی نہ بنفس نماز یا بحصول ثواب و جزا تو اسکے
ہر چند نماز بھی منجملہ نعم جلیلہ حق تعالی سے ہی لیکن بوقت مشاہدہ جمال محبوب آرام و التفات بغیر نہین ہوتا پس نماز
اور چیز ہی اور مشاہدہ حق اور بیان زہد راوی حدیث امراد خصال حمیدہ و اخلاق پسندیدہ زہد اس فصیح لسان
شیخ جہان فرستادہ خدا واسطہ آفرینش ارض و سماء نے فن سیر مین بقلم تحقیق اور بصفحہ تدقیق کے یون لکھا ہی کہ زہد
یعنی بے رغبتی دنیا سے حضرت کو اس حد تھی کہ بکرات و مرات زبان حق ترجمان سے دعای اللھم اجعل رزق آل
محمد قوتا یعنی بار خدایا گردان اور مقرر کر رزق آل محمد کا قوت اعنی اندک کہ بہ سبب اسکی علاقہ جان قائم رہے
نکلنے سے اور باوجود اکتفا بقوت و قناعت بہ کفاف لایموت بحاجت قوت عیال زرہ مبارک کہ منجملہ اسلحہ جنگ و غا تھی
ایک یہودی پاس گرو کر دی تھی کہ بہ سبب زہد و سخاوت ایثار اتفاق انفکاک کا وقت وفات تک میسر نہوا اور عائشہ
صدیقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہین کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جبتک اس سپنجی سرای سے فنا مین رہے کبھی تین دن متواتر
روٹی گیہون کی سیر ہو کر تناول نہ فرمائی اور بعض روایات مین نان جو بھی آیا ہی اور روایت دوسری مین آیا ہی کہ ایکبار
جبرئیل علیہ السلام نے بہ فرمان ملک العلام نازل ہو کر آپکی خدمت مین جانب پروردگار عالم سے بعد ابلاغ سلام مسرت و
بہجت التیام یہ عرض کیا کہ اگر خوشنودی و رضامندی میرے حبیب کی ہو تو ان پہاڑون کو سونے کا کر دون جناب آپ
تحول و نقل فرماوین خدمت مین حاضر رہین یہ پیام آزمایش فرجام حضرت سنکر ساکت و خاموش و سرنگون یکساعت تک

رہے بعد ازان لسان رسالت بیان سے یہ تکلم فرمایا کہ دنیا گھر اُس شخص کا ہے کہ جسے گھر نہین اور مال اُسکا کہ جسے مال نہین جمع کرتا ہے دنیا کو وہ کہ اُسے عقل و اعتماد نہین پس کہا حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حضرت سے کہ یا محمد صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم ثابت رکھے تمھین خدا قول ثابت پر اور حضرت عائشہ صدیقہ سے آیا ہے کہ ہم آل محمد کبھی ایسا اتفاق ہوتا کہ مدت ایک مہینے تک آگ دیگ مین مین نہ ڈالتے فقط خوراک ہماری خرما اور پانی تھا اور عبد الرحمن بن عوف سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ خوان بڑا بھرا ہوا اُنکا کھانا عبد الرحمن پاس لائے پر اُسے دیکھکر بہت روئے اور کہا کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور اہلبیت آنکے یہانتک فاقون سے جان بلب ہوئے کہ روٹی جو کی بھی میسر نہ آئی اور ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضرت اور آپکے اہل اکثر راتین برابر بھوکے سو رہتے تھے اور طعام شبانگاہ میسر نہوتا تھا اور عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہین کہ حضرت فاقہ کو بہت دوست رکھتے تھے کبھی کسی کے روبرو شکایت نہ فرماتے فاقہ و گرسنگی سے کہ تمام شب بے آرام رہتے اور صبح اُس شب کے روزہ رکھتے کوئی مانع نہوتا - اگر آپ جناب الٰہی سے طلب و درخواست فرماتے عنایت کرتا تمام خزانے زمین اور میوے اُسکے اور فراخ و کشادہ کرتا زندگانی حضرت کی لیکن مین بمزید شفقت و مہربانی یہ حال عسرت آل دیکھکر رویا کرتی اور کہتی روحی فداک یا رسول اللہ یعنی میری جان تمپر قربان ہو یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کاشکے بقدر قوت دنیا کے دینے سے اختیار فرماتے اور جواب زبان صدق بیان سے ارشاد کرتے کہ مجھے زخارف دنیاے فانیہ سے کچھ طمع و رغبت نہین کہ میرے بھائی پیغمبر اولو العزم دنیا سے یکسوئی و بے رغبتی کرتے رہے ہین نظر بہ افزونی ثواب و عظمت و بزرگی نزدیک حق جل و علے کے پس مجھے شرم آتی ہے کہ تن آسانی دنیا مین کرون اور نعم باقیہ سے محروم اور اپنے بھائیون سے تنہا اور جدا رہون میرے نزدیک کوئی چیز فائق و بہتر اس سے نہین کہ اپنے بھائیون سے ملون - ایک مہینہ اس بات پر نہ گذرا تھا کہ حضرت نے وفات پائی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم اور عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے روایت ہے کہ توشک زیر افگندنی حضرت کہ جسپر بوقت شب استراحت فرماتے ایک چیز لیف خرما سے آگندہ تھی اور حفصہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ فرش خانہ رسول خدا پلاس تھا بوقت خواب ہم اُسے دو تہ حضرت کے نیچے بچھایا کرتے تھے ایک رات ایسا اتفاق ہوا کہ ہمنے اُسے چار تہ کر دیا جب صبح ہوئی آپنے پوچھا کہ آج میرے نیچے کیا بچھایا تھا عرض کی ہمنے کہ وہی فرش قدیم کہ بچھایا کرتے تھے فرمایا کہ اُسے بحال نخست چھوڑ دو اور کبھی اُسمین تکلف نہ کرو کہ نرمی اُسکی نے نماز شب سے مجھے باز رکھا اور گاہ گاہ حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے سریر پر کہ بافتہ برگ خرما سے تھی خواب استراحت فرمایا ہے کہ نقش نشان اُسکے پہلوے شریف مین تاثیر کرتے تھے غرض کہ کمال زہد و بے رغبتی حضرت کا دنیا و مافیہا سے کتب مطولہ مین مملو و مشحون ہے یہ مختصر گنجایش بیان اُسکا نہین رکھتا صلے اللہ علیہ و آلہ بحسنہ و جمالہ

**بیان خوف و خشیت و سختی طاعت و شدت عبادت** ارباب سیر باخبر نے صفت خوف و خشیت و وصف طاعت و عبادت اُس خیر البشر کو سلک تقریر مین یون منتظم کیا ہے ابیات اے تو بہر مرتبہ عالی مقام + مرتبہ ما سے ہمہ پست از تو دام + صبح با اوراد تو رخشان شدہ + کفر با ارشاد تو ایمان شدہ + طاعت تو بر ہمہ ما فرض عین + پیروی امر تو بر جملہ دین + مائدہ معرفت از خوان تست + آیت این مرتبہ در شان تست + نہ فلک از قدر تو آراستہ + ماہ شب قدر تو نا کاستہ + خوف و خشیت و طاعت و عبادت حضرت کی بقدر علم و معرفت آپکے ساتھ پروردگار تعالی و تقدس کے تھی فی الحقیقت

جو کوئی داناتر اور شناساتر خداے عز و جل ہوتا ہے بڑا خائف و سعید ہے چنانچہ حق سبحانہ تعالی فرماتا ہے آیت انما یخشی اللہ
من عبادہ العلماء یعنی سواے اسکے نہین کہ خوف و خشیت اللہ کی اوسکے بندون مین سے علما کو حاصل ہے حدیث بخاری مین
آیا ہے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ حضرت فرماتے تھے اگر تمھین عرفان و علم و ترس و خوف اسقدر کہ مجھے ہر آن و ہر لحظہ موجود
رہتا ہے حاصل ہو تو کبھی ضحک و خندہ سے واقف نہو اور ہمیشہ حالت گریہ و بکا مین گرفتار رہا کرو اور حدیث ترمذی مین آیا ہے
کہ دیکھتا ہون مین جو تم نہین دیکھتے اور سنتا ہون مین جو تم نہین سنتے اور فرمایا اطت السماء وحق لہا ان تئط یعنی آواز
کرتا ہے آسمان اور سزاوار ہے اسکے لیے کہ آواز کرے۔ اطیط آواز پالان و نالیدن شتر کو کہتے ہین اور آواز کرنا آسمان کا بجہت کثرت
و افزونی اس چیز کے کہ اسمین ہے ملائکہ اور گرانی و ثقل انکے سے اور یہ کنایہ و اشارہ بیان کثرت سے ہے اگرچہ وہان آواز نہو
اور فرمایا ہے نہین ہے آسمان مین جاے چار انگشت جبہہ ملائکہ سے کہ خالی ہو مگر خدا تعالی کو سجدہ کر رہے ہین اور ایک روایت مین
آیا ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے آپ سے سوال کیا کہ کس چیز کا معاینہ حضرت کو ہوتا ہے فرمایا بہشت و دوزخ کا کہ علم الیقین اور
عین الیقین دونون جمع کر دیے ہین حقتعالی نے میرے واسطے ساتھ حیثیت قلبیہ استحضار عظمت الٰہیہ کے کہ نہ تھا اور کسیکو سواے
میرے عوف بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ مین ایک رات حضرت کی خدمت مین حاضر تھا کہ آپ خواب سے بیدار ہوے
اور مسواک و وضو کیا اور واسطے نماز کے قیام فرمایا پس مین بھی باقتدا آپکے کھڑا ہوا آپنے قرأت سورہ بقر شروع فرمائی جہان
آیت رحمت آتی وہان حقتعالی سے طلب و درخواست رحمت فرماتے اور جب آیہ وعید عذاب پر گذرتے تعوذ بنا حضرت باری
عز اسمہ سے مانگتے عذاب و عقوبت سے پس درنگ رکوع مین مثل قیام فرماتے اور بعد از فراغ رکوع قیام مثل رکوع عمل لاتے
بعد ازان سجدہ اور نشست بین السجدتین مانند اسکے اور یہی حال رکعت ثانی کا کہ کبھی سورہ آل عمران اور گاہے سورہ نساء
اور وقتی سورہ مائدہ تلاوت فرماتے اور کبھی بہ تکرار ایک آیہ تمام شب قیام کرتے اور مروی ہے کہ وہ آیت یہ تھی آیت
ان تعذبہم فانہم عبادک وان تغفر لہم فانک انت العزیز الحکیم یعنی اگر عذاب کرے تو انکو پس یہ بندے تیرے
ہین اور اگر بخش دے تو خاص انکو پس تو غالب استوار کا حکمت والا ہے۔ اور مقصود تکرار اس آیت سے غرض حال امت اور طلب
درخواست مغفرت اور آمرزش تھا اور آیا ہے کہ نماز مین شکم مبارک سے کبھی آواز جوش دیگ سی اور گاہے آواز آسیا کی سی آیا کرتی تھی
اور حدیث ابن ابی ہالہ مین آیا ہے کہ حضرت پر طاری درد و غم پیاپے ہوتا تھا اور ازدحام اندوہ و الم متواتر اور آرام و اسایش کم
اور آپنے فرمایا ہے کہ مین دن مین ستر مرتبہ اور ایک روایت مین ہے کہ سو بار واسطے امت کے حقتعالی سے استغفار کرتا ہون غرض کبھی
یہ بھی خالی غم و محبت و اندوہ سے نہین اور رسالہ مرج البحرین مین وجوہ اور بھی بیان کیے گئے ہین اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے
روایت ہے کہ مین نے طریقہ و حال حضرت سے سوال و استفسار کیا فرمایا المعرفۃ راس مالی والعقل اصل دینی والحب اساسی
والشوق مرکبی وذکر اللہ انیسی والثقۃ کنزی والحزن رفیقی والعلم سلاحی والصبر ردائی
والرضاء غنیمتی والفقر فخری والزہد حرفتی والیقین قوتی والصدق شفیعی والطاعۃ حسبی
والجہاد خلقی وقرۃ عینی فی الصلوۃ وثمرۃ فوادی فی الذکر وغمی لاجل امتی وشوقی الی ربی
یعنی معرفت خداے تعالے اصل و سرمایہ مال میرے کا ہے اور عقل جڑ میرے دین کی اور دوستی خدا بنیاد میری اور

شوق بہ لقاے خدا سواری میری اور ذکر خدا دوست و ہمدم میرا اور اعتماد و توکل خدا پر خزانہ میرا اور اندوہ رفیق و صاحب میرا
اور علم ہتھیار و حربہ میرا اور صبر جامہ میری اور خشنودی خدا مال غنیمت میرے کا اور احتیاج بخدا بزرگی میری اور بے رغبتی ترک
دنیا پیشہ اور کاریگری میری اور یقین قوت میری اور راستی شفاعت کرنے والی میری اور بندگی خدا کی وبال میرا اور جہاد
راہ خدا میں سیرت و خو میری اور خنکی اور آرام میری چشم کا نماز میں ہے اور حاصل میوہ دل میرے کا یادگاری خدا میں ہے اور
غم و اندوہ میرا واسطے امت اپنی کے ہے اور شوق میرا طرف پروردگار اپنے کے صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم **بیان صفات حضرت**
**کہ قرآن شریف میں مذکور ہیں** محرران جواہر صفات اس حمد نسخہ راستی و صفا مہر سپہر رفیع و حیا نقطہ دائرہ اصطفے
محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کہ قرآن صدق بیان اور خالق انس و جان مبنی و مخبر انکا ہے یوں حیطہ تحریر میں لائے
ہیں کہ ایک حدیث مرویہ عطاسے کہ جامع اکثر فضائل حضرت کو ہے صحیح بخاری میں لاتا ہے اور کہا کہ وصف کیے گئے
حضرت بعض صفات کہ قرآن میں مذکور ہے آیت یا ایہا النبی انا ارسلنک شاہدا و مبشرا و نذیرا و حرزا
للامیین یعنی آگاہ ہو اے پیغمبر بدرستیکہ بھیجا ہمنے تجکو گواہ اور بشارت دینے والا اور ڈرانے والا اور پناہ واسطے
ناخواندوں عرب کے + انت عبدی ورسولی سمیتک المتوکل لیس بفظ ولا غلیظ ولا سخاب فی
الاسواق لا یدفع السیئۃ بالسیئۃ ولکن یعفو ویغفر ادفع بالتی ہی احسن السیئۃ ولا یقبضہ اللہ
حتی یقیم بہ الملۃ العوجاء بان یقولوا لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ویفتح بہ اعینا عمیا و اذانا صما و قلوبا غلفا
یعنی تو بندہ میرا اور فرستادہ میرا ہے اور نام رکھا میں نے تیرا متوکل کہ نہیں درشت خو اور سخت گو اور نہ آواز بلند کرنے والا
بازاروں میں نہیں دور کرتا بدی کو ساتھ بدی کے ولیکن درگذر کرتا ہے اور بخشتا ہے دفع کر ساتھ حسن سیرت کی کہ وہ پسندیدہ
تر ہے بدی کو اور نہیں مارتا ہے اسے خدا تا اینکہ راست کرتا ہے ساتھ اسکی امت کی کجی کو تا آنکہ کہیں وہ کلمہ توحید اور اقرار رسالت
اور کھولتا ہے اور روشن کرتا ہے بسبب اسکی آنکھیں اندھی اور کان بہرے اور دل غافل و پوشیدہ اور بعض طریق اس
حدیث میں یہ زیادہ آیا ہے کہ حق تعالی فرماتا ہے اسدد بکل جمیل واہب لہ کل خلق کریم واجعل السکینۃ
لباسہ والبر شعارہ والتقوی ضمیرہ والحکمۃ معقولہ والصدق والوفاء طبیعۃ والعفو
المعروف خلقہ والعدل سیرتہ والحق الشریعتہ والہدی امامہ والاسلام ملۃ واحمد اسمہ
اہدی بہ بعد الضلالۃ واعلم بہ بعد الجہالۃ وارفع بہ بعد الخمالۃ واسمی بہ بعد النکرۃ واکثر بہ
القلۃ واغنی بہ بعد العیلۃ واولف بہ بین قلوب مختلفۃ واہواء متشتتۃ وامم متفرقۃ واجعل امتہ خیر امۃ اخرجت للناس
راست گفتار اور درست کردار کرتا ہوں میں اسے ساتھ ہر خوبی کے اور بخشتا ہوں میں واسطے اسکے ہر خوے نیک اور
گردانتا ہوں میں آرام و آہستگی کو پوشش اسکی اور نیکی کو علامت اسکی اور گردانتا ہوں میں پرہیزگاری کو نہانی
دل اسکی اور گردانتا ہوں میں حکمت کو معقول اسکا اور گردانتا ہوں میں راستی اور وفاء عہد کو طبیعت اسکی اور
گردانتا ہوں میں عفو و نکوئی کو خصلت اسکی اور گردانتا ہوں میں عدل و انصاف سیرت و خصلت اسکی اور حق
شریعت اسکی اور ہدایت اور رہنمائی پیشوا اور اسلام دین اسکا اور احمد نام اسکا ہے راہ راست دکھاتا ہوں ساتھ اسکے

پیچھے گمراہی کے اور دور کرتا ہون مین ساتھ اُسکی بے نادانی کے اور بلند کرتا ہون مین ساتھ اُسکے بعد نیچا کرنے کے اور بلند و بالا لیجاتا ہون آشنا سا کرتا ہون مین بسبب اُسکی جماعت ناشناسا کو اور بہت کرتا ہون مین اُنکو بعد کمی کے اور غنی و بے نیاز کرتا ہون مین بعد بیاجگی اُسکو بعد فقر و احتیاج کے اور تالیف کرتا ہون مین ساتھ اُسکی دلون مختلف مین اور خواہشون پراگندہ مین اور گروہون متفرقہ مین اور گردانتا ہون مین اُسکی امت کو بہترین اُس امت کی کہ نکالی گئی ہین واسطے لوگون کے صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وابناعہ دستہ اجمعین فضل و شرف حضرت کہ بآیات قرآنی ثابت ہے مدرسان قواعد سعادت و صول و مرشدان معاقد معقول و منقول رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین فضل و شرف جناب رسالت سلطان مسند قربت کا کہ آیات بینات فرقانی نسبت بہمہ ثابت ہوا ہی اسطرح قرطاس شست اساس کے اوپر بقید تحریر لائے ہین نظم پایہ این کار بمقدار تست کار کنی نیست ہمین کار تست + لایق این کار ترا دیدہ اند + زانکہ ز اول تو بخشیدہ اند + ہر کہ عطا بخش و کرم خود بود + یہ کرم خویش سبب جو بود + تو سبب رحمت حیوان شدے + چون غم امت بخوری چون شدے + فی المواہب واذا انی ما اتی بہ من الخصال الحمیدۃ نقد اجتمع فیہ ماکان تفرقا فیہم فیکون افضل منہم و بان دعوتہ علیہ السلام فی التوحید والعبادۃ وصلت الی اکثر بلاد العالم بخلاف سائر الانبیاء فظہرت انتفاع اہل الدنیا بدعوتہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اکمل من انتفاع سائر الامم بدعوۃ سائر الانبیاء فوجب ان یکون افضل من سائر الانبیاء انتہی یعنی جس وقت لائے حضرت تمام وہ چیز کہ لائے اُسے یعنی سارے انبیا خصلتون ستودہ سے پس تحقیق جمع ہوئی حضرت مین وہ چیز کہ تھی جدا جدا اُن انبیا مین پس ہوئے حضرت افضل اُن سب سے اور دوسرا سبب فضیلت یہ کہ دعوت حضرت کی توحید و عبادت مین پہونچی اکثر شہرون عالم تک برعکس سارے نبیون کے پس ظاہر ہوا یہ کہ فائدہ دنیا والون کا ساتھ دعوت حضرت کے بدرجہ کمال تھا فائدہ سارے امتون سے ساتھ تمام انبیا کے پس واجب ہوا ہونا آپکا افضل سب انبیا سے آخر قول صاحب مواہب کا اول اُن آیات سے کہ حضرت کی رحمت و شفقت بحال امت خبر و بشارت دیتی ہین یہ آیت ہے آیت لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف رحیم یعنی بتحقیق آیا تمہارے پاس ایک پیغمبر تمھین مین سے کہ پہچانتے ہو تم مکان و محل صدق امانت اُسکی کہ کبھی تم مین منہم بدروغ نہین ہوا اور پہچانتے ہو آبا و امہات اُسکے کو سب ارفع و اشرف و افضل قوم عرب ہین اور طاہر و مطہر ہوئے ہین کہ انمین زنا اور نقصان اور رذیلی جاہلیت نہ تھی جیسے کہ فرمایا خرجت من اصلاب الطاہرۃ الی الارحام الطاہرات ترجمہ یعنی باہر آیا مین پشتون پاک سے طرف رحمون پاک کے - اسی جگہ سے شرف ذات و محامد صفات و عظام اخلاق و محاسن افعال حضرت کے ظاہر و باہر ہوتے ہین اور جائے دوسری فرمایا لقد من اللہ علی المومنین اذ بعث فیہم رسولا من انفسہم یعنی ہر آئینہ تحقیق منت و احسان رکھا حق تعالے نی مومنون پر بسبب مبعوث کرنے رسول کے انھین کی جنس سے پس بھیجنا رسول مقبول کا اُنکی جنس و قوم سے افضل و اقرب ہے واسطے الفت و ایمان و ابلاغ و امتنان مین اور فرمایا آیت ہو الذی بعث فی الامیین رسولا منہم یعنی وہ ایسا ہے

حکمت والا ہے کہ مبعوث و برانگیختہ کیا ناخواندگان عرب میں پیغمبر انکی جنس سے اور فرمایا آیت کما ارسلنا فیکم رسولا منکم یعنی جیسے کہ بھیجا ہمنے تم میں پیغمبر تمہاری جنس سے امام جعفر صادق سلام اللہ علیہ وعلی آبائہ الکرام کہتے ہیں کہ حقتعالی نے علم غیب سے اپنے عجز وقصور مخلوقات کا معرفت وطاعت میں جانا اور چاہا کہ تعلیم معرفت اپنی سے انھیں خبردار کرے پس پیدا و مبعوث کیا انھیں کی جنس سے ایسا پیغمبر کہ مخلع بہ خلعت صفت رحمت ورافت کیا اپنی صفات میں سے - اور سفیر صادق القول کو اسکی اطاعت وفرمانبرداری اپنی اطاعت وخوشنودی فرمائی آیت من یطع الرسول فقد اطاع اللہ یعنی جس شخص نے فرمانبرداری رسول مقبول کی اختیار کی پس تحقیق اطاعت حکم خدا بجالایا آیت وما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین یعنی نہیں بھیجا ہمنے تجھے مگر رحمت واسطے عالمون کے تمام ہوا ملخص و محصل کلام امام علیہ السلام کا پس ذات ہدایت ارشاد سمات حضرت مظہر و مصدر رحمت شاملہ و رافت کاملہ ہے عموماً اگر کوئی از راہ انکار و عناد و استکبار گرفتار وپابند سند شقاوت و ضلالت و حرمان و خذلان رہا اور ظلم وجفا اپنی جان پر گوارا کیا آپکا ارسال کہ واسطے رحمت کے ہے اس میں کچھ نقصان و زیان نہیں راہ پاتا جیسے کہ آفتاب واسطے انارت و ضیارت و روشنائی عالم کے مخلوق ہے اگر کوئی شخص کج طلعت وخفاشادہ حیرت اپنے منھ پر کھینچ لے اور اُس نور سراپا ظہور سے بہ سبب علت کوری وضعف بینائی مستنیر و مستفیض نہو ذات آفتاب میں کچھ قصور وفتور نہیں آتا فرد گر نہ بیند بروز شپرہ چشم * چشمۂ آفتاب را چہ گناہ + اور توجیہ آیت متعدمہ سے تقریر آیت چاہیے سمجھنا آیت وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون یعنی نہیں پیدا کیے ہمنے جن وانس مگر واسطے عرفان وشناخت اپنی کے پس ترکیب ہر واحد کی افراد فریقین سے اوپر صورت مستحقہ ومستعدہ للعبادۃ والعرفان فرمائی اور عقل کامل و ادراک شامل کہ مانع غلبۂ شہوت وثوران غضب ہے عطا کیا گو بوسوسۂ شیطانی وہوای نفسانی مورد عذاب وعقاب رحمانی ہوجاوین پس ذات رفیع الدرجات حضرت رحمت ہے واسطے مومنون کے بالفعل اور سائر الناس کے بالقوۃ یا واسطے مومنون کے رحمت بہ ہدایت اور منافقون اور کافرونکے امان قتل ونہیب وتعجیل عذاب دنیوی سے اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بعثت ورسالت حضرت رحمت ہے واسطے مومنون اور کافرون کے ورود وقوع عذاب سے کہ امم مکذبہ انبیا بہ سبب دعاے بد انکی ہلاک ہوگئی ہیں اور بعضے علما بہ حصول رحمت بوجود ذات سید المرسلین سائر اجزاء و ابعاض عالم میں کہتے ہیں چنانچہ خاک طاہر و مطہر ہوئی اور پانی طوفان سے باز رکھا گیا اور ہوا ہلاک کفار سے اور آتش جلانے صدقات اپنے زیر آسمان رکھتے یک آگ آسمان سے آتی اور جلا دیتی کہ یہ علامت ونشان قبول صدقہ وقربانی تھا پس اسواسطے کہ ذات حضرت رافت ورحمت ہے اپنی امت کے حق میں نور نام وسراج منیر فرمایا کہ بواسطہ حضرت وصول الی اللہ حاصل ہوا اور بہ تنویر جمال باکمال آنکے ابصار و بصائر منور و روشن اور فرمایا آیت قد جاءکم من اللہ نور وکتب مبین یعنی بہ تحقیق تمہارے پاس خدا کی طرف سے آیا نور اور کتاب روشن اور فرمایا آیت یا ایہا النبی انا ارسلناک شاہدا ومبشرا ونذیرا وداعیا الی اللہ باذنہ وسراجا منیرا یعنی اے پیغمبر بدرستیکہ ہمنے بھیجا تجھے گواہ اور مژدہ پہونچانے والا اور ڈرانے والا اور پکارنے والا خدا کی طرف

بحکم خدا اور چراغ روشن۔ اور اگر کوئی کہے کہ تشبیہ ذات شریف بہ سراج فرمائی با آفتاب و مہتاب کیون نہ ارشاد کی کہا جاوے گا
دو سبب سے ایک یہ کہ وجود عنصری آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارضی ہے سماوی نہین اور دوسری یہ کہ ایک
چراغ سے چراغہاے بیشمار روشن ہوسکتے ہین بخلاف شمس و قمر کے بیت یک چراغ است درین خانہ کہ از پرتو آن
ہر کجا مے نگری انجمنے ساختہ اند + اور اگر سراج سے مراد آفتاب لیوین تو بھی بعید نہین کہ حق تعالے نے سراج فرمایا ہے
آیت وجعل فیہا سراجا وقمرا منیرا یعنی اور اگر دانا حق تعالی نے آسمان مین آفتاب و ماہ کو روشن پس جیسے
کہ آفتاب عالم اجسام مین نور بخشتا ہے اور اخذ نور مین محتاج بغیر نہین ایسی ذات حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اسی طرح
اگر تشبیہ ذات شریف بماہ دیجاوے درست آتی ہے کہ ماہ بجز آفتاب محتاج اخذ نور مین دوسرے کا نہین مانند اسی کے
آن سرور انبیا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم استفادہ نور ذات باری تعالی سے حاصل کرتے ہین اور نفوس انسانیہ پر ایثار فرماتے
ہین اور تشبیہ ذات مقدس نبوی مین ساتھ نور کے عجب تلمیح ہے کہ حق جل و علی فرماتا ہے آیت اللہ نور السموات
والارض گویا آسمان و زمین اکوان و اعیان بجز نور الٰہی ساری و طاری نہین اور وہی ہے سر وجود و حیات
و جمال و کمال اور آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام مظہر اتم اور واسطہ ظہور اس نور کے ہین اور تفسیر مثل نورہ الآیہ مین
مفسرین یون بیان فرماتے ہین کہ مثل ایمان قلب محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مانند مشکوٰۃ ہے کہ اسمین مصباح ہے
مشکوٰۃ صدر شریف حضرت ہے اور زجاجہ مثال قلب آنحضرت و مصباح نور معرفت و ایمان کہ آپکے قلب شریف مین ہے اسکے
مواہب مین ہے ساتھ زیادتی تحقیق بیان کے اور آیت الم نشرح لک صدرک یعنی کیا نہ کھولا ہمنے
تیرے واسطے سینہ تیرا کہ شرح صدر نعمت عظیم اور امتنان جسیم ہے اور مراد شرح صدر سے توسیع و تفسیح و تفتیح صدر مبارک ہے
واسطے جمع میان مناجات حق و دعوت خلق باہر از انوار معارف و علوم و توحید و معرفت و ابداع اسرار ازالہ ضیق جہل و کدورت
و اعراض حق سے اور لگاؤ دل کا غیر کے ساتھ اور آسانی وحی اور اٹھانا اعباء رسالت و ابلاغ اور فرمایا آیت ووضعنا
عنک وزرک الذی انقض ظہرک یعنی اور دور کیا ہمنے تجھسے بوجھ تیرا جو کہ شکستہ و گران کرتا ہے
پشت تیری اعظم و ارفع اسباب شرح صدر ایک نور ہے بندے کے دل مین کہ تابندہ و درخشان کرتا ہے اسکو جیسے کہ
فرمایا ہے و اذا دخل النور القلب فتح و انشرح یعنی اور جبکہ نور داخل ہوتا ہے دل مین کھول
دیتا ہے دل کو۔ اور عمدہ سبب انفتاح و انشراح صدر کا پاک ہونا دل کا صفات ذمیمہ و رذیلہ سے پس اتم و اکمل و اعلے
اس صفت مین حضرت سید الثقلین صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہین اور متابعان و پیروان حضرت بھی اس سے
نصیب و بہرہ رکھتے ہین بقدر محبت و متابعت اور بیان شگرف اس سخن کا کتاب سفر السعادۃ اور بعض رسائل فارسیہ
مین شرح کیا گیا ہے اور فرمایا اللہ تعالی نے آیت ورفعنا لک ذکرک اور بلند کیا ہمنے نام اور آوازہ تیرا
دنیا و آخرت مین ساتھ نبوت و شفاعت کے اور مقرون و متصل کیا ہمنے اپنے نام کے ساتھ نام تیرا کلمہ اسلام
و اذان و نماز مین ایسا کوئی نمازی و تشہدی و خطیب نہین کہ اشہد ان لا الہ الا اللہ و اشہد
ان محمد رسول اللہ نہ کہے اور حدیث ابی سعید خدری مین آیا ہے کہ آپنے فرمایا کہ ایکمرتبہ جبرئیل علیہ السلام نے

میرے پاس آکر کہا کہ حقتعالی فرماتا ہو کہ کچھ بلندی اپنے نام کی تمکو معلوم ہو مین نے کہا اللہ اعلم یعنی اللہ خوب جانتا ہو۔ کہا اس سبب سے اذا ذکرت ذکرت معی یعنی جسوقت کہ مین یاد کیا جاتا ہون یاد کیا جاتا ہو تو میرے ساتھ پس گویا ذکر خدا اور اطاعت حضرت کی اطاعت خدا ہو آیت ومن یطع الرسول فقد اطاع اللہ یعنی جس شخص نے اطاعت وانقیاد حکم رسول مقبول کیا پس تحقیق فرمانبرداری اور بجاآوری امر الٰہی عمل مین لایا پس اتباع وپیروی سنت سید المرسلین کی باعث ہو محبت رب العالمین با معان نظر وتعمق فکر دیکھنا چاہیے کہ کسقدر اعزاز وتکرم الٰہی دربارہ حضرت رسالت پیذدل ومقرون ہو کہ جا بجا بوقت ندا حضرت الانبیا کے ساتھ وصفت آیت یا ایھا النبی یا ایھا الرسول موصوف فرمایا ہو اور انبیا ساتھ نام کے یا آدم یا نوح یا موسیٰ یا عیسیٰ ندا کیے گئے اور بدلے آیت یا ایھا المزمل یا ایھا المدثر مین آیا ہو محبت وملاطفت و مہربانی ارباب ذوق پر ظاہر وباہر ہو۔ حلیہ مین ابو نعیم نے روایت کی ہے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام نے ارض ہند مین نزول فرمایا متوحش ومتفکر ہوے حضرت جبرئیل علیہ السلام بہ تلقین وتعلیم اذان نازل ہوے اور کہا اللہ اکبر دوبار اور اشھد ان لا الہ الا اللہ دوبار اور اشھد ان محمدا رسول اللہ دوبار کہو الحدیث پس ہرکت اس نام کے توحش اور تفکر آدم علیہ السلام کا زائل ودور ہو گیا اور اسم سامی حضرت کا عرش اور آسمان پر مکتوب ومرقوم ہو اور بہشت مین کوئی حور وقصور وشجر وبرگ واپنے بین کلمہ طیب سے خالی نہین اور بزار ابن عمر سے روایت کرتے ہین کہ زبانی حضرت کی سنا ہین نے کہ فرماتے تھے جب مجھے شب معراج عروج آسمانی اور تقرب یزدانی حاصل ہوا کسی آسمان پر نہ گذرا مین مگر اسپر نام اپنا محمد رسول اللہ لکھا دیکھا مین نے اور اشتقاق کیا حق سبحانہ نے اسم کریم حضرت کا اپنے نامون مین سے جیسا کہ حسان بن ثابت قصیدہ مدحیہ مین بیان کرتا ہو مصرع فذو العرش محمود وھذا محمد یعنی پس صاحب عرش یعنی حق سبحانہ کا نام محمود ہو اور یہ ہمارا صاحب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حق سبحانہ نے اسما حسنی اپنے سے حضرت کو ستر نامون کے ساتھ یاد فرمایا ہو کہ ذکر اسکا بیان اسماے شریفہ مین آویگا انشاءاللہ تعالی جاننا چاہیے کہ باری عز اسمہ نے نام اپنے حبیب کے ساتھ قسم بانواع شتی قرآن مجید وفرقان حمید مین یاد فرمائی ہین ازانجملہ ایک آیت یس والقرآن الحکیم ہو مواہب لدنیہ مین کہ کتاب بہت معتبر کتب سیر حضرت خیر البشر سے ہو یون لکھا ہو کہ ذکر حروف تہجی کا اوائل سور قرانی مین خالی فائدہ وحکمت سے نہین لیکن علم وادراک انسان اسکی کنہ وباریکی کو نہین پایا مگر جسپر کھولدے اللہ تعالی اسکا بھید اور مفسرین سے معانی یس مین چند اقوال منقول مین ایک انمین سے یہ کہ یس بمعنی یا انسان ہو لغت نبی طے مین اور یہ قول ابن عباس وحسن وعکرمہ وضحاک وسعید بن جبیر رضی اللہ عنہم کا ہو اور بعضے کہتے ہین لغت حلبسہ مین اور بعض لغت کلب مین اور ابن الحنفیہ اور ضحاک نے معنی یس کے یا محمد کہے ہین اور ابو الوالب نے یارجل اور قتادہ نے کہا وہ اسم ہو اسماء قرآن سے اور ابی بکر وراق سے منقول ہو یا سید البشر اور امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حق تعالی نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یا سید کر خطاب فرمایا کہ

اسمین تعظیم و تمجید بہت ہی اور طلحہ بن عباس سے روایت ہی کہ یس قسم ہی کہ قسم یاد فرمائی حق تعالی نے اسکے
ساتھ آپکے اسمائی اور کعب رضی اللہ عنہ سے منقول ہی کہ دو ہزار برس پہلے خلق آسمانون اور زمین سے حق سبحانہ
تعالی نے قسم یاد فرمائی ہی یا محمد انک لمن المرسلین پھر فرمایا والقران الحکیم انک لمن المرسلین اور یہ رد ہی
اوپر کفار کے وہ کہتے تھے لست مرسلا یعنی نہین تو فرستادہ خدا یس قسم کھائی اللہ تعالی نے اپنی کتاب مین
انہ لمن المرسلین یعنی بدرستی وہ ہر آئینہ پیغمبرون فرستادہ سے ہی علی صراط مستقیم یعنی اوپر
راہ سیدھی کے کہ اسمین کجی اور عدول حق سے نہین یا غرضکہ اللہ تعالی نے اپنی کتاب مین رسالت
کسی نبی کی اپنے انبیا سے بقسم یاد نہین فرمائی مگر ساتھ اسم مبارک حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے
آخر ہوا کلام صاحب مواہب کا اور کہین ساتھ مدت حیوۃ و عمر مبارک کے جیسے کہ لعمرک انہم لفی سکرتہم
یعمہون یعنی سوگند زندگانی تیری کی اے محمد و بدرستیکہ وہ کفار گمراہی اپنی مین سرگردان و پریشان
ہوتے ہین جمہور اہل تفسیر کے نزدیک یہ نہایت تعظیم و تشریف ہی جیسے کہ محب سر و حیات محبوب کی
سوگند کھاتا ہی۔ ابن عباس کہتے ہین کہ پروردگار نے پیدا نہین کی کوئی ذات گرامی تر نزدیک اپنے آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ سوگند کھائی اسکی حیات کو ساتھ غیر اسکے کے اور آیت لا اقسم بہذا البلد
وانت حل بہذا البلد یعنی سوگند کھاتا ہون مین اس شہر کی کہ تو حلول کرنے والا ہی اس شہر کا زیادہ و شرف
رتبت ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کہ مقید کیا قسم کو ساتھ بلد کے کہ بلد حرام و بلد امین نام اسکا ہی اور معزز
و مکرم ہی خدا کے نزدیک بوقت نزول و حلول علیہ الصلوۃ والسلام کے اسمین آیت ووالد وما ولد یعنی سوگند
کھاتا ہون مین باپ و بیٹے کی بعضون کے نزدیک مراد والد سے حضرت ابراہیم علیہ السلام اور ما ولد سے ذریت
آدم کہ اسمین حضرت بھی داخل ہین اور بعض کے نزدیک والد سے مقصود حضرت ابراہیم علی نبینا وعلیہ السلام ہین
اور ما ولد سے مطلوب حضرت سید المرسلین مواہب لدنیہ مین حضرت عمر ابن الخطاب رضی اللہ تعالی عنہ سے
روایت ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہا کہ بابی انت وامی یا رسول اللہ یعنی پدر و مادر من
فدای تو باد یا رسول اللہ تحقیق پہونچی ہی فضیلت آپکی اس مرتبہ کمال کو حق تعالی ساتھ آیت لا اقسم
بہذا البلد کے سوگند یاد فرماتا ہی تمام ہوا قول صاحب مواہب کا اور کہا اللہ تعالی نے آیت والعصر ان
الانسان لفی خسر یعنی سوگند عصر کی بدرستیکہ انسان ہر آئینہ زیان کاری مین ہی اختلاف اقوال ہی
تفسیر عصر مین بقول بعض عصر سے مراد دہر ہی فی الصراح عصر روزگار عصران شب و روز دہر بھی شمول
ان پر رکھتا ہی کہ اسمین اعاجیب حوادث و وقائع کہ زبان بیان و حصر و احصار انکی سے قاصر ہی اور بزرگی
دیا گیا ہی ساتھ بزرگی کے لا تسبوا الدہر فانا الدہر یعنی سب و دشنام ندو دہر کو کہ مین خالق دہر
ہون اور دہر مین واقع ہوتے ہین منافع و مضار و صحت و سقم و آفات و مخاولیات اور حاصل ہوتے ہین
برکات و کمالات اسمین اور ضائع ہونا عمر اور بیکار نشینی و کاہلی کسب کمال مین اور اصلاح حال تصدق

ایمان رسول رب متعال کے ساتھ اور تکذیب اور نا گرویدگی رسول مقبول کی موجب زیانکاریون اور رسوائیون کا ہو واسطے فرمایا آیت ان الانسان لفی خسر الا الذین آمنوا و عملوا الصلحت یعنی ہر ایک انسان البتہ زیانکاری مین ہے مگر جو کہ یقین و باور لاوے خدا و رسول پر اور کام کیے نیک و ستودہ پس سوگند یاد کی حقتعالی نے بزمان خیر البشر والعصر مین اور بمکان لا اقسم مین اور بحیات خیر البریات لعمرک مین اور الم الف اشارہ ہے ساتھ اسم اللہ کے ہے لام ساتھ جبرئیل علیہ السلام کے اور میم ساتھ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور ق مین ساتھ قوت قلب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور علی ہذا القیاس کی النجم اذا ہوی کہ ہوی یعنی سقط کرنے کے آیا ہے اور الم نشرح اور والفجر اور آیہ وما ادراک ما الطارق النجم الثاقب ہر ایک مین جا بجا قسم بہ نجوم وغیرہ یاد فرمائی ہے برات و تنزیہ حضرت صلوات اللہ علیہ کی قول اعدا سے اور آیت سورہ نون والقلم وما یسطرون مین قسم کھائی ہے حقتعالی نے اوپر نفی جنون حضرت کے اور ثبوت اجر غیر ممنون یعنی غیر مقطوع کا خاص حضرت کو اوپر تحملون مشقتون اور صبر اوپر بلاؤن اور جفاؤن اور ابلاغ رسالت کے اور باوجود وقوع ایسے امور مولمہ و موذیہ کی اثبات و استقرار اوپر خلق عظیم کے یہ سب خصائص ذات شریف سے ہین اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ مراد ساتھ ن کے دوات ہے کہ قسم یاد کی ساتھ دوات قلم کے اور جو کچھ کہ وہ کتابت و تسطیر کرتے ہین اور بقول بعض نون ایک لوح ہے نور سے کہ ملائکہ امر الٰہی کو اوس پر لکھتے ہین و تقدیرات کونی سے اور یہ قلم نمونہ اوس قلم اعلی کا ہے اور نشان ہے نشانیون الٰہی سے کہ بسبب اسکے احکام شرائع و دین و ملت و علوم عالیہ اور حکمی الٰہی اور احوال آیندگان اور اخبار پیشینیان اور انکی باتین اور کتابین اور صحیفہ آسمانی مرقوم ہوتے ہین اور امور دین و دنیا کہ متعلق بمعاد و معاش ہین بذریعہ اسی قلم کے استقامت و استقرار پذیر ہوتے ہین اور صاحب کشاف نے بیچ تفسیر سورہ اقرا بیان علم بالقلم مین لکھا ہے کہ دقائق حکمت الٰہی اور لطف تدبیرات غیر متناہی اور نعت رسالت پناہی اور تفسیر کتاب اللہ اور شرح احادیث رسول اللہ اور مقالات اولیا اور مواعظ دین مبین اور نصائح شرع متین اور قبائح ملت بیگانہ لکھنا اور ثبت کرنا کام اسی قلم راستی رقم کا ہے تا مزید یقین و تقویت و تکمیل ایمان اور رواج و نضارت گلشن دین ہووے اور لوگ کلام فضول اور عندیات اکثر نامعقول اور خیالات و اوہام نامعقول کہ اپنے زعم فاسد مین انہین حقائق و معارف کہتے ہین اور موجب ہدایت انام اور باعث تقویت اسلام سمجھتے ہین اجتناب بلکہ پرہیز لازم ہے کہ اکثر سور و آیات قرآنی انکی تعظیم و تکریم کے اوپر دال و شاہد ہین چنانچہ بزرگترین چیزون اور بلندترین نعمتون غیر متناہی حق تعالی سے آیت والضحی واللیل اذا سجی ہے یعنی سوگند ساتھ وقت چاشت اور ہنگام شب کے جب ڈھانپ لے ساتھ تاریکی و سیاہی اپنی کے قسم کھائی ہے حق سبحانہ تعالی نے ساتھ دن اور رات کے کہ دونون محل ظہور آیات و نفعات کے باوقات خود ہین اور خبر دی احوال رفعت و محبت اشتمال اپنے حبیب کے سے دنیا و آخرت مین اور فرمایا ما ودعک ربک وما قلی یعنی نہین چھوڑا تجھے رب تیرے نے اور نہ دشمن رکھا تجھے بعد برگزیدگی اپنی کے مواہب مین لکھا ہے کہ سوگند یاد کی حقتعالی نے ساتھ دو آیون عظیم کے کہ دلالت کرتی ہین اوپر ربوبیت و وحدانیت و حکمت و رحمت کے اور وہ دونون رات و دن مین

اور تفسیر کیا ہی بعض نے والضحیٰ کو ساتھ روی شریف اور واللیل کو ساتھ موی منیف صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور اِن مین
کچھ استبعاد و دوری نہین یہانتک کہ کہا دشمنون حضرت کے کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ کو اسکے ربنے چھوڑ دیا پس کنایہ
یا دو بالی سے ہے جسکو ظاہر تھا جیسے ساتھ بعد ظلمت و تاریکی لیل کے اور ضحیٰ اور روشنی وحی کے بعد بند اور رک جانیکے وحی کے ساتھ
نسبت کیا اسباب سے یا کسی مصلحت کے مصالح سے کہ خدا ہی اسے خوب جانتا ہی عبارت مواہب تمام ہوئی آیت
وللآخرة خیر لک من الاولیٰ یعنی ہر آئینہ درجے آخرت کے اور نعمتین وہانکی شفاعت و مقام محمود بہتر و
بلند ہین نعمتون دنیا سے کہ دنیا جای تنگ ہی گنجائی اور سمائی ان نعمتون عظیمہ کی نہین رکھتی اور نہایت امر تیرے کے
بدایت تیری ابتدا اور بہتر ہی واسطے ہونے تیرے کے ہر ساعت ترقی مراتب کمال دنیا و آخرت مین اور مواہب مین
منقول ہی آیت ولسوف یعطیک ربک فترضیٰ ہر آئینہ عنقریب تجھے دیگا رب تیرا یہانتک کہ راضی ہووے تو
یہ آیت دلالت کرتی ہی اس بات پر کہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب کو جو مرضی و محبوب اسکا ہی عطا کریگا اور باتین کہ جہال
اہل ادیان بیان کرتے ہین کہ رضا و خوشنودی حضرت کی دخول امتی اپنی سے دوزخ مین ہی یا نہین راضی ہونگے حضرت
کہ کوئی میری امت مین سے دوزخ مین جاوے پس یہ بات غرور و بازی ابلیس ہی تلبیس ہی اسواسطے کہ خوشنودی و
رضامندی حضرت کی بیچ خوشنودی حقتعالیٰ کے ہی اور حق سبحانہ تعالیٰ الفاظ و عنایات کو جو کہ مستحق نار ہین
انہین داخل کریگا اگرچہ مراد عدم خوشنودی و رضامندی سے یہ ہی کہ بعد ازان شفاعت حضرت امتی کو دوزخ
مین نہین چھوڑینگے پس پروردگار تبارک و تعالیٰ اذن دیگا حضرت کو پس آپ شفاعت فرماوینگے جسکی شفاعت
ایزدی اقتضا کریگی اور جسکے حق مین مرضی و اذن خدا کا نہ پاوینگے شفاعت نہ فرماوینگے متی اور ہوشیار ہو شریکے
مدارج مین یون لکھا ہی کہ حدیث شفاعت مین آتا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شفاعت عظمیٰ سے فارغ ہو کے
جیسا کہ طوائف زانیون اور گروہ سارقون اور جماعت شرابیون کے مثل انکے ایسے لوگ رہ جاوینگے کہ انکی ذات مین
خیر و نیکی جز ذرہ ایمان یا حبہ ایقان نہین پس پروردگار جل و علیٰ فرماویگا کہ یہ لوگ میرے خاص ہین انکی
شفاعت و بخشش کرونگا پس نکالے جاوینگے آتش دوزخ سے ساتھ آمرزش پروردگار اور شفاعت سید الابرار
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور یہ بات معلوم ہی کہ بدون اذن و رضامندی خدا شفاعت نہوگی مگر یہ کہ حقتعالیٰ نے
وعدہ رضای حبیب فرمایا ہی اور خدا اپنے وعدہ کو خلاف نکریگا آیت ان اللہ لا یخلف المیعاد اور مراد
اس قابل کے آنے سے آتش دوزخ مین دوام و ہمیشگی اور مقرر یہ بات ہی کہ گنہگار ہمیشہ دوزخ مین نہ رہینگے کہ قول
خواجہ حافظ شیرازی سے ظاہر ہوتا ہی بیت نصیب ماست بہشت ای خداشناس برو کہ مستحق کرامت گناہگار
آمدند اور اس روایت مین دو عبارتین آئی ہین ایک یہ کہ حضرت راضی و خوشنود نہونگے کسی کے آنے سے دوزخ
مین اپنی امت مین سے دوسرے یہ کہ راضی نہونگے حضرت کہ میری امت ہمیشہ دوزخ مین رہے پس سمجھ تو ساتھ
باریکی نظر اس نکتہ کو۔ اب تتمہ و بقیہ اس سورہ مین وہ نعمتین کہ ابتدائے احوال حضرت مین ترتیب کنار عنایت اپنی مین
بعد یتیم ہوجانے کے مبذول ہین بیان کیا اور بعضے کہتے ہین کہ مراد در یتیم ہی یعنی پایا ذات شریف کو بے نظیر و عدیل در ظ

کہ

جہل و ضلالت سے کہ اہل کفر اسپر قائم و مستقر تھے نکالکر بمقام رہنمائی پہونچایا اور ساتھ بخشش مال و گنج قناعت
و غنائے دلی کے غنی کیا اور فرمایا آیت الم یجدک یتیما فاوی و وجدک ضالا فہدی
و وجدک عائلا فاغنی یعنی کیا نہ پایا تجھے بے پدر پس جگہ دی تجھے اور پایا تجھے راہ بھولا ہوا پس راہ دکھائی اور
پایا تجھے مفلس تنگدست پس غنی و مالدار کیا تجھے تا معلوم و مفہوم ہووے کہ در حال یتیمی و بیکسی محروم و مایوس نچھوڑا
بعد اختصاص بمرتبہ نبوت و رسالت کیونکر عاطل و بیکار چھوڑیگا آیت فاما الیتیم فلا تقہر و اما السائل
فلا تنہر و اما بنعمت ربک فحدث یعنی پس جو یتیم ہو اسکو نہ دبا اور جو مانگتا ہو پس اسکو نہ جھڑک اور جو نعمتہاے
تیرے رب کا سو بیان کر اسواسطے کہ اظہار نعمت اور اسکا بار بار زبان پر لانا موجب شکر گزاری منعم کا ہے اور پہونچانا
احکام شرع اور تعلیم و ہدایت خلق منجملہ حدیث و نعمت سے ہے اور جو فضل و شرف محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا آیات
سورہ والنجم سے ثابت و متحقق ہوتا ہے ممکن نہیں عدد و احصار اسکا اور متعذر ہے وصول بکنہ حقیقت اسکی اول
کھانا قسم کا ساتھ والنجم کے کہ مراد اس سے جنس نجوم ہے یا ثریا کہ اطلاق اسم نجم اسپر غالب ہے یا نبات النعش یا قرآن
کہ نجما نجما یعنی تھوڑا تھوڑا نازل ہوا ہے یا محمد مصطفے کہ شب معراج آسمان سے نیچے آئے اور اترے یا قلب محمد
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ منشرح بانوار اور منقطع از اغیار ہے کہ اترے آسمان قدس سے اوپر زمین انس کے بنابر بر ثبات و
قیام حضرت کے اور پر طریقہ راہ نمائی کے اور پاک ہونا آپکا گمراہی و ہواے نفسانی سے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور مراد
ساتھ آیت و ما ینطق عن الہوی ان ہو الا وحی یوحی یعنی نہیں بات کہتا خواہش نفس سے مگر وحی کہ نازل اور
بھیجی جاتی ہے اسکی طرف قرآن ہے اور اگر سب کلام و حدیث حضرت کی کہ وحی خفی ہے مراد رکھیں سوائے دو تین موضع کے
کہ انکو مستثنی رکھیں کہ قضیہ اساری بدر اور قضیہ ماریہ قبطیہ اور تابیر نخل انھیں میں سے ہے درست ہے اور مواہب لدنیہ
میں لکھا ہے کہ بہتر ہے مراد رکھنی قرآن سے اسواسطے کہ قرآن و حدیث دونوں وحی ہیں فرمایا اللہ تعالی نے آیت
وانزل علیک الکتاب والحکمۃ یعنی اتاری اوپر تیرے کتاب و حکمت مقصود کتاب سے قرآن اور مراد حکمت
سنت ہے جیسے کہ اوزاعی نے حسان بن عطیہ سے نقل کی ہے کہ نزول جبرئیل علیہ السلام کا حضرت کے اوپر واسطے
تعلیم سنت کے ویسا ہی تھا جیسے واسطے تعلیم قرآن کے اسی جگہ سے معلوم ہوا کہ نطق و گویائی حضرت مخصوص بہ قرآن نہیں
بلکہ اجتہاد آپکا بھی داخل وحی خفی ہے اور منا شیر تعظیم و تکریم الٰہی اور اعلامت شان و اظہار فضل و کرامت و رفع قدر
حضرت رسالت پناہی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے یہ آیت ہے آیت ان اللہ و ملئکتہ یصلون علی النبی یا ایہا
الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما یعنی بدرستی و راستی خدا تعالی و تمام فرشتگان حق تعالی درود
بھیجتے ہیں پیغمبر علیہ السلام کے اوپر اے گروہ مومنان درود و سلام بھیجو اسپر اور درود تمھاری اور فرشتوں کی یہی ہے
کہ دعا کرو اور چاہو پروردگار سے کہ درود بھیجے اور رحمت کرے انکے اوپر تمھیں اتنی قوت و قدرت کہاں کہ حضرت کی
رحمت شان و رفعت مکان کے موافق درود بھیج سکو کہ اندازہ ارسال درود و بقدر شناخت قدر و مرتبہ آپکے ہے اور اسکو
حقتعالی خوب جانتا ہے اور پہچانتا ہے اللہم صل علی محمد کما تحب و ترضی ان نصلی علیہ و

علیہ کما ینبغی ان نصلی علیہ اللھم صل علی محمد صلوۃ انت لہا اھل وھو لہا اھل
وبارک وسلم یعنی اے بار خدایا رحمت نازل کر اوپر محمد علیہ السلام کے جیسے کہ تو دوست رکھتا اور چاہتا ہے
یہ کہ رحمت بھیجی جاوے اُسپر اور رحمت نازل کر اُسپر جیسے کہ سزاوار و لائق ہے کہ رحمت بھیجی جاوے اوپر اُسکے یا اللہ درود
ورحمت نازل کر اوپر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کہ تو اُسکے واسطے لائق ہے اور محمد علیہ السلام اُس رحمت کے سزاوار ہے اور
برکت دے اُسکو اور سلامت رکھ نقائص نبوی اور افروی سے پس جمع کیا حقتعالی نے عالم علوی اور سفلی کو اوپر ثنا و دعا
حضرت کے اور اظہار کیا ذکر اُسکا اولین و آخرین میں اور نشر و پراگندہ کیے مناقب اُسکے آفاق میں شرقاً و غرباً دریا و صحرا اور
آسمان اور عرش و کرسی لوح و قلم میں اور ڈالی محبت اُسکی مومنوں کے دلوں میں جیسے کہ رحمت و لذت پاتی ہیں روحیں اُنکی
اُسکے ذکر سے اور خوش ہوتے ہیں ساتھ سننے اُسکے ذکر کے اشباح اُنکے اور مست ہوتے ہیں اُسکی یاد سے دل اُنکے اور اُسکے ذکر سے
زبانیں اُنکی متلذذ و خوش ہوتی ہیں گویا پروردگار نے کہا کہ عالم وجود کو باتباع و پیروی تیری کے بھر دیا میں نے کوئی نماز
فرض خالی سنت سے نہیں سب لوگ ادای فرض میں میرا حکم بجا لاتے ہیں اور سنت میں تیرا امر پس در حقیقت دونوں ساتھ
حکم میرے اور امر تیرے کے ہیں در حقیقت تیری طاعت میری طاعت ہے اور تیری بیعت میری بیعت ہے تمام مفسرین اور
واعظین تفسیر معانی قرآن کہ تیری شان میں نازل ہوا ہے کرتے ہیں اور وعظ و نصیحت پہونچاتے ہیں اور سب ملوک و
سلاطین و فقرا و مساکین تیرے آستانہ ملائک آشیانہ کے اوپر حاضر ہو کر درود و سلام عرض کرتے ہیں اور مسح تراب
روضہ منور تیرے سے روسفید دوجہان ہوتے ہیں اور سب امیدوار تیری شفاعت کے ہیں شرف و رتبہ تیرا آناً ابد الآبدین
باقی و دائم ہے الحمد للہ رب العالمین بیان سورہ فتح میں اتمام نعم و اکمال کمال و جلال اور کرامات و برکات کہ
درگاہ رب العزت سے حضرت کے اوپر وارد و فائض ہیں سورہ فتح ہے کہ پروردگار اقدس و تعالی اسمیں خطبہ مدح و ثنا
آپ بیان فرماتا ہے آیت انا فتحنا لک فتحا مبینا لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک وما تاخر و
یتم نعمتہ علیک ویھدیک صراطا مستقیما وینصرک اللہ نصرا عزیزا یعنی کھولا اور ظاہر کیا تیرے واسطے کشایش
ظاہر تا بخشے تیرے لیے پروردگار تیرا اگلے و پچھلے گناہ تیرے اور پورا اور تمام کرے تجھپر نعمت اپنی اور راہ دکھاوے
تجھے راہ سیدھی اور یاری دیوے تجھے یاری دینا غالب و قوی جاننا چاہیے کہ فتوح صوری و معنوی کہ جناب عزت
و کبریا سے حضرت خیر الوری کے اوپر فائض ہیں غیر متناہی ایک اُنمیں سے فتح بلاد و تسخیر عباد و حصول غنائم و تقویت
دین و تکثیر امت اور شیوع احکام اسلام ہے اور سب سے اعظم اور بڑے فتوحات سے فتح مکہ معظمہ ہے کہ بعد حصول اُسکے تمام
قبائل عرب اور طوائف انام جوق جوق اور فوج فوج دین خدا میں آئے اور رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم
متوجہ عالم قدس ہوے اس سورہ میں وعدہ و بشارت ہے ساتھ حصول اُس فتح کے کہ بسبب تحقیق وقوع کے
تعبیر ماضی کی گئی اور فتح مبین معنی پیدا و ہویدا کہ ظاہر و باہر ہے عزت و شوکت اُسکے دین متین میں اور بمعنی
پیدا و ہویدا کنندہ بھی آیا ہے یعنی ظاہر کرنے والا عزت و شوکت و غلبہ دین اسلام کا۔ روضۃ الصفا میں یوں لکھا کہ زمرہ
اہل تفسیر نے کہا ہے کہ مراد فتح مبین سے حدیبیہ ہے کہ یہ صلح مقدمہ فتوحات کثیرہ تھی اسواسطے کہ بعد از صلح جو لوگ سعادتمند

دارا تمند ایمان اپنا بسبب غلبۂ و شوکت وایذاے کفار کے پوشیدہ رکھتے تھے مطلق العنان ہوئے اور مشرکوں کے ساتھ مباحثہ اور مناظرہ بکار لیجا کر آیات بینات انپر پڑھنے لگے اور اس سبب سے ایک جماعت کثیر سرگشتون بادیۂ ضلالت و غوایت سے ساتھ راہ سلوک و ہدایت کے فائز ہوئے اور انھین مؤمنون مین فتح خیبر کہ معظمات فتوح اسلام سے ہے ظاہر ہوئی اور مفسرین نے فتح مبین عبارت فتح مکہ سے رکھی ہے واللہ سبحانہ تعالی اعلم آخر ہوئی عبارت صاحب روضۃ الصفا کی اور آمرزش گناہون حضرت کی کہ آیہ سابقہ مین مذکور ہے بہت قول ہین۔ بعضے کہتے ہین مراد گناہون سے ایک چیز ہے کہ ایام جاہلیت مین پیش از نبوت واقع ہوئی امام سبکی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک یہ قول مردود ہے اسواسطے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جاہلیت مین اور پیش از نبوت و بعد از نبوت معصوم و پاک ہین اور مجاہد نے کہا مراد ما تقدم سے قضیۂ ماریہ قبطیہ ما تاخر سے ارادہ قضیہ زینب بنت جحش ہے کہ اول حبالہ نکاح زید بن حارثہ مین تھی پس ازان بشرف فراش آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مشرف ہوئی۔ اور سبکی نے کہا یہ قول بھی باطل ہے اسواسطے قضیۂ ماریہ اور زینب مین اصلاً و مطلقاً گناہ نہ تھا اور جسنے اعتقاد گناہ کیا خطا کی جار اللہ زمخشری نے کشاف مین لکھا ہے اور قاضی بیضاوی بھی اسکے تابع ہوا ہے کہ ما تقدم سے مراد جمیع لغزشہاے گذشتہ ہین کہ محل عتاب کیا اور امام سبکی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہین کہ یہ قول بھی مردود ہے بجہت ثبوت عظمت انبیا صلوات اللہ علیہم اجمعین کے اور تحقیق اجماع امت دال ہے اوپر عصمت انبیا کے تبلیغ امر حق مین اور اسکے سوا کبائر و صغائر رزیلہ کہ حط کرے انکا مرتبہ اور ہمیشگی سے اوپر صغائر کے یہ چارون قسم عصمت مجمع علیہا ہین اور جو صغائر کہ حط مرتبہ انبیا نہین کرتے اسمین اختلاف کیا ہے معتزلہ اور غیر معتزلہ سے بہت طرف جواز کے گئے ہین اور بعض کے نزدیک مختار منع ہے اسواسطے کہ ہم لوگ مامور ساتھ اقتدا انکی کے ہین جو کہ انسے قول و فعل صادر ہو پس کیونکر واقع ہو انسے وہ چیز کہ ناشایستہ و نابایستہ ہو اور ہم ساتھ اقتدا انکی امر کیے جاوین اور حشویہ کو تجرد و تجاسر ہے اوپر حضرات انبیا صلوات اللہ علیہم اجمعین کے جواز صدور گناہ مین مطلقاً اگر نسبت اس قول کی انکی طرف صحیح ہے پس وہ جو ہمنے ذکر کیا ہے اجماع سے ساتھ اسکے مجموع ہین اور مجوزین صغائر اسپر کوئی دلیل نہین رکھتے بجز آیہ ما تقدم یا مثل اسکے اور تحقیق ظاہر ہوا جواب اسکا اور جس جماعت نے کہ صدور صغائر غیر رزیلہ تجویز کیا ہے ابن عطیہ نے اسمین اختلاف کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آیا وقوع ہوا ہے یا نہین قول صحیح یہی ہے کہ وقوع نہین ہوا اور سبکی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ بلا شک و شبہہ وقوع نہین ہوا اور خلاف اس قول کے کیونکر خیال کیا جاوے حالانکہ آیت وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْہَوٰی اِنْ ہُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی صفت اسکی ہے یعنی نہین کہتا خواہش اپنی سے نہین قول اسکا مگر وحی اور فعل اجماع صحابہ رضی اللہ عنہم سے قطعاً اور یقیناً اتباع و اقتدا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہر تھوڑی اور بہت اور چھوٹے اور بڑے مین معلوم ہوتا ہے اور جو کوئی احوال صحابہ رضی اللہ عنہم کا حضرت کے ساتھ تامل کرے اور وہ جو پہچانتے اور دیکھتے تھے حال شریف حضرت کا اول سے آخر تک شرم رکھے خداے عز و جل سے کہ ایسی بات زبان سے نکالے یا خطرہ کرنے مثل ان خطرات واہیہ کے اور یہ کلام مجمل ہے بیان اسکا یہ ہے کہ سلاطین جو تعین کا قاعدہ ہے کہ بوقت تکریم و تشریف نیت بعض بندہاے خاص اپنے کے کہتے ہین کہ ہمنے پہلے پچھلے تیرے گناہ بخشے اور انسے ہمین مواخذہ نہین باوجودیکہ گاہے اس بندے سے صدور خطا و گناہ آگے پیچھے نہین ہوا لیکن از راہ کرم و محبت بحال اپنے بندون کے یہ کلام کہا کرتے ہین فافہم باللہ والتوفیق یعنی پس سمجھ تو اور اللہ کے ہاتھ توفیق ہے اور

قول بعض محققین کا یہ ہر کہ مغفرت کنایہ ہر عصمت سے یعنی آیہ لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک وما تاخر لیعصمک اللہ فیما تقدم من عمرک وفیما تاخر یعنی چاہیئے کہ بچاوے تجھے خدا تعالی اول عمر اور آخر عمر مین اور اسمین نہایت حسن قبول ہر اسلیے بلفانی ہما لیب بلاغت قرآن سے کناہی ہی اور ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا ہر کہ حقتعالی اپنے حبیب کو کہتا ہر کہ تو مغفور ہی ماخوذ بگناہ نہین گو بفرض محال گناہ ہوا اور بعضون نے کہا ارادہ کیا بخشنا گناہ واقع اور غیر واقع کا اور بقول بعضے وہ گناہ کہ بسہو وغفلت و تاویل ہون اسے حکایت کیا ہر طبری نے اور اس قول کو اختیار کیا ہر قشیری نے اور کہا گیا ہر پہلے گناہ تیرے باپ آدم علیہ السلام کے اور اور پچھلی تیری امت کے گناہونسے اسے حکایت کیا ہر سمرقندی نے ابن عطا سے اور بقول بعض امت مراد ہر اور بعضونکے نزدیک گناہ سے مراد ترک اولی ہر اور ترک اولی گناہ نہین ہر سواسطے کہ اولی اور اسکا مقابل مشترک ہین اباحت فعل مین قول ابن عباس سے یہانتک عبارت مواہب ہر اور کنایہ کیا گیا ہر ساتھ لفظ مغفرت و توبہ وعفو کے تحقیقات عذاب سی جیسے کہ علم ان لن تحصوہ فتاب علیکم فاقرؤا ما تیسر من القرآن یعنی جانا خدا نے کہ ہرگز تم طاقت قیام تمام شب نہین رکھ سکوگے پس تم پر رجوع برحمت کیا پس پڑھو جسقدر آسان و میسر ہو قرآن سے اور یہی مفسرین نے کہا ہی کہ جس جگہ پروردگار نے قرآن مین ذکر توبہ وغفران انبیا فرمایا ہر ذکر زلت وخطا کہ انسے صادر و واقع ہوئی ہین بیان کی ہر کہ جیسے کہ قصہ آدم علیہ السلام مین فرمایا وعصی آدم یعنی نافرمانی کی آدم نے اپنے رب کی اور شان نوح علیہ السلام مین انی اعظک ان تکون من الجاہلین یعنی بدرستیکہ مین تجھے نصیحت کرتا ہون یہ کہ ہووے تو نادانون سے اور قصہ یونس علیہ السلام مین فظن ان لن نقدر علیہ یعنی گمان کیا یونس نے یہ کہ ہرگز نہ قادر ہونگے ہم اسپر اور داود علیہ السلام کو کہا ولا تتبع الہوی یعنی پیروی اور فرمانبرداری مت کر تو خواہش نفس کی اور قصہ موسی علیہ السلام مین فرمایا فوکزہ موسی یعنی پس مکا مارا اسے موسی نے اور شان سمو المکان سید المرسلین خاتم النبیین صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مین فتح کو مقدم رکھا اور بعد ازان ذکر غفران ذنوب گذشتہ و آیندہ فرمایا اور ذنب یعنی گناہ کو مستور و مخفی رکھا اور شیخ عز الدین عبد السلام نے اپنی کتاب مین کہ نہایت السئول فیما سنح من تفضیل الرسول کہا ہر کہ تفضیل دی ہر خدائے عزوجل نے اپنے حبیب لبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سارے انبیا علیہم السلام کے اوپر بوجوہ کثیرہ اور انحای عدیدہ کے ایک انمین سے یہ ہر کہ بعفو و آمرزش گناہون اگلے پچھلے حضرت کے خبر دی ہر اور منقول و محکی نہین کہ ایزد متعال نے خبر دی ہوا یکسی انبیا علیہم السلام سے مانند اسکے بلکہ ظاہر یہ ہر کہ خبر نہین دی اور اسی جہت سے معلوم ہوتا ہر کہ وقت تلاش شفاعت طلب بجا و بیجا ذکر اپنی خطاؤن کا کرینگے اور اسکے ڈر سے اقدام شفاعت پر نہ کر سکینگے اور جسوقت خلایق مضطرہ و مضطربہ حضرت شفیع المذنبین سے استشفاع چاہینگے آپ فرماوینگے کہ یہ کام میرا ہر اور بیان اسکا یہ ہر کہ حق سبحانہ تعالی نے پہلے ثابت کی واسطے حضرت کے فتح مبین بعد اسکے ذکر کیا مغفرت ذنوب کا پس ازان اتمام نعمت و اثبات ہدایت صراط مستقیم و بشارت بہ نصر عزیز پس ان سب سے یہ معلوم و مفہوم متیقن ہوا کہ مقصود اثبات ذنوب نہین بلکہ نفی ذنوب ہے

پس جلال الدین سیوطی نے لکھا ہی آیت ویتم نعمتہ علیک یعنی تمام وکمال کرونا اپنی نعمتونکو تجھپر اہل تحقیق پر
پوشیدہ نہین ہے کہ تمامی فضائل وکمالات وکرامات وبرکات اس کلمہ مین داخل وشامل ہین اور جو کچھ کہ ذکر نیل
کیا جاوے خصوصیات وعمومات نعم سے محاسب اندیشہ ومقایس فکر عدد اسکے سے عاجز وقاصر ہی اور زبان قال وحال ادا
بیان سے گنگ ولال یعنی اجمال ممکن و تفصیل ممتنع قال الشاعر شعر فان فضل رسول اللہ لیس له حد
فیعرب عنہ ناطق بفم فضل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نہین ہے حد کہ فصاحت کرے اس سے کوئی بولنے والا
ساتھ منھ کے آیت قل لو کان البحر مدادا لکلمت ربی لنفد البحر قبل ان تنفد کلمات ربی ولو جئنا
بمثله مددا یعنی کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر ہووے پانی دریا کا سیاہی واسطے لکھنے کلمات میرے رب کے ہر آیینہ
آخر و تمام ہووے پانی دریا کا آگے اس سے کہ آخر ہووین باتین میرے رب کی اگرچہ لاوین ہم مانند اس آب دریا کے
دریا دوسرا واسطے اسکی مدد کے آیت ولو ان ما فی الارض من شجرة اقلام والبحر یمده من بعده
سبعة ابحر ما نفدت کلمت اللہ یعنی اور جو درخت کہ زمین مین ہین قلم ہووین اور پانی دریا کا انکی سیاہی اور
بعد ازان مدد کرین اسکو سات دریا نہ تمام ہووین باتین خدا کی۔ مراد ان کلمات سے نزدیک اہل تحقیق کے فضائل
کمالات وحقایق ومعارف ہین کہ حضرت ذی الجلال والاکرام نے اوپر خاصان درگاہ اپنی کے انبیا واصفیا سیما
سید انبیا محمد مصطفے علیہ السلام کے اوپر اضافہ کیے ہین ع الاصفات حق اور شیون ذات مطلق تمثیل و نظیر سے کہ
مبنی تقیید ہے اور مشعر تحدید ہین منزہ ومقدس ہے اور بعد از شمول وتعمیم نعمت کے سب نعمتون دنیوی وآخروی کو
تخصیص نعمت ہدایت صراط مستقیم کہ اصل اصول نعم اور مثمر فوز و فلاح انام اور منتج صلاح عالم وانتظام کارخانہ
وجود ہی اور علت غائی بعثت وارسال کی ذکر فرمائی اور کہا آیت ویھدیک صراطا مستقیما وینصرک
اللہ نصرا عزیزا یعنی ہدایت کریگا تجکو خدا راہ سیدھی اور نصرت ویاری دیگا تجھے یاری دینا غالب وبزرگ۔ ابن عطا
رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہی کہ جمع کی گئین حضرت کے واسطے اس سورہ مین نعمتین متعددہ کہ فتح مبین نشانیون
اجابت سے ہین اور مغفرت علامتون محبت سے اور اتمام نعمت آثار اختصاص سے اور ہدایت مقدمات ولایت سے
پس مغفرت جمیع نقائص وعیوب سے تنزیہ حضرت کی ہے اور اتمام نعمت ابلاغ آپکا ہی بدرجہ کاملہ اور ہدایت دعوت ہی
بمشاہدہ اور بلندی کی شان حضرت کی ایسی چیز کے ساتھ کہ مرتبہ قرب مین فوق اسکے کوئی مرتبہ ومقام نہین اور
فرمایا آیت ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم یعنی تحقیق وہ لوگ کہ
بیعت کرتے ہین تیرے ساتھ اسکے سوا نہین کہ بیعت کرتے ہین ساتھ خدا کے خدا کا ہاتھ انکے ہاتھ پر ہی اور فرمایا آیت
ومن یطع الرسول فقد اطاع اللہ یعنی جسنے اطاعت وفرمانبرداری اور پیروی رسول مقبول کی حاصل کی
پس تحقیق انقیاد حکم خدا تعالی بجا لایا۔ اگرچہ باصطلاح اہل عربیت قبیل مجاز سے ہی یہ لیکن اہل حقیقت جانین
کہ یہ کیا رمز ہی واللہ اعلم ازان بعد منت رکھی حضرت اور مومنون کے اوپر ساتھ انزال اور آثار لے سکینہ
وطمانینت وآرام ویقین کے کہ خلاصہ نعمتون کا ہی اور مدح وثنا اصحاب کامل النصاب فرمائی ساتھ فضیلت معیت

اطفاء نور ہے اور تغیر ایک کلمہ کلیہ اُسکے کلمات سے اور تشابیک ایک حرف مین اُسکے حرف سے اور باوجود توفیر دواعی ملاحدہ
اور یہود و نصاری کے اوپر تغیر تبدیل و فساد و ابطال اُسکے فرمایا اللہ تعالی نے آیت لا یاتیہ الباطل من بین یدیہ
ولا من خلفہ تنزیل من حکیم حمید یعنی نہین آتا قرآن مین باطل روبرو اُسکے سے اور نہ پیچھے اُسکے سے نازل کیا گیا حکمت
والی ستودہ سے - یہ کتاب عزیز مشتمل ہے اُس چیز پر کہ مشتمل ہین اُسپر جمیع کتب اور جامع ہے اخبار قرون سالفہ اور احوال امم
ماضیہ پر اور اُن شرائع و احکام کو کہ نشان اُنکا ظاہر و پیدا نہین اور نہین جانتا ہے مگر ایکا حبار اہل کتاب سے کہ قطع کرے
عمر عزیز اپنی اُسکی تعلیم مین باوجود اس تمام ایجاز و اختصار کے اور سارا کلام صفات اس کتاب عزیز مین معجزات مین آویگا
انشاء اللہ تعالی اور آسان کیا حفظ اُسکا جو کوئی چاہے بخلاف اور امتون کے اُنمین سے ایک کو بھی بجز انبیا علیہ السلام
کتاب اپنی یاد نہ تھی کیا جگہ جم غفیر کی باوجود مرور قرون و سنین کے اوپر اور قرآن کے میسر و آسان ہے سمان اطفال و غلمان کو
قریب و قلیل کے اور نازل کیا ہے اوپر ساتھ حروف کے واسطے تسہیل و تیسیر و ترحم و تفضیل کے اور تحقیق سبع احرف کی
شرح مشکوۃ مین کی گئی ہے اور پروردگار تعالی خود متکفل ہوا ہے اُسکی حراست و حفاظت کا اور یہی سبب ہے اُسکی سلامت
تحریف و تبدیل و زیادت و نقصان سے جیسے کہ فرمایا ہے آیت انا نحن نزلنا الذکر و انا لہ لحافظون
یعنی بدرستی ہمنے نازل کیا قرآن کو اور تحقیق ہم اُسکے واسطے البتہ نگاہبان ہین اور حفظ توریت و انجیل کا انبیا و احبار کو
چھوڑا اسیواسطے راہ پائی اُسمین تحریف اور تبدیل نے اور بعضے سلف نے کہا ہے کہ اسجگہ دلیل قوی ہے اوپر ہونے بسملہ کے
جزو ہر سورہ کا سور قرآن سے بجہتہ اثبات اُسکے قرآن مین اور نہین تو لازم آوے زیادتی پس جب زیادتی متحقق ہوئی
گمان نقصان بھی متصور جواب اُسکا یہ ہے کہ لکھنا بسم اللہ کا اوپر سر ہر سورہ کے باجماع صحابہ ثابت ہے اور بسم اللہ
منزل واسطے فصل و جدائی کے درمیان سور کے ہے اور یہ داخل تغیر نہین ہے کہ موجب شبہہ کا ہووے اور مخصوص کیا
حقتعالی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو ساتھ فاتحۃ الکتاب اور آیت الکرسی کے اور آمن الرسول خزانون
تحت العرش کے سے ہے کہ نہین دیا گیا کوئی ایک پیغمبرون سے مثل اُسکے اور حدیث ابن مسعود مین آیا ہے کہ فرمایا آنحضرت
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے نہین تم مین سے کوئی موکل کیا گیا ہے ساتھ اُسکے قرین اُسکا جن سے اور قرین اُسکا ملائک سے
کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم آپکے واسطے بھی فرمایا البتہ لیکن اعانت دیاری دی مجھے میرے پروردگار نے اُسپر
پس اسلام لایا اور امر نہین کرتا مجھے مگر ساتھ خیر کے اور بعضون نے کہا ہے کہ مراد اسلام لانے سے انقیاد و طاعت اور
نہ تصرف کرنا آنحضرت کی بابین اور قول اکثر کا یہ ہے کہ مراد حقیقت اسلام ہے اور یہ غیریت نہین خصوصیات آنحضرت سے ہے
اور یہ کہ جائز نہین آنحضرت پر ذکر کیا ہے اُسے اور رودی اور بجازی کے مختصر مین اور ایک قوم نے یہ کہا ہے کہ نسیان ہی
جائز نہین حکایت کیا ہے یہ قول نودی نے شرح مسلم مین اور اسیطرح ذکر کیا ہے صاحب مواہب لدنیہ نے یہ تفصیل
اور ذکر اختلاف و تفصیل یہ ہے کہ اجماع کیا ہے اوپر نہ ہونے نسیان کے اقوال و اخبار مین کہ متعلق بہ تبلیغ شرائع اور
وحی کے ہین اور بعضون نے اخبار مین اختلاف کیا ہے اور نسیان جائز رکھا ہے یہ قوم ضعیف ہے اسواسطے کہ اخبار خلاف
واقع کذب ہے اور منقصت کو موجب ہے تنزیہ ساحت عزت آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اُسے اور مذہب جمہور علما

بھی ہے لیکن نسیان افعال میں جائز ہے اور وقوع اسکا نماز میں ساتھ صحت کے پہونچا ہے پس چارہ نہیں قائل ہونے سے ساتھ اسکے باوجودیکہ فراموشی اس مقام میں متضمن حکمت تقرر حکم شریعت اور مشتمل اوپر فائدہ بیان مسئلہ واسطے امت کے اور ادراک امت کا سعادت متابعت آنحضرت کو اس امر میں اور ابقا حصہ بشریت اور احکام جبلت کا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ساتھ احتمال حصول شہود خاص اور استغراق انہیں کہ موجب نسیان اس عالم و ماسوا کا حق ہوتا ہے اور افعال اعضا اور حرکات جوارح آپکی علم سے نہیں واللہ اعلم بحقیقۃ الحال اور خطا اگر مراد ساتھ اسکے خطا فی الاجتہاد ہے بعض مواضع میں واقع ہوئی ہے جیسے کہ فدیہ لینا اسیران بدر سے لیکن آنحضرت کو خطا پر نہ رکھتے تھے بلکہ آگاہ و خبردار کرتے تھے اور ایسا ہی نسیان میں لیکن شک حضرت سے ہرگز واقع نہیں ہوا کہ متردد ہوویں کہ دو رکعت ادا کیں ہیں یا تین اور فرمایا شک شیطان سے ہے اور یہ ہے کہ میت سے سوال کیا جاتا ہے آنحضرت سے قبر میں اور کہا جاتا ہے کہ کیا کہتا تھا تو حق اس مرد کے کہ درمیان تمہارے مبعوث ہوا الحدیث جیسا کہ کہا ہے اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ امتیں اور انبیا کی مسئول نہیں ہوتیں اور انبیا سے قبر میں اور حرام کی گئیں ازواج آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیچھے حضرت سے قال اللہ تعالی وازواجہ امھاتکم فرمایا اللہ تعالی نے اور زنان حضرت تمہاری مائیں ہیں یعنی حرمت میں حکم ماؤں کا رکھتی ہیں تکریم و تعظیم آنحضرت کے اور فرمایا آیت وما کان لکم ان تؤذوا رسول اللہ ولا ان تنکحوا ازواجہ من بعدہ ابدا یعنی اور نہیں تم کو کہ اذیت دو رسول خدا کو اور نہ یہ کہ نکاح کرو زنان حضرت کو ساتھ بعد حضرت کے کبھی۔ روضۃ الاحباب میں کہا ہے کہ کہتے ہیں طلحہ بن عبداللہ نے کہا کہ جب پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دنیا سے رحلت فرماویں میں عائشہ صدیقہ کے ساتھ نکاح کروں پس یہ آیت نازل ہوئی اور بعضی کتابوں میں لکھا ہے کہ یزید مرید نے طمع کی درباب عائشہ رضی اللہ عنہا کے پس پڑھی یہ آیت انکو سامنے پس ممنوع ہوا اس ارادہ سے اور یہ حکم سب ازواج مطہرات کا نہیں غیر مخیرات کا ہے جنھوں نے کہ دنیا و زینت اسکی چاہی یا خدا اور رسول کو چاہا پس جن ازواج نے کہ دنیا چاہی اور آنحضرت سے جدا ہوئیں انکی حل میں خلاف ہے۔ امام الحرمین اور غزالی نے جزم کیا ہے ساتھ حل انکے لیکن وہ ازواج کہ وقت وفات تک حضرت کے ساتھ تھیں حرام ہیں غیر حضرت پر اور جواز نظر میں دو وجہ ہیں اشہر منع ہے اور حکم امومت احترام و طاعت و تحریم نکاح میں ہے نہ جواز خلوت و نفقہ و میراث میں اور تعدیہ نہ تجاوز نہیں کرتا یہ حکم غیر ازواج سے جیسا کہ کہیں بنات مثل اخوات مومنین ہیں اور برقول اصح کے ایسا ہی مواہب لدنیہ میں ہے اور حقیقت میں سبب حرمت ازواج کا یہ ہے کہ آنحضرت قبر شریف میں حی اور زندہ ہیں اسواسطے کہا ہے کہ عدت وفات انپر واجب نہیں اور حصول ذریۃ اولاد بنات نسبت بھی آپکی حضرت کیطرف جیسے کہ آپنے فرمایا ہے ہر پیغمبر کی اولاد اسکی صلب سے ہوئی اور اولاد میری صلب حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے اور حدیث شان حسنین رضی اللہ عنہما میں آیا ہے ھذان ابنای وابنا ابنتی اللھم انی احبھما فاحبھما واحب من یحبھما یعنی یہ دونوں دو بیٹے میرے ہیں اور دو بیٹے میری بیٹی کے بار خدایا بدرستیکہ میں دوست رکھتا ہوں ان دونوں کو پس دوست رکھ تو ان دونوں کو اور دوست رکھے جو ان دونوں کو دوست رکھے تو اسکو اور دوسری حدیث میں آیا ہے ان ابنی ھذین ریحانتان من الدنیا یعنی بدرستی یہ دونوں فرزند میرے دو ریحان میرے ہیں دنیا سے اور بھی حدیث میں آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کو فرماتے تھے بلاؤ

میرے پاس دونون فرزندونکو پس گلے سے لگاتے اور پیار کرتے انھین اور شان امام حسن مین فرمایا ان ابنی هذا سید یعنی تحقیق یہ بیٹا میرا سید ہے اور دوسری حدیث مین آیا ہے کہ حضرت امام حسن یا حضرت امام حسین رضی اللہ عنہما ایک ان دونون صاحبزادون سے سجدہ مین حضرت کی پشت مبارک پر سوار ہوا آپنے سر مبارک سجدہ سے نہ اٹھایا اور سجدہ دراز کیا پس صحابہ نے سبب درازی سجدہ سے سوال کیا اور کہا مگر وحی تمھارے پر نازل ہوئی یا رسول اللہ فرمایا میرا بیٹا سوار ہوا میرے پر پس ناخوش جانا مین نے شتابی کو جبتک وہ اپنی قضای حاجت کرے اور از انجملہ یہ ہے کہ ہر نسب و سبب روز قیامت منقطع ہے یعنی سودمند نہین الا نسب و سبب حضرت اور مراد بہ نسب اولاد ہے اور مقصود بسبب ازدواج اور اسیواسطے تزویج کیا امیر المومنین عمر نے بنت فاطمہ زہرا کو بامید ادراک اتصال آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے اور ایک یہ ہے کہ تزویج نکیا جاوے اوپر بنات حضرت کے یعنی اگر کوئی دختر دختران حضرت سے نکاح مین کسی مرد کے ہووے نہین سزاوار اُس مرد کو کہ اوسپر دوسری زن خواستگاری کرے اور اصل اس بات مین قصہ فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کا ہے کہ علی مرتضی کرم اللہ وجہہ نے دختر ابو جہل کو کہ مسلمان ہو کر مدینہ مین آئی تھی خواستگاری فرمائی جب یہ خبر فاطمہ زہرا رضی اللہ نے سُنی آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے پاس آئین پس آنحضرت اٹھے اور اوپر منبر کے تشریف لیگئے اور خطبہ پڑھا اور کہا کہ فاطمہ جگر گوشہ میری ہے اور مین روا نہین رکھتا اور خوش نہین آتا مجھے کہ ستاوین اور فتنہ مین ڈالین اُسے اور مجھے ایذا دیتا ہے جو کوئی ستاتا ہے فاطمہ رضی عنہا کو اور مین نے سنا ہے کہ علی خواستگاری کرتا ہے دختر ابی جہل کو سوگند بخدا کہ جمع فراہم نہین ہوتی دختر رسول خدا اور دختر دشمن خدا ایک مرد کے نکاح مین چاہیے کہ علی طلاق دیوے فاطمہ کو بعد ازان نکاح کرے دختر ابی جہل کو پس علی مرتضی آئے اور عذر چاہا اور ترک کیا خواستگاری ابی جہل کو پس آنحضرت نے حرام کیا حضرت علی پہ نکاح اوپر حضرت فاطمہ کے تا مدت حیات فاطمہ تک اور فرمایا اے علی مین تجکو دوست رکھتا ہون اور ڈرتا ہون کہ آزار دیوے تو فاطمہ کو کہ لازم آوے اُس سے آزار میرا اور منطوق اس حدیث کا مخصوص بفاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کے ہے لیکن چونکہ علت ایذا ہے جاری کیجاتی ہے سب بنات مین فتدبر اور یہ کہ اجتہاد و تحری یہ کیا جاوے قبلہ محراب مسجد نبوی مین کہ مدینہ مین ہے چپ و راست اور روایات مین آیا ہے کہ دور کیا گیا حجاب کہ درمیان تھا پس دیکھا حضرت نے کعبہ کو اور بنایا محراب مسامت عین کعبہ کے اور منجملہ خصائل حضرت کے ایک یہ ہے کہ جسنے دیکھا حضرت کو خواب مین دیکھا اُسنے حق درست بے شک و شبہہ اسواسطے کہ شیطان بصورت شریف متمثل نہین ہوتا اور ایک روایت مین آیا کہ فرمایا من رآنی فقد رای الحق یعنی جسنے دیکھا مجھے پس تحقیق دیکھا حق درست مراد یہی دیکھنا خواب مین اور روایت جابر مین آیا ہے من رآنی فی المنام فقد رآنی یعنی جسنے دیکھا مجھے خواب مین پس تحقیق مجھی کو دیکھا اگرچہ حقتعالی نے شیطان کو قدرت بخشی ہے ہر صورت کہ چاہے متمثل ہووے لیکن قادر نہین کیا اُسے کہ بصورت آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ظاہر ہووے اسواسطے کہ آنحضرت مظہر ہدایت ہین اور شیطان مظہر ضلالت اور ہدایت و ضلالت مین تضاد ہے اور بعضون نے کہا ہے کہ یہ فضیلت شامل سارے انبیا کو ہے کہ شیطان متمثل نہین ہو سکتا بصورت کسی پیغمبر کے لیکن صاحب لدنیہ نے خصائص آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مین لایا ہے اور دیکھنے حضرت کے عمل

مقبول ہین یہ شرط نہین کہ بصورت خاص حضرت مشرف بزیارت ہو بلکہ جس صورت مین دیکھا حضرت ہی کو دیکھا
بعضون نے تعریف مراد رکھی ہے اور بعض نے تنکیر اور کہتے ہین جو کوئی ابن سیرین پاس کہ معبرین خواب سے تھا آتا اور کہتا
کہ مین نے خواب مین حضرت کو دیکھا ہے پوچھتا کس صورت پر میرے سامنے ظاہر کر اگر ایسی صورت بیان کرتا کہ حضرت اس صورت پر نہ تھے
ابن سیرین کہتے ہین کہ تو نے حضرت کو نہین دیکھا اور سند اس حدیث کی صحیح ہے واللہ اعلم اور کسی نے روبرو حضرت عینا کے
کہا کہ مین نے حضرت کو خواب مین دیکھا ہے پوچھا کس صورت پر عرض کیا بصورت حسن بن علی کہا سچ دیکھا تو نے قول جمہور
محدثین یہ ہے بہر صورت کہ دیکھے گویا حضرت ہی کو دیکھا لیکن دیکھنا بصورت خاص اتم و اکمل ہے اور تفاوت حال ترائی ہے
جیسا آئینہ خیال صاف تر اور نور اسلام منور تر رویت اسکی درست تر اور کامل تر غرضکہ تحقیق اس مقام کی بہت ہے تمام و کمال
شیخ نے شرح مشکوہ مین لکھی ہے وہان دیکھنا چاہیے اور بعض روایات مین آیا ہے کہ ایک شخص نے حضرت پاس آکر عرض کیا کہ
میرا باپ بوڑھا ہے ملازمت شریف مین حاضر نہین ہو سکتا لیکن خواب مین شرف بزیارت ہوا ہے فرمایا من رانی فی المنام
فسیرانی فی الیقظہ یعنی جسنے دیکھا مجھے خواب مین عنقریب ہے کہ دیکھے مجھے بیداری مین علما کو رویت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
مین حالت بیداری بعد از وفات شریف اختلاف ہے صاحب مواہب لدنیہ نے اپنے شیخ سے نقل کیا ہے کہ کوئی نہین پہونچا
ہمین کسی ایک صحابہ مین بعد ہم سے یہ قول صحت کو باوجودیکہ رنج و اندوہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا اوپر فوت آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے شدید و سخت ہوا تھا بحدیکہ وفات پائی انھی اندوہ نہانی مین بعد از حضرت چھ مہینے پیچھے حالانکہ
گھر فاطمہ زہرا کا قریب قبر شریف تھا نقل نہین کیا انسے رویت حضرت اس مدت فراق مین لیکن صلحا سے حکایتین
اس باب مین توثیق عمری المازری اور بہجت النفوس ابن ابی جمرہ اور روضۃ الریاض عفیف یافعی ۔ اور رسالہ شیخ
صفی الدین بن ابی منصور او سوا اسکے اور تصانیف مین اور بھی مواہب مین عبارت ابن ابی جمرہ سے نقل کیا ہے
کہ کہا تحقیق ذکر کیا گیا ہے جماعۃ خلف و سلف سے کہ تصدیق کے ساتھ اس حدیث مین من رانی فی المنام
فسیرانی فی الیقظۃ کے دیکھا انھون نے حضرت کو خواب مین پس ازان دیکھا بیداری مین اور حضرت سے پوچھین
وہ چیزین کہ انمین مشوش تھے پس خبر دی انھین بکشود کار اور ظاہر کین راہین کہ انسے کشود حاصل ہوا اور ویسا ہی
وقوع مین آیا بے زیادت و نقصان اور کہا ہے کہ منکر رویت آیا بکرامات اولیا تصدیق رکھتا ہے یا نہین اگر نہین رکھتا
اس سے بحث نہین چاہیے کرنا جو چیز ہم اثبات کرین وہ تکذیب کریگا اور اگر تصدیق رکھتی کہنا چاہیے کہ یہ بھی انھین مین سے ہے
اسواسطے کہ کشف کیا جاتا ہے اولیا کو بخرق عادات اشیائی غریب علوی و سفلی مین کہ سائر الناس کو اسطرف راہ نہین
اور بھی صاحب مواہب نے کہا کہ شیخ ابو المنصور نے اپنے رسالہ مین کہا ہے کہتے ہین شیخ ابو العباس قسطلانی ایک مرتبہ آئے
حضرت پاس پس فرمایا حضرت نے انھین خذ اللہ بیدک یا احمد یعنی دستگیری کرے خدا تعالی تجھے ای احمد اور کہا شیخ
ابو العباس حرا نے کہ آیا مین نزدیک پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایکبار دیکھا مین نے آنحضرت ساتھ اولیا ولایتونکو لکھتے ہین
اور لکھا آنحضرت نے واسطے میرے بھائی کے کہ محمد نام رکھتا تھا ایک فرمان کہا مین نے یارسول اللہ میرے واسطے نہین لکھتے جیسا
میرے بھائی کے لیے لکھا آپنے فرمایا کہ اسکو مقام ہے سوا اسکے اور امام حجۃ الاسلام کتاب المنقذ من الضلال مین کہتے ہین

کرا ربابِ قلوب مشاہدہ کرتے ہین بیداری مین ملائکہ وارواح انبیا کو اور سنتے مین اُنسے آوازین اور اقتباس کرتے ہین اُنسے انوار اور
استفادہ کرتے ہین حکایت کیا گیا ہی سید نورالدین ایجی والد شیخ صفی الدین اور شیخ عفیف الدین سے کہ سنا بعض زیارت مین
جواب سلام علیک السلام یا ولدی داخل قبر منورہ سے اور مواہب اللدنیہ مین اسی قبیل سے حکایات لاتا ہی اور حکایت کرتے
ہین شیخ ابوالعباس مرسی سے کہ کہا اگر پوشیدہ ہو جمال مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک طرفۃ العین مین اپنی کو
مسلمانون سے نہین شمار کرتا اور محمول اوپر دوام مشاہدہ اور حضور اور رعایت سنین وآداب سلوک مناسب حضرت اوپر
طریقہ قول حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرمایا الاحسان ان تعبد اللہ کانک تراہ یعنی احسان وہ ہی کہ عبادت
کرے تو خدا کی گویا کہ تو اُسے دیکھتا ہی - حاصل کلام یہ کہ دیکھنا آنحضرت کا بعد از وفات بمثال ہی جیسا کہ خواب مین دیکھا جاتا ہی
بیداری مین اور وہ شخص شریف کہ مدینہ منورہ مین قبر مقدسہ مین آسودہ و زندہ ہین یہی شخص بصورت مثال ایک آن مین ساتھ
صورتون بہت کے متصور ہوتا ہی عوام کو خواب مین اور خواص کو بیداری مین اور مواہب مین کہا ہی جو کوئی تصدیق کرامات اولیا
رکھتا ہی قائل ہی اس بات کا کہ منکشف ہوتا ہی انپر احوال اشیاء عالم علوی و سفلی مین مشکل مشتبہ نہین ہوتی انپر کوئی چیز اس باب
مین اور امام غزالی نے کہا ہی کہ جو چیز عوام خواب مین دیکھین خواص بیداری مین پاوین اور جو کچھ کہ وہ بکسب حاصل کرین خواص
بموہبت اور جملہ خصائص حضرت سے وہ ہی کہ نام رکھنا ساتھ نام شریف کے میمون و مبارک و نافع ہی دنیا و آخرت مین روایت کیا
انس بن مالک نے ہی کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ایستادہ کیے جاوین گے دو بندے درگاہ حق مین اور حکم ہوگا کہ
انھین بہشت مین لیجاوین وہ دونون عرض کرینگے کہ ہم کس سبب مستحق و سزاوار بہشت کے ہوئے حالانکہ ہمسے کوئی عمل
استحقاق بہشت کا وقوع مین نہین آیا رب العزت جل جلالہ فرماویگا انھین بہشت مین لیجاؤ کہ مین نے سوگند بنفس خود
یاد فرمائی ہے کہ آتش مین نہ آوے جسکا کہ نام احمد و محمد ہی اور علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ سے روایت ہی کہ کہا
کوئی مائدہ نہین کہ حاضر ہوئے اُسپر وہ شخص کہ نام اُسکا احمد یا محمد ہی مگر یہ کہ پاک کرے خدا تعالی اُس منزل کہ رکھا گیا ہی
وہ مائدہ اُسمین ہر روز دو بار روایت کیا اسے ابو المنصور دیلمی نے اور آیا ہی کہ اگر جمع ہو ایک قوم واسطے مشورت کے
اور اُسمین نام کسی کا محمد ہی البتہ برکت ہووے اُس مشورت مین اور آیا ہی جسکا نام محمد ہو آنحضرت اُسکی شفاعت فرماوین اور
بہشت مین لاوین - اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی فرماتے ہین کہ مین نے حضرت غوث الثقلین کو ایک مرتبہ خواب مین دیکھا تو مین
اُنکی تعظیم کے لیے کھڑا ہو گیا حاضران مجلس شریف نے عرض کیا کہ محمد عبدالحق سلام کرتا ہی پس حضرت غوث پاک کھڑے ہو گئے
اور معانقہ فرمایا اور ارشاد کیا کہ دوزخ تمپر حرام ہی ظاہرا یہ بشارت نتیجہ اس تسمیہ با برکت کا ہی اور علما کو جواز تسمیہ باسم مبارک آنحضرت
اتفاق ہی اور کنیت مین خلاف کہ وہ ابوالقاسم ہی خواہ محمد نام اُسکا ہو یا نہو بعضون نے جمع کرنے سے درمیان نام و کنیت کے
منع کیا ہی اور تنہا نام یا کنیت کو جائز رکھا ہی اور یہ قول صحیح تر ہی اور نووی نے کہا کہ اس مسئلہ مین چند مذہب ہین - مذہب
شافعی منع مطلق ہی - اور مالک نے مطلق بجواز حکم کیا ہی - اور مذہب ثالث یہ کہ جائز ہی اُسے کہ جسکا نام محمد نہو اور
جو کوئی کہ قائل بہ تجویز مطلق ہی مخصوص کرتا ہی منع کو بحیات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور یہ قول نزدیک تر
بصواب ہی انتہی اور از انجملہ یہ ہی کہ مستحب ہی غسل و تطیب واسطے قرأت حدیث آنحضرت اور چاہیے کہ نزدیک پڑھنے

حدیث کی آواز پست کیجاوے جیسے کہ حالت حیات میں جب آپ تکلم فرماتے تھے قولہ تعالیٰ یا ایہا الذین آمنوا لا ترفعوا اصواتکم
فوق صوت النبی اے ایمان والو نہ بلند کرو تم اپنی آوازونکو اوپر آواز پیغمبر کے سو واسطے کہ کلام حضرت کہ مروی ہوا ہے
بعد حضرت کی ورفعت میں مثل کلام آپکے ہے کہ سنا جاتا ہے لفظ شریف حضرت سے اور چاہیے کہ پڑھا جاوے اوپر مکان
عالی مرتفع کے روایت ہے مطرف سے کہ جب لوگ مالک رحمۃ اللہ علیہ پاس آتے باہر بھیجتے کنیز کو اور کہلا بھیجتے کہ تم کیا
چاہتے ہو حدیث یا مسائل اگر کہتے مسائل جلد باہر آتے گھر سے اور تعلیم مسائل کرتے اور غیر اس روایت میں آیا ہے کہ
بھیجتے اندر سے جواب مسائل کا اور اگر کہتے کہ ہم خواہان و طالب حدیث ہیں غسل خانہ میں جاتے پس غسل کرتے جامہ سفید پہنتے
اور عمامہ سفید سر پر رکھتے اور طیلسان پہنتے اور تطیب کرتے اور رکھی جاتی کرسی پس باہر آتے اور بیٹھتے اوپر اسکے اور تبخیر عود
کرتے اور تحدیث کرتے بخشوع و وقار اور نہ بیٹھتے کرسی پر مگر وقت تحدیث میں اور کہتے ہیں کہ امام مالک نے یہ روش
سعید بن المسیب سے اخذ کی تھی اور تحقیق مکروہ رکھا ہے قتادہ اور مالک اور جماعہ نے تحدیث اوپر غیر طہارت کے
اور تھا اعمش کہ جب بے وضو ہوتا تیمم کرتا اور شک نہیں کہ احترام و تعظیم و توقیر آنحضرت بعد از وفات نزدیک ذکر حضرت
و سماع حدیث و اسم مبارک و سیرت حضرت لازم جیسے حیات میں لازم تھا اور چاہیے کہ وقت قرأت حدیث واسطے آنے
کسی کے تعظیم نہ کرے کہ اسمیں قلت ادب و قلت احترام اور قطع حدیث حضرت کا ہے واسطے غیر کے خصوصاً واسطے
فاسق کے اور بدعتی کے اور تھے قطع حدیث نہ کرتے تھے اور نہ حرکت اگرچہ کوئی ضرر و آفت لاحق ابدان انکے ہوتی صبر کرتے از جہت
احترام حدیث پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سنا ہے کہ ایک مرتبہ سترہ بار عقرب نے امام مالک رحمہ کو اثنائے قرأت حدیث میں
کاٹا انھوں نے جنبش نہ کی اور صبر و تحمل کیا اسپر اور قطع نہ کیا حدیث نبوی کو از جہت تعظیم و توقیر حدیث پیغمبر کے اگرچہ ایسی
حالتیں معذور تھے پس حرکت و قیام بے ضرورت کیا گنجایش رکھتے ہیں سیما کہ مضاف ہو ساتھ اسکے کلام بیہودہ ذکر کیا ہے ابن الحاج نے
مدخل میں اور قوت القلوب میں لکھا ہے کہ بچہ پر سے نظر کے اوپر جمال بہ آیت مثال حضرت کے وہ کشائش کا روشوار حاصل ہوتی ہے کہ
اور دن کو الغیبات میں نہیں حاصل ہوتی اور یہ معجزات و خصائص سید انبیا سے ہے کہ اور انبیا میں تھا اور اسی خصائص میں حضرت کے
لکھا ہے قال الشاعر قطعات منت خدا را کہ بما آمدی برد + نور ہدایت تو ضلال ضلال را + بودی کہ امتی و گرفتیم از جہت + بر خویشتن خجستہ
و فرخندہ فال را + گر قبول کنی اقبال و سعادت یابم مقبل آن روز شود بندہ کہ گردد مقبول + دارم امید کہ نامید نگردم ز درت + چون
منم سائل و مثل تو کریمے مسئول + اور خصائص آنحضرت میں مرقوم ہے کہ صحابہ حضرت سب عدول تھے باعتبار ظواہر کتاب و سنت کے کہ
مدح و تعدیل انکی میں واقع ہوئیں پس بحث و تکرار نہ کی جاوے عدالت کسی ایک کی نہیں ہے جیسے کہ سائر رواۃ حدیث سے
اور حدیث کو بانفراد صحابی فرد و غریب نہیں کہتے بلکہ غیر انکے تابعین و من بعدہم سے اور اہل سنت و جماعت نے اجماع کیا ہے اوپر
تعدیل صحابہ کے اگرچہ بعضے انسے ملابس فتنہ ہوئے ہیں اور بحسن ظن کہتے ہیں کہ ملابست فتنہ انسے اور وقوع اسمیں بخطا اور
اجتہاد اور تاویل ہی تھا اور نظر کرتے ہیں فضائل اور مآثر انکے میں جیسے امتثال و نہی اوامر و نواہی آنحضرت کے اور حضور انکا ایکے
ساتھ غزوہ و جہاد و فتح اقالیم و بلاد میں اور تبلیغ احکام و ہدایت کرتے ناس ساتھ مواظبت و مداومت کے اوپر نماز روزہ
و زکوٰۃ اور انواع قربات صفات کمال کے شجاعت و بزرگی و کرم و اخلاق حمیدہ کہ نہ تھا کسی میں امم سابقہ سے اور

جمہور علما اس بات پر ہین کہ صحابہ خیار امت اور افضل یکسست ہین اور جو کوئی انسے پیچھے ہے انکے مرتبہ کو نہین پہونچتا اور
قول بعض محدثین کا یہ ہے کہ خیریت و فضیلت مخصوص اُن صحابہ کے ساتھہ کہ ممتد و دراز تھی صحبت آنکی اور بہت تھا استفاضہ
و استفادہ انکا حضرت سے لیکن مختار اول ہے اور حق یہ ہے کہ فضل رویت حضرت بحصول ایمان عیانی اور یقین کے
مخصوص صحابہ ہے کہ اور کوئی نہین رکھتا اور احادیث کہ فضل آخر امت مین وارد ہے حیثیت دوسری سے ہین کہ
ایمان بالغیب ہے جیسے کہ یومنون بالغیب مین ساتھہ اس وجہ کے تفسیر کیا ہے واللہ اعلم اور خصائص آنحضرت سے ایک یہ ہے
کہ نمازی خطاب کرتا ہے حضرت کو السلام علی اللہ السلام علی جبرئیل السلام علی میکائیل السلام علی فلان پر جب آنحضرت نماز سے
پھرے منھہ ہماری طرف کیا اور فرمایا السلام علی اللہ نہ کہو اسواسطے کہ خدا خود سلام ہے یعنی سالم از نقائص و تخاوف ہے اور سلامتی
بخشنے والا بندون کا پس سلام اسپر کہ ہم خود محتاج ہین بیجا ہے اور کچھہ معنی نہین رکھتا اور جب تم نماز مین بیٹھو کہو التحیات
للہ والصلوٰۃ والطیبات السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ السلام علینا
وعلی عباد اللہ الصالحین جسوقت مصلے نے یہ کہا پہنچا ہر عبد صالح کو کہ آسمان و زمین مین ہے
الحدیث پس اسجگہ تخصیص واقع ہوئی ساتھہ سلام کے آنحضرت پر علی الخصوص اور اوروں پر علی العموم اور کرمانی نے شرح
صحیح بخاری مین کہا ہے کہ صحابہ بعد از فوت حضرت السلام علی النبی کہتے تھے نہ بصیغہ خطاب واللہ اعلم اور ازانجملہ یہ ہے
کہ جسے حضرت پکارین اجابت کرے اگرچہ نماز مین ہو اور شاہد اس حدیث کا سعد بن المعلی ہے کہ کہا در حالت نماز مجھے آنحضرت
صلعم نے پکارا مین نے جواب نہ دیا آپنے فرمایا کیا نہین کہا خدا تعالی نے استجیبوا للہ وللرسول اذا دعاکم
لما یحییکم یعنی جواب دو خدا اور رسول کو جسوقت پکارین تمھین کہ زندہ کرتا ہے تمھین پس اجابت دعوت فرض ہے اور جسکو
ہوتا ہے تارک اسکا تامل اسمین ہے کہ آیا نماز باطل ہوتی ہے یا نہین قول صاحب مواہب یہ ہے کہ تصریح کیا ہے ایک جماعت
شافعیہ وغیرہ سے کہ باطل نہین ہوتی اور بقول بعض باطل ہوتی ہے لیکن حدیث سے کوئی چیز معلوم نہین ہوتی واللہ اعلم اور
ازانجملہ یہ ہے کہ دروغ کہنا حضرت پر مثل دروغ کہنے کے ہے غیر دنی پر اور جو کوئی دروغ باندھے آنحضرت پر قبول نکیجاوے روایت اُس سے
کبھی اگرچہ توبہ کرے جیسا کہ ذکر کیا ہے جماعت محدثین نے اور سعید بن الجبیر سے روایت ہے کہ ایک مرد نے حضرت کے اوپر دروغ کہا پس
بھیجا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علی ابن ابی طالب اور زبیر رضی اللہ عنہما کو اور فرمایا اگر پاؤ اُس شخص کو مار ڈالو اور شیخ محمد جو
ونی پدر امام الحرمین اسطرف گئے ہین کہ تعمد کذب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کفر ہے لیکن ائمہ حدیث نے انکی موافقت اس
قول مین نہین کی اور حق وہ ہے کہ دروغ باندھنا حضرت پر فاحشہ عظیمہ اور موبقہ کبیرہ ہے لیکن کافر نہین ہوتا صاحب اسکا
تا استحلال نکرے اور توبہ اگر صحیح ہو اور آثار اسکے عیان ہو وین مقبول ہے اور نہین شہادت و روایت مین اور ازانجملہ
یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور جمیع انبیا علیہم السلام گناہون صغیرہ وکبیرہ سے معصوم ہین خواہ عمداً خواہ سہواً مذہب مختار
یہی ہے اور کتب کلامیہ مین تفصیل اسکی ہے لیکن حق یہی ہے اجمال ہے اور ازانجملہ یہ کہ حضرت اور جمیع انبیا صلوٰۃ وسلامہ علیہم اجمعین پر
جنون اور اغما طویل جائز نہین اور تنبیہ کیا ہے سبکی نے اسپر کہ اغمار انبیا کا مخالف اغمار اوروں کی ہے اور غلبہ اوجاع سے ہے اور چونکہ
ظاہرہ کے نہ اوپر قلب کے اسواسطے کہ وارد ہوا ہے آنکھین انبیا کی خواب کرتی ہین نہ دل اور جب نگاہ رکھی انکی دلونکی خواب سے

کہ سبکتر اعمار سے ہو گئی وپس اغمار سے بطریق اولی اور بھی سبکی نے کہا ہو کہ انبیا پر کوری جائز نہیں کہ یہ نقص ہو اور اعمی نہیں ہوا کوئی پیغمبر ہرگز اور وہ جو مذکور ہوا ہو شعیب سے ثابت نہیں ہوا اور یعقوب علیہ السلام کی بصر پر ایک پردہ حائل ہوتا تھا بسبب شدت حزن لیکن منقطع ہو گیا اور امام فخر رازی نے تفسیر قول حق سبحانہ وابیضت عیناہ من الحزن یعنی اور سفید ہو گئیں دونوں آنکھیں اسکی غم سے کہا ہو کہ غالب ہوا یعقوب علیہ السلام پر بکا کہ بسبب اسکے سفیدی معلوم ہوتی تھی اور دلیل صحت اس قول پر یہ کہ تاثیر حزن غلبہ بکا میں ہے نہ حصول عمی میں بعد ازان کہا گیا ہو کہ اختلاف کیا ہو بعض کہتے ہیں کہ حضرت یعقوب علیہ السلام اندھے ہو گئے تھے بالکل پس کیا حقتعالی نے انکو بصیر بیچ وقت القائے قمیص یوسف علیہ السلام کے اور بعضے کہتے ہیں کہ بصر انکی کثرت بکا سے ضعیف ہو گئی تھی بوقت القائے پیرہن + یوسف علیہ السلام یعقوب علیہ السلام کے منہ پر قوی و تیز ہو گئی بصر انکی اور نقصان جاتا رہا اور قدرے عمی شعیب علیہ السلام کی مشہور ہے ہاں ساتھ عدم ثبوت ان کے تحکم ہے اور صحیح یہ باب یعقوب میں عمی ہے اسواسطے فرمایا فارتد بصیرا یعنی پس ہو گیا بینا اور مقابل کے کہا ہو کہ مدت چہ برس تک یعقوب علیہ السلام نابینا رہے تا قمیص یوسف علیہ السلام تک شان بصر حاصل ہوا اور از انجملہ یہ ہو کہ جو کوئی دشنام دیوے آنحضرت کو یا نسبت دینا آنحضرت کے ساتھ کسی وجہ کے وجوہ سے بصریح یا بکنایہ واجب ہو قتل اسکا اس قول میں اتفاق ہو اختلاف نہیں ہو کہ یہ قتل بطریق حد ہے یا قتل بالفعل مارنا چاہیے طلب توبہ نہیں چاہیے بالجملہ وقت کہ توبہ چاہیے طلب کرنا اگر توبہ بجا لاوے عفو کریں لیکن مختار قول اول ہے اور یہ صورت میں ہو کہ مسلمان ہووے اگر کافر ہو اور اسلام لاوے درگذر کریں اور یہ بحث آخر کتاب میں تفصیل آویگی انشاء اللہ تعالی اور جملہ خصائص حضرت سے یہ ہو کہ جبرئیل علیہ السلام بفرمان ملک العلام تین مرتبہ مرض حضرت میں واسطے عیادت و پرسش کے آئے اور مواہب میں مذکور ہو کہ نماز اوپر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر فوج فوج مسلمانوں نے بے امام بے دعائے جنازہ کے کہ مشہور ہو ذکر کیا اسکو روایت کی بیہقی اور ابن سعد وغیرہما نے اور مدفون ہوئے حضرت بیچ دن وفات کے اور بچھایا گیا واسطے آنحضرت کے لحد میں قطیفہ کہ بچھاتے تھے نیچے آپکے اور یہ دونوں امر جائز نہیں غیر آنحضرت کیواسطے انتہی اور بعضوں نے کہا ہو کہ قطیفہ شقران نے کہ موالی آنحضرت سے تھا بچھا دیا تھا بے علم و اطلاع صحابہ کے تا کوئی اور بعد از حضرت کے اپنے نہ بچھوا دے کہ اسکے حقمیں مکروہ ہو اور زمین مظلم و تاریک ہوئی بعد موت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جیسا کہ محل اسکی میں آویگا اور از انجملہ یہ ہو کہ زمین جسد مبارک حضرت و دیگر انبیا کو نہیں کھاتی اسیطرح مواہب میں بھی مرقوم ہو اور بعض اولیاء اللہ سے بھی نقل کرتے ہیں جیسے کہ قبر شیخ علی متقی رحمۃ اللہ علیہ کی بعد چودہ برس کے کسی تقریب سے کھولی تھی بدن و کفن باقی تھا بیان تقریب یہ ہو کہ لوگ چاہتے تھے کہ برادرزادہ انکے کو کہ جوان صالح تھا انکی قبر میں دفن کریں چنانچہ مکہ معظمہ میں عادت ہو کہ اموات کو تبرکا قبر بزرگوں میں دفن کرتے ہیں اور ظاہر وہ ہو کہ نہ کھانا زمین کا جسد شریف کو کہ نہ ہو حیات سے اور یہ مخصوص با آنحضرت و حضرات انبیا ہے اور خصائص حضرت سے یہ ہو کہ میراث مال حضرت میں جاری نہیں ہوتی بجہت باقی رہنے ترکہ حضرت کے انکی ملک میں اور بعضوں نے کہا ہو کہ وہ مال صدقہ ہو جاتا ہے اور یہی قول صواب ہے جیسا کہ حدیث میں آیا ہو ما ترکنا صدقہ یعنی متروکہ ہمارا صدقہ ہو صرف کیا جاوے جس مصارف میں کہ آنحضرت

صرف فرماتے تھے اہل وعیال و فرزندان و فقرا وصایا اور مصالح مسلمین مین اپنی حیات اور مبلغ ہو حضرت کو وصیت کرنا بجمیع مال اپنے کے اور غیر کو جائز نہین مگر ثلث اور اسیطرح حکم سارے انبیا کا ہو کہ اونکے اموال مین ارث نہین چلتی اور اوسطریق پر جواب دیا جاتا ہو قول حقتعالی سے ورث سلیمان داود یعنی میراث لیا سلیمان نے داود کی اور قول حق سبحانہ سے رب هب لی من لدنك ولیا یرثنی یعنی اے رب میرے بخش مجھو اپنے پاس سے کوئی ولی کہ میراث لیجاوے مجھسے مراد ارث سے نبوت وعلم ہو ہکذا فی المواہب والمدارج اور از انجملہ یہ ہو کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم زندہ ہین اپنی قبر مین اور اسیطرح سارے انبیا علیہم السلام اور آنحضرت نماز پڑھتے ہین اپنی قبر مین باذان واقامت اور حکایت کیا ابن زبالہ نے اور ابی النجار نے کہ اذان ترک کی گئی ایام حرہ مین تین دن اور باہر گئے لوگ اور سعید ابن المسیب مسجد مین تھا کہتا ہو سعید کہ متوحش ہوا مین جب وقت ظہر ہوا نزدیک قبر شریف کے گیا مین اور آواز اذان سنی مینے اور نماز ظہر مینے ادا کی پس تر سنی مینے اذان واقامت قبر مین واسطے ہر نماز کے تاکہ گذرے تین دن رات اور پھرے لوگ در عود کیا موذنون نے پس سنی مینے اذان آنکی جیسا سنی مینے قبر نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مین آخر ہوا قول صاحب مواہب او رمدارج کا تنبیہ جاننا چاہیے کہ بعد از اتفاق حیات پیغمبر مین اختلاف کیا ہو کہ زندہ قبر مین ہین یا نہین جائے معین مین بلکہ جس جگہ خدا چاہے بہشت یا آسمان یا عرش یا اور جگہ ہین کہ مقید بجائے معین نہووے بعضے کہتے ہین کہ ہمنے جسد شریف قبر مین رکھا اور اوسی خروج پر دلیل نہین رکھتے ہم پس ظاہر یہ ہو کہ اسی بقعہ مین ہو اور اگر کہین یہ بقعہ تنگ ہو مناسب نہین جسد شریف اوسمین جواب اسکا یہ ہو کہ حدیث مین آیا ہو کہ فسحت و فراخی کیجاتی ہو قبر مومن مین ستر در ستر کیا جگہ قبر شریف سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ فسحت اسکی دائرہ قیاس سے باہر ہو اور اگر کہین کہ فردوس اعلی لنسبت اولی ہو واسطے تمکین و استقرار آنحضرت کے بقعہ قبر سے جواب اسکا یہ ہو کہ کوئی بہشت بہتر و شریف قبر شریف سے نہین اگر حضرت اس جگہ ہو دین۔ امام تقی الدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہو اگر اس بقعہ کو کہ ختم اعضائے شریفہ حضرت کیا ہو تمام اماکن و مواضع پر تفصیل و ترجیح دیوین حتی کہ کعبہ معظمہ او عرش مجید پر نہین جانتا مین کسی مومن کو کہ توقف کرے اسمین اور حدیث شب معراج کہ آنحضرت نے فرمایا دیکھا مین نے موسی کو کہ نماز ادا کرتا تھا اپنی قبر مین موید اس قول کا ہو اور حدیث دیکھنا انبیا کا شب معراج مین آسمان پر اور حدیث دوسری کہ دیکھا مین نے موسیٰ کو کہ ساتھ ستر ہزار بنی اسرائیل کے حج مین آتے تھے اور تلبیہ کہتے تھے ناظر اطلاق مکان مین ہو اور کہین قرآن مجید ناطق ہو بموت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قال اللہ تعالی انك میت وانهم میتون یعنی بدرستی کہ تو مرنیوالا ہو اور یہ سب مرنیولے اور فرمایا آنحضرت نے انی رجل مقبوض یعنی بدرستی کہ مین ایک مرد مقبوض ہون اور صدیق اکبر نے فرمایا فان محمدا قد مات یعنی پس بدرستی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تحقیق فوت ہوے اور اجماع امت اسی پر ہو جواب اسکا یہ کہ حضرت نے درد موت چکھا بعد ازان زندہ کیا انھین حقتعالی نے جیسے کہ حدیث مین آیا ہو کہ مین گرامی تر ہون خدا کے نزدیک کہ چھوڑے مجھے قبر مین زیادہ اوپر چالیس دن کے اور بھی حدیث مین آیا ہو کہ خدا تعالی نے حرام کیا ہو جسد انبیا کو

زمین پر پس آنحضرت زندہ ہین بحیات جسمانی دنیاوی کے ساتھ اُس بدن کے کہ حیات شریف مین رکھتے تھے اور بہ اکمل ہے حیات شہدا سے کہ روحانی اخروی ہے اور حقتعالی قادر ہے کہ نگاہ رکھے ارواح کو بے ابدان ولیکن نقل وارد ہوئی ہے بوجود ارواح ابدان مین جیسا کہ ہونا موسی علیہ السلام کا نماز گذار زندہ قبر مین اور اُس سے یہ لازم نہین آتا کہ جیسے دنیا مین حاجت بطعام وشراب وغیر ذالک صفات اجسام سے مشاہدہ ومحسوس تھا وہ انکا معاملہ بھی متلبس علیہ اسی پر ہووے بلکہ انھین عالم برزخ مین اور احکام ہوین اور احتیاج بطعام وشراب اور امثال اُسکے امر عادی ہے اور وہان کا حال برخلاف عادت ہووے اور ہوسکتا ہے کہ بروائح ونسایم اور مانند اونکے ارزاق روحانی سے ہووے جیسا کہ شان شہدا مین واقع ہوا ہے یرزقون فرحین یعنی روزی دیے جاتے ہین اُس حال مین کہ خوش وخرم ہین اور اگر طعام بہشت سے مراد ہو تو بھی عجب نہین جیسے کہ حدیث مین آیا ہے یطعمنی ویسقینی یعنی مجھے کھلاتا اور پلاتا ہے لیکن علم وادراک وسماع انبیا مین شک نہین بلکہ سائر اموات مین تصریح کیا ہے اسے علمانے ایسا ہی پایا جاتا ہے جو مدارج مین اور احادیث مین آیا ہے کہ حج ادا کرتے ہین اور تلبیہ کہتے ہین اور ذکر وتسبیح کرتے ہین اور اگر کوئی معترض اعتراض کرے کہ آخرت دار عمل نہین اور وہان تکلیف نہین یہ اعمال کسواسطے کرتے ہین جواب اعتراض یہ ہے کہ عالم برزخ پر احکام دنیا جاری ہین اکثر اعمال وزیارت اجور اسے ادر گاہ ہے حاصل ہوتا ہے عمل بے تکلف واسطے راہ تلذذ وذوق وشوق کے جیسے کہ نوافل وتطوعات کا حال ہے اور اسیواسطے بہشت مین تسبیح پڑھتے ہین اور قرآن خوانی اور جملہ خصائص حضرت سے یہ ہے کہ معین ومقرر روضہ مبارک حضرت پر ایک فرشتہ ہے کہ پہونچاتا ہے صلوٰۃ وسلام طرف زائر سے روایت کیا ہے اس حدیث کو احمد اور نسائے اور حاکم سے اور تصحیح کیا اُسے حاکم نے ساتھ اس لفظ کے ان اللّٰہ ملٰئکتہ سیاحین فی الارض یبلغونی عن امتی السلام یعنی بدرستی واسطے خدا کے فرشتے ہین کہ پھرتے ہین زمین مین پہونچاتے ہین مجھے میرے اُمت کی طرف سے سلام اور ازانجملہ وہ ہے عرض کیے جاتے ہین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اعمال امت کی استغفار فرماتے ہین خاص اُسکی لیے اور روایت کیا ابن المبارک نے سعید ابن المسیب سے کہ کوئی دن نہین مگر یہ کہ عرض کیے جاتے ہین حضرت پر اعمال امت کی صبح وشام پس پہچانتے ہین اُنکو حضرت ساتھ نشان اُنکے اور اعمال اُنکے اور بعض روایات مین یون آیا ہے کہ عرض کیے جاتے ہین حضرت پر اعمال امت کے جو اُنمین بد ہین اونکو مین ستر وپوشش کرتا ہون اور وہ جو نیک ہین عرض کرتا ہون بدرگاہ رب العزت اور مراد ستر سے عرض نکرنا گناہونکا ہوگا گویا سنت الٰہی جاری ہے کہ اعمال بعد از عرض ثبت ہوتے ہین اور جو عرض نہین کیے جاتے محو وساقط ہوتے ہین درجہ اعتبار سے فافہم وباللّٰہ اور مدارج مین ہے کہ حدیث کعب الاحبار مین آیا ہے کہ ہر پگاہ وبیگاہ ستر ہزار فرشتہ قبر شریف پر نازل ہوتے ہین اور طواف کرتے ہین اور مارتے ہین بازو اپنے اور جب آپ مبعوث ہوئے ہین قبر سے باہر آتے ہین میان ان فرشتون کے اور لیجاتے ہین آنحضرت کو بدرگاہ رب العزت اور ازانجملہ وہ ہے کہ منبر آنحضرت کہ مسجد شریف مین ہے بالائے حوض حضرت کے ہے اور ایک گروہ اسطرف گئے ہین کہ یہ اخبار ہے اس منبر سے

کہ اُس دن واسطے حضرت کی بنا کرین نہ یہ منبر کہ مسجد شریف مین ہی اور یہ قول نہایت بعید ہی سیاق لفظ حدیث سے
کہ فرمایا ہی ما بین حجرہ میرے اور منبر میرے کے ایک باغ ہی باغون جنت کی سے اور منبر میرا اوپر حوض میرے کے ہی ظاہر
و متبادر اس کلام سی وہی منبر ہے کہ واسطے تجدید روضہ مقدسہ کے مذکور ہی اور ایسا ہی مذکور ہی تاریخ مدینہ مین اور صاحب
مواہب نے کہا کہ اختلاف نہین کیا کسی ایک نے علما سے بیچ اسکے کہ یہ محمول اوپر ظاہر کے ہی اور یہ حق ہی اور محسوس
و موجود اور قدرت شامل ہے سب چیز کو اور جس چیز کی خبر دیتی ہی مخبر صادق نے امور غیب سی ایمان اُسپر واجب ہی اور
از انجملہ وہ ہی درمیان منبر اور قبر شریف حضرت کی ایک روضہ ہی ریاض جنت سی روایت کیا اسے بخاری نے ساتھ
ما بین بیتی و منبری کے یعنی درمیان میرے گھر اور میرے منبر کے اس جگہ تکلم کیا ہی بعض نے کہا ہی کہ مراد تشبیہ بقعہ
شریفہ ہی بروضہ جنت نزول رحمت اور حصول سعادت اور بعض نے کہا ہی کہ طاعت و عبادت اس مقام مین
موصل الی الجنتہ ہی اور یہ دونو قول ضعیف ہین اور بعید اسواسطے کہ تشبیہ بریاض جنت و نزول رحمت و ایصال
خیر بروضہ بہشت اور ترتب ثواب اُسپر شامل تمام مساجد اور کل بقاع خیر کو ہی اور مخصوص ساتھ اس مسجد شریف
و منبر منیف کے نہین اور اگر حمل اوپر رحمت خاص اور روضہ مخصوص کے جنت سی کرین یہ بھی خالی بعید سی نہین اور
تکلیف سی اور حق وہ ہی کہ محمول اوپر حقیقت ظاہرہ اپنی کے ہی کہ ما بین حجرہ آنحضرت و منبر شریف ایک روضہ ہی
ریاض جنت سی باعتبار اس معنی کے کہ فردائے قیامت اسی بہشت برین مین نقل کرینگا اور مانند سائر بقاع
ارض فانی و مستہلک نکرینگا جیسا کہ ابن فرحون اور ابن جوزی نے امام مالک سی نقل کیا ہی اور اتفاق جماعۂ علما کو
اُسکے ساتھ منضم کیا ہی اور شیخ ابن حجر عسقلانی نے اور اکثر علمائے حدیث نے اس قول کو ترجیح دیا ہی اور ابن ابی جمرہ کہ
کبائر علماء مالکیہ سی ہے فرمایا ہی کہ احتمال رکھے کہ عین یہ بقعہ شریفہ روضۂ ریاض جنت سی ہووے کہ اُس جگہ سے دار دنیا
مین پہونچا ہو جیسا کہ شان حجر اسود اور مقام ابراہیم مین واقع ہی اور بعد از قیام قیامت بھی بمقام اصلی اسکے
لیجاوین اور نزول رحمت و استحقاق جنت لازم مزیت فضل اور علو مرتبت اس مقام کو ہی اور حدیث مین آیا ہی
کہ آنحضرت نے فرمایا کہ آتا ہون مین باب جنت کے تئین دن قیامت کے اور استفتاح کرتا ہون مین پس کہتا ہی خازن
جنت بک امرت ان لا افتح لاحد قبلک یعنی ساتھ تیرے امر کیا گیا مین کہ نہ کھولون مین دروازہ
بہشت واسطے کسی ایک کے پہلے تجھسے اور جائز ہی کہ ب بک مین واسطے قسم کے ہووے اور یہ معنی احسن و الذ ہین
اور از انجملہ وہ ہی کہ محشور ہووین حضرت سوار اوپر براق کے اور کسوت و خلعت دیا جاوے اعظم در نفس حلل جنت سے
حدیث مین آیا ہی کہ حشر کیے جاوین لوگ قیامت کے دن پس ہونگا مین اور میری امت مقام بلند پر اور پہناوے
مجھے میرا پروردگار حلہ سبز اور ایستادہ ہون حضرت اوپر راستان کرسی کے نہین کھڑا ہوتا وہان کوئی ایسے مقام
مین کہ رشک لیجاوین اوسپر اولین و آخرین اور از انجملہ یہ ہی کہ دیا جاوے اونھین مقام محمود مجاہد نے کہ اپنی تفسیر
سے ہی کہا کہ مراد مقام محمود سے جلوس حضرت کا ہی اوپر عرش کے اور عبداللہ بن سلام سے منقول ہی جلوس
اوپر کرسی کے اور تفسیر بیضاوی مین کہا ہی کہ ایسا مقام کہ تعریف اُسکی کرین جو کوئی وہان کھڑا ہی اور جو کوئی اسی پہنچانے

اور یہ مطلق ہے ہر تمام مین کہ متضمن ہے کہ امت کو اور مشہور یہ ہے کہ وہ مقام شفاعت ہے کذا فی المواہب و ازانجملہ یہ ہے
دیا جاوے حضرت کو لواء حمد قیامت کے دن اور حضرت آدم علیہ السلام اور ماسوائے انکو نیچے اس لوا کے ہووینگے اور عطا
کیا جاوے وسیلہ کہ اعلی درجہ ہے بہشت مین وہ بھی مخصوص آنحضرت ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جیسا کہ فرمایا
انا سید ولد آدم یوم القیامۃ وانا اکرم الاولین والآخرین وبیدی لواء الحمد ولا فخر
وما من نبی یومئذ آدم فمن سواہ الا ہو تحت لوائی یعنی مین ہون سردار اولاد آدم قیامت کے دن اور
مین ہون کریم ترین پہلون اور پچھلون کا اور میرے ہاتھ مین ہے نشان حمد اور نہین فخر اور نہین کوئی نبی
اسدن آدم اور غیر اُسکے مگر وہ نیچے نشان میرے کے ہے اور ازانجملہ وہ کہ مخصوص کیا آنحضرت کو حقتعالی نے
ساتھ کوثر کے کہ سیلان کرتے ہین اُسمین در و یاقوت اور پانی اُسکا بہت شیرین ہے شہد سے اور بہت سفید ہے دودھ
سے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ بہت سفید ہے برف سے اور کوزے اُسکے ستارون سے زیادہ اور بعضون نے کہا ہے
کہ ہر پیغمبر کے لیے آخرت مین ایک حوض ہوگا اوپر قدر فضل و مرتبت اُسکی اور کوثر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سب سے
عظیم تر اور شریف تر ہے اور ازانجملہ وہ ہے کہ جو چیز انبیاء سابق کو بعد از سوال عطا فرمائی حضرت علیہ الصلوٰۃ
والسلام کو بے سوال ارزانی رکھا ابراہیم خلیل اللہ نے کہا ولا تخزنی یوم یبعثون یعنی رسوا نکر مجھے دن بعث کے
اور آنحضرت کی شان اور اُنکی امت کی حقمین فرمایا لا یخزی اللہ النبی والذین آمنوا معہ الآیہ یعنی
دن ہے کہ نہین رسوا کریگا اللہ نبی کو اور جو کہ ایمان لائے اُسکے ساتھ آخر آیہ تک اور موسی علی نبینا وعلیہ السلام
نے کہا رب اشرح لی صدری یعنی اے رب میرے کھول میرے لیے سینہ میرا اور شان مین پیغمبر صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم کے فرمایا ہے الم نشرح لک صدرک یعنی کیا نہین کھولا ہمنے تیرے لیے سینہ تیرا اور انہین سے یہ ہے
کہ حقتعالی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بمقام محبت برگزیدہ کیا اور ابراہیم علیہ السلام کو بمقام خلت اور
مقام محبت بالاتر مقام خلت سے ہے کہ اول ذکر اُسکا گذرا اور آخر مین بھی کلام اُسکے بیان مین آویگا اور بعضے
عارفین نے علماء سے فرق مین درمیان خلیل و حبیب کے ایک کلام لطیف کہا ہے کہ خلیل خلت سے ہے بمعنی حاجت
اور ابراہیم علیہ السلام محتاج و مفتقر تھا طرف خدا کے اسی جہت سے اُسے خلیل پکڑا اور حبیب فعیل ہے بمعنی فاعل یا
مفعول پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من وجہ محب ہین اور من وجہ محبوب بے وساطت عرض کے اور
بعض نے کہا ہے کہ خلیل کا فعل برضائے حق ہوتا ہے اور فعل حبیب برضا و خوشنودی حبیب اور خلیل کا ہے شتابی نہین کرتا
واسطے لقائے محبوب کے جیسے کہ بوقت آنے ملک الموت کے ابراہیم علیہ السلام پاس قبض روح کے لیے توقف کیا ابراہیم
علیہ السلام نے اور کہا پروردگار سے پوچھ جو اُسکا حکم ہو بلا توقف بجا لاؤ اور آنحضرت نے فرمایا اخترت الرفیق
الاعلی یعنی اختیار کیا مین نے رفیق اعلی کو اور ازانجملہ وہ ہے کہ نماز نافلہ حضرت کو بیٹھکر ادا فرمائی ثواب
اُسکا برابر ثواب ایستادہ نماز کے تھا بخلاف اورون کے کہ فرمایا من صلی قاعدا فلہ نصف
اجر القائم یعنی جو کوئی بیٹھکر نماز پڑھے اُسکے لیے ثواب آدھا بہ نسبت قائم کے ہے اگرچہ ظاہر اس حدیث کا

عام وہ

عام ہے لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اسکے ساتھ مخصوص ہیں اور منجملہ خصائص یہ ہے کہ جیسا حضرت روبرو سے دیکھتے ویسا ہی
پیچھے سے اور جیسا تاریکی میں دیکھتے ویسا ہی روشنائی میں اور کلام اسکی تحقیق میں ذکر معجزہ شریف میں پہلے گذرا ہے یوں ہی ہے مواہب
و آثار النبوت میں اور از انجملہ یہ ہے کہ جو کچھ دنیا میں ہے زمان آدم تا نفخہ اولی تک سب حضرت پر منکشف و ہویدا کر دیا تا سب اول سے
آخر تک معلوم ہوئے اور حضرت نے بھی یاروں اپنے کو بعض اُن احوال سے مطلع و آگاہ فرمایا اور بعض صلحاء اہل فضل سے سنا گیا ہے کہ بعض
عارفوں نے ایک کتاب لکھی ہے اور اسمین اثبات کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تمام علوم الٰہی تعلیم و معلوم کرا دیے تھے ایک ہی
مرتبہ یہ بات بظاہر مخالف بہت دلیلوں کی ہے آیا اسکے ذکر کا قصد کیا ہو واللہ اعلم وصل فضائل و خصائص امت مرحومہ
محمدیہ بھی بیشمار ہیں اور یہ بھی راجع طرف فضائل آنحضرت کے ہے کہ ایسی امت و الیسے پیرو رکھتے ہیں جیسے کہ فضائل آنحضرت
و افضل امت میں ہے کہ ایسا پیغمبر رکھتے ہیں اور تبع اور مقتدی ساتھ ایسی ذات کامل الصفات کو ہیں جاننا چاہیے کہ جب
پیدا کیا پروردگار تعالی و تقدس نے اور ابراز و اظہار کیا عنصر لطیف نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو عالم عیان میں نہایت
احکام و اتقان کے ساتھ متوجہ و ظاہر ہوئی عنایت ربانیہ ساتھ امت حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اگرچہ جن و انس ساری
امت حضرت کی ہیں بجہت خصوصیت و قابلیت کے کہ انکو ہی ظہور کیا اور دوسری جا ظہور نہ کیا اور فرمایا ۔ آیت
کنتم خیر امۃ اخرجت للناس ط یعنی تھے تم بہترین امت نکالے گئے واسطے لوگوں کے اور یہ خطاب ہے واسطہ ساتھ اول اہل
اس امت کے ہے کہ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور سابقان و مقربان درگاہ ہیں اور ان صفحات میں کہ آیت
تامرون بالمعروف و تنہون عن المنکر ط یعنی امر کرتے ہو تم ساتھ معروف کے اور منع کرتے ہو منکر سے در حقیقت
بسبب اور شرط خیر میں اتم و اکمل و احق ہیں اور ساتھ فضل صحبت رسول مقبول اور مشاہدہ جمال جہان آرائی حضرت
اور اقتباس و استفاضہ انوار و آثار انکے بے واسطہ مخصوص ہیں اور اسی جگہ سے معلوم ہوا کہ اول اس امت کا افضل ہے تابع
اپنے سے کہ اس باب میں شارع سے ترتیب بھی واقع ہوئی ہے کہ فرمایا خیر القرون قرنی الذین تابعہم ثم الذین
یلونہم ثم الذین یلونہم یعنی بہترین اہل زمانہ میرے ہیں کہ میں انمیں ہوں پس بعد وہ کہ متصل ہیں انکے ساتھ
پھر وہ کہ پیوستہ ہیں ساتھ انکے مشہور یہ تین مرتبہ ہیں صحابہ و تابعین و تبع تابعین اور ایک حدیث صحیح بخاری سے مرتبہ چوتھا بھی
معلوم ہوتا ہے انھیں اتباع تبع کہتے ہیں ثم یفشوا الکذب یعنی پھر ظاہر و آشکارا ہوگا جھوٹ ۔ وہ ضبط و ربط
دین اور صدق و تقوی و یقین کہ اوائل میں تھا نہ رہا اور ایک جماعت صحابہ سے وہ ہے کہ ایک لحظہ بدیدار شریف حضرت
مشرف ہوئے اور ایمان لائے اور چلے گئے اور ساتھ کار و بار اپنے کے مشغول ہوئے اور ساتھ امتداد صحبت اور طول خدمت کے استفادہ
اور استفاضہ حاصل کیا جو لوگ ساتھ تفضیل صحابہ رضوان اللہ علیہم کے مطلق قائل ہیں کہتے ہیں کہ انھیں بھی کمال
حاصل ہے کہ موجب افضلیت ہے من بعد ہم سے اور معلوم نہیں ہوتا کہ مقصود اس طائفہ کا کیا ہے اگر چاہتے ہیں کہ
بہ برکت رویت و مشاہدۂ آنحضرت تمام کمالات حاصل ہوتے ہیں جیسا کہ متاخرین رکھتے تھے پس یہ محل توقف ہے اور
مستلزم عدم تفاضل و تفاوت کو ہے درمیان صحابہ کے اور خلاف واقع ہے یا چاہتے ہیں کہ وہی رویت مشاہدۂ آنحضرت
تفضیلت ہے کہ اکمل و اتم ہے سب فضائل و کمالات سے اور کوئی تفضیلت اسکے ساتھ برابری نہیں کرتی اور حاصل کلام

صحابہ مین حیث الصحبۃ اگرچہ مدت قلیل اُنکی ہو فضل ہین من ورا انہی سے اور جماعہ اصولین اطلاق اسم صحبت کا بہی مخصوص رکھتے ہین ساتھ جماعہ اولیٰ کے اور یہ خلاف مذہب محدثین کے ہی کہ صحبت مین ساتھ رویت و ملاقات ایکبار کے اکتفا کرتے ہین اور پہلے بھی تھوڑا سا اس باب مین مذکور ہوا ہی اور چاہیے کہ بعد بھی بتقریب مذکور ہوا اور فضائل و خصائص اس امت کے علی الاطلاق بیشمار ہین اور اخبار و آثار تمہین بہت وارد ہین بڑا ان سب فضائل مین ہوتے امت محمد مین جیسے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم خاتم الانبیا اور جامع فضائل و کمالات جمیع انبیا کے ہین اور مکارم اخلاق و محامد صفات حضرت پر منتہی ہوئی امت آنکی خاتم الامم ہی اور مخصوص ہی ساتھ کمال دین اور اتمام نعمت کی الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی یعنی آجکے کون کامل کیا مین نے تمہارے لیے دین تمھارا اور تمام کین تمپر نعمتین اپنی اور صفتین اس امت کی کتب سابقہ مین مذکور ہین جیسے کہ ذکر انکے پیغمبر کا اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سی روایت ہی کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہا موسیٰ علیہ السلام نے اے رب آیا کوئی ہی امتون مین گرامی تر امت میری سے کہ سایہ کیا تو نے اپر ساتھ غمام کے اور نازل کیا اُنپر من وسلوی پس فرمایا خدا تعالی نے یا موسیٰ نہین جانا تو نے کہ فضلات محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سب امتون پر مانند فضل میرے کے سب مخلوقات پر کہا موسیٰ نے یا رب دکھا مجھے وہ امت کہا نہ دیکھیگا تو انھین سنواتا ہون تجھے کلام اُنکا پس ندا کی حقتعالی نے انھین پس جواب دیا سب نے بیک آواز لبیک اللھم لبیک اور حالانکہ وہ اصلاب آبا اور ارحام امہات مین تھے پس فرمایا حق سبحانہ نے صلواتی علیکم ورحمتی سبقت غضبی وعفوی سبق عذابی یعنی درود و رحمت میری تمپر اور رحمت میری نے سبقت کی ہے غضب پر اور عفو میرے نے پیشی کی ہے عذاب پر اور جو کوئی پاوے مجھے اس حالت مین کہ گواہی دیتا ہی کہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ بخشتا ہون مین گناہ اُسکی فرمایا حضرت نے پس چاہا حق سبحانہ نے کہ منت رکھے مجھپر اس نعمت کے ساتھ کہا وما کنت بجانب الطور اذ نادینا یعنی نہ تھا تو اے محمد یعنی نشاء عنصری مین وقتیکہ ندا کیا ہمنے تیری امت کو تا سنوا دین ہم موسیٰ کو کلام اُنکا روایت کیا اس حدیث کو قتادہ نے اور زیادہ کیا یہ کہ کہا موسیٰ علیہ السلام نے یا رب کیا عجب نیک ہی آواز امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مجھے دوبارہ سنوا اور ابو نعیم نے حلیہ مین انس سے روایت کیا اور کہا کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ وحی نازل ہوئی حقتعالی کی موسیٰ پیغمبر بنی اسرائیل پر کہ جو کوئی مجھے پاوے اس حال مین کہ منکر ہی ساتھ احمد کے لاؤنگا مین اُسے آتش دوزخ مین کہا موسیٰ نے یا رب احمد کون ہی خدا تعالی نے کہا احمد وہ شخص ہے کہ پیدا نہین کیا مین نے کسی پیدائش کو گرامی تر اپنے نزدیک اُس سے لکھا ہی مین نے نام اُسکا اپنے نام کے ساتھ عرش پر پہلے اس سے کہ پیدا کرون زمین آسمان کو زمین اور جنت حرام ہی تمامہ خلق پر جبتک آوین حضرت اور اُنکی امت پس اس حدیث سے معلوم ہوتا ہی کہ امت حضرت کو بہ تبعیت حضرت پہلے اور انبیا سے بہشت مین لاوین اور کیا عجب کہ جو مہمان عزیز ہی اُسکے طفیلی بھی عزیز ہووین مگر وہ کہ مراد خلق سے غیر انبیا ہووین اگرچہ کہا ہی جمیع خلق اسی پر یہ کہ امت فاضل تر انبیا سے ہووے یا برابر ساتھ اُنکی پس حاشا و کلا اس واسطے کہ کوئی ولی مرتبہ نبی کو نہین پہونچتا کہا موسیٰ نے اور کون لوگ ہین امت محمد اور کیا ہین صفات اُنکی پس ذکر کیا حق تعالے نے صفات اُنکی کا

پس کہا موسیٰ نے خداوندا مجھے نبی اُس امت کا گردان فرمایا خدا تعالیٰ نے نبی اُس امت کا اُنھیں کی جنس سے ہوگا
پس کہا موسیٰ نے خداوندا گردان مجھے اُمت اُس نبی کی اور یعقوبؒ نے کہا ہے کہ وضو بھی خصائص اس امت سے ہے نسبت
بامم سابقہ اگرچہ انکے پیغمبرونکو یہ صفت حاصل تھی اور استدلال کیا ہے ساتھ اس حدیث کے ان امتی یدعون
یوم القیمۃ غرًا محجلین من آثار الوضوء یعنی امت میری پکاری جاویگی دن قیامت کے سفید رو و سفید دست بالنسبۃ
وضو سے کہ یہ چیز از وضو مخصوص ساتھ انکے ہے اور فتح الباری میں قصہ سارا میں ساتھ اس جبار کے پکڑا اسے
بظلم و تعدی کہا ہے کہ جب چاہا اُس کافر نے قربت لبارا سارا اُٹھی اور وضو کیا اور نماز ادا کی اور ایک روایت
مسلم میں ابوہریرہ سے آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یہ سیما ہے کہ نہیں غیر تمہارے کو اور ظاہر حدیث
احمد سے بھی کہ مشکوۃ میں بیچ کتاب الطہارت کے لایا ہے ایسا ہی مفہوم ہوتا ہے اور مجموع صلوۃ خمس بھی خصائص
اس امت سے ہے کہ امت سابقہ میں چار نمازیں تھیں سوا عشا کے پیغمبر ہمارے اول گزارندہ عشا تھے
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حدیث میں آیا ہے آنحضرت نے فرمایا تاخیر کرو نماز عشا کی اسواسطے کہ تمھیں تفضیل
عطا ہوئی ہے ساتھ اس نماز کے سائر امم پر اور نہیں ادا کیا اس نماز کو کسی نے پہلے تمسے اور اذان و اقامت
بھی خصائص اس امت سے ہے اور بسملہ بھی کسی امت پر نازل نہیں ہوئی پہلے اس سے مگر سلیمان علیہ السلام کو
اور آمین کو خصائص امت محمدیہ رکھا ہے اور حدیث عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا میں آیا ہے کہ آنحضرت نے فرمایا
یہود حسد نہیں لیجاتے اوپر ہمارے کسی چیز پر جیسا کہ حسد لیجاتے ہیں اوپر جمعہ کے اور ہدایت کیا ہمکو خدا تعالیٰ نے
اوپر کہنے آمین کے پیچھے امام کے اور خصائص اس امت سے ہے رکوع نماز میں۔ روایت ہے علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کہ کہا
پہلے وہ نماز کہ رکوع کیا ہمنے اُسمیں نماز عصر تھی پس کہا ہمنے یا رسول اللہ کیا ہے یہ رکوع کہ ہرگز نہیں کیا تمنے اور آجکے
دن کیا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ساتھ اسکے امر کیا گیا میں اور اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ
اوائل ہمارے دین میں بھی رکوع نہ تھا جیسا کہ نماز یہود و نصاریٰ میں پیچھے اُس کے حکم ہوا اور واقع میں انتقال
قیام سے برکوع اور رکوع سے بسجود اور تدریج اُسمیں داخل ہے حدوث حضور اور وجود خشوع میں لیکن اسجگہ
اشکال لازم آتا ہے کہ قول حق سبحانہ تعالیٰ یا مریم اقنتی لربک واسجدی وارکعی مع الراکعین یعنی
اے مریم قنوت کر اپنے رب کے لیے اور سجدہ کر اور رکوع کر ساتھ رکوع کرنے والونکے دلالت رکھتا ہے اوپر وجود رکوع
امم سابقہ میں اور کہتے ہیں کہ مراد بقنوت ادامت طاعت ہے اور معنی طاعت و قیام و خشوع بھی مستعمل ہے اور خصائص
اس امت سے وہ ہے کہ صفوف انکی نماز و قتال میں مانند صفوف ملائکہ کے ہیں قدر و منزلت اور قرب درگاہ میں
اور خصائص اس امت سے تحیۃ سلام اور جمعہ اور ساعت جمعہ ہے کہ جو چیز اُس ساعت میں حقتعالیٰ سے چاہیں
حاصل ہووے اور اس مقام میں اقوال ہیں قریب چالیس کے کہ شرح سفر السعادت میں وہ اقوال بالتطبیق منقول
ہیں اور صحیح ترین اُنمیں سے دو قول ہیں کہ وہ ساعت بعد از خروج امام ہے خطبہ کے لیے فراغ نماز تک اور تعجیل
دوسرا آخر ساعت میں روز جمعہ سے اور از انجملہ یہ ہے کہ اول شب رمضان سے کہ ہوتی ہے نظر کرتا ہے حق سبحانہ

طرف اُنکے نظر عنایت اور جو شخص کہ نظر کرے خدا تعالی طرف اُنکے نظر عنایت عذاب کرے اُسے کبھی اور زینت دیتا ہی اور
آراستہ کرتا ہی بہشت کو اُس مہینہ مین اور کرتا ہی بوے فم صائم خوشبو اپنے نزدیک بوے مشک سے اور استغفار کرتے
ہین واسطے صائمین کے ملائکہ ہر شب بوقت افطار اور جب آخر شب رمضان کی ہوتی ہے بخشتا ہی سب روزہ دارونکو
اور دی گئین اس امت کو شہر رمضان مین پانچ خصلتین کہ نہین دی گئین امت کسی پیغمبر کو اور بند در
زندان مین کیے جاتے ہین مردہ شیاطین[له] اور ازانجملہ استحباب سحور اور تعجیل افطار اور اباحت اکل و شرب و جماع رات
مین کہ ناجائز و حرام تھا اُن لوگون پر کہ پہلے ہمسے تھے بعد از خواب اور ایسا ہی ہمپر بھی ابتدا اسلام مین بعد ازان
منسوخ ہوا اور ازانجملہ شب قدر ہی اور روایات مین آیا ہی کہ بنی اسرائیل مین ایک مرد تھا کہ ہزار مہینہ راہ
خدا مین لڑا تھا اور سلاح بدن سے نہ کھولے تھی صحابہ نے کہا کسے طاقت ہم مین ہے کہ ایسا کر سکے پس نازل ہوئی سورہ قدر
شب قدر بہتر ہزار ماہ سے ہی اور قیام اس ایک رات مین فاضل تر جہاد سے ہی راہ خدا مین ہزار مہینے باقی کلام
تحقیق اس مقام مین اپنے محل آویگا اور اختلاف کیا ہی کہ صیام رمضان خصائص اس امت سے ہی یا امم
سابقہ بھی شریک اُس خطاب مین ہین اور آیت کریمہ کتب علیکم الصیام کما کتب علی الذین من
قبلکم یعنی فرض کیا گیا تمپر روزہ جیسے کہ فرض کیا گیا اوپر اُن لوگون کے کہ پہلے تمسے تھے کہ مراد صیام
ماہ رمضان ہین ظاہر یہ ہی کہ امم سابقہ پر بھی مکتوب تھے اور ابن ابی حاتم نے ابن عمر سے مرفوعاً روایت کیا ہی کہ
صیام رمضان امم سابقہ پر مکتوب تھی جیسے کہ ہمپر اور اسناد اس حدیث مین ایک مرد مجہول ہے اور اگر کہین ہم کہ مراد
مطلق صیام ہین نہ قدر اور وقت اُنکا پس تشبیہ واقع اوپر مطلق صوم کے ہی اور قول جمہور یہی ہی اور خصائص
اس امت سے استرجاع اُنکا ہی وقت مصیبت کے کہ مستوجب و مستحق صلوٰۃ و رحمت ہی پروردگار تعالی سے
اور سبب ہدایت کا ہی خاص اُنکو اور سعید بن جبیر سے روایت ہی کہ کہا تحقیق دیا گیا ہی اس امت کو نزدیک مصیبت
کے وہ کہ نہین دیا گیا انبیا کو مانند اُسکے اور وہ قول آیہ انا للہ وانا الیہ راجعون یعنی نزدیک مصیبت کے
اور اگر دیا جاتا انبیا کو دیا جاتا یعقوب علیہ السلام کو وقتی کہ کہا یا اسفی علی یوسف اور بدرستی کہ کہا یعقوب نے
فصبر جمیل واللہ المستعان اور یہ بمعنی استرجاع ہی اور قول یعقوب یا اسفی علی یوسف منافی اُسکا نہین
اور ازانجملہ وہ ہی کہ خدا تعالی نے اُٹھا یا اس امت سے اصر[له] و اغلال[عه] کہ امم سابقہ کے اوپر تھا مثل تعین قصاص
عمد و خطا مین اور قطع اعضا خاطیہ اور قطع موضع نجاست اور مار نا نفس کا توبہ مین اور تھے بنی اسرائیل کہ
کرتے تھے گناہ رات مین اور لکھا پاتے تھی صبح کو اپنے گھر کے دروازہ پر کہ کفارہ اس گناہ کا یہ ہی کہ نکالے تو
دونون آنکھین اپنی پس نکال ڈالتے اور مروی ہی ابن عباس سے کہ کہا جو کچھ کہ تھا اوپر بنی اسرائیل کے
شدائد و مکارہ سے اُتار احق تعالی نے اس امت سے اور ازانجملہ وہ ہی کہ خدا تعالی نے رفع کیا ہی اس
امت سے مواخذہ بخطا و نسیان اور جس چیز پر کہ اکراہ کیا جاوے اور حدیث نفس کہ اُسے خاطر اور وسوسہ
کہین اور تھے بنی اسرائیل کہ نسیاناً یا خطاءً مرتکب کسی چیز کے ہوتے اُسیوقت عقوبت اُس گناہ کی اُنپر ہوتی اور پر اندازہ

له [illegible]

عه اغلال بالکسر ... ۱۲

اُس گناہ کے طعام وشراب ہی اور بہ تحقیق فرمایا ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان اللہ تعالی رفع عن امتی الخطاء و النسیان و ما استکرھوا علیہ یعنی بدرستیکہ اٹھا یا اللہ تعالی نے امت میری سے خطا اور فراموشی اور وہ چیز کہ اکراہ کیے جاوین اُسپر روایت کیا ہے احمد اور ابن حبان اور حاکم اور ابن ماجہ نے اور خصائص کاملہ اس امت سے وہ ہی کہ شریعت انکی اکمل ہی جمیع شرائع متقدمہ سے اور یہ ظاہر و واضح ہی محتاج بیان نہین اور چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث ہین واسطے پورا کرنے مکارم اخلاق و محامد افعال کے لاجرم دین اور شریعت انکی اتم و اکمل ادیان و شرائع ہوئی اور یہ شریعت غرا جامع ہی میان جلال و جمال و قہر و لطف غایت مرتبہ توسط و اعتدال مین نظر شریعت موسی علیہ السلام کرنا چاہیے کہ کیا تکالیف شاقہ اسمین تھے قتل نفوس و تحریم طیبات و تعجیل عقوبات و تحمیل اغلال بر گناہان اور اظہار آثار قہر و جلال اور تھے موسی علیہ السلام اعظم و اشد خلق اللہ ہیبت و غضب و بطش مین کہ خلق اللہ انکی طرف دیکھ نہ سکتی تھی - لائے ہین کہ جس وقت سے موسی علیہ السلام بشرف تکلم و تجلی مخصوص ہوے بر قع روے مبارک پر رکھتے تھے تا تاب قہر و جلال انکی سے لوگ بیتاب نہوں اور نفوس انکی امت کے بھی شدید و غلیظ و معوج کہ سوا تکالیف غلیظ اور احکام شدیدہ صلاح و استقامت نہین قبول کرتے تھے جیسے کہ حقتعالی فرماتا ہی آیت ثم قست قلوبکم من بعد ذلک فھی کالحجارۃ او اشد قسوۃ یعنی پھر سخت ہو گئے دل تمھارے اس سے پیچھے پس وہ دل مانند سنگ کے ہین یا سخت تر سختی مین اور تھے عیسی علیہ السلام مظہر صرف جمال و لطف و احسان جیسے کہ تھے موسی علیہ السلام مظہر محض جلال و قہر و سطوت لیکن ہمارے پیغمبر صلوات اللہ علیہ مظہر کمال اور جامع میان جلال و جمال تھے قوت و عدل و شدت و لین و رافت و رحمت مین اور شریعت انکی اکمل شرائع اور امت انکی اکمل امت اور احوال انکے اکمل احوال و مقامات انکا ارفع مقامات اور سیوطی آیا ہی کہ شریعت حضرت غایت توسط و اعتدال و نہایت جامعیت و کمال مین تھی کبھی وارد ہوا التزام و ایجاب اور کبھی ندب و استحباب موضع شدت مین شدید اور جا لینت مین نرم کسی جگہ شمشیر مارتے اور کہین عطا کرتے کبھی عدل کرتے اور کبھی فضل اور سیوطی آیت وجزا سیئۃ سیئۃ مثلہا یعنی بدلا بدی کا بدی ہی مثل اُسکے کرتے تھے اور یہ عدل ہی اور کا ہے آیت فمن عفی و اصلح فاجرہ علی اللہ یعنی پس جسنے بخشا اور اصلاح کیا پس اجر اُسکا اوپر خدا کے ہی اور یہ فضل ہی آیۃ انہ لا یحب الظلمین یعنی بدرستی حقتعالی نہین دوست رکھتا ظالمونکو تحریم ظلم ہے آیۃ وان عاقبتم فعاقبوا بمثل ما عوقبتم بہ یعنی اور اگر عذاب کرو تم پس عذاب کرو مانند اُسکے کہ عذاب کیے گئے تم ساتھ اُسکے یہی ایجاب عدل اور یہی تحریم ظلم ہی آیت ولئن صبرتم لھو خیر للصبرین یعنی اور ہر آئینہ اگر صبر کرو تم البتہ وہ بہتر ہی واسطے صبر کرنے والونکے تنبیہ ہی اوپر فضل کے اور خصائص اس امت سے وہ ہی کہ مجتمع نہین ہوتی اوپر ضلالت کے اور یہ حدیث مشہور ہی باسانید کثیرہ اور واسطے اُسکے ہین شواہد عدیدہ اور حدیث مین آیا ہی کہ سوال کیا مین نے پروردگار اپنے سے کہ مجتمع نہووے میری امت اوپر گمراہی کے پس سوال میرا مجھے دیا اور یہ دلیل ہے اوپر حجت اجماع حجت ہی اور اختلاف انکا رحمت اور اختلاف امم سابقہ کا عذاب تھا

اور حدیث مین آیا ہی اختلاف اصحابی لکم رحمۃ یعنی اختلاف میرے اصحاب کا تمھارے لیے رحمت ہی اور مشہور اس لفظ کے ساتھ ہی کہ
اختلاف امتی رحمۃ اور بعض نے اس حدیث سے اختلاف اہل حرف و صناعات مین مراد رکھا ہی کہ موجب تیسیر و تسہیل امور دنیا اور انتظام کارخانہ
معیشت کا ہی جیسے کہ اختلاف علما کا مسائل فقہیہ مین بسبب ترخیص و توسعہ امر دین کا ہی اور خصائص اس امت مرحومہ سے وہ ہی کہ طاعون
شہادت و رحمت ہی اس امت کے لیے اور اور امم پر عذاب تھا جیسا کہ ایک روایت مین آیا ہی الطاعون شہادۃ لامتی
ورحمۃ لہم ورجز علی الکافر یعنی وبا شہادت ہی واسطے امت میری کے اور رحمت ہی انکے لیے اور عذاب ہی اوپر
کافر کے اور فرار اس سے بیچ حکم فرار کے زحف ہی جیسے کہ حدیث عائشہؓ اور جابرؓ مین آیا ہی بیشک معصیت اور گناہ کبیرہ ہی اور
خصائص اس امت سے ہی کہ نزدیک گواہی دو شخص کے انمین سے کسی بندہ کے حق مین بخیر واجب ہوتی ہی واسطے اس بندہ کے
جنت اور امم سابقہ مین وقتیکہ گواہی دیوین سو آدمی اور حدیث مین آیا ہی من اثنیتم علیہ بخیر وجبت لہ الجنۃ
ومن اثنیتم علیہ بشر وجبت لہ النار یعنی جسکو ثنا کرو تم ساتھ خیر کے واجب ہوتی اسکے لیے جنت اور جسکو ثنا کرو تم ساتھ
بدی کے واجب ہوتی اسکے لیے آتش دوزخ۔ اور کہا گیا ہی کہ معتبر شہادت اہل عدالت و صدق کی ہی کہ بے آمیزش غرض اور
کذب کی ہووے اور خصائص اس امت سے ہی کہ عمرین انکی قصر اور اعمال انکے اقل نسبت امم سابقہ کے اور اجر انکا
اکثر اور وافر جیسا کہ حدیث مین آیا ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ داستان تمھاری اور داستان انکی کہ پہلے تمسے تھی یہود و نصاری سے
مانند داستان اس شخص کے ہی کہ لیے تین اجیر ایک صبح سے پیشین تک اور ایک پیشین سے عصر تک اور ایک عصر سے شام تک اور واسطے
ہر ایک کی ایک درہم اجرت مقرر کی جب وقت دینے مزدوری کا ہوا مزدور کھڑے ہوئے کہ کیونکر روا ہووے کہ کام ہمارا ہی متفاوت
اور مزدوری برابر اس شخص نے کہا مین نے جو شرط اور دنیا تمھین کیا تھا دیا باقی میرا فضل ہی جسے چاہوں دوں اول
مثال یہود اور ثانی مثال نصاری اور ثالثہ مثال اس امت مرحومہ کی ہی اور جملہ خصائص اس امت سے وہ ہی کہ دی گئی ہی
یہ اسناد کہ ساتھ اسکے سلسلہ احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باقی ہی اور دور قیامت تک ایسا ہی باقی رہیگا اور یہ خصوصیت
فاضلہ اور سنت سنیہ ہی کہ اکرام کیا حقتعالی نے اسکے ساتھ اس امت کو اور تشریف و تفضیل دی انھین اسکے ساتھ کہ کسی
ایک کو امم سابقہ سے نہین دیا اور تھے صحیفے انبیا کے انکے ہاتھو مین اور غلط کیا اسکے ساتھ انہو اخبار کو کہ لیا ہی اسے غیر ثقات سے
اور نہین انکے پاس تمیز و تفرقہ درمیان توریت اور انجیل کے اور درمیان اس چیز کے کہ لاحق کیا انہوں سے اور اس امت فاضلہ
شریفہ نے اخذ کیا احادیث کو ثقات سے کہ معروف و مشہور تھے اپنے زمانہ مین ساتھ صدق امانت کی اور انھون نے اور دون سے تا منتہی ہوا
سلسلہ حضرت تک اور بحث و تفتیش حاصل کی تا پہچانا احفظ و اضبط کو مرتبہ مین اور تمیز و تفرقہ کیا اسمین کہا طول تھی
مصاحبت و مجالست اسکی ساتھ شیخ اپنے کے اس شخص سے قصیر و قلیل تھی صحبت اسکی اور لکھا احادیث کو بطرق متعددہ اور
ضبط کئے حروف و کلمات انکی غلط و خطا و زلل و خلل سے اور تہذیب و تنقیح کیا خصوصا اصحاب صالح نے عمدہ انمین سے
بخاری اور مسلم مین کہ نیرین آسمان جلالت و عدالت کی ہین۔ ابو حاتم رازی نے کہا ہی کہ نہ تھا کسی امت مین امم سابقہ
سے ہنگام پیدائش آدم علیہ السلام سے علما اور امین کہ نگاہ رکھین آثار رسولوں اپنے کو مگر اس امت مرحومہ مین اور
معرفت تواریخ و انساب بھی خصائص اس امت سے ہی کہتے ہین کہ عارف ترین صحابہ بعلم انساب ابوبکر صدیق رضی اللہ

عنہ تھے اور امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ لائے ہین کہ وصیت کرتے تھے ساتھ التزام اور حفظ دواوین شعر اور لغات
عرب کی واسطے معرفت وجوہ تفسیر قرآن اور اسکے اعراب کے اور جملہ خصائص سے یہ ہے کہ یہ امت مخصوص و موفق ہوئی ساتھ
تصنیف کتابوں کے اور یہ اس کلام مین مصداق حدیث کے ہین لا یزال طائفۃ منھم ظاھرین علی الحق حتی
یاتی امر اللہ و مجاھدین امر اللہ و مجاھد فی سبیل اللہ و سنۃ رسول اللہ یعنی ہمیشہ انہین سے ہوگی ایک جماعت مددگار
اوپر حق کے یہانتک کہ آوے حکم خدا کا اور لڑنے والے راہ خدا مین اور چنگل مارنے والے ساتھ سنت رسول خدا کے
اور قرن اول اور مبادی قرن ثانی تک قاعدہ تصنیف درمیان نہ آیا تھا اگرچہ کتابت علم اور جمیع احادیث نہ اوپر
وجہ تصنیف و ترتیب کے موجود تھا لیکن یہ منہاج بہ تبویب و تفصیل اور وضع و اصطلاح اور تدوین علوم اور تعیین موضوع
اور مسائل مسلوک نہ تھا بعد ازان اسقدر ہوا کہ حد حصر سے باہر ہوا کہ بجز علم علام الغیوب کے احاطہ اسکا نہین کرسکتا اور خصائص امت
محمدیہ سے وجود قطاب و اوتاد و نجبا و ابدال کا ہے انہین حدیث مرفوع مین انس سے آیا ہے کہ ابدال چالیس مرد و زن ہین جب مرتا ہے
ایک ان مرد یا زن سے پیدا کرتا ہے حقتعالی بدل اسکا مرد یا زن دوسرا اور روایت کیا ہے طبرانی نے اوسط مین ساتھ اس
لفظ کے کہ خالی نہین ہوتی زمین چالیس مرد سے مانند خلیل الرحمن علیہ الصلوۃ والسلام کی کہ ساتھ انکی قائم ہے زمین اور ساتھ
برکات انکی کے سیراب ہوتے ہین لوگ نہین مرتا ایک کوئی انہین سے مگر وہ کہ بدل کرتا ہے اللہ تعالی انکی جگہ دوسرا یکو اور
تسمیہ بابدال اسی جہت سے ہے اور بعض مشائخ عظام نے کہا ہے کہ اسلیے ابدال کہتے ہین کہ صفات ذمیمہ انکی مبدل بصفات
حمیدہ کیے گئے ہین اور منسلخ ہوئے ہین صفات بشریت سے اور مراد ہوتی انکی سے مانند خلیل الرحمن کے ہونا انکا ہے
بیچ ایک صفت کی صفات کمال سے کہ خص صفات بھی شریک ساتھ اس امت علیہ السلام کے اور یہی معنی ہین قول اس
قوم کے کہ کہتے ہین کہ ہر ولی اوپر قدم نبی کے جمیع صفات مین حاشا اور ابن عدی نے کامل مین بیان کیا ہے کہ بائیس
ان چالیس سے شام مین ہوتے ہین اور اٹھارہ عراق مین اور جب امر الٰہی ہوگا سب مقبوض ہووین قائم ہووے
قیامت اور اسیطرح مروی ہے نزدیک امام احمد کے مسند مین اور ابو نعیم حلیہ مین ابن عمر سے مرفوعاً لایا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اخیار میری امت کے ہر قرن مین پانچ سو مرد ہین اور ابدال چالیس ہین نہ پانچ سو کم ہوتے ہین نہ
چالیس جسوقت کہ ایک مرتا ہے دوسرا اسکے بدل آتا ہے اور یہ مرد تمام روی زمین پر ہوتے ہین اور بھی حلیہ مین ابن مسعود مرفوعاً
لایا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا چالیس مرد ہین میری امت سے کہ دل انکے اوپر دل ابراہیم کے ہین دفع کرتا ہے
خدا تعالی ساتھ برکت انکی بلا کو خلق سے کہا جاتا ہے انہین ابدال اور انہون نے نہین پایا درجہ بسبب نماز و روزہ و صدقہ کے پوچھا
ابن مسعود نے پس یہ درجہ کس چیز کے سبب پایا فرمایا ساتھ سخاوت و خیر خواہی مسلمانوں کے یعنی نماز و روزہ مین شریک ہین مسلمانوں کے
ساتھ لیکن صفت خاص انکی کہ جسکے سبب یہ درجہ پایا ہے یہی دونون صفتین ہین اور نقل ہے معروف کرخی رضی اللہ عنہ سے
کہ جو کوئی ہر روز کہے اللھم ارحم امۃ محمد لکھین اُسے ابدال سے اور آیا ہے کہ نشان ابدال کا یہ ہے کہ پیدا نہین ہوتی انکی اولاد اور وہ لعنت
نہین کرتے کسی چیز کو اور یزید بن ہارون نے کہا کہ ابدال اہل علم ہین اور امام احمد نے کہا کہ اصحاب حدیث اور تاریخ
بغداد خطیب مین ایک کتاب سے منقول ہے کہ نقبا تین سو ہین اور نجبا ستر اور ابدال چالیس اور اخیار سات اور عمد چار اور غوث

ایک مسکن نقبا مغرب مین ہی اور مسکن نجبا مصر مین اور مسکن ابدال شام مین اور اخیار سیاح ہین نہین ہین اور عمد گوشہ ہاے
زمین ہین اور مسکن غوث مکہ مین اور جب کچھ عارض ہوتا ہی امر عامہ سو دعا و ابتہال کرتے ہین برآمد اوس حاجت کے لیے
نقبا بعد ازان نجبا بعد ازان اخیار الیسے پیچھے عمد انکو پیچھے ابدال اگر مستجاب ہوئی دعا ان سبکی فبہا نہین تو ابتہال
کرتے ہین غوث اور اجابت کیجاتی ہے دعا غوث کی پہلے تمام ہوتے مسئلت سو اور خصائص امت سو وہ ہی کہ داخل
ہوتے ہین قبور مین بہ گناہ اور خارج ہوتے ہین بیگناہ پاک کیے جاتے ہین گناہون سے باستغفار مومنین کے
انکو لیے روایت کیا اسے طبرانی نے اوسط مین حدیث انس سے اور ساتھ اس حدیث کے استیناس حاصل ہوتا ہی وہ
جو بعضی علما ذکر کیا ہی اگرچہ یہ قول شاذ ہی کہ عذاب قبر خواص اس امت سو ہی تا انھین پاک و صاف آخرت مین
لیجاوین اور پھر عذاب آخرت نہو اور از انجملہ وہ ہی کہ پہلے سب امم سے یہ اپنی قبور سے بعد شگافتہ ہونے زمین کے باہر
آوین اور حدیث مین آیا ہی کہ فرمایا انا اول من تنشق الارض عنی و عن امتی یعنی مین اول اوس شخص کا
ہون کہ شگافتہ ہوگی ہی زمین مجھسے اور میری امت سو اور از انجملہ وہ ہی یہ کہ موقف مین مکان بلند پر ہونگے
حدیث جابر مین آیا کہ آنحضرت نے فرمایا ہونگا مین اور میری امت اوپر جاے بلند کے مشرف اوپر خلائق کے اور
کوئی مرد مگر یہ کہ دوست رکھتا ہی کہ ہمسے ہووین اور نہین کوئی پیغمبر کہ تکذیب کیا اسے اوسکی امت نے مگر وہ کہ
گواہی دونگا مین انکو حق مین اوپر ابلاغ رسالت پروردگار کے اور حدیث دوسری مین آیا ہی کہ فرمایا نہین ہونگا مین
اور امت میری اوپر تل کے اور از انجملہ وہ ہی کہ انکو واسطے علامت و نشان ہوگا اوپر منہ کے اثر سجود سے قال اللہ تعالی
سیماھم فی وجوھھم من اثر السجود یعنی نشانیان انکی انکو مونہون پر اثر سجود سے آیا یہ علامت دنیا مین ہی یا
آخرت مین پس دو قول ہین ایک وہ کہ یہ سیما دنیا مین ہی اور مراد ساتھ اسکے سمت حسن ہی اور سیما اسلام اور خشوع
اور بعضون نے صفرت و اثر بیداری سے کہ گمان لیجاوے دیکھنے والا کہ یہ بیمار ہین حالانکہ بیمار نہین قول دوسرا
وہ کہ یہ سیما آخرت مین ہوگا کہ مواضع سجود انکو مونہون سے روشن و تابان ہونگی تا امتیاز و شناخت حاصل ہوئی
یہ ساجد تھے دنیا مین اور از انجملہ وہ ہی کہ دیے جاوین انکو نامہ اعمال داہنے ہاتھ مین روایت کیا اسے احمد و بزار نے
اور نہین ہی مواہب مدارج و آثار النبوت مین اسجگہ سے معلوم ہوتا ہی کہ دنیا نامہ اعمال کا داہنے ہاتھ مین خصائص
اس امت مرحومہ سے ہی اور مشکوۃ مین بھی حدیث احمد ابی الدرداء سے لاتا ہی کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
کہ مین اپنی امت کو پہچانتا ہون دن قیامت کے مین علامت سی ایک محجل غرہ اور دوسرا ہونا کتاب کا داہنے ہاتھ مین
انکے اور تیسرے سعی کرتی ہے آگے انکو ذریت انکی شیخ ابن حجر شرح مین لکھتا ہی کہ ظاہر حدیث اسپر دال ہی کہ دنیا کتاب کا
داہنے ہاتھ مین خصائص امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہی اور وہ جو دلالت کرتے ہین اوپر اسکے آیات و تقسیم احادیث
عموم ہی مگر یہ کہ حمل کیا جاوے اوپر کہ دیے جاتی ہین پہلے اور دون یا اوپر ایسی صفت کی کہ نہین حاصل انکے غیر کو و یہین
سعی ذریت ہوسکتا ہی کہ خصائص سے ہو سو اسطے کہ نہین پائی جاتی کوئی چیز کہ معارض اسکی ہو انتہی اور از انجملہ
وہ ہی کہ نور انکا دوڑتا ہی آگے انکے اور جانب دہنے انکی جیسا کہ منطوق کتاب مجید کا ہی اور امام احمد نے باسناد صحیح اسے

اخراج کیا ہے اور جملہ خصائص انکے سے وہ ہے کہ وہ جو انھون نے سعی وکوشش کی اپنی حیات مین بذات خود اور وہ سعی کیجاوے
واسطے انکے اور نہ تھا ان لوگون کے لیے کہ پہلے انکے تھے مگر وہ چیز کہ سعی کرتے تھے بذات خود ایسا ہی کہا ہے عکرمہ نے اور اس مقام مین
اشکال وارد ہوتا ہے ساتھ قول حق سبحانہ وتعالی کے آیت وان لیس للانسان الا ما سعی یعنی اور بدرستیکہ
نہین واسطے آدمی کے مگر وہ کہ کیا اپنی حیات مین اسواسطے کہ یہ آیۃ دلالت رکھتی ہے اسپر کہ آدمی کو نفع نہین بجز اس بات کے
کہ بذات خود سعی کی اور عمل کیا اور جواب اس اشکال سے بر چند وجہ ہے ایک یہ کہ منسوخ ہے ساتھ قول حقتعالی کے آیت
ذریتہم بایمان الحقنا بہم ذریتہم یعنی اور تابع ہووین مومنون کی اولاد انکی ایمان مین لاحق کرین ہم ساتھ
انکے اولاد انکی پس کیا جاوے ولد طفل میزان والدین مین اور ہووے فرط واسطے والدین کے اور قبول کرتا ہے حقتعالی شفاعت
آبا حق ابنا مین اور شفاعت ابنا حق آبا مین بدلیل اپنے قول کے آیۃ اباؤکم وابناؤکم لاتدرون ایہم
اقرب لکم یعنی باپ دادا تمہارا اور بیٹے تمہارے کون انہین سے نزدیکتر ہے تمہارے واسطے از روے نفع کے قرطبی نے
کہا احادیث بہت دلالت کرتی ہین اوپر اس قول کے اور مومن کو پہونچتا ہے ثواب عمل صالح کا غیر اسکے سے اور بیچ صحیح کے نبی صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم سے آیا ہے کہ جو کوئی مرا اور رہا اسکے روزہ روزہ رکھے اسے اسکا ولی اور فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو کوئی
حج کرے غیر اپنے سے حج کرے پہلے اپنی طرف سے پیچھے غیر کی طرف سے اور عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے آیا ہے کہ اعتکاف کیا
اور اعتاق اپنے بھائی عبدالرحمن کیطرف سے اور کہا سعد بن عبادہ نے کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میری مان
مر گئی آیا تصدیق کرون مین اسکی طرف سے فرمایا ہان کہا کونسا صدقہ فاضل تر ہے فرمایا پانی پلانا پس بنایا سعد نے ایک چاہ
اور کہا یہ واسطے ام سعد کے ہے اور عبداللہ بن ابی بکر کی دادی نے نذر کیا تھا کہ پیادہ جاوے طرف مسجد قبا کے پس مر گئی اور وفا
نذر کی پس فتوی دیا ابن عباس رضی اللہ عنہ نے عبداللہ کو کہ جاوے اسکی طرف سے اور مفسرین سے بعض نے کہا ہے کہ مراد انسان سے
وان لیس للانسان الا ما سعی مین ابوجہل ہے اور بعض نے کہا مراد بانسان اس جگہ حی ہے نہ میت اور بعض نے
کہا ہے کہ عقبہ بن ابی معیط اور بعض نے کہا ولید بن مغیرہ اور بعض نے کہا ہے کہ یہ اخبار ہے شرایع من قبلہا سے اور دلالت کیا ہے
ہماری شریعت نے کہ انسان کو سعی اسکی اور اسکے غیر کی دونون ہین اور صاحب کشاف نے کہا ہے کہ سعی غیر کیونکر نافع نہین
ہین نے سعی اوپر نفس اپنے کے کی ساتھ ہونے اسکے مومن مصدق پس ساتھ اس اعتبار کے ہووے سعی غیر کی بیچ حکم سعی نفس کے
واسطے ہونے اسکے تابع اور قائم مقام اور بھی سعی غیر نافع نہین جبتک کہ وہ عمل کرے واسطے نفس اپنے کے ولیکن جو نیت کی
غیر کے لیے موافق شرع کے وکیل اور قائم مقام اسکا ہوا انتہی اسیطرح سے مواہب مدارج وآثار النبوت مین ہے اور تحقیق اختلاف
کیا ہے علما نے بیچ ثواب قرأت قرآن کے آیا پہونچتا ہے میت کو یا نہین اکثر اسپر ہین کہ نہین اور مشہور مذہب شافعی اور
مالک اور جماعہ حنفیہ سے یہ ہے اور اکثر شافعیہ اور حنفیہ اسپر ہین کہ پہونچتا ہے اور ساتھ اسی کے قائل ہین امام احمد بن حنبل
بلکہ منقول امام احمد سے وہ ہے کہ میت کو ثواب ہر چیز کا صدقہ اور نماز اور حج و اعتکاف و قرأت قرآن و ذکر وغیر ذلک
پہونچتا ہے ولیکن کہا ہے کہ قرأت قرآن قبر کے اوپر بدعت ہے اور ذکر کیا ہے شیخ شمس الدین قسلاطی نے کہ صحیح وصول
ثواب قرأت ہے قریب و اجنبی وارث و غیر وارث سے جیسے کہ نافع ہے صدقہ اور دعا و استغفار باجماع اور امام عبداللہ

یافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کفایۃ روضۃ الریاحین میں ذکر کیا ہے کہ شیخ عز الدین ابن عبد السلام کو خواب میں دیکھا کہتے ہیں کہ ہم حکم کرتے تھے دنیا میں ثواب قرآت میت کو نہیں پہونچتا اب معلوم ہوا کہ پہونچتا ہے پس ہوا اور ثواب اسکا پہونچا اور فتویٰ دیا ہے قاضی حسین نے کہ استیجار واسطے قرآت قرآن کے قبر پر جائز ہے جیسے کہ استیجار اذان و تعلیم قران کے لیے۔ اور چاہیے کہ دعا کرے میت کے لیے بعد از قرآت اسواسطے کہ لاحق ہوتی ہے اُسے دعا بعد از قرآت باجابت اور اکثر ہے از روے برکت کے اور ذکر کیا ہے شیخ عبد الکریم سالوسی نے اگر نیت کرے قاری ساتھ قرآت اپنی کے کہ ہووے ثواب اسکا واسطے میت کے نہیں پہونچتا اسواسطے کہ نیت کرنا پیش از تلاوت قرآن عبادت بدن ہے پس غیر سے واقع نہیں ہوتی لیکن اول پڑھا بعد ازاں کہا وہ جو اُسے حاصل ہوا ہے اجر ہے واسطے میت کے اور یہ دعا ہے بحصول اُس اجر کے خاص میت کو نفع کرتا ہے میت کو اور کہا ہے کہ قرآن موضع برکت اور نزول رحمت ہے اور میت بیچ حکم زندہ حاضر کے ہے پس امید رکھا ہے اُسکے لیے نزول رحمت اور حصول برکت وقتیکہ بھیجے قاری ثواب اسکو لیے اور ذکر کیا ہے صاحب عدہ نے اگر باہر لایا چشمہ یا کھودا کنواں یا لگایا درخت یا وقف کیا بیچ حال حیات اپنی میں یا کیں یہ باتیں غیر اُسکے نے بعد از موت اُسکی پہونچتا ہے ثواب اسکا میت کو جیسا کہ وارد ہوا ہے خبر میں اور مخصوص نہیں حکم وقت مصحف کا بلکہ ملحق ساتھ اُسکے ہر وقت اور یہ قیاس تقاضا کرتا ہے جواز اضحیہ طرف میت کے اسواسطے کہ وہ ایک نوع صدقہ سے ہے ولیکن تہذیب میں کہا ہے کہ جائز نہیں اضحیہ غیر سے بدون اذن وامر اُسکے اور ایسا ہی میت سے مگر اُس حال میں کہ وصیت کیا ہو ساتھ اُسکے اور تحقیق روایت کیا گیا ہے امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ سے کہ قربانی کرتے تھے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بعد از وفات حضرت کی اور ابی العباس محمد بن اسحق سراج سے آیا ہے کہ کہا تضحیہ کیا میں نے آنحضرت سے ستر اضحی لیکن اہدای ثواب قرآت طرف رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نہیں پہچانتے ہم اُسمیں کوئی امر واثر و انکار کیا ہے اُسکا ایک جماعت نے اور کہا ہے کہ نہیں کیا یہ صحابہ نے اور بعض فقہاے متاخرین نے مستحب رکھا ہے اور بعضے اُسے بدعت جانتے ہیں اور کہا ہے آنحضرت غنی ہیں اُس سے اسواسطے کہ حضرت کے لیے ثابت ہے اجر ہر شخص کا کہ عمل خیر کیا امت میں سے بے اسکے کہ نقصان ہووے اجر عامل سے کچھ چیز امام شافعی نے کہا ہے کہ کوئی چیز نہیں کہ عمل کرتا ہے ایک امت اُسکی سے مگر وہ کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اصل بیچ اُسمیں اور جمیع حسنات مسلمین اور اعمال صالحہ اُنکی صحائف پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ہیں زیادہ اُسپر کہ عامل کو اجر سے ہے یا مضاعف کہ نہیں جانتا اُسے مگر خدا تعالیٰ اور اسی قبیل سے ہے وہ جو مشروع ہے نزدیک رویت کعبہ کہ کہتے ہیں اللھم زد ھذا البیت شریفاً و تعظیماً یعنی اے پروردگار زیادہ کر اُس گھر کی تشریف و تعظیم - یہ حسب مذکور ہے مواہب اور مدارج اور آثار النبوت میں اور اسی جگہ سے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اشارہ کیا ہے ساتھ قول اپنے کے من سنّ سنۃ حسنۃ فلہ مثل اجر من عملھا جسنے نکالی راہ و روش نیک پس اُسکے لیے مانند اجر اسکی ہے کہ عمل کیا اُسپر بعد از ترغیب تحریص امت کے اور پر تستن سنت حسنہ کے بفعل و کمال اپنا اثبات اجو غیر متناہی

ہین خاص آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور خصائص اس امت سے ہے کہ یہ بہشت مین آوین پیش از سائر امم کے روایت کیا ہے طبرانی نے اوسط مین حدیث عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ حرام کیا گیا بہشت اوپر انبیا کے جبتک کہ داخل ہون مین اور حرام کیا گیا امتون پر جبتک امت میری امت اور ازانجملہ وہ ہے کہ داخل ہون بہشت مین انمین سے ستر ہزار بغیر حساب کے روایت کیا اسے شیخین نے اور نزدیک بیہقی و طبرانی کے آیا ہے کہ فرمایا آنحضرت نے وعدہ کیا میرے ساتھ پروردگار میرے نے کہ لاوے میری امت سے ستر ہزار کو بہشت مین بے حساب پس سوال کیا مین نے زیادتی کا پس پایا مجھے ساتھ ہر ایک کے ستر ہزار ستر ہزار اور حاصل کلام یہ کہ دیا ہے پروردگار تعالی نے اس امت کو وہ جو نہین دیا اور امتون کو جیسا کہ دیا ہے انکے پیغمبر کو وہ جو نہین دیا اور پیغمبران کو وصل اور حفظ خصائص اور اشرف فضائل کمالات اور ابہر معجزات و کرامات تشریف تخصیص خدائے عزوجل کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ساتھ تفضیلات اسری اور معراج کے ہے کسی شخص کو انبیا اول سے ساتھ اس تشریف کے مشرف و مکرم نہین کیا اور جس جگہ کہ آنحضرت کو پہونچایا اور جو کچھ کہ حضرت کو دکھایا کوئی نہین پہونچا اور نہین دیکھا آیت سبحن الذی اسری بعبدہ لیلا من المسجد الحرام الی المسجد الاقصی الذی بارکنا حولہ لنریہ من ایتنا یعنی پاک و منزہ ہے وہ کہ لیگیا بندے اپنے کو راتمین مسجد حرام سے مسجد اقصی تک کہ برکت دیا ہمنے گرداگرد اسکے کو تا دکھلادین ہم اسے آیتون اپنی سے — اسری کہ لیجانا حضرت کا ہے مکہ سے مسجد اقصی تک ثابت بکتاب اللہ اور منکر اسکا کافر ہے اور اس جگہ سے آسمانون پر لیجانا کہ معراج نام اسکا ہے ثابت ہے باحادیث مشہورہ کہ منکر اسکا مبتدع اور فاسق و مخذول ہے اور ثبوت تمام آیات عجائب و غرائب آسمانون کا باخبار احادیث ہے کہ منکر اسکا جاہل محروم ہے اور صحیح وہ ہے کہ وجود اسری و معراج شب بیداری مین بجسد تھا اور جمہور علماء صحابہ و تابعین و اتباع و من بعدہم محدثین و فقہا و متکلمین اسپر متفق ہین اور متوارد ہین اسکے ساتھ احادیث صحیحہ اور اخبار صریحہ اور بعضے یہ کہتے ہین کہ بروح تھا منام مین اور ایک جماعت اسپر ہے کہ تعدد ہو تھا ایک وقت بیداری مین بجسد اور اوقات دیگر مین بمنام و بروح بعض مکہ مین تھا اور بعض مدینہ مین اور باوجود اسکے سب اتفاق رکھتی ہین کہ رویائے انبیا وحی ہے کہ راہ نہین شبہہ کو اسمین اور بیدار ہے دل انکا اسمین اور پوشیدہ ہے چشم انکی جیسا کہ پوشیدہ ہوتی ہے چشم وقت حضور و مراقبہ مین تا شاغل نہووے کوئی چیز محسوسات سے اور قاضی ابوبکر بن العربی نے کہا کہ وقوع اسکا نوم مین واسطے توطیہ اور تیسیر کے تھا جیسے کہ ابتدائے نبوت مین رویائے صادقہ دیکھتے تھے تا سہل و آسان ہو اوپر انکے اٹھانا ثقل وحی کا کہ ایک امر عظیم ہے اور عاجز اس سے قوائے بشریہ ہین واسطے معراج اول منام مین واقع ہوئی تا قوت و استعداد وصول اسکا بیداری مین حاصل ہووے بلکہ بعض قائلین اس قول نے کہا ہے کہ وقوع اسکا منام مین پیش از بعثت تھا واللہ اعلم اور بعض عارفین نے کہا ہے کہ آنحضرت کے اسرات و معاریج بہت تھے اور بعضون نے چونتیس کہے ہین ایک انمین سے بجسم تھا اور یقظہ مین اور باقی بروح منام مین اور ایک قوم کہتی ہے کہ اسری مسجد حرام سے مسجد اقصی تک بجسد بیداری مین تھا اور

معراج وہان سے سموات تک بروح منا آ اور تحقیق شیخ عبدالحق محدث دہلوی تجارہی مدارج النبوت مین
یہ ہو کہ اشارہ قول حق سبحانہ لنریہ من ایاتنا بمعراج ہو یعنی مسجد اقصی لیگئے پھر وہان سے بسموات
لیجاکر آیات دکھائے اسواسطے کہ ارائت آیات وظہور غرائب کرامات و معجزات سموات مین تھا نہ مقصود مسجد اقصی مین
اور لیجانا مسجد اقصی مین مبدا اسکا ہو اسواسطے ذکر کیا مسجد اقصی کو اور واقع مین اگر معراج منام مین ہوتی استبعاد
نہ کرتے اسے کفار اور فتنہ مین نہ پڑتے ضعفا اور مومنین اور بھی وقوع اس سبب تابع اور قضایا کا خارج حد اور
احصار غیر متعارف سے ہو نوم مین اور بھی اسری نوم مین اطلاق نہین کرتے اور جب اسری یقظہ مین ہوا معراج
کہ پیچھے اُس سے واقع ہوئی بھی بیداری مین ہوئی اور کوئی دلیل نہین ہو منام پر پیچھے اُس سے اور شبہہ
قائلین کا بوقوع معراج منام مین کئی چیزین ہین ایک قول حق سبحانہ تعالی آیہ ماجعلنا الرویا التی
ارینٰک الا فتنۃ للناس یعنی اور نہ گردانا ہمنے خواب وہ خواب کہ دکھلایا ہمنے تجھے مگر آزمائش لوگون کے لیے کہ
بعض مفسرین نے اسکو حمل اوپر قضیہ معراج کے کیا ہو اور رویا نام رویت کا منام مین ہو اور جواب اسکا دہ ہو کہ
یہ رویا محمول اوپر رویاے قضیہ حدیبیہ یا رویاے واقعہ بدر کے ہو اور کہا ہو کہ رویا بمعنی رویت بصری آیا ہو اور
استشہاد لاتے ہین ساتھ قول متنبی کے کہ کہا ہو مصرع ورویاک احلی فی العیون من الغمض یعنی اور
رویت اور دیکھنا تیرا شیرین تر ہو آنکھون مین چشم پوشی سے بعضون نے کہا ہو کہ تسمیہ برویا بجہت وقوع اسکی
رات مین ہو اور وہ کہ حدیث مین آیا ہو کہ فرمایا فاستیقظت اس جگہ بھی دلیل اوپر ہونے اسری و معراج کے
منام مین نہین ہو جیسے کہ واقع ہوا ہو ۲ستیقظت وانا فی مسجد الحرام یعنی ہو گیا مین بیدار حالانکہ
مین مسجد حرام مین تھا اور محققین نے کہا ہو کہ مراد باستیقاظ افاقہ وہشیاری اور بحال خود آنا ہو اس حالت سے
کہ سخت پکڑ کیا تھا حضرت کو مطالعہ عجائب وغرائب ملکوت سموات وارض اور مشاہدہ ملا اعلی نے اور جو وہ دیکھا
آیات کبری الہی اور انوار اسرار نامتناہی سے ولیکن تکلم کرنا اور زبان تاویل اور اثبات اسکے امکان کا ساتھ
دلائل کلامیہ کے کھولنا اور گرفتار عقل اور حیلہاے عقلیہ کا ہونا مقام ایمان وعبودیت سے بعید ہو اور ہم مومنین کو
کوئی دلیل ورای قول خدا اور رسول خدا کے نہین جو کچھ انسے سنا ایمان لاتے ہم اور بیشک و شبہ دل مین ٹھہر گیا اور
فرقہ اسے تقلید کہتے ہین اور اسباب کو نہین سمجھتے کہ یہ تقلید کس شخص کی ہو یہ تقلید ایسے شخص کی ہو کہ ثابت ہو تحقیق
اسکی بمعجزات باہرہ اور تقلید محقق عین تحقیق ہو اور حقیقت مین یہ تقلید نہین یہ اتباع صراط مستقیم ہو تم لوگ مقلد ہو
کہ تقلید عقل کی کرتے ہو اور عقل کے کہنے پر کہ ثابت نہین ہوئی تحقیق اسکی باور کرتے ہو تمام شکوک و شبہات اسکی
راہ مین ہین فلاسفہ خود دراصل منکر انبیا کے ہین انسے کیا کام اُنکا پیغمبر اُنکی عقل ہو ان متکلمان خانہ خراب کو
کیا ہوا کہ باوجود راہ راست راہ کو گم کیا اور راہ گفتگو اور شبہ و جدل پڑی اگرچہ نیت مین انکی مخالفت فلاسفہ اور
رد اُنکے قول پر تھا لیکن سلوک راہ عقل مین پیرو اور موافق اُنکے ہوئے اور گمراہ ہوے اور اُنکو بھی گمراہ کیا
فضلوا واضلوا واللہ الہادی یعنی پس بہکے اور بہکایا اور اللہ ہدایت کرنے والا ہو نظم شاہد معراج نبی افرات

آنکہ بدین نیست مقر کافر است + دستگہ سلطنت این وصال + نیست بپا مردی خیل و خیال + طبع ندارد
نہ معارج فرح + لیس علی الاعرج فیہا حرج + خلق چہ داند کہ مدام ست این + عشق شناسد کہ چہ دام ست این
جام کشان ساغر جم می کشند + خاک خوران درد شکم میخورند + قصہ قوسین کجا و کمان + نیست بہ بازوی
گمان این کمان **نظم** اے رفتہ شبی بکام ہمری + از حجرہ مکہ تا باقصے + از شوق ہوا پای بوست +
رفتہ دل سنگ صخرہ از جا + بر بام سپہر راندہ از شام + چون صبح براق سدرہ پیما + جبرئیل ز سرعت رکابت +
واماندہ نشستہ پای برجا + تو تاج لقد رای نہادہ + بر تارک لامکان ز بطحا + از جام مراد خوردہ ہر دم +
در بزم ولی مدام ادحی + دیدہ ہمہ رازہای پنہان + در جام جہان نمای پیدا + **نظم** اے پردہ تنت
بعرش محمل + آوردہ ہنوز گرم منزل + نیم شبان کان مہ کردون غلام + کرد بدولت سوی گردون خرام
دلولہ در عالم بالا افتاد + غلغلہ در گنبد مینا فتاد + نہ طبق و ہفت ختم فاکشتند + ہفت و نہ خویش بیارا ستند
ثابت سیارہ دران انتظار + ماندہ ز بیرون درون بیقرار + روضہ برآوردہ غبار بخور + ساختہ جاروب ز گیسوی
حور + حور براہ داشتہ چشم سیاہ + کردہ ز دیدہ درم افشان راہ + سدرہ طوبی سوی بدر چنان + ما سجدہ
کنان در شب قدر چنان **وصل** جان کہ حدیث معراج کو جمع کثیر نے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین سے
روایت کیا ہے بمرتبہ تواتر معنوی اگرچہ بعض خصوصیات مین روایات مختلف آئی ہین اور مشہور اُس سے
حدیث طویل ہے کہ بخاری اور مسلم اپنی صحیح مین قتادہ سے اور قتادہ انس بن مالک اور مالک بن صعصعہ سے
لائے ہین اور اس حدیث مین ذکر شق قلب نبوی اور دھونا اُسکا آب زمزم طشت ذہب مین اور بہر کرنا
بحکمت و ایمان اور رکھنا اُسکا سینہ شریف مین اور التیام اُسکا واقع ہوا ہے اور شق صدر شریف چار مرتبہ
ہوا۔ اول عہد طفولیت مین کہ پاس حلیمہ سعدیہ کے تھے دوسرا دس برس کی عمر مین کہ قریب بوقت بلوغ
پہونچے تھے تیسرے نزدیک بعثت کے چوتھے اُسوقت مین کہ وقت اسری تھا تا بکمال طہارت و صفا مستعد و
متوجہ دریافت عالم ملکوت کے ہوے اور بر قیاس وضو و تطہیر کے کہ پیش از نماز کرین کہ نمونہ معراج کا ہے اور
یہ بھی ایک موضع دقیقہ سے ہے کہ حکماء طبعین اس سے انکار کرتے ہین اور کہتے ہین کہ شق صدر قلب موت ہے
کہ حیات کے ساتھ جمع نہین ہوتی اور ارباب عقل تاویل کرین اور کہین کہ مراد تطہیر و تنظیف باطن آنحضرت
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہے لوث حدوث و امکان سے اور اہل ایمان تصدیق کرین بے تاویل و صرف ظاہر سے
اور کہین یہ سب اسباب عادی ہین اور خدا پر کوئی چیز محال نہین اور لانا طشت ذہب کا اور دھونا اُسمین
ایک نوع تکریم ہے بحسب عرب عادت کے اور اشارہ ہے کہ حضرت مکرم و معظم مین سب عوام مین اور وہ کہ
استعمال ذہب شریعت محمدیہ مین حرام ہے اور دار آخرت مین مومنوں کے واسطے خالص ہوگی بہ اشارہ قول
حقتعالی کے آیۃ قل ھی للذین آمنوا فی الحیوۃ الدنیا خالصۃ یوم القیمۃ یعنی کہدو آن لوگون کے
جو ایمان لائے زندگانی دنیا مین خالص دن قیامت کے اور تقیید اسری حقیقت مین عالم آخرت سے ہے

یا یہ کہ استعمال و استمتاع مذہبت بذاتہ حضرت سے حاصل نہیں ہوا بلکہ ملائکت سے کہ غیر مکلف ہین ساتھ اسکے یا یہ کہ احتمال ہی کہ وقعہ پہلے حکم تحریم سے ہوئے اور فی الحقیقت یہی ہی اسواسطے کہ تحریم اسکی مدینہ مین ہوئی ہی بعد قضیہ اسری کے اور حکمت دھونے قلب مقدس مین آب زمزم وہ کہا ہی کہ آب زمزم تقویت کرتا ہی قلب کو پس دھویا قلب شریف کو تا قوی ہو اوپر مشاہدہ عالم الملکوت کے اور بعض علما نے استدلال کیا ہی اسپر کہ آب زمزم افضل ہے آب کوثر سے کہ دھویا نہ گیا قلب مکرم حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مگر ساتھ افضل میاہ کے اور قول بعض کہ آب زمزم قریب حاضر تھا اور آب کوثر بعید و غائب نہایت ضعیف ہی اسواسطے کہ قرب و غیبت یہان معقول نہیں سب برابر ہے واللہ اعلم بعد ازان لائے جبرئیل علیہ السلام آپکے واسطے دابہ سفید کہ نام اوسکا براق ہے نیچا خچر سے اور اونچا حمار سے کہ رکھتا تھا قدم کو باندازہ نظر **ابیات** اسپی ز باد سبکپائی تر + آتش ز آب تن آسانی تر + مرتع فردوس چراگاہ او + آئینہ خور خورد ماہ او + خط قصوریش شدہ ماوای خواب + حور چاہ ذقنش دادہ آب + بال و دم خویشتن چو بر می فشاند + بر سر شب عنبر تری فشاند + کرد شہ مکہ وداع حرم + دیدۂ زمزم شدہ زان عین نم + از غم ہوئیش بشب مشک بیز + استرہ سان شدہ حجر مکہ نیز + بر حرم مکہ چو دامن فشاند + تا حرم قدس مقدس براند منادی عنایت گوش جان مین یہ لطیفہ غیبیہ پہونچاتا ہی پس مقتضی حال و زمان اور مناسب عہد و اوان یہی ہے کہ وظیفہ حرفیہ اس ورد کا وصف شب معراج مین پڑھا جاوے اور یہہ عرض جوہریان مجامع فضل و فصاحت اور صیرفان اقالیم فہم و بلاغت کی پہونچایا جاوے **ا** آرام و قرار شب مین حاصل ہی **ب** بہجت افطار شب مین ہے **ت** تجلیات آثار شب مین **ث** ثواب ہزار ماہ شب مین **ج** جود عاشقان بختیار کے شب مین **ح** حلاوت طاعت ابرار شب مین **خ** خزائن عبادت اخیار شب مین **د** دبدبہ تسبیح سبحان عالی مقدار شب مین **ذ** ذوق قرأت مقران شیرین گفتار کا شب مین **ر** راحت متعطشان دیدار شب **ز** زینت تسکین و وقار شب مین **س** سودا رخواب بیچ خلوت خانہ آنکھون طالبان انوار کی شب مین **ش** شرف نزول قرآن گوہر بار شب مین **ص** صولت و ہیبت علو اسرار شب مین **ض** ضیاء بواطن بندہ ہای نماز گزار شب مین **ط** طرب راکعان و ساجدان شب بیدار شب مین **ظ** ظہور روشنائی آشنایان با اختیار شب مین **ع** عشرت مونسان ورد دار شب مین **غ** غبطہ سواعدت مشتاقان جمال پروردگار شب مین **ف** فتح و ظفر جانبازان وفادار شب مین **ق** قافلہ ناقلہ مخدوم مہاجر و انصار شب مین تھی **ک** کفایت کار لوط پیغمبر بزرگوار شب مین ہوا ہی **ل** لذت سیر و سلوک و اختیار شب مین **م** معرفت حقائق و مرگ معنوی پوشیدہ شب مین **ن** نوید روز قیامت اثر بیدار می شب ہے اور پر خسار بردبار کے ہوویگا **و** وسیلہ قسم سلطان جبار کے شب مین **ہ** ہیبت و لہا اسرار مشبتہ بظلمت شب ہے **لا** لائی تدبیر و تفکر صنائع کردگار شب ہی **ی** یمن سفر احمد مختار بعالم افتخار شب **نظم** شب چیست جاودانی آ شعلہ شمع آن جہانی + شب برقع اطلس سیاہ ہست + بر چہرہ شاہد معانی + در ظل شب شب موسی جان + سرمست مدام لن ترانی + بما عاشق اشک ریز شب خیز + شب راست کرشمہ نہانی + ای دولت بین بہر جانت + کر لذت شین شب بدانی + **اور** حدیث مین آیا ہی پس سوار کیا گیا مین اور لے گیا مجھے جبرئیل آسمان پر اور ظاہر اس حدیث مین معلوم ہوتا ہی کہ آنحضرت تا آسمان براق پر سوار تھے اور ہوا مین جاتے تھے جیسے کہ زمین پر چلین اور یہ بھی خارق عادات ہی کہ بشر ہوا پر نہین جاتا اور خصوصاً بوقت سواری چارپایہ پر غرضکہ سب ست قدرت الٰہی مین ہی اور قدرت مقید نہیں بجریان عادت **اور** بعض روایات مین آیا ہی کہ اس براق کے دو بازو تھے کہ انکے ساتھ اڑتا تھا **اور** حکمت بیچ بھیجنے براق کے تعظیم و تکریم حضرت محبوب رب العالمین کی تھی جیسا کہ محب محبوب کے لیے

گھوڑا بھیجے اور اخص خواص کہ محرم وانیس مجلس خاص کا ہی واسطے بلانیکے بھیجے اور رات مین کہ زمان خلوت خاص ہی پوشیدہ پوشیدہ چشم اغیار سے بلاوے اور حکمت ہونیکی براق مین پست تر بغل سے اور بلند تر حمار سے نہ اور شکل فرس کی اشارہ ہی کہ بلا تا سلم وامن مین تھا نہ حرب وخوف مین اور واسطے اظہار معجزہ کے ساتھہ وقوع اسراع شدید کے ساتھہ جایہ کے کہ ہوے نہیں ہے اسکے ساتھہ عرف عادت مین اور بعض روایات مین آیا ہی کہ جب حضرتنے پای مبارک رکاب مین رکھا براق نے سرکشی کی پس جبرئیل علیہ السلام نے براق کو کہا کہ کیا ہوا تجھے کہ سرکشی کرتا ہی تو سوار نہین ہوا تجھپر کوئی گرامی تر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پس عرق کیا براق نے اور زمین پر بیٹھا اور رام ہوا پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اوسکی پیٹھہ پر بیٹھے اور یہ سخن دلالت کرتا ہی اسپر کہ براق آمادہ تھا واسطے سواری انبیا علیہم السلام کے اور بعض نے کہا ہی کہ ہر نبی کو براق تھا اور باندازہ قدر ومرتبہ اسکے جیسا کہ روایات مین آیا ہی کہ ابراہیم علیہ السلام آتے تھے اوسپر سوار اور براق کے بیت مقدس سے مکہ مین واسطے زیارت اسمعیل علیہ السلام کے اور گویا اشارہ جبرئیل کا بجنس براق کے ہی واللہ اعلم اور وجہ استصعاب براق یا اس جہت سے تھی کہ ہر کوئی اوسپر سوار نہوا تھا یا جہت بعد عہد سے اور بعضوں نے کہا ہی کہ استصعاب براق بجہت ناز وطرب وافتخار نہ بطریق استبعاد وسرکشی اور کہتے ہین کہ رکاب براق کی جبرئیل کے ہاتھہ مین اور بعض روایات مین آیا ہی کہ جبرئیل ردیف آنحضرت تھے اور شاید کہ اول رکاب مین ہو دین بعد ازان اثنای راہ مین محبت وعنایت نے یہ اقتضا کیا ہو کہ انھین ردیف اپنا کر لیا یا پہلے ردیف ہون ازان بعد برعایت طریقہ ادب وتکریم آنحضرت اتر لیے ہون واللہ اعلم اور روایات مین آیا ہی گزرے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم موسی علیہ السلام پر کہ نماز ادا کر رہی تھے اپنی قبر مین پس کہا اشھد انك الرسول اللہ یعنی گواہی دیتا ہون مین بدرستیکہ تو البتہ رسول اللہ ہی اور جو انبیا زندہ ہین اپنی قبر مین خدا کے نزدیک تعبد کرتے جیسے کہ ذکر کرتے ہین اہل جنت جنت مین بے آنکہ مکلف ہون ساتھہ اسکے بعد ازان گزرے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم راہ مین اوپر قوم وطوائف انام کے نیکون بد ون سے کہ عالم برزخ ومثال مین ساتھہ آثار وثمرات واعمال احوال اپنے کے مشغول وگرفتار ہین اور ذکر اسکا یاد رکھتا ہی بعد ازان پہونچے بیت المقدس مین اور باندھا براق کو ساتھہ حلقہ باب مسجد کے کہ اوسے باب محمد صلعم کہتے ہین پس آئے مسجد مین اور ادا کین دو رکعت کہ ظاہر ہی دو رکعت تحیۃ المسجد ہون اور حاضر ہوے ملائکہ اور متمثل کی گئین ارواح انبیا آدم علیہ السلام سے عیسی علیہ السلام تک اور ثنا کہی خدا کی لیئے اور درود بھیجے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور اعتراف واقرار کیا سبنے ساتھہ فضل محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پس ازان کہی تکبیر واسطے نماز کے اور مقدم کیا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پس آنحضرتنے امامت فرمائی اور سب انبیا اور ملائکہ آپکا اقتدا کیا اور اختلاف کیا ہی علمانے کہ نماز نفل تھی یا فرض اور اگر فرض تھی نماز عشا تھی تا صبح اور ظاہر سیاق حدیث سے ایسا معلوم ہوتا ہی آنا بیت المقدس مین پیش از عروج باسمان ہوے پس نماز عشا رکھی اور اوپر قول اس شخص کے کہ کہتا ہی یہ قصیہ بعد از نزول ہی نماز صبح ہووے شیخ کبیر عماد الدین بن کثیر کہ اعظم علمای حدیث وتفسیر سے ہین کہا ہی کہ نماز ادا کرنا آنحضرت کا انبیا کے ساتھہ پیش از عروج وبعد ازان دونون حال مین تھا اور جب باہر آئے حضرت مسجد سے لائے جبرئیل ایک خمر اور ایک طرف لبن اور مخیر کیا کہ ان دونون مین سے جسے چاہو اختیار کرو پس اختیار کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لبن کو پس کہا جبرئیل نے اختیار فرمایا آپنے فطرت کو اور مراد فطرت سے اس جگہہ دین اسلام ہی استقامت اسپر اسواسطے کہ شیر اسہل ترطیب وطاہر وسائغ ہی پینے والون کو جو کوئی خواب مین دیکھے کہ شیر پیتا ہی تعبیر اسکی یہ ہی کہ علم دین پاوے بخلاف خمر کہ ام الخبائث

اور جالب انواع شر ہے حال و مآل مین اگرچہ اس وقت مین مباح تھی اسواسطے کہ قضیہ اسرے کا مکہ مین تھا اور تحریم خمر مدینہ مین لیکن
انجام کار حکم اسکا حرمت تھا اور حدیث ابن عباس مین دو قدح آئے ہین ایک لبن سے اور دوسرا عسل سے اور ایک روایت
مین تین اوانی لبن و خمر اور ذکر عسل نہین کیا۔ ایتان ان اوانی کا متصل وصول بسدرۃ المنتہی بھی آیا ہی تصریح کیا اسے
اسی حافظ عماد بن کثیر نے اور یہ تحقیق ظاہر ہوا اثر شفقت موسی علیہ السلام کا اس امت مرحومہ تخفیف صلوۃ مین پچاس
سے ساتھ پانچ کے اور کہا ہی کہ یہ رحمت و شفقت موسی علیہ السلام اس امت مرحومہ کے بجہت اُسکے تھی کہ موسی علیہ
السلام نے توریت مین صفات امت کی پڑھین تھین اور آرزو کی کہ انھین میری امت گردان حقتعالی نے فرمایا کہ یہ امت محمد
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہوویگی اس آرزو کو قطع کر پس کہا مجھے امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے گردان وصل ازان بعد برداشتہ
ہوئے آنحضرت طرف سدرۃ المنتہی کے کہ اُسی طرف ہے منتہی ہوتے ہین اعمال و علوم خلق کے اور اسی جگہ سے اُترتا ہی امر اور کئے
جاتے ہین احکام اور اسی کے نزدیک توقف کرتے ہین ملائکہ اور کسی کو مجال تجاوز و عروج اس سے نہین اور طرف منتہی ہوتا ہے
جو کچھ صعود کرتا ہی عالم سفلی سے اور نزول کرتا ہی عالم علوی سے اور تجاوز نہین کیا اس مقام سے کسی نے مگر آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور باز رہے اور جدا ہوئے حضرت سے جبرئیل علیہ السلام حضرت نے فرمایا اے جبرئیل کیا جگہ
باز رہنے اور جدا ہونے کی ہی یہ وہ جگہ نہین کہ دوست دوست کو تنہا چھوڑے جبرئیل علیہ السلام نے کہا اگر مقدار
سر انگشت نزدیک ہو نمین سوختہ ہو نمین **ابیات** بہ گفتا فراتر مجالم نماند + بماندم کہ نیروے بالم نماند + اگر یک
سر موے برتر پرم + فروغ تجلی بسوزد پرم + بعض روایات مین آیا ہی کہ آنحضرت نے کہا جبرئیل علیہ السلام کو کہ تمکو
جو کچھ حاجت ہو کہو تا بہ حضرت رب العزت عرض کرون مین جبرئیل نے کہا حاجت میری یہ ہی کہ درخواست و عرض کرو
تم درگاہ حق سے کہ فراخ کرون مین بازو اپنے اوپر صراط کے قیامت کے دن تا اُمت تمھاری گذرے اس روایت سے
ثابت ہوتا ہی کہ سدرۃ المنتہی آسمان ششم مین ہی اور دوسری روایت مین ساتوین آسمان مین ہی اور تطبیق
بین الروایتین یہ ہی کہ بیخ اوسکی آسمان ششم اور شاخین آسمان ہفتم مین اور وجہ تسمیہ سدرہ کہ بمعنی کنار ہے یہ ہی کہ غرض
و موقوف اور علم شارع کے ہی اور کہتے ہین کہ اس درخت مین تین طرح کی منفعت ہی ظل مدید و طعم لذیذ و رائحہ
طیب اور بمنزلہ ایمان کے ہے کہ جمع کرتا ہی قول و نیت و عمل و ظل بمنزلہ عمل اور طعم بمنزلہ نیت اور رائحہ بمنزلہ قول
کذا قالوا اور ہو سکتا ہی کہ یہ درخت لگایا گیا ہو آسمان مین جیسے کہ لگائے جاتے زمین اور قدرت شامل ہے
جیسے کہ اور درخت زمین مین لگائے جاتے ہین یہ درخت ہوا مین ہو جیسے کہ سیر فرمائی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
نے ہوا مین اور ہو سکتا ہی کہ مغروس ہو تراب مین جیسے کہ درخت جنت کے اور درخت کا بھی احتمال ہی کہ مغروس
نہون اور اللہ خوب جانتا ہی حقیقت حال کو جاننا چاہیے کہ سدرۃ المنتہی سے چار نہرین نکلی ہین دو باطن مین اور دو
ظاہر مین دو باطن کی بہشت مین جاتی ہین اور ظاہر نیل و فرات مین اور حدیث ابی ہریرہ سے معلوم ہوتا ہے
کہ چار نہرین جنت سے ہین نیل و فرات و سیحان و جیحان پس بعضے کہتے ہین کہ ہونا انکا جنت سے باعتبار ہی کہ منافع نوع
انکی دائم و بیشمار ہین و اللہ اعلم اور احوال نیل مین جو کہ عجائب و غرائب لکھے ہین عقل اسمین حیران ہی اور نہرین ما و لبن و عسل

وخمر جدا ہین کہ بہشت مین جاری ہین جیسا کہ منطوق قرآن عظیم ہے اور روایت کی ہی ابن ابی حاتم نے حدیث انس سے کہ جناب آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آسمان ہفتم پر تشریف لیگئے ایک نہر دیکھی اوسپر سنگریزون یاقوت زمرد کے جاری ہی اور اوانی اسکی ذہب نقرہ و یاقوت
و لولو زبرجد سے ہین اور پانی اوسکا سفید زیادہ شیر سے اور شیرین زیادہ شہد سے اور حدیث ابی سعید مین آیا ہی کہ بہشت مین
جاری ہوتا ہی ایک چشمہ کہ اُسے سلسبیل کہتے ہین کہ نکلتی ہین دو نہرین ایک کو کوثر کہتے ہین دوسری کو نہر رحمت اور یہ وہ نہر ہی کہ جو قوم
عقبات دوزخ سے سیاہ و سوختہ ہوکر نکلین جب اوسمین نہائین اسیوقت تر و تازہ ہوین اور سدرۃ المنتہی کو انوار مین پوشیدہ
مانند ملخ و پروانہ کے طلا سے اوسپر ہر ایک کے ایک فرشتہ ہی اور وصف اس مقام کا باہر حد قیاس عقل سے ہی اور اس جگہ بھی آیا ہی
کہ واسطے آنحضرتؐ کے اوانی ہین خمر و لبن و عسل سے پس اختیار فرمایا لبن کو جیسا کہ بیت المقدس مین معلوم ہوا اور یہان بھی
نماز پڑھی انبیا کے ساتھ اور امامت کی جیسے کہ بیت المقدس مین بعد ازان کھلایا گیا حضرتؐ کو بیت المعمور اور اوٹھایا گیا
اس سے پردہ پھیر لیے یہی ہی لفظ حدیث کا ثم رفع لی البیت المعمور اور تفسیر کیا اسے ان معنو کے ساتھ کہ درمیان اسکے اور
بیت المعمور کے عوالم تھے کہ قدرت اور ادراک انکی نہ تھی پس اٹھایا گیا حجاب اور بلند کیا گیا اور لایا گیا بیچ بصر و بصیرت
حضرتؐ کے تا دیکھا اُسے اور بیت المعمور ایک مسجد ہی محاذی کعبہ کے تا اگر فرض کیا جاوے گرنا اسکا زمین پر گرے اوپر کعبہ کے اور
کہتے ہین یہ وہ گھر ہے کہ بھیجا واسطے آدمؑ علیہ السلام کے بعد از ہبوط اور اٹھایا گیا ازان بعد اوپر آسمان کے اور قدر و مرتبت
اوسکی اوپر آسمان کے مانند خانہ کعبہ کے ہے زمین او طواف کرتے ہین اُسی اور طواف کرتے ہین اُسی اور نماز پڑھتے ہین وہان ملائک جیسے کہ
طواف کرتے ہین کعبہ کو آدمی اور آتے ہین بیت المعمور مین ہر روز ستر ہزار فرشتے کہ نہین آتے اُسطرف پھر دوسری مرتبہ اور دوسرے
دن پھر ستر ہزار اور آتے ہین کہ نہین آئے اس سے پہلے اور یہی حال ہی جس روز سے کہ پیدا کیا ہی ابد تک اور یہ دلیل ہے اوپر عظمت
قدرت پروردگار تعالی و تقدس کے اور کوئی خلق عظیم تر اور بیشتر ملائکہ سے نہین اور یہ روایت ہی کہ نہین آسمانون اور زمینون مین جگہ
ایک بالشت کی مگر وہ کہ رکھی ہے فرشتون نے پیشانی اپنی واسطے سجدہ کے اور نہین کوئی قطرہ دریا کے مگر وہ کہ موکل ہی اسپر فرشتہ
اور آیا ہی کہ آسمان مین ایک نہر ہے کہ اوسے نہر الحیوۃ کہتے ہین آتے ہین جبرئیل علیہ السلام وہان پر ہر روز اور نہاتے ہین اس نہر مین پھر
باہر آتے ہین اور جھاڑتے ہین پر و بال اپنے اور جدا ہوتے ہین اس سے ستر ہزار قطرے اور پیدا کرتا ہی پروردگار تعالی ہر قطرہ سے فرشتے پس
پس یہی فرشتہ ہین کہ نماز پڑھتے ہین بیت المعمور مین اور دوبارہ اسطرف نہین آتے اسیطرح ہے مواہب اور آثار النبوت مین اور نقل
کیا ہی امام فخر الدین رازی نے تفسیر قول حق تعالی مین و یخلق ما لا تعلمون یعنے پیدا کرتا ہی وہ چیز کہ تم نہین جانتے عطا و مقاتل
و ضحاک نے آئمہ تفسیر مین روایت کیا ہی ابن عباس سے کہا دہنی عرش کی ایک نہر ہے نور سے باندازہ ہفت آسمان و ہفت زمین
و ہفت دریا کے اُسمین جبرئیل علیہ السلام ہر صبح غسل کرتے ہین اور زیادہ کرتے ہین نور پر نور اور جمال پر جمال اپنا اور جھاڑتے ہین پس
اور پیدا کرتا ہی حق تعالی ہر قطرے سے کہ گرتا ہی اونکی پر سے کئی ہزار فرشتے قیامت تک اور اور روایت کیا گیا ہی کہ اس جگہ فرشتے
کہ تسبیح کرتے ہین خدا کی اور پیدا کرتا ہی حق تعالی ساتھ تسبیح کے فرشتہ واللہ علی کل شیء قدیر یعنی و حق تعالی ہر چیز پر
قادر ہی + صاحب مواہب لدنیہ نے کہا ہی کہ ما عدا اُن فرشتون کے ہین کہ واسطے تعبد کے ہین اور ما سوا ان ملائک کے کہ موکل اوپر نباتات
اور ارزاق اور حفظ اور موکل اوپر تصویر بنی آدم اور ملائکہ نازل ہوتے ہین سحاب مین اور فرشتے کہ لکھتے ہین حسنات لوگون کے

جمعہ کے دن اور خزینہ جنت اور فرشتے کہ آتے ہین بہ تعاقب لیل و نہار تا ضبط کرین اعمال بندون کے رات دن مین اور ستر ہزار فرشتے
کہ اوپر قبر شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آتے ہین اور محفوف کرتے ہین اُسے اور وہ کہ آمین کہتے ہین اوپر قرات مصلی کے
ربنا و لک الحمد اور وہ کہ دعا کرتے ہین منتظران نماز کو اور وہ کہ لعنت کرتے ہین عورتون مہجوران جامہ خواب جدا رون کو
اور اوپر ہر ایک آسمانون کے فرشتے ہین کہ ہر طائفہ کو تسبیح جدا ہے اور آیا ہی کہ ہر فرشتے کو حملۂ عرش سے سونیہ ملین جسد مین گوشت
نہین ہوتا بعض بعض کے ساتھ اور اگر فرشتہ پھیلا دے بازو اپنا ڈھانک لیوے دنیا کو ہر ایک بازو اپنے سے اور حملہ عرش آٹھ
فرشتے ہین ساتھ اس عظمت و بزرگی کے کہ مسافت نرمۂ گوش سے دوش تک اُنکی سو برس کی راہ اور ایک روایت مین سات سو
برس ہے اور کتاب العظمہ مین کہ ابی الشیخ کی ہے وہ چیزین ذکر کی ہین کہ اعجب العجائب سے ہین اور اسی جگہ سے عظمت و کبریائی
خالق تعالی کا ادراک کرنا چاہیے اور آیا ہی کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ جب صعود کیا مین نے اوپر آسمان ہفتم کے
ابراہیم علیہ السلام کو دیکھا مین نے کہ تکیہ ساتھ بیت المعمور کے کیے بیٹھے ہین اور پاس اُنکے ایک قوم ہی خوش رو پس سلام کیا مین نے
ان پر اور سلام کیا اُنھون نے مجھپر اور اپنی امت کو دو قسم پایا مین نے ایک جماعت لباس سفید رکھتے ہین مثل قراطیس اور ایک گروہ
لباس چرکین پس آیا مین ساتھ اُنکے ساتھ وہ کہ لباس سفید رکھتے تھے بیت المعمور مین اور محجوب ہوے وہ کہ لباس چرکین رکھتے تھے
پس نماز پڑھی مین نے بیت المعمور مین اُنکے ساتھ کہ لباس سفید رکھتے تھے اور سفیدی جامہ کنایہ حسن اعمال سے ہی اور آیا ہی
کہ فرمایا نزدیک ابراہیم علیہ السلام کے کہ ایک قوم دیکھی مین نے سفید رو خوش رنگ مانند قراطیس کے اور دوسری کہ اُنکے
رنگون مین تیرگی تھی پس آئی وہ قوم ایک نہر مین غسل کیا پس اُنکے رنگون سے کچھ خالص ہوا پھر دوسری نہر مین آئی اور خالص ہوے
اُنکے رنگ یہ تمام مثل اُس قوم کے کہ سفید رو خوش رنگ تھے پس پوچھا آنحضرت نے وہ سفید رو کون لوگ ہین اور یہ تیرہ رنگ
کون اور یہ مرد کہ بیٹھا ہے کون ہی اور یہ نہرین کہ جن مین نہائے کیا ہین۔ حضرت جبرئیل نے کہا کہ یہ مرد باپ تمھارا ہی ابراہیم
علیہ السلام اور یہ سفید رنگ ایک جماعت ہی کہ نہ ملایا ایمان اپنے کو ساتھ ظلم کے اور یہ تیرہ رنگ وہ لوگ ہین کہ خلط کیا
اعمال صالحہ کو ساتھ اعمال بد کے پس توبہ کی اور رحمت فرمائی حق تعالی نے اونپر یہ نہرین اول نہر رحمت اور ثانی نہر نعمت
اور ثالث نہر شراب طہور بعد ازان بالا ترکئے اور اوس جگہ پہونچے کہ سنی جاتی تھی آواز اقلام کہ کتابت کرتے تھے ساتھ اُسکے فرشتے
اقدار الہی کو اگرچہ قضا و تقدیر الہی قدیم ہی ولیکن کتابت اُسکی حادث اور کتابت لوح محفوظ کی کہ کائنات اُسمین ثبت ہین
پیش از پیدا کرنے آسمان و زمین کے ہی و جفت القلم بما ہو کائن یعنے خشک ہو قلم ساتھ اُس چیز کے کہ ہونے والی ہے
اشارہ ہی ساتھ اُسکے ولیکن یہ کتاب صحف ملائکہ مین مثل فروع منتسخہ کے ہے اصل سے جیسا کہ شب نصف شعبان مین
اور دیگر ایام و لیالی مین لکھتے ہین اور محو اثبات اُسمین جاری ہوتا ہی و یمحوا اللہ ما یشاء و یثبت یعنی نابود کرتا ہی
خدا جو چاہتا اور ثابت رکھتا ہی عبارت اُسی سے ہی جیسا کہ آثار مین آیا ہی اور صاحب مواہب لدنیہ نے ابن قیم سے نقل کیا ہی
اور کہا ہی کہ اقلام بارہ ہین اور متفاوت درجہ اور رتبہ مین اعلی و اجل قلم قدر ہے کہ لکھا ہی پروردگار جل و علی نے ابداً مقادیر
خلائق کو جیسے کہ سنن ابی داؤد مین عبادۃ الصامت سے آیا ہی کہ کہا سنا مینے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے
اول ما خلق اللہ القلم یعنے اول چیز کہ پیدا کی خدا تعالی نے قلم ہے کہا قلم کو لکھ اُسنے کہا کیا لکھون کہا لکھ مقادیر

خلائق قیامت تک پس یہ قلم اول قلم ہی اور جمیع اسرار اور حقیقت کا اسی سے ہونے والا ہے تفسیر ہے کہ یہ قلم ہی کہ سوگند کھائی حق تعالی نے ساتھ اسکے ثانی قلم وحی ہے ثالث قلم تقسیم ہوا اللہ اور رسول اللہ رابع قلم طب ابدان کہ حفظ ابدان ساتھ اسکے متعلق ہے خامس قلم توقیع ملوک اور امرا کہ امور ملکی ساتھ اسکے اصلاح کیے جاتے ہیں امور ممالک سادس قلم حساب ہے کہ ضبط کیا جاتا ہے ساتھ اسکے مال مستخرج [illegible] اور مقادیر اسکے اور یہ قلم ارزاق ہے سابع قلم حکم کہ ثابت کیے جاتے ہیں ساتھ اسکے حقوق اور جاری کیے جاتے ہیں ساتھ اسکے قضایا ثامن قلم شہادت کہ نگاہ رکھی جاتی ہیں اسکے ساتھ حقوق تاسع قلم تعبیر آوردہ کاتب وحی منام اور تفسیر و تعبیر اسکا ہے عاشر قلم تواریخ عالم اور وقائع عالم حادی عشر قلم لغت اور اوسکی تفاصیل کا ثانی عشر قلم جامع آوردہ علم [illegible] پر رد ملحدین ورفع شبہات محرفین ہے۔ بعد ازاں قسم کھائی گئی حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بہشت اور دوزخ جیسے کہ مذکور ہیں بہشت میں پس دیکھا بہشت کو کہ مظہر رحمت الہی ہے اور دوزخ محل غضب حق تعالی اور کھولا گیا بہشت اور بند کیا گیا دوزخ پس غسل فرمایا چشمہ سلسبیل میں اور دھوئیں آلایشیں کون وحدوث کی ظاہر و باطن سے اور بعض روایات میں آیا ہے کہ کھایا ایک میوہ اوپر درختوں بہشت کے کہ نہ تھا بہشت میں کوئی درخت احسن واطیب اس سے کھایا ہوا اسکا ہر الطف صلب حضرت میں اور جب نیچے آئے زمین پر موافقت فرمائی ساتھ خدیجہ کے پس باردار ہوئیں ساتھ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے اور اس جگہ اشکال صریح ہے کہ ولادت حضرت فاطمہ پیش از نبوت سات برس کچھ اوپر ہے اور اسری بعد از نبوت مگر یہ کہ التزام کریں کہ آنحضرت کو پیش از نبوت بھی اسری منام میں ہوئے اور یہ حکایت اوس شام کی ہے آنحضرت کو پیش از نبوت بہشت میں لائے ہوں مے اسری اور واقعہ انکا ہو ولیکن ذکر اسکا بیچ قضیہ سری کے درست ہوگا واللہ اعلم وصل الحرجب رویت آیات الہی و نوبت آنکی شد قریب حضور میں آخر پہونچی اور سبب الانقطاع قبول کیا اور تنہا رہے اور کوئی فرشتہ اور انیس آپکے ساتھ نہ رہا اور پہونچے حجاب نورانی کہ ستر تھے اور ہر حجاب پانچسو برس کی راہ تھا درپیش ہے اور سب حجاب با امداد عنایت حق جل وعلی قطع کیے حیرت و دہشت جلال و عزت کبریائی پیش آئی اور منادی نے بہ نعت ابی بکر ندا دی کہ قف یا محمد فان ربک یصلی یعنی ٹھہر اے محمد پس بہ رستی پروردگار تیرا نماز ادا کرتا ہے حضرت متفکر ہوگئے کہ یہ آواز ابی بکر کی کہاں سے آئی اور اوس کہ ساتھ اس آواز کے پایا باہر آئے وحشت و تحیر سے کہ حاصل ہوا تھا پس حضرت پروردگار سے ندا آئی اُدن یا خیر البریہ اُدن یا احمد اُدن یا محمد یعنی پاس آ اے بہترین خلائق پاس آ اے احمد پاس آ اے محمد پس نزدیک کیا مجھے اپنے ساتھ میرے پروردگار نے اور ایسا ہوا میں کہ فرمایا ہے ثم دنی فتدلی فکان قاب قوسین یعنی نزدیک ایسے تھا پاس تھا بعد خانہ دو کمان کا یا کم پوچھا مجھ سے میرے پروردگار نے کچھ پس میں جواب دے سکا پس رکھا دست قدرت اپنا درمیان دو شانوں میرے کے بے تکلیف ودلے تحدید پس پائی میں نے خنکی اسکی اپنے سینہ میں پس دیا مجھے علم اولین و آخرین سے اور جمیع انواع علم تعلیم فرمائے ایک علم تھا کہ اسکے کتمان کا مجھ سے عہد لیا کہ کسی سے نہ کہوں میں اور کوئی شخص برداشت اسکی نہ رکھے میرے سوا اور ایک علم دوسرا کہ مخیر کیا اظہار و کتمان اسکے میں اور ایک علم تھا کہ امر کیا مجھے ساتھ تبلیغ اسکے بیچ خاص و عام میری امت کے پس کہا آنحضرت نے اے پروردگار میرے متوحش ہوا میں پہلے قدوم اپنے سے تیرے پاس ناگاہ ندا سنی میں نے ساتھ نعت کے

کہ مشابہ نعت ابی بکر ہی کہتا ہی قف فان ربک یصلی پس تعجب کیا مین نے اس سے کہ ابو بکر یہان کہان سے پہونچا اور
پروردگار بے نیاز ہے نماز ادا کرنے سے حکم ہوا کہ مین بے نیاز ہون نماز پڑھنے سے واسطے دوسرے کی اور مین کہتا ہون سبقت
رحمتی علی غضبی یعنی پیشی لیگئی رحمت میری غضب پر میرے پڑھ ای محمدؐ یہ آیت ہو الذی یصلی علیکم وملئکتہ
لیخرجکم من الظلمت الی النور وکان بالمومنین رحیما یعنی وہ خدا ایسا ہی کہ رحمت نازل کرتا ہے
تمپر اور فرشتے اسکے تاکہ نکالین تمھین تاریکیون سے طرف روشنی کے اور ہی اوپر مومنون کے رحم کرنیوالا پس صلوات میری
رحمت ہی تجھپر اور تیری امت پر اور سنوانا میرا تجھے آواز یار تیرے کی کہ ابی بکر ہے اسواسطے تا انس پکڑے تو
اور بحال خود آوے تو اس مقام پر ہیبت سے ای محمدؐ اور جب چاہا تھا ہمنے کہ کلام کرین ہم تیرے بھائی موسی کی ساتھ
پس پکڑا اُسے ہیبت عظیم نے پس پوچھا ہمنے اس سے وما تلک بیمینک یا موسی یعنی اور کیا ہی یہ داہنے ہاتھ
مین تیرے ای موسی پس حاصل ہوا موسیؑ کو انس ساتھ ذکر عصا کے اور بحال ہوا ایسے ہی تو ای محمدؐ چاہا ہمنے آواز یار اپنے کے
کہ وہ انیس تیرا ہی دنیا و آخرت مین پس پیدا کیا ہمنے فرشتہ کو اوپر صورت ابی بکر کے کہ ندا کرے تجھے بلغت اُسکے تا زائل ہووے
استیحاش تجھسے اور لاحق نہووے ہیبت سے کچھ کہ باز رکھے تجھے سمجھنے اُس چیز کے سے کہ چاہا ہی ہمنے تجھسے بعد ازان پوچھا
حق تعالی نے کہ کیا ہوئی وہ حاجت جبرئیلؑ کی کہ تجھسے چاہی تھی کہا مین نے ای خداوند تو خوب جانتا ہی اُسی فرمایا قبول
کی ہین نے حاجت اُسکی لیکن اس شخص کے حق مین کہ تجھے دوست رکھے پس بھیجا گیا میرے واسطے رفرف منیر کہ غالب تھا
نور اوسکا اوپر نور آفتاب کے پس چمکی اس نور سے میری آنکھ اور کیا گیا مین اوپر اوس رفرف کے اور اُٹھایا گیا مین تا پہونچا مین
اوپر عرش کے پس دیکھا مین نے ایک امر عظیم کہ زبانین اُسکا وصف نکر سکین پس نزدیک ہوا میرے ساتھ ایک قطرہ عرش سے
اور پڑا میری زبان پر پس چکھا مین نے وہ کہ نہ چکھا کسی چکھنے والے نے شیرین زیادہ اُس سے اور حاصل ہوئی مجھے خبر اولین
اور آخرین کی اور روشن کیا دل میرا - اور ڈھانکی نور عرش نے بصر میرے پس دیکھا مین نے سب چیز کو اپنے دل مین
اور دیکھا مین نے نیچے سے جیسا کہ دیکھتا ہون مین آگے سے اور رفرف بساط کو کہتے ہین اور اصل مین اس بساط کو کہتے ہین
کہ رقیق ہو دیباے اور اسکے سوا اور جاننا چاہیے کہ یہ دنو و تدلی کہ مذکور ہوئے اور تعبیر کیا گیا اس سے
ساتھ قاب قوسین او ادنی کے اور مذکور ہی احادیث معراج مین غیر دنو و تدلی کے کہ مذکور
سورہ والنجم مین ہی کہ وہ نسبت ساتھ رویت اور نزدیکی جبرئیل کے ہے ساتھ قول برگزیدہ کے اور سیاق و
سباق آیہ کریمہ ظاہر ہے اُسمین اور بعضے اوپر رویت و قرب حق تعالی کے بھی عمل کرتے ہین جیسے کہ کتابون
تفسیر مین مذکور ہی اور تمام ترین کمال ادب اور بزرگداشت جناب ربوبیت اور نگاہداشت حد بندگی اور
نہایت سکون دل اور اطمینان باطن اور بلندی ہمت اور موافقت بینائی اور بصیرت کا وہ کہ باوجود ظاہر
ہونے ان کرامات و آیات کے ساتھ کسی یک کے اُنسے توجہ اور التفات نہ فرمایا اور دیدہ خواہش و رغبت نہ کھولا جیسا کہ
حق سبحانہ تعالی نے فرمایا ما زاغ البصر وما طغی یعنی نہ کج ہوئی چشم اور نہ حد سے گذری جیسے کہ نوکر بارگاہ
سلطانی مین نگاہداشت آداب کرتے ہین اور یہ کمال ہے کہ سوا کامل ترین بشر اور سید و سردار انبیا صلوۃ اللہ

علیہم اجمعین کے کسی اور کو میسر نہین عادت نفوس اسپر ہے کہ جب بمقام عالی اقامت کرین بمقام اعلی کو مستطلع
و مستشرف ہوتے ہین جیسے کہ کلیم جب بمقام مناجات و تکلیم پہونچے طالب رویت ہوئے اور یہ ایک نوع
سکر و انبساط سی ہے کہ بمقام قرب مین رعایت ادب سے دور پڑتا ہے اور سید و سرور ہمارے صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم جسوقت بمقام قرب مین مقیم کیے گئے اُسکا حق وفا کیا اور با وجود قرب التفات نہ کیا بصر نے
بخیر اُس چیز کے کہ اقامت اُسمین اور ارادہ و خواہش ورہی اُسکی نہ فرمایا اسی واسطے بہ جمیع مرادات و
ومراتب و درجات کہ اقصی اور اعلی اُسکا رویت حق ہی اور اقامت فیما اقام اللہ اعلی مقامات اہل صحو
اور ارباب تمکین کا ہے فائز ہوے اور فرمایا ماکذب الفواد ومارای یعنی دروغ نجانا دل نے جو دیکھا
آنکھ نے بصر و بصیرت دونون متوالی و متصادق ہوے جو کچھ کہ بچشم دیکھا دل نے اسکی تصدیق
مین ارتیاب نہ کیا سب حق و تصحیح تھا پس پہونچا آنحضرتؐ بہ کمال کہ سبقت لیگئے اولین و آخرین کے
اوپر اور ہوے معنو انبیا و مرسلین کے اور مستقیم پر دنیا و آخرت مین آیت ذالک فضل اللہ یؤتیہ
من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم یعنی یہ فضل خدا کا ہی دیتا ہی جسے چاہی اور اللہ صاحب فضل بزرگ کا ہی
اور فرمایا آیت فاوحی الی عبدہ ما اوحی یعنی وحی بھیجی طرف بندے اپنے کے جو وحی بھیجی تمام علوم
و معارف و حقوق و بشارت و اشارات اور اخبار و آثار اور کرامات و کمالات حیطر اس ابہام مین داخل ہین
اور کثرت و عظمت اُنکی ہے کہ مبہم لایا اور بیان نہ کیا اشارہ اسواسطے کہ علم کسی کا بجز علم علام الغیوب اور
رسول محبوب کے اُسپر محیط نہین ہوتا مگر وہ جو آنحضرتؐ نے بیان فرمایا یا وہ جو بمقابلہ اور محاذات روح اقدس حضرت
سے اوپر پرتو المین بعضے اکمل اولیا کے کہ بشرف اتباع حضرتؐ کے مستسعد اور مشرف ہین چمکا واللہ اعلم وصل اور
جب چاہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ مراجعت فرماوین طرف اس عالم کے کہا خداوند ا ہر قادم کو سفر سے تحفہ ہوتا
ہی میری امت کا تحفہ اس سفر سے کیا ہی فرمایا تبارک و تعالی نے مین اُنکے واسطے کافی ہون مدت حیات
ممات اور قبور و نشور مین سب حال مین مدد و معین اُنکا ہون پس خوشحال تمہارا ای امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اور بشارت تمہارے لئے وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ وصحبہ اجمعین - اور جب رجوع فرمایا آنحضرتؐ نے اسری سے اور صبح ہوئی
بیان کیا لوگون کے روبرو مرتد ہوئی ایک جماعت ضعیف ایمانون سے اور دوڑے بعضے مشرک طرف ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے
اور کہا کچھ تمھین خبر ہے اپنے یار کی کہ کیا کہتا ہی مجھے آج طرف بیت المقدس کے لے گئے کہا ابوبکرؓ نے آیا تحقیق کہتا ہی وہ
یہ بات کہا البتہ اور بہ تکرار کہتا ہی کہا پس جو کچھ وہ کہتا ہی سچ کہتا ہی ایمان لایا مین ساتھ اُسکے کہا تصدیق کرتا ہی تو اسکی
کہ شب بیت المقدس کی طرف گیا اور پیش از صبح یہان آیا کہا البتہ تصدیق کرتا ہون مین اُسے دورتر مین اُس سے
اور اگر کہے کہ آسمان پر گیا مین اور پھر آیا مین باور کرونگا کیا جای بیت المقدس پس اُسی دن سے اُسکا لقب صدیق ہوا پس
آئے ابوبکر رضی اللہ عنہ خدمت حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین اور کہا حدیث کرتے ہو تم یا رسول اللہ ساتھ ان کے خبر
بیت المقدس سے فرمایا البتہ کہا وصف بیت المقدس میرے سامنے بیان کرو کہ مین وہان گیا ہون پس وصف کیا رسول اللہ

علیہ وآلہ وسلم نے اور کہا ابوبکر صدیق رضی نے مین گواہی دیتا ہون کہ تم رسول اللہ ہو اور حدیث ام ہانی مین آیا ہی کہ حضرت سے پوچھا بیت المقدس کو اور کہتا ہی فرمایا آپنے کہ ہمنے نہین گنا تھا اب کہ مرفوع و مکشوف ہوا میرے اوپر گننا مین نے اور خبر دی مین نے اور لائے ہین کہ آنحضرت صلعم نے جسوقت رجوع کیا سفر اسری سے گذرے ایک قافلہ پر قریش سے کہ غلہ اٹھایا تھا اور اوس مین دو غرارے تھے ایک سیاہ اور دوسرا سفید اور جب اُٹھانے مین مقابل شتر کے لائے ڈرتا اور بھاگتا پس گرا دیا اوسے ایک اونین سے کہا حضرت نے پس سلام کیا مین نے اونکو اور کہا کہ یہ آواز محمد کی ہی پس آئے محمد قبیل صبح اور خبر دی قوم کو وہ جو دیکھا تھا اور کہا نشانہ اسکا وہ ہی کہ گذرا مین اوپر شترون تمھارے کہ فلانی جگہ مین آتے تھے اور گم کیا ایک شتر کو اور لایا اسے ایک فلانا مرد اور آگے آتا تھا قافلہ کے شتر سیاہ سفید رنگ کا اوسکے پاس سیاہ ہی اور دو غرارے فلانے روز یہان پہونچتے ہین جب وہ دن ہوا نہ آئے قوم نے انتظار کیا اور دروازہ گفتگو کا کھولا قریب نصف نہار تھا کہ قافلہ پہونچا جسطرح پر کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وصف کیا تھا اور منہ مین دشمنون اور منکرون کے خاک پڑی اور ایک روایت مین آیا ہی کہ خبر دی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ روز چہارشنبہ قافلہ آویگا آویگا آفتاب نزدیک بغروب پہونچا اور ہنوز قافلہ نہ آیا آنحضرت نے دعا فرمائی اور حبس کیا گیا آفتاب کہ قافلہ آگیا فصل اختلاف کیا ہے اگلے پچھلے صحابہ و تابعین و من بعد ہم نے بیچ روایت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پروردگار کو شب معراج مین اور عائشہ صدیقہ اور جماعت صحابہ اور سلف سے جانب نفی مین ہین اور بخاری حدیث مسروق سے لایا ہی کہ کہا مسروق نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی کو ای مادر میری آیا دیکھا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے پروردگار کو پس کہا عائشہ رضی اللہ عنہا نے بہ تحقیق میرے بال کھڑے ہوگئے اس بات کہنے تیرے سے اور کہا جو کوئی حدیث کرے کہ محمد نے دیکھا پروردگار اپنے کو پس تحقیق دروغ کہا بعد ازان پڑھی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے یہ آیت لا تدرکہ الابصار وھو یدرک الابصار وھو اللطیف الخبیر یعنی نہین پاتین اوسے بینائیان اور وہ پاتا ہی بینائیون کو اور وہ لطیف ہے خبردار اور روایت مسلم مین آیا ہی کہ کہا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے من حدثک ان محمد رای ربہ فقد اعظم الفریۃ یعنی جو کوئی حدیث کرے تجھسے کہ بہ درستی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دیکھا پروردگار اپنے کو پس افترا بزرگ کیا اور دروغ اور بہ درستی مخالفت کی بعضے صحابہ نے اوسکو اور صحابی جو کہے ایک قول اور مخالفت کرے اوسکی غیر اسکا صحابی سے نہین ہوتا وہ قول حجت باتفاق اور آیت مین تاویلات ہین اور ایک اخص ہے رویت سے اور لازم نہین آتا نفی اسکے سے نفی رویت اور ادراک معرفت حقیقت ہی اور وہ منفی ہے جیسا کہ کوئی قمر کو دیکھتا ہی اور ادراک اور کنہ اسکی نہین کرتا اور بعض نے کہا ہی کہ ادراک احاطہ ہی اور بعدم احاطہ سے احاطہ عدم رویت لازم نہین آتی جیسا کہ عدم احاطہ بعلم سے عدم علم لازم نہین آتا اور منقول ہی ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہ کہلا بھیجا ابن عباس سے کہ آیا دیکھا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پروردگار کو کہا ابن عباس رضی اللہ عنہ نے نعم اور کہا دی خدا نے خلت ابراہیم علیہ السلام کو اور کلام موسی علیہ السلام کو اور رویت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور حسن بصری سے منقول ہے کہ اون نے سوگند کھائی اور کہا کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دیکھا اپنے رب کو اور انس رضی اللہ عنہ سے بھی آیا ہی کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے پروردگار کو دیکھا اور روایت کیا ابن خزیمہ نے عروۃ الزبیر سے کہ اثبات و جزم کیا ہی ساتھ اسکے کعب احبار

اور زہری و معمر اور انکے سوا نے اور یہی ہی قول اشعری کا اور مسلم حدیث ابی ذر سے لایا ہی کہ اوسنے پوچھا حضرتؐ سے حال رویت پروردگار کا پس کہا نورانی اراہ یعنی نور ہے کیونکر دیکھون اُسے اور یہ حدیث معارض ہی سلتھ حدیث دوسری کے کہ واقع ہوا ہی رایت نورا یعنی دیکھا مینے نور کو اور امام احمدؒ سے بھی اثبات رویت منقول ہی اور اس کہ قول عائشہ رضؓ کو کس چیز سے دفع کرین ہم کہا بہ قول پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ فرمایا رایت ربی یعنی دیکھا مینے اپنے رب کو اور قول پیغمبرؐ اکبر ہے قول عائشہ رضی اللہ عنہا سے اور ایک قوم کا یہ قول ہے کہ دیکھا بدل نہ بچشم اور مراد ساتھ دیکھنے دل کے نہ علم اور جاننا ہی کہ وہ ہمیشہ اور بوجہ اتم کے حاصل تھا بلکہ مراد وہ ہی کہ حق سبحانہ نے پیدا کیا رویت حضرتؐ کے دل مین جیسے کہ چشم مین کذا قیل پس جاننا بدل اور ہی اور دیکھنا بدل اور تطبیق کرتے ہین ساتھ اوس توجیہ کے قول عائشہؓ اور ابن عباس رضی اللہ عنہما مین اور ظاہر یہ ہی کہ اختلاف رویت بچشم مین ہے نہ رویت بدل مین اور دیکھنا بدل چاہیے کہ متفق علیہ ہووے واللہ اعلم بحقیقۃ الحال والیہ المرجع والمآل اور اسیطرح ہی مواہب لدنیہ مین شیخ عبدالحق بن سیف الدین حقہ اللہ بمزید الصدق والیقین یعنی خاص کرے اسے خدا ساتھ زیادتی راستی اور یقین کے کہ کلام علما ر نظر بدلائل واخبار و آثار ویسا ہی کہ مذکور ہوا لیکن یہ خلجان کرتا ہی کہ معراج اتم مقامات اور اقصی کمالات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھا کہ کوئی انبیا سے اس جگہ حضرتؐ کے ساتھ تک شرکت نہ رکھتا اور کسی بشر ملک کو گنجایش اس مقام کی نہ تھی پس عجب ہے کہ اُس مقام مین لیگئے اور خلوت خاص مین لائے اور اعلی مطالب اقصی مآرب دیدار سے مشرف نہ کیا اور آپ اسبات پر راضی ہوسے اگرچہ کمال بندگی اور ادب سطوت کبریائی حق اوسکو تقاضا کرتا ہی کہ سوال نہ کرسکے اور ذوق کلام سے مست ہو کر انبساط نہ ظاہر کیا اور دیدار نہ طلب کیا جیسا کہ موسی علیہ السلام کے کیا لیکن کمال محبت و محبوبیت کہ حضرت جناب قدس سے رکھتے ہین کہان چھوڑے اور روا رکھے کہ حجاب درمیان رہے یہ دولت بطلب ہاتھ نہین آتی اور کہتے ہین کہ مانع دیدار موسی کو طلب و سوال و انبساط ہوا گاہی ناخواستہ دیتے ہین کہ مانع دیدار طلب و سوال انبساط ہوا اور اگر چاہین خواستہ بھی نہ دیوین۔ قول غریب وہ ہی کہ ایک قوم کہتی ہے کہ جب موسی علیہ السلام طلب سے باز رہی اور بیہوش ہوے دیکھا وہ جو دیکھا اور لن ترانی جزا شتابی اور بیتابی کی تھی اور تحقیق وہ ہی کہ سبب ناکامی موسی علیہ السلام کا وہ تھا کہ ہنوز سید المحبوبین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ساتھ دولت دیدار کے مشرف نہین ہوے دوسرے کی کیا طاقت کہ قابل رویت ہووے اور دیکھے اور بالتحقیق متفق ہین اوپر امکان رویت کے دنیا مین اور بعد از امکان کونسا مانع ہے اور خود مقام معراج درحقیقت عالم آخرت سے ہی اور جو کچھ عالم آخرت مین دیکھنا اور حاصل کرنا چاہیے دیکھا اور پایا تا دعوت خلق بحکم عین الیقین کرے جیسا کہ کہا ہی مصرع از دیدہ بسی فرق تا بہ شنیدہ ٭ واللہ اعلم

**وصل معجزات آنحضرت مین** کہ دلائل و آیات صحت نبوت اور صدق رسالت حضرتؐ کے ہین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم معجزہ امر خارق عادت ہی کہ ظاہر ہووے اوپر ہاتھ مدعی رسالت کے مقرون ہووے ساتھ تحدی کے اور معنی تحدی کے برابری کرنا کسی کام مین اور آگے بلانا خصم کو اور غلبہ ڈھونڈھنا اور تحقیق یہ ہی کہ معجزہ مین تحدی شرط نہین ہے اتنے معجزات حضرتؐ رسالت سے ظاہر ہوتے تھے کہ تحدی اس جگہ نہ تھی مگر وہ کہ کہین مراد وہ ہی

کہ شان اسکی سے تحدی ہووے اور اوپر تقدیر اس قید کے وقوع ہاتھہ مدعی رسالت کے کافی ہی اور سخن مشہور وہ ہی کہ مدعی رسالت سے
واقع ہوا اُسے معجزہ کہین اور وہ جو غیر نبی سے واقع ہووے اگر اُسے مقرون بہ کمال ایمان و تقوی و معرفت و استقامت ہووے کرامت
عبارت اس سے ہی کرامت ہے اور وہ جو عوام مومنین اہل صلاح سے تروع پاوے معونت کہین اور وہ جو کافرون اور فاسقون سے صادر ہووے
استدراج کہین مگر وہ کہ باعث اونکی توبہ اور اسلام کے ہووے اور سخن تحقیق معجزے مین علم کلام مین بہت ہی اور ساتھہ اسکے اکتفا کرین ہم اور
جو غرض کہ اس جگہ رکھتے ہین ہم آوین ہم سو تقریر ہے اور تمام انبیا اور رسل صلوات اللہ علیہم اجمعین کو معجزات ہین اور کوئی پیغمبر بے معجزہ
نہین اور معجزات ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اکثر او فرد اقوی اور ابہر اور ازہر و اشہر معجزات ہین اور تعبیر معجزات سے کلام ائمہ مین بدلائل و آیات
بہت واقع ہوے ہین اور دلائل نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے وہ اخبار ہین کہ ہوئی ہین توریت و انجیل اور سائر کتب منزلہ مین
ذکر و نعت اور خروج انکا ارض عرب سے جیسے تھوڑا اوس سے گذرا اور وہ جو ظاہر ہوا ہی ایام مولد و بعثت مین امور غریبہ عجیبہ کہ آثار کفر و وہن
ارکان شرک ہین جیسا کہ ذکر انکا انکے محل مین بہ تفصیل آویگا جیسے کہ قصہ اصحاب فیل اور خمود نار فارس اور سقوط شرفات ایوان کسرا سے
اور خشک ہونا آب دریاچہ ساوہ اور خواب موبدان اور سماع ہواتف اور صادقہ نبوت اور صفات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور وہ جو نقل کیا
گیا ہی اخبار مین مشہور ہی ظہور عجائب ولادت شریف مین اور ایام خصائت مین اور پیچھے اسکے زمان بعثت تک اور ظہور و غلبہ و تصرف بعد از بعثت
تک اور ظہور و غلبہ و تصرف بعد از بعثت اور حالانکہ نہ تھا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مال کہ استمالت کرین وہ قلوب کو اور طمع مین پڑین لوگ
اس مال کی اور نہ قوت کہ غالب و قاہر ہوویں ساتھہ اسکے لوگون پر اور نہ اعوان و انصار کہ ساتھہ مال و عقل کے مظاہرت کرین اور پردے کے ظاہر کیا
اور بلایا لوگون کو طرف اسکے حالانکہ سب مجتمع و متفق تھے اوپر عبادت اصنام اور التزام از لام تمکن و عادت جاہلیت ہیچ اور حمیت اور تعادی
و بنا غض اور فسق و فساد اور سفک دما اور الفت و غلو اور انہماک دین جاہلیت مین اور عدم اتفاق امر خیر مین اور باز نہ رکھتا تھا انکو سوء افعال سے
نظر عافیت کے اور نہ خوف عقوبت اور ملاحظہ ملامت پس اصلاح کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے احوال و افعال انکی اور تالیف کی دل
انکے اور جمع کیے کلمہ انکے تا آنکہ متفق ہوے مابین اسے اور مجتمع ہو کر دل اور سب منقاد مسخر اور یکدل و یک زبان ہوے نصرت حضرت مین اور عاشق ہوے
اوپر طلعت حضرت کے اور چھوڑ دیے بلاد و اوطان و خانمان اور قوم و عشائر اپنی محبت و مودت حضرت مین اور فدا کیا جان و مال اپنا نصرت
حضرت مین اور قائم کیا اپنی قرابتون کو مقابلہ سیوف مین بیچ اعزاز کلمہ حق کے اور دلائل نبوت حضرت وہ ہی کہ تھے امی ناخواندہ کہ اصلا خط و
کتابت نہ جانتے تھے اور جاہل و ناخواندہ مولود ہوے اس قوم مین کہ سب امی و جاہل و ناخواندہ تھے اور ناشی ہوے درمیان انکی ایسی بلد مین
کہ نہ تھا اسمین کوئی کہ جانے اخبار ماضیہ اور سفر نہ کیا شہر دوسرے مین کہ وہان کوئی عالم ہووے تا ملازمت اسکی کرین اور پڑھین اسکے آگے
اور جانین اخبار توریت اور احوال امم ماضیہ اور جاتے رہے تھے عالم ان کتب کے مگر قلیل و نا مونس حجت و دلیل آپکے سامنے اسکے اور عاجز
و ساکت ہوے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا اچھا کہا شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ نے **بیت** یتیمی کہ ناکردہ قرآن درست ٭ کتب خانہ چند ملت بشست
**وصل** اور انمین سے قرآن ہی کہ اعظم ترین معجزات ہی تا آنکہ عاجز ہوے ہین فصحا معارضہ اسکے سے اور قاصر رہی ہین بلغا اسکے مثل لانے سے
پس لانے اسکے کوتاہ ترین سورہ مانند اسکے اگرچہ بعض انکی بعض کو معاون و مددگار ہوے اور قرآن مشتمل ہے وجوہ اعجاز کے تا آنکہ تقریبا
ساٹھہ ہزار معجزے اسمین شمار کیے ہین اور متعرض ہوا ہی قاضی ابو الفضل عیاض مالکی شفا مین جہت ضبط انواع و اقسام اسکے ہذا فی
نثر اللآلی اور معارج مین مذکور ہے کہ معجزہ دوسرا انشقاق قمر ہے جیسا کہ روایت کیا امیر المومنین علی بن ابی طالب اور ابن مسعود

اوراعجاز

اور ابن عباس اور عمر اور انس بن مالک اور حذیفہ الیمان اور جبیر بن المطعم نے رضی اللہ عنہم اجمعین کہا ایک جماعت مشرکین
حوالی کعبہ میں رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جمع ہوئے اور کہا اگر دعوی نبوت میں تم صادق ہو چاند کو آسمان دو نیم کردو اور وہ
شب چہاردہم تھی ماہ مرتبہ کمال کو پہونچا تھا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اگر میں کردوں ایمان لاتے ہو کہا ہاں ایک روایت
میں ہی کہ آنسرور نے دو رکعت نماز ادا فرمائی اور بعد ازان ہاتھ بدعا بلند کیا اور حق تعالی سے درخواست کر کے ساتھ انگشت سبابہ کے
اشارہ طرف ماہ کے کیا ماہ دو ٹکڑے ہوا آدھا آسمان پر رہا آدھا پس کوہ نہان ہوا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک ایک کو
بلاتے تھے اور فرماتے تھے ای فلان و فلان گواہ رہو اور ایک روایت میں ہو کہ آدھا ماہ اوپر پہاڑ قعیقعان کے اور آدھا اوپر پہاڑ
ابو قبیس کے ظاہر ہوا اور ایک روایت وہ کہ دونوں شق اسکے آپس میں ایسے جدا ہو گئے کہ کوہ حرا کو درمیان دونوں شق کے دیکھا اور جب آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ معجزات انکو دکھائے کہا محمدؐ نے ماہ پر سحر کیا ہی اور ابوجہل لعین فریاد بر لایا سحر مستمر یعنی یہ سحر ہی کہ سبکو
پہونچا اور ہمارا استمرار سے عموم ہی نہ استمرار بسبب دوام اور بعضوں نے کہا کہ اگر یہ نسبت ہمارے سحر کیا ہی لوگوں پر سحر نہ کر سکے لاجرم مسافر
آتے تھے پوچھتے تھے کہ البتہ فلانی رات میں انشقاق قمر ہوا اور ہر نیمہ اسکا ایک جانب گیا انھوں نے کہا محمدؐ نے ہم پر سحر کیا ہی یہ آیت نازل
ہوئی آیۃ اقتربت الساعۃ وانشق القمر وان یروا آیۃ یعرضوا ویقولوا سحر مستمر یعنی نزدیک ہوئی قیامت
اور شگافتہ ہوا قمر اور اگر دیکھتے تھے کوئی نشانی روگردانی کرتے تھے اور کہتے تھے جادو سبکو پہونچا **نظم** در چرخ راہ قفل نہ رست کلید وے
تا گشت شق بر شست کلید در آن جو در شست اوست سہ از داغداران انگشت اوست ہم از نور آن نیمہ سر شگان صیف بدر شکست روز
تھا اور عجب معجزہ الایا ہی کہ علامہ ابن سبکی شرح مختصر ابن حاجب میں کہتا ہی کہ صحیح میرے نزدیک یہ ہی کہ انشقاق قمر متواتر ہی منصوص علیہ
قرآن مروی ہی صحیحین و غیرہ میں بطرق کثیر صحیحہ کہ شک نہیں کیا جاتا تواتر اور صحف اسکی میں اور انکار کیا ہی اس معجزے کو بعضے مبتدعین
کہ موافق ہیں مخالفان ملت کے ساتھ نہ قبول کرنے اجرام علویہ کے خرق اور التیام اور علما اور تیمیان ملت کہتے ہیں کہ عقل کو انکار نہیں
اسمیں کیونکہ قمر مخلوق خدا ہی کرتا ہی اسمیں جو کچھ چاہتا ہی کا حوال قیامت میں نصوص میں انکو ہی تنبیہ مواہب لدنیہ میں کہتا ہی کہ
جو بعض قصاص ذکر کرتے ہیں کہ قمر جیب نبی میں در آیا اور باہر آیا آستین شریف سے کچھ اصل نہ رکھے جیسا کہ شیخ بدرالدین زرکشی نے اپنی تخریج
عمادین کثیر سے نقل کیا واللہ اعلم اور رد شمس پھر آنا اسکا بعد از غروب بھی معجزہ آنحضرت تھا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم روایت کیا ہی
اسما بنت عمیس نے کہ وحی نازل ہوئی حضرتؐ پر اور سر مبارک اور سر مبارک حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کنار حضرت علی رضی عنہ میں تھا پس اتفاق
ادا نماز عصر علی ابن ابی طالب کو نہ ہوا تا آنکہ آفتاب نے غروب کیا پس آنحضرتؐ نے پوچھا آیا نماز عصر پڑھی تو نے یا علیؓ کہا نہیں پس کہا آنحضرتؐ نے
خداوندا یہ بندہ تیرا تیری طاعت اور تیرے رسول کی طاعت میں تھا پس الٹا پھیر لا اسپر آفتاب کو کہا اسما نے دیکھا میں نے آفتاب کو
کہ بعد از غروب طلوع کیا اور پڑی شعاع اوسکی جبال و ارض پر اور یہ واقعہ صہبا میں تھا خیبر سے اور تمام کلام اس حدیث کا غزوہ خیبر
میں آویگا انشاءاللہ تعالی **وصل** اور ایک معجزہ مشہورہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ مکرر واقع ہوا ہی مواطن عدیدہ اور مشاہدہ
عظیمہ میں اور روایت کیا گیا ہی طرف کثیرہ سے اور نہیں سنا گیا ہی کسی ایک انبیا علیہم السلام سے اگرچہ باہر آئے چشمے سنگ سے
اوپر ہاتھ موسی علیہ السلام کے اور شک نہیں کہ باہر آنا پانی کا اصابع سے ابلغ ہی اور اعجاز میں ظاہر ہونے پانی کے
حجر سے کہ باہر آنا پانی کا اس سے معہود و معتاد ہی بخلاف باہر آنے کے گوشت و پوست و استخوان سے اور یہ تحقیق روایت کیا ہی

اس حدیث کو جماعۂ صحابہ سے اور مشہور اس سے حدیث انس و جابر و ابن مسعود رضی اللہ عنہم ہے لیکن حدیث انس صحیحین مین واقع ہوئی کہ کہا دیکھا مین نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ وقت نماز دیگر قریب آگیا اور لوگ طالب ہوے آب وضو کے اور نہ پایا آخر لا امر لایا گیا حضرت پاس آب وضو اور رکھا آپنے دست مبارک اپنا ظرف آب مین اور امر کیا لوگون کو وضو کرین پاس سے پس دیکھا مین نے پانی کو کہ باہر آتا تھا مانند چشمہ کے میان انگشتان مبارک حضرت کے پس وضو کیا قوم نے تا آخر حدیث کہا ہے انس سے تم کتنے لوگ تھے کہا تین سو اور حدیث شاہین مین انس سے روایت ہی گئی کیا تھا مین ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غزوۂ تبوک مین پس کہا مسلمانون نے یا رسول اللہ ہم اور اونٹ اور چرواہے ہمارے پیاسے ہین فرمایا آیا ہے کچھ بچا ہوا پانی ساتھ تمہارے پاس پس لایا ایک مرد تھوڑا سا پانی بچا ہوا ایک مشک کے سنہ مین پس فرمایا لاؤ ایک کاسہ اور ڈالا پانی پس کاسہ مین اور رکھا کف دست مبارک اپنا پانی مین کہا انس نے کہ دیکھا مین نے باہر آتا چشمون کا میان انگشتان حضرت سے پس سیراب کیا ہم نے اپنے شترون اور چرواہون کو اور اٹھا رکھا باقی پانی اور حدیث جابر صحیحین مین آئی ہی کہ کہا جابر نے بیٹھے تھے ہم روز حدیبیہ اور آگے حضرت کے رکوہ رکھی کہ وضو کرتے تھے اس سے اور گرد آئے لوگ آپکے پاس پوچھا حضرت نے کیا حال ہے کہتے ہوا اور کس واسطے آئے ہو عرض کیا یا رسول اللہ پانی پینے اور وضو کو نہین کچھ ہے ہم کو سوی اسکے جو آپ پاس دھرا ہے پس رکھا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہاتھ اپنا رکوہ مین پس جوش مارنا پکڑا پانی نے مانند چشمون کے پس پیا ہم نے پانی اور وضو کیا کہا جابر سے تم کتنے آدمی تھے کہا اگر لاکھ آدمی ہوتے کفایت کرتا ہمکو اور تھے ہم پندرہ سو آدمی اور روایت کیا ہی حدیث جابر کو امام احمد و بیہقی اور ابن شاہین نے لیکن حدیث ابن مسعود صحیح مین روایت علقمہ سے آئی ہی کہ کہا ابن مسعود نے اثنا اس حال مین کہ تھے ہم ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور نہ تھا ہمارے پاس پانی پس فرمایا ہمکو حضرت نے کہ طلب کرو کسی پاس کچھ تھوڑا سا پانی ہو پس لائے پانی اور ڈالا حضرت نے پانی کو ایک ظرف مین اور رکھا دست مبارک اپنا پانی مین اور احادیث کو اگرچہ ایک نے صحابہ سے روایت کیا ہی مثل انس یا جابر کے مثلاً حقیقت مین گویا وہ سب جماعہ کہ حاضر تھے راوی نہ حاکی ہین اور اگر انکار رکھتے سکوت نہ کرتے جیسے کہ عبادت انسانی اور عادت صحابہ تھی اور ساتھ اس نکتہ کے خبر واحد اگر آگے جماعت صحابہ اگر مثلاً روایت کرین اور وہ سکوت کرین حکم اسکا رکھے کہ گویا سب راوی ہین فقد بر صحیح مسلم مین معاذ بن جبل سے غزوۂ تبوک مین لایا کہ کہا فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ رضی اللہ عنہم کو پرستی کہ وقت روشن ہونے دن کے بمشیت الٰہی چشمہ تبوک پر آتے ہو پس جو کوئی وہان آوے چاہیے کہ ہاتھ نہ ڈالے اور مساس نہ کرے پانی اوسکا جبتک مین آؤن کہا معاذ نے پس آئے ہم اوس چشمہ پر اور حالانکہ ہم سے پہلے دو مرد وہان پہونچے تھے اور چشمہ مثل شمشیر چمکتا تھا اور ٹپکتا اوس سے پانی پس پوچھا آنحضرت نے ان دونون مرد سے آیا مساس کیا تم نے اور ڈالا اپنا ہاتھ پانی مین کہا نعم پس زبون کیا انھین اور کہا وہ جو چاہا تھا خدای عزوجل نے پس کھود اصحابہ نے اپنے ہاتھون سے چشمہ کو تا جمع کیا اوس سے کچھ پانی اور جدا ہوئی پانی سے ایک ہوا کہ اوس سے آواز بھی مثل آواز صاعقہ پس دھویا آنحضرت نے منہ اور دونون ہاتھ اپنے پھر ڈالا اوس پانی کو چشمہ مین پس روان ہوا پانی بہت کہ پیا لوگون نے بعد ازان فرمایا حضرت نے اے معاذ نزدیک ہے اگر دراز ہو تیری حیات دیکھے تو اس جگہ بساتین و عمارات پس ایسا ہی واقع ہوا اور یہ خبر دینا بھی معجزات حضرت سے ہی اور اخبار بالغیب ایک قسم اولی و اوفر ہی معجزات سے اور قضیۂ حدیبیہ مین آیا کہ سو دہ سو آدمی تھے اور چاہ اونکا سیراب نہ کرتا تھا پچاس بکریون کو پس نکالا پانی اسکا اور نہ چھوڑا اوسمین ایک قطرہ پس بیٹھے آنحضرت صلی اللہ

رضی اللہ عنہ غزوۂ خندق مین کہ روایت کیا ہی اسکو بخاری اور مسلم نے کہا آیا مین آگے اپنی بی بی کے اور کہا مین نے
آیا کچھ تیرے پاس طعام سے کہ دیکھا مین نے روے مبارک رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین اثر گرسنگی سخت کا پس باہر لائی
بی بی ایک انبان کہ اسمین ایک صاع جو تھا اور ہمارے گھر مین ایک بزغالہ تھا فربہ پس ذبح کیا مین نے اُسے اور پیسا اُسنے
جو کو اور ڈالا مینے گوشت کو دیگ مین اور آیا مین نزدیک حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور عرض کیا مین نے یا رسول اللہ ذبح کیا
مین نے بزغالہ اور طحن کیا میری عورت نے اندر کے شعیر کہ میرے گھر مین تشریف لاؤ ساتھ چند نفر کے صحابہ سے حضرت نے
فرمایا کہ جابر نے سور تیار کیا ہی آؤ اور یہی فرمایا دیگ کو نہ اُتارنا اور خمیر کو نگاہ رکھنا جبتک کہ مین آؤن پس آئے آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم ساتھ ہزار آدمی کے اور باہر لائے ہم خمیر اور دیگ حضرت کے روبرو پس ڈالا اسمین آب دہن مبارک اور دعاے
برکت فرمائی اور کہا جو روٹی پکانے والی ہو اور شریک کر اپنے ساتھ دوسری عورت کو پکانے مین اور نکالتی جا اور دیگ سے
گوشت کو اور نیچے نہ اُتار دیگ اور نگاہ رکھ اُسمین پس سوگند خدا ان ہزار شخص نے کھایا اُس طعام سے اور ہنوز دیگ جوش مین
تھی اور خمیر باقی اور حدیث انس کہ اُسے بھی بخاری و مسلم نے روایت کیا ہی کہا ابو طلحہ نے ام سلیم سے قسم خدا سنا مین نے آواز رسول
خدا کو سست پہچانا مین نے اسمین آثار جوع آیا ہی تیرے پاس کچھ پس کہا ہان پس نکالا ام سلیم نے قرص چند جو کے اور لپیٹا کپڑے مین اور مجھے
دیا پس لیگیا مین پاس آنحضرت کے اور تھے حضرت کے ساتھ لوگ پس آپ نے کہا بھیجا ہے تجھے ابو طلحہ نے کہا مین نے ہان
یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پس فرمایا حضرت نے لوگون کو کہ آپ ساتھ تھے اٹھو پس روان ہوئے آنحضرت اُنکے ساتھ اور روان
ہوا مین آگے اُنکے تا آیا مین اور آگاہ کیا طلحہ کو کہ آتے ہین رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پس ابو طلحہ نے ام سلیم سے کہا ای
ام سلیم آئے رسول خدا ساتھ جماعت مردون کے اور نہین ہمارے پاس کچھ کہ کھلاوین ہم اُنہین سوا اُن چند قرص کے کہ ہم نے
بھیجے تھے اُنکی خدمت مین کہا ام سلیم نے خدا اور رسول اُسکا دانا تر ہے یعنی جو واقع ہوا ہی گویا دریافت کیا ام سلیم نے
کہ آنا رسول خدا کا ساتھ جماعت کے باوجود علم کے ہمارے حال سے خالی از حکمت نہو گا پس گیا ابو طلحہ واسطے استقبال کے
اور آئے رسول خدا اور کہا ای ام سلیم جو تیرے پاس ہی حاضر کر وہ جو تیرے پاس ہی پس لائی ام سلیم وہ روٹیان کہ بھیجی تھین
پس فرمایا کہ توڑی جاوین روٹیان اور نچوڑا ام سلیم نے اُس ظرف کو کہ اسمین روغن تھا اور نان خورش کیا اُسے پس پڑھا
رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسمین جو کچھ کہ خدا نے چاہا یعنے دعاے برکت بعد ازان کہا کہ بلاؤ دس آدمی
پس آئے اور کھایا پیٹ بھر کر اور باہر نکلے پھر فرمایا بلاؤ اور دس آدمی دس آدمی تا آئے اور سب نے کھایا اور سیر ہوے ستر
یا اسی شخص شک راوی ہے اور ایک روایت مین مسلم سے اسی بیشک وارد ہوے ہین اور یہی آیا ہی کہ آپ نے تناول فرمایا اور اہل بیت
ابو طلحہ نے اور باقی رہا پس خوردہ اور بعض روایات مین آٹھ آٹھ بھی آیا ہی اور ظاہر وہ ہی کہ یہ دوسرے قضیہ مین ہی اسواسطے کہ اکثر
روایات صحیحین مین دس دس ہین کذا فی المواہب واللہ اعلم اور حکمت جماعت بلانے مین نہ سبکو ایکبارگی وہ کہا ہی کہ اگر سب
ایکبارگی آتے طعام اُنکی نظر مین قلیل معلوم ہوتا اور کافی نہ دکھائی دیتا اور یہ سوء ظن موجب ہے اب برکت ہونا یا جگہ تنگ
تھی گنجایش سبکی اُسمین نہ تھی یا کاسہ ایک تھا تناول جماعہ کثیر کا اُس سے دشوار آتا اور موجب ازدحام ہوتا اور روایت ہی
ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ جب بیچ غزوہ تبوک کے آخر غزوات حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھے گرسنگی لوگون پر غالب ہوئی

عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ امر کر لوگون کو زاد بقایا کو توشہ اپنا کہ جمع کرین اور دعا کر ساتھ برکت کے آمین
فرمایا آپ نے پس فرمایا ایک نطع بچھا دین اور جو تھا زاد ڈالا اوس مین ایک مٹھی لایا اور دوسرا روٹی سکے اور اعلی ادنکا تھا
کہ لایا ایک صاع تھر سے تا گرد آئی نطع پر شے اندک پس دعا فرمائی حضرت نے برکت کی اور فرمایا ڈالو اپنے ظروف مین پس نہ رہا
لشکر مین کوئی ظرف مگر کہ بھر لیا اور کھایا سب نے اور سیر ہوئے اور ہنوز بقیہ پس رہا تھا اور لشکر غزوہ تبوک مین بروایتے
ستر ہزار مرد تھے اور جب مشاہدہ کیا حضرت نے یہ معجزہ کہا اشہد ان لا الہ الا اللہ وانی رسول اللہ ملاقات
نہ کرے خداے تعالی ساتھ ان دو شہادتون کے کوئی بندہ کہ باز رکھا جاوے بہشت سے اور ایک روایت مین ہے
انس سے کہ آنحضرت زینب کو عروسی مین لائے تھے پس بھیجا ام سلیم نے واسطے حضرت کے برتن کہ اس مین طعام خرما اور
روغن و قروت سے تیار کرتے ہین اور کبھی بجاے قروت ستو لیکن بھی ڈالتے ہین اور کہا انس کو حضرت کے پاس لیجا اور کہہ یا
رسول اللہ اسکو میری مان نے آپکے واسطے بھیجا ہے اور آپ کو سلام کہا ہے اور عذر قلت اس طعام کا عرض کیا ہے
پس انس اسکو روبرو آنحضرت کے لایا فرمایا رکھ دے اور بلا فلان فلان جماعت کو انکا نام لیا بلا لا اور جے آدمی کہ ملین
اثنا سے راہ مین پیش آوین پس باہر گیا مین اور بلایا جسکا کہ حضرت نے نام لیا تھا اور جو کوئی پیش رو آیا جب پھر آیا مین
دیکھا گھر لوگون سے بھرا ہے پوچھا انس سے کہ کسقدر آدمی ہین کہا بقدر تین سو کے پس دیکھا مین ہم کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم نے دست مبارک اپنا اوس طعام پر رکھا اور کچھ پڑھا اور طلب کیا دس دس آدمیون کو اور فرمایا کھاؤ بسم اللہ کہکر
اپنے اپنے آگے سے پس کھایا اور سیر ہوئے اسیطرح طائفہ طائفہ آتے تھے اور کھاتے تھے تا سب نے کھایا پس فرمایا اے انس
اٹھا پس اٹھایا مین نے مجھے نہین معلوم کہ وہ طعام رکھتے زیادہ تھا یا اٹھاتے وقت روایت کیا اسے بخاری اور مسلم نے
اور حدیث ابو ایوب مین آیا ہے کہ اس نے طیار کیا حضرت کے واسطے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ابوبکر صدیق رضی اللہ
عنہ کے طعام بقدر کفایت ان دونون صاحبون کے پس فرمایا حضرت نے طلب کر تیس آدمی اشراف انصار سے پس
طلب کیا ابو ایوب نے انکو پس کھایا انہون نے اور بچ رہا پھر فرمایا طلب کر ساٹھ آدمی اور انہون نے کھایا سب نے اور بچ رہا
پھر فرمایا طلب کر ستر آدمی انہون نے بھی کھایا اور باہر آیا نہین کوئی ان مین سے مگر کہ اسلام لایا اور بیعت کی کہا ابو ایوب نے
کھایا اس طعام میرے سے ایک سو اسی مرد نے اور مروی ہے سمرہ بن جندب سے کہا کہ ہم تھے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے
ساتھ کہ نوبت بنوبت ہم کھاتے تھے صبح سے رات تک دس لوگ اٹھتے تھے اور دس بیٹھتے تھے اور کھاتے تھے
کہا کسی نے یہ برکت کہان سے تھی پس اشارہ کیا سمرہ نے طرف آسمان کے اور کہا یہان سے تھی روایت کیا اس حدیث کو
دارمی اور ابن ابی شیبہ اور ترمذی اور حاکم اور بیہقی اور ابونعیم نے اور حدیث عبدالرحمن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما مین
آیا ہے کہ تھے ہم حضرت کے ساتھ ایک سو تیس تن اور خمیر کیا گیا ایک صاع طعام سے اور ذبح کی گئی ایک بکری پس
بریان کیے گئے جگر و دل اور گردے اور جو پیٹ مین ہوتا ہے اور سوگند ہے خدا کی نہ تھا کوئی ان ایک سو تیس تن سے
مگر دیا کہ کاٹا آنحضرت نے اوسکے واسطے ایک پارہ اس سے پس کیا دو مشادے کاسہ بزرگ مین اور طعام سے پس کھایا
ہم سب نے اور باقی رہا وہ جو کاسہ مین تھا پس اٹھایا اسے اونٹ پر اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ امر کیا

مجھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ طلب کرون مین اہل صفہ کو پس ڈھونڈھا مین نے انکو اور جمع لایا مین
پس رکھا گیا ہمارے آگے ایک کاسہ طعام پس کھایا ہمنے جسقدر چاہا اور فارغ ہوئے ہم اور کاسہ ویسا ہی بھرا تھا کہ رکھا گیا تھا
مگر انگلیاں انکی اسمین نشان اصابع تھا اور بھی ابی ہریرہ سے روایت ہی کہ مین نہایت گرسنہ تھا ایک کاسہ شیر
حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پاس آیا فرمایا طلب کر واہل صفہ کو پس مین نے اپنے دل مین کہا یہ شیر کیا مقدار ہی اگر
اگر مجھے دیتے مین پیتا اور آسودہ ہوتا لیکن آپکے فرمانے اور حکم سے چارہ نہین پس بہ حکم آنحضرت باہر آیا اور یارون بلایا
مین نے پس سب آئے اور کھایا اور باقی نہ رہا سیر ہوا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کوئی پس مجھے دیا بعد ازان
آپ پیا اور فرمایا ساقی القوم آخرھم یعنی ساقی قوم کا آخر انکا ہی اور مروی ہے علی بن ابی طالب سے کہ کہا
جمع کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بنی عبد المطلب کو کہ چالیس شخص تھے کہ کھاتے تھے جذعہ اور پیتے تھے
فرق پس تیار کیا حضرت نے ایک پیمانہ طعام سے کہ کھایا سب نے اور سیر ہوے اور باقی رہا جیسا تھا اور طلب کیا ایک قدح
پانی سے سب نے پیا اور سیراب ہوے اور ویسا ہی باقی رہا رواہ فی الشفا اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ام مالک انصاریہ
بھیجتی تھی واسطے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عکہ روغن پس آتے فرزند اسکے اور طلب کرتے نان خورش اور گھر مین
اسکے کچھ نہوتا پس قصد کرتی ام مالک طرف اوس عکہ کے کہ اسمین روغن حضرت کے واسطے بھیجتی تھی پاتی اسمین روغن پس
ہمیشہ رہتا اسکو روغن اس عکہ مین تا ایک دن اُسنے نچوڑا پس آئی ام مالک نزدیک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور بیان کی
صورت حال فرمایا حضرت نے نچوڑا تو نے اُس عکہ کو اور اگر نچوڑتی اور چھوڑتی بحال خود ہمیشہ ہوتا روغن تمہارے لیے
اس جگہ مین شیخ عبد الحق محدث دہلوی قدس سرہ فرماتے ہین کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہی کہ جو کوئی خدمت کرے
حضرت سید المرسلین کی اور انفاق کرے محبت انکی مین کچھ خیر و برکت دیوے حق تعالی رزق اور ال
اُسکے مین اور سب چیز مین رزقنا اللہ محبتہ یعنی نصیب کرے ہم سب کو خدا محبت و اتباع سید المرسلین محمد مصطفے
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہی کہ آیا ایک مرد حضرت پاس اور طعام طلب کیا پس دیا اُسکو نیم
وسق شعیر پس ہمیشہ کھاتا وہ اور جورو اُسکی اور مہمان اوسکے اس شعیر سے تا وہ کہ پیمانہ کیا اُسے پس آیا وہ آگے آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور عرض حال کیا فرمایا اگر پیمانہ نہ کرتا تو قائم رہتی برکت اسکی تیرے پاس اور کھاتی اُس سے
ہمیشہ اور کہا ہی حکمت جانی رہنے برکت روغن کی وقت افشردن عکہ کے اور معدوم ہونا شعیر کا وقت پیمانہ کے
وہ ہی کہ نچوڑانا اور پیمانہ کرنا مضاد تسلیم و توکل او پر خدا کے ہے اور متضمن تدبیر و اخذ بحول و قوت کی پس سزا دیا گیا
فاعل اُسکا ساتھ زوال نعمت کے کہا نووی نے اور مثل اوسکی ہی نگاہ کرنا دیگ اور خمیر مین درمیان حدیث تکثیر
طعام کے گذرا اور حدیث رضی اللہ عنہ کی در باب قرض ادا کرنے اُسکے باپ عبد اللہ انصاری کے کہ بخاری نے
روایت کیا ہی کہ اس باب مین مشہور ہی کہ چھوڑا تھا قرض اور بدل کیا واسطے غرما اپنے باپکے اصل مال کو اور قبول نہ کیا اور
نہ تھا ثمر نخیل اُسکے کفایت اُنکے دین کا پس آیا جابر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور کہا بتحقیق حضرت
جانتے ہین کہ باپ میرا روز احد شہید ہوا اور چھوڑا دام بہت اور مین چاہتا ہون کہ دیکھین تمھین غرما فرمایا جا اور

خرمن تمر کو ایک گوشہ مین رکھہ پس کیا مین نے جسطرح حضرتؐ نے امر فرمایا اور بلایا آنحضرتؐ کو جب غرمانے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا لپٹ گئے مجھے جب دیکھا آنحضرتؐ نے اُنکو پھرے گرد خرمن کہ کلان
تر تھا سب سے اور بیٹھے اُسپر اور طلب کیا اپنے غرماکو پس کیل کیا اُنکے واسطے تا ادا کیا حق تعالی نے والد میرے سے
امانت اوسکی اور مین راضی تھا کہ امانت والد ادا کیجاوے اور کچھہ واسطے خواہرون کے نہ رہے - اور جابر
رضی اللہ عنہ کی نو بہنین تھین کہ اوسکے باپ نے چھوڑا تھا غرض کہ خرمن بھی باقی و سالم رہا اور قرض بھی ادا ہوا اور مین
دیکھتا تھا اُس خرمن کو کہ اُسپر رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیٹھے تھے گویا ایک خرما اُس سے کم نہین ہوا پس تعجب کیا
غرمانے اور روایت کیا ہی ابوہریرہ نے کہ لوگ بھوک سے سخت عاجز ہوئے پوچھا آنحضرتؐ نے مجھسے کچھہ چیز رکھتا ہی تو
ابا ہریرہ مین نے عرض کیا البتہ تھوڑے سے خرما رکھتا ہون مین توشہ دان لائے اور نکالے اُس سے ایک مشت خرما اور دعاے
برکت فرمائی اور طلب کیا دس دس آدمیون کو تا تمام لشکر اوس سے سیر ہوا اور کہا مجھے لے جو کچھہ لایا تھا تو تمر سے اور
اور ڈال ہاتھہ اپنا توشہ دان مین اور نکال اُس سے ایک مشت بوقت حاجت اور شمار ست کر اُس سے پس لیا مین نے
زیادہ اُس سے کہ لایا تھا مین پس کھایا مین نے اور کھلایا اُس خرما سے مدت حیات رسول و ابی بکرؓ و عمرؓ تک تا کہ
وہ شہید ہوئے عثمانؓ اور غارت کیا گیا میرا گھر پس گیا مجھسے وہ خرما ۱۰ اور روضۃ الاحباب مین ابوہریرہ رضی اللہ
عنہ سے ایک بیت منقول ہے شعر للناس ہم ولی فی الیوم ہمان * ہم الجراب وہم الشیخ عثمان
یعنی لوگون کو ایک ہم ہے اور مجھے آج دو ہم ہین * ہم توشہ دان و ہم شیخ عثمان * واللہ اعلم اور مروی ہے کہ آنحضرتؐ
نے عمر بن الخطاب رضؓ کو امر فرمایا تا اندکے خرما سے چار سو شتر سوار کو زاد و توشہ ترتیب کیا اور وہ خرما باقی تھے گویا
ایک خرما اُس سے کم نہوا تھا اور احادیث تکثیر طعام مین بہت وارد ہین اور فائق سب مین حکایت غزوہ تبوک ہے
کہ بقایا ازواد کو باوجود قلت ایسی برکتین بخشین کہ ستر ہزار آدمی اُس سے سیر ہوئے اور تمام لشکر نے ظروف پر کیے جیسا کہ
گذرا پروردگار تعالی ہمسکو برکات سید کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ و اکمل التحیات سے محروم نرکھے اور فقر و فاقہ
کو نعمت ظاہر و باطن آنحضرتؐ سے مجبور کرے **حکایت** یاد رکھو مین کہ بازار مکہ معظمہ زادہا اللہ تعظیما و تکریما
مین ایک ترہ فروش اوپر ترہون کے پانی چھڑکتا تھا اور کہتا تھا یا برکۃ النبی تعالی و انزلی منزلی
تمرلا تو تجلی اللھم صل علی محمد و علی آل محمد و بارک وسلم ای برکت پیغمبرؐ آ تو اور میرے گھر مین
پھر نہ کوچ کر تو **وصل** کلام حیوانات اور اطاعت اُنکی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جیسے آدمی مطیع و مسخر
و منقاد امر دین و شریعت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اُنمین سے کہ قرعہ سعادت بنام اُنکے پڑا اہل ایمان سے
ہین ایسی ہی سائر حیوانات کو کہ مطیع و منقاد امر ارادی الٰہی کے ہین بطریق اعجاز اور خرق عادات منقاد و مطیع
حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کیا اسی جگہ سے ہی کہ بعضے ارباب تحقیق اور اہل باطن نے کہا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم بکافہ خلق حیوانات و نباتات و جمادات سے مبعوث ہین لیکن وجود انمین عقل اور تکلیف امر و نہی
سے باہر ہین اُنسے بجز طاعت و ایمان اور شہادت تصدیق رسالت نہ آوے اور سوسوم معصیت نہو وین

کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے دست مبارک اپنا پشت پر ایک گوسفند کے پھیرا کہ نر اُس سے متصل نہ ہوا تھا
پستان اُسکے پر شیر ہوئے حضرتؐ نے شیر دوہا آپ پیا اور ابوبکرؓ کو پلایا اور قصہ دوشیدگی شیر شاۃ ام معبد کا کہ تمام
ہو گئی تھی اور شیر مطلق نہ رکھتی تھی مشہور ہے باب ہجرت میں بہ تفصیل بیان ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔ روایت کیا ہے
امام احمدؒ نے حدیث ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے کہ دوڑا ایک گرگ اوپر ایک بکری کے اور اُسے پکڑا پس چھڑایا راعی غنم
نے اور چھین لیا شاۃ کو ذئب سے پس بیٹھا گرگ اوپر دم اپنی کے جیسے کہ عادت سباع کی ہوتی ہے اور کہا کہ نہیں ڈرتا خدا سے
تو اور چھینتا ہے مجھسے میرا رزق کہ بھیجا تھا حق تعالیٰ نے میری طرف پس کہا راعی نے وا عجبا گرگ تکلم کرتا ہے ساتھ
کلام آدمیوں کے پس کہا گرگ نے آیا خبر دوں میں تجھے ساتھ عجب تر اس سے کہ محمد صلعم خبر دیتا ہے لوگوں کو اخبار
سالفہ اور لوگ باور نہیں کرتے اور نہیں ایمان لاتے اوپر اُسکے پس آیا راعی غنم مدینہ میں اور چھوڑا غنم کو ایک گوشہ میں
اور آیا نزدیک رسول خدا کے اور خبر دی حضرتؐ کو پس امر کیا حضرتؐ نے تا اذان کہیں جب لوگ فراہم ہوئے کہا راعی کو
کہ خبر دے لوگوں کو جو سنا اور دیکھا تو نے اسی طرح روایت کیا بیہقی نے حدیث ابن عمر سے اور ابو نعیم نے حدیث انس سے
اور بعض طرق میں ابی ہریرہؓ سے آیا ہے کہ کہا گرگ نے راعی غنم کو حال تیرا عجب ہے مجھسے کہ میں کھڑا ہوں اوپر غنم
اپنی کے اور ترک کیا تو نے ایسے پیغمبر کو کہ مبعوث نہیں ہوا ہے کوئی عظیم القدر زیادہ نزدیک خدا کے اُس سے بدرستی
کشادہ ہوئے اسپر دروازے جنت کے اور مشرف ہوئے ہیں اہل جنت کے اور مشرف ہوئے ہیں اہل جنت اوپر اصحاب
اُسکے اور منتظر قتال ہیں بعض ملائکہ اور حور و غلمان بہشت دیکھتے ہیں اصحاب اُسکے کو اور مشتاق ہیں کہ اُنکے ساتھ
بہشت میں آویں اور انتظار قتال اُنکا کرتے ہیں کہ مارے جاویں اور بہشت میں آویں اور کہا ذئب نے راعی کو
کہ نہیں حائل درمیان تیرے اور اُسکے مگر یہی درہ پہاڑ سے جاتا ہے تو اُسکے حضور میں اور ہوتا ہے تو جنود خدا سے
کہا راعی نے پس غنم میرے کو کون چراوے کہا ذئب نے میں چراتا ہوں پس آیا نزدیک حضرتؐ کے اور اسلام لایا
اور ذبح کیا واسطے ذئب کے ایک شاۃ اُسمیں سے اور مثل اُسکے حکایت ابوسفیان بن حرب اور صفوان بن امیہ
سے بھی لائے ہیں کہ ایک گرگ کو دیکھا کہ آہو کو پکڑا ہے جب آہو حرم میں آیا اور تعجب کیا پس کہا گرگ نے عجب تر
اُس سے وہ ہے کہ محمدؐ بن عبداللہ پکارتا ہے تمکو طرف جنت کے اور پکارتے ہو تم اُسکو طرف آتش دوزخ کے
یدعوکم الی الجنۃ وتدعونہ الی النار پس ابوسفیان نے صفوان کو کہا سوگند لات عزیٰ کی اگر ذکر کرتا ہے
تو یہ حکایت مکہ میں چھوڑتا ہے تو زنان مکہ بے مردوں کے اور ابوجہل اور اصحاب اُسکے سے بھی مثل اُسکے روایت
کیا ہے اور اسی باب سے ہے حدیث ضب یعنی سوسمار اور کلام کرنا اُسکا یہ حدیث بھی مشہور ہے اور روایت کیا ہے
اُسے بیہقی نے احادیث کثیرہ میں اور ذکر کیا ہے قاضی عیاض نے شفا میں حدیث عمر رضی اللہ عنہ سے کہ تھے رسول خدا
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ایک محفل میں اصحاب اپنے کے ناگاہ آیا ایک اعرابی بنی سلیم سے کہ شکار کیا تھا ضب کو اور رکھتا
تھا اُسے اپنی آستین میں تا لیجاوے اُسے منزل گاہ اپنی میں اور بریان کرے اور کھاوے پس جب دیکھا اعرابی نے
ایک جماعت کو کہا یہ کون ہے کہ ساتھ جماعت کے بیٹھا ہے کہا رسول خدا ہیں پس باہر لایا اپنی آستین سے ضب کو

آنحضرت ایک گوشہ مین بیٹھے تھے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام آئی اور حال پوچھا پس محزون و غمگین پایا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کو کہا آیا دوست رکھتا ہی تو کہ دکھلا دون تجھے ایک آیہ کہ موجب تسلی و تشفی خاطر کا ہووے پس کہا جبرئیل علیہ السلام نے طرف
ایک درخت کے کہ پس وہ تھا کہ خطاب کیا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس درخت کو درخت نے مشے کی اور آیا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم پاس اور ٹھہر رہا کہا جبرئیل علیہ السلام نے امر کر کہ پھر جاوے اپنی جگہ پس امر کیا اور پھر گیا وہ اپنی جگہ پس فرمایا رسول خدا
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حسبی حسبی یعنی کفایت ہی مجھے کفایت ہے مجھے + رواہ الدارمی ہن حدیث انس روایت
کیا ہی دارمی نے حدیث انس سے اور بریدہ اسلمی سے آیا ہی کہ سوال کیا ایک اعرابی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے
معجزہ پس کہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ساتھ اعرابی کے کہ اس درخت کو کہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
تجھے بلاتا ہی پس کہا اعرابی نے درخت سے راست و چپ و پیش و پس اپنے سے اور جدا ہوئین رگین اسکی پس آیا اوس حالت مین
کہ پارہ کرتا تھا زمین کو اور کھینچتا تھا رگین اپنی اور ٹھہر رہا آگے آنحضرت صلعم کے اور کہا سلام علیک یا رسول اللہ کہا اعرابی نے
امر کرو اس درخت کو کہ جاوے اپنی جگہ پس پھر گیا پس بیٹھ گئین رگین اسکی اپنی جگہ اور ہموار ہوا پس کہا اعرابی نے آنحضرت صلعم کو کہ اذن دیجے مجھے
تا سجدہ کرون ہیں اذن نہ پایا پس کہا اذن دے تا دست و پاے بوسی کرون ہیں اسکا اذن دیا۔ لائے ہین کہ آنحضرت صلعم
ایک سفر مین شب تاریک مین شتر پر سوار تھے ایک درخت کنار سے پہونچے خواب آلودہ سدرہ دو نیم ہوا تھا آنحضرت بسلامت
درمیان اسکے سے گذر گئے اور وہ درخت ویسا ہی دو نیم ہے اور معروف بسدرۃ النبی ہوا اور ابن عباس سے آیا ہی کہ کہا ایک
اعرابی حضرت پاس آیا اور کہا ساتھ کس چیز کے پہچانین ہم آپ کو کہ رسول خدا ہو فرمایا ساتھ اس کے کہ پکارون میں
اس شاخ درخت کو گواہی دے کہ مین رسول خدا ہون پس بلایا اس شاخ کو جدا ہوئی وہ درخت سے اور گری زمین پر پس فرمایا
حضرت نے پھر جا اپنی جگہ پھر گئی اور جا پہنچی اپنی جگہ پس اسلام لایا اعرابی رواہ الترمذی و صححہ اور آنا درخت کا نزدیک
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور سلام کرنا اور الٹا پھر جانا اپنی جگہ بہت احادیث مین آیا ہی اور صحیح حدیث
طویل جابر بن عبد اللہ سے کہ کہا فرود آیا مین ایک صحراے کشادہ مین پس تشریف لیگئے حضرت واسطے قضاے
حاجت کے اور گیا مین پیچھے حضرت کے ساتھ چھاگل پانی کے پس دیکھی کوئی چیز ساتر ناگاہ دو درخت کنار وادی
نظر پڑے پس گئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم طرف ایک درخت کے اور پکڑی ایک شاخ شاخون اسکی سے اور فرمایا
میرا انقیاد و اطاعت کر باذن خداے عز و جل پس منقاد ہوا وہ درخت مثل انقیاد شتر کہ مہار اسکی ناک مین ہے
پس نزدیک درخت دوسرے کے گئے اسے بھی کھینچ لاے اور کہا میرے اوپر چسپیدہ ہو پس چسپیدہ ہوے اور روایت
دوسری مین آیا ہی کہ فرمایا جابر کو کہ اس درخت کو کہ رسول خدا تجھے کہتا ہی کہ ملحق ہو ساتھ صاحب اپنے کے
بیٹھنے مین نیچے تمھارے پس گیا مین اور کہا مین نے درخت سے وہ جو رسول خدا نے کہا تھا پس آیا اور ملا وہ درخت
ساتھ صاحب اپنے کے اور بیٹھے آنحضرت پیچھے انکے اور باہر آیا مین اور دیکھا مین نے اور بیٹھا مین ایک جگہ اور
اپنے نفس سے بات کرتا تھا ناگاہ التفات کیا مین نے گیا دیکھتا ہون کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چلے آتے ہین
اور وہ دونون درخت آپس سے جدا ہو کر ہر ایک اپنی اپنی جگہ استادہ ہین اور حدیث اسامہ بن زید مین بھی مانند اسکے

آیا ہی کہ کہا مجھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بعض مغازی اپنی مین آیا دیکھتا ہی تو واسطے حاجت
رسول خدا کے کوئی مکان کہا مین نے نہین نہ ادمی مین کوئی جگہ خالی آدمیون سے فرمایا دیکھتا ہی تو کوئی درخت
خرما یا کوئی سنگ کہا مین بیچ دیکھتا ہون نخلات متقارت فرمایا حضرت صلعم نے جا اور کہہ ان نخلات کو رسول خدا
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم امر کرتا ہی تمھین کہ آؤ واسطے حاجت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اور احجار سے بھی اسیطرح کہہ پس گیا مین اور کہا مین نے سوگند ہی اوس
خدا کی کہ بھیجا آنحضرت صلعم کو بحق دیکھا مین نے نخلات کو کہ باہم متصل ہوے اور احجار آپس مین قریب جب حضرت قضاے حاجت فرما چکے
کہا کہ انکو کہ جدا ہووین قرب اتصال سے اور امثال ان معجزون کی بہت آئی ہین **وصل** جیسا کہ نباتات کو مطیع
و منقاد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا تھا جمادات بھی یہی حکم رکھین سلام کرنے حجر سے اور تکلم کرنے اوسکی سے
ساتھ آنحضرت صلعم کے جیسا کہ گذرا کوئی شجر و حجر نہ تھا مگر وہ کہ سلام کرتا تھا مجھپر اور کہتا تھا السلام علیک
یا رسول اللہ اور علی مرتضی کرم اللہ وجہہ اور عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے بھی حدیث اس باب مین گذری
اور جابر رض سے آیا ہی اور ایسی ہی حدیث راہب اوسوقت مین کہ تھے حضرت ہمراہ ابوطالب کے ابتدا امر اپنے مین پیش از
بعثت کہا باقی نہ رہا کوئی شجر اور حجر مگر وہ کہ سجدہ کیا حضرت صلعم کو اور آویگا انشاء اللہ تعالی یہ قصہ اپنے محل مین
اور جیسا کہ روایت کیا ہی مسلم نے حدیث جابر بن سمرہ سے کہ کہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بدرستی مین پہچانتا
ہون اوس سنگ کو مکہ مین کہ سلام کرتا تھا مجھپر پہلے مبعوث ہونے میرے سے بدرستی بتحقیق مین اب بھی پہچانتا ہون اور
لوگون کو اختلاف ہے اس حجر مین کہ کونسا ہی بعضون نے کہا ہی کہ حجر اسود ہی اور بعضون کے نزدیک سواے اوسکی کوچہ مین
کہ اوسی رقاق الحجر کہتے ہین راہ مین خانہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے استوار کیا گیا ہی ایک دیوار مین اور لوگ تبرک جانتے ہین
لمس اوسکا اور کہتے ہین یہ وہی سنگ ہے کہ سلام کرتا تھا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جسوقت گذرتے تھے اوس راہ
سے شیخ ابن حجر مکی ہیثمی نے کہا متواتر آیا ہی اہل مکہ سے یہ حجر کہ رقاق الحجر مین ہی وہی حجر ہی کہ سلام کرتا تھا اوپر
رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور مقابلہ اوسکے دوسری دیوار مین اثر مرفق شریف آنحضرت صلعم ہی اور کہتے ہین
کہ سنگ و آہن واسطے انبیا کے نرم کیا جاتا ہی اور مکہ معظمہ مین ایک جبل مین کہ آنحضرت رعی غنم کبھی کرتے تھے اثر
قدمین شریفین بیان کرتے ہین واللہ اعلم اور صاحب مواہب لدنیہ ابوحفص میانشی سے لایا ہی کہ کہا خبر دیتا تھا مجھے
جو کوئی کہ ملاقات کرتا تھا مین ساتھ اوسکے اہل مکہ سے کہ یہ حجر مذکور وہی حجر ہی کہ سلام کرتا تھا آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اوپر اور از انجملہ آمین کہنا آستانہ اور در و دیوارون کا ہی جسوقت دعا فرمائی آنحضرت
صلعم نے خاص عباس رض اور اوسکے بیٹون کے واسطے روایت کیا اسے بیہقی نے دلائل مین اور ابن ماجہ نے مختصر کہ کہا
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خاص عباس بن عبد المطلب کو یا ابا الفضل نہ جا اپنے گھر سے تو اور تیرے بیٹے
کل جبتک کہ آؤن مین تمھارے پاس اسواسطے کہ مجھے تمسے کچھ کام ہی پس منتظر رہے تا آنکہ تشریف لائے حضرت صلعم ان پاس
بوقت چاشت اور کہا السلام علیکم جواب دیا علیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ فرمایا کیونکر صبح کی تمنے کہا صبح کی ہمنے
بخیر والحمد للہ فرمایا نزدیک ہو آپس مین اور ملصق ہو ایک دوسرے سے پس نزدیک ہوے پس اڑھائی انھین حضرت نے چادر اپنی اور

کہا یا رب یہ ہم میلے ہوئے اور حنوط پر ہم میں کیا اور یہ اہلبیت میرے ہیں پس محجوب کر انکو آتش دوزخ سے جیسا کہ محجوب کیا ہیں نے انکو ساتھ اس چادر کے پس آمین کہا آستانہ اور دیوارون خانہ نے اور کہا آمین آمین آمین اور ایک مرتبہ عقیل بن ابیطالب سفر میں خدمت آنحضرت صلعم میں تھے تشنہ ہوئے پس آنحضرت صلعم نے انکو ایک کوہ کی طرف بھیجا اور کہا کہ اس کوہ کو کہ مجھے پانی دیوے وہ کوہ متکلم ہوا اور کہا پیغمبر خدا سے کہ جس دن سے یہ آیت نازل ہوئی فاتقوا النار التی وقودھا الناس والحجارة یعنی پس ڈرو اوس آتش سے کہ ہیں اوسکے ایندھن آدمی اور پتھر اتنا رویا میں ترس خدا سے کہ پانی میرے اجزا میں نہ رہا اور مشہور اس باب میں حنین جذع اور حدیث حنین جذع جماعہ کثیر صحابہ رض سے مروی ہے کہ مفید قطع اور یقین ہے اسکے ساتھ مواہب میں تاج الدین سبکی لایا ہی کہ شرح مختصر ابن حاجب میں کہا صحیح یہ ہے کہ حدیث حنین جذع متواتر ہے روایت کیا ہی علماء حدیث نے بخاری و مسلم وغیرہ نے بطریق کثیرہ بطرح مفید صحابہ سے اور یہ کہ متواتر ایک قوم کے نزدیک غیر متواتر ہو دوسری قوم کے نزدیک اور شیخ ابن حجر نے فتح الباری میں کہا ہی کہ حنین جذع اور انشقاق قمر نقل کیا گیا ہی ہر ایک دونون سے نقل شایع کہ مستفیض ہی قطع و یقین کو نزدیک اس شخص کے کہ مطلع ہے اوپر طرق حدیث کے نہ غیر اسکا کہ مہارت نہ رکھی اس کلام میں واللہ اعلم اور بیہقی نے کہا کہ قصہ حنین جذع امور ظاہرہ سے ہی نقل کیا ہے اسے خلف نے سلف سے اور یہ اکبر آیات اور اعظم معجزات سے ہی کہ دلالت کرتا ہی اوپر نبوت ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور شافعی نے کہا کہ نہیں دیا ہی حق تعالی کسی پیغمبر کو وہ جو دیا ہی ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پس کہا شافعی کو کر دیا ہی خداے تعالی نے عیسی علیہ السلام کو احیاء موتی کہا دیا پیغمبر صلوات اللہ وسلامہ علیہ وعلیہم کو حنین جذع تا سنی گئی آواز اوسکی اور یہ اعظم و اکبر ہی اس سے بعد ازان شمار کیا ہی علمائے حدیث نے صحابہ کو روایت کیا ہی اور روایت و اسانید اور طرق اسکے کو ذکر اسکا طویل ہے روایت کیے گئے ہیں کہ تھے نبوی سقف اوپر جذوع نخل کے اور تھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیش از انکہ بنایا جاتا واسطے اونکے منبر کھڑے رہتے تھے خطبہ کے سنگی جذع ان جذوع سے اور جب بنایا گیا منبر مفارقت فرمائی اس جذع سے پس سنی اس جذع سے آواز ناقہ اور روایت انس میں آیا ہی کہ جنبش میں لرزہ آیا مسجد کو اوسکی آواز سے اور بہت بکا کیا لوگون نے بسبب مشاہدہ حال غریب اسکے کے اور ایک روایت میں آیا ہی شگافتہ اور پارہ ہوئی جذع پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رکھا دست مبارک اپنا اسکے اوپر اور گلے سے لگایا پس تسکین و سکوت حاصل ہوا اسنے اور فرمایا آنحضرت صلعم نے کہ اس چوب نے گریہ کیا از جہت اس چیز کے کہ تم نے کیا ذکر خدا سے اور اگر اسے گلے نہ لگاتا میں ہمیشہ یونہیں رہتا حال اسکا روز قیامت واسطے اظہار حزن کے اوپر میرے پس امر کیا آنحضرت صلعم نے کہ دفن کیا جاوے نیچے منبر پس نماز پڑھتے تھے آنحضرت صلعم طرف اسکے اور ایک روایت میں آیا ہے کہ بلایا اسے آنحضرت صلعم نے اپنی طرف پس زمین پھاڑ کر آیا پس گلے سے لگایا اسے اور فرمایا پھر جا اپنے مکان کو اور حدیث میں آیا ہی بروایت بریدہ کہ فرمایا آنحضرت صلعم نے اس چوب کو اگر چاہے تو سرسبز کردون میں تجھکو جس باغ میں کہ تو تھی تازہ و سیراب ہوں رگ و ریشہ تیرے اور کامل ہو خلقت تیری اور پیدا ہو میوہ تیرا اور اگر چاہے تو سرسبز کرون میں تجھے بہشت میں تا کھاوین دوست خدا کے میوا تیرا بعد ازان گوش مبارک

بسماعت اُسکے قول کے متوجہ فرمایا کہ کہتی ہے پس فرمایا کہتی ہے سرفراز فرما مجھے یا رسول اللہ صلعم بہشت مین تا کھا دین
مجھے دوست خدا کے اور مین اُسمین کہنہ نہ ہون اور فانی نہون غرض کہ سُنا اس آواز کو جو کہ اُسکے متصل تھا پس فرمایا آنحضرت صلعم
ایسا ہی کیا مین نے اور فرمایا اختیار کیا اوسنے دار البقا کو اوپر دار فنا کے اور تھے
حسن بصری رضی اللہ عنہ جب تحدیث کرتے ساتھ اس حدیث کے کہتے تھے اے
بندگان خدا چوب نالہ کرتی ہے شوق پیغمبر خدا صلعم سے پس تم زیادہ سزاوار ہو کہ
مشتاق لقاے آنحضرت صلعم کی ہو بیت سنگے وگیاہ کہ ور نہ منقطع ہست + بہ آزادہ میروان کہ ورد معرفتی نیست
اور اس حدیث کو بالفاظ مختلفہ روایت کیا ہی جسقدر کہ ذکر کیا ہمنے کافی ہے اور اسی باب سے ہی کلام کرنا آنحضرت صلعم کا
جبل کے ساتھ اور کلام کرنا جبال کا آپکے ساتھ روایت کیا ہے انس نے کہ چڑھے آنحضرت صلعم اور ابوبکر و عمر و عثمان و علی رضی
جبل احد کیطرف کہ کوہ مدینہ ہے اُسکی شان مین وارد ہوا ہے احد جبل یحبنا ونحبہ یعنی احد ایک پہاڑ ہے دوست رکھتا
ہمکو اور ہم دوست رکھتے ہین اُسکو پس جنبش کی احد نے پس مارا آنحضرت صلعم نے اُسے پاوں مبارک اپنا اور کہا ثابت رہ اے
احد نہین تجھپر مگر نبی اور صدیق اور دو شہید رواہ احمد والبخاری والترمذی وابو حاتم اور حدیث دوسری مین عثمان
بن عفان رضی اللہ عنہ سے آیا ہی کہ تھے آنحضرت صلعم اوپر جبل ثبیر کے کہ جبل مکہ سے ہے اور آپکے ساتھ ابوبکر اور
عمر اور مین تھا پس جنبش کی جبل نے تا آنکہ گرے اُسکے سنگ حضیض مین پس مارا آنحضرت نے پای مبارک اپنا اور فرمایا
اپنی جگہ ثابت و قائم رہ یا ثبیر نہین تیرے اوپر مگر نبی اور صدیق اور دو شہید رواہ البخاری واحمد والترمذی وابو حاتم
اور ابوہریرہ سے روایت ہے کہ تھے آنحضرت اوپر حرا کے اور ابتدائے وحی مین اُس جگہ متعبد ہوتے تھے اور وحی وہان
نازل ہوتی تھی اور تھے حضرت کے ساتھ ابوبکر و عمر و عثمان و علی و طلحہ و زبیر رضی اللہ عنہم پس ہلا صخرہ پس کہا حضرت نے
آرمیدہ ہو اے حرہ نہین اوپر تیرے مگر نبی یا صدیق یا شہید اور ایک روایت مین سعد بن ابی وقاص سے مذکور ہے
نہ علی اور ایک روایت مین تمام عشرہ مبشرہ مذکور ہین مگر ابو عبیدہ بن الجراح واللہ اعلم اور ایک روایت مین آیا ہے
کہ جب طلب کیا آنحضرت کو قریش نے کہا ثبیر نے اُتر یا رسول اللہ اسواسطے کہ مین ڈرتا ہون کہ مارین تجھکو میری پیٹھ پر
پس کرے مجھے خدا عزوجل پس کہا حرا نے مجھپر آ یا رسول اللہ اور ثبیر اور حرا دونون کوہ ہین مکہ مین مقابل آپس مین
اور کہا ہی کہ جنبش ان جبال کی نہ جنس رجفہ سے تھی کہ ساتھ قوم موسی علیہ السلام کے واقع ہوئی جسوقت تحریف و تبدیل
کلمہ کیا تھا اسواسطے کہ وہ رجفہ غضب تھا اور یہ رجفہ طرب و اسیواسطے تنصیص فرمایا آنحضرت نے اوپر مقام نبوت اور صدیقیت
و شہادت کے کہ موجب سرور و استقرار جبال ہین اور اسی باب سے ہی تسبیح حصی اوپر دست مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کی جیسی کہ روایت کیا ہے انس رضی اللہ عنہ نے کہ لیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک کف حصی سے پس تسبیح کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے
ہاتھ مین اور سنی ہمنے آواز تسبیح پھر دیا اُن حصے کو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہاتھ مین اور تسبیح کی بعد ازان ہمارے
ہاتھ مین دیا پس تسبیح نہ کی اور قاضی نے شفا مین کہا کہ روایت کیا مثل اسکے ابوذر نے اور ذکر کیا کہ تسبیح کی کف عمر
و عثمان رضی اللہ عنہما مین بھی اور حدیث طبرانی مین آیا ہی کہ کہا ابوذر نے پس تر رکھے گئے وہ سنگ ریزے ہاتھون

ہمارے مین پس تسبیح نہ کی ساتھ کسی ایک کے ایسا ہی لایا ہی اس حدیث کو مواہب لدنیہ مین اور روضۃ الاحباب مین تمہید ابو شکور سلمی سے نقل کیا ہی کہ کہا علی مرتضیٰ رض بھی اس مجلس مین تھے اور اوپر اُنکے ہاتھ کے بھی تسبیح کی اور ازانجملہ ہی تسبیح طعام۔ بخاری نے ابن مسعودؓ سے روایت روایت کیا ہی کہ کہا ہم ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم طعام کھاتے تھے اور تسبیح طعام سُنتے تھے اور جعفر بن محمد باقر بن علی زین العابدین سلام اللہ علیہم اجمعین سے روایت ہی کہ کہا بیمار ہوئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پس آئے آپکے پاس جبرئیل علیہ السلام ساتھ ایک طبق کے کہ اُسمین انگور و انار تھے پس تناول فرمائے اور تسبیح کی فواکہ نے اوپر دست مبارک کے اور روایت ہی ابن عمر رضی اللہ عنہ سے کہ پڑھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایکدن منبر پر یہ آیت وما قدروا اللہ حق قدرہ یعنے اور نہ جانچا اُنھون نے اللہ کو پورا جانچنا بعد ازان کہا تُنا کہتا ہی جبار اوپر ذات اپنی کے اور فرماتا ہی انا الجبار انا الجبار انا الکبیر المتعال ۝ یعنی مین ہون بردست مین ہون زبردست مین ہون بزرگ تر پس ہلا منبر تا کہا ہمنے کہ زمین پر گرے حضرتؐ اور اسی حکم مین ہی تکلم صبیان اور شہادت اُنکی ساتھ رسالت حضرتؐ کے روایت ہی معیقیب یمامی سے کہ کہا حج کیا مین نے حجۃ الوداع اور آیا مین سرائے مین بیچ مکہ کے دیکھا مین نے اُسمین رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور مشاہدہ کیا مین نے حضرتؐ سے ایک امر عجیب کہ آیا اُنکے پاس ایک مرد یمامہ سے لڑکا لیکر کہ گویا اسیدن پیدا ہوا ہی پس کہا اوسکو رسول خدا نے من انا مین کون ہون کہا انت محمد رسول اللہ کہ تو محمد رسول اللہ ہی۔ فرمایا حضرتؐ نے صدقت بارک اللہ فیک یعنی راست گو ہی تو برکت و کرامت فرماے خدا تعالی تجھہ مین بعد ازان اُس لڑکے نے تکلم نہ کیا جوانی تک اور نام رکھا ہم نے اُسکا مبارک الیمامہ اور فہد بن عطیہ سے روایت ہے کہ لاے ہین حضرت پاس ایک لڑکے کو کہ جوان ہوا اور ہرگز تکلم نہ کیا آپنے پوچھا مین کون ہون کہا رسول اللہ رواہ البیہقی وصل ابراے فوی العاہات اور احیاء موتی مین یعنی تندرست کرنا بیمارون کو اور زندہ کرنا مردون کو۔ روایت ہی ابن عباسؓ سے کہ کہا ایک عورت خدمت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین آئی اور چھوٹے بیٹے اپنے کو ہمراہ لائی اور کہا یا رسول اللہ یہ پسر کہ میرا جنون رکھتا ہی اور غلبہ کرتا ہی اِسے جنون وقت طعام چاشت اور طعام شام کے اور ملد کرتا ہی ہمیں وقت کو پس مسح فرمایا آپنے اُسکا سینہ پس قے کی اور باہر آئی اُسکے شکم سے مثل سگ بچہ سیاہ کہ دوڑتے تھے رواہ الدارمی اور آئی حضرت پاس ایک عورت خثعم سے اور اُسکے ہمراہ ایک طفل تھا کہ تکلم نہ کرتا تھا پس پانی طلب کیا حضرتؐ نے اور مضمضہ فرمایا اور دھوے دونون ہاتھ اپنے اور پلایا پانی لڑکے کو تندرست ہوا فی الفور اور عاقل کہ فاضل ہوئی اُسکی عقل لوگون کی عقلون پر اور پہونچا روز احد ایک زخم قتادۃ النعمان کی آنکھہ پر کہ رخسارہ پر نکل پڑی پس آیا قتادہ حضرتؐ پاس اور عرض کیا یا رسول اللہ میری زوجہ ہے دوست رکھتا ہون مین اُسے ڈرتا ہون مین کہ دیکھے مجھے اور اُسکی آنکھہ مین قبیح و زشت آؤن مین پس پکڑا حضرتؐ نے اُسکی آنکھہ کو بدست مبارک اپنے کے اور رکھا بیغولہ مین اور کہا خداوندا پہنا اوسکی چشم کو حلیہ پس تھی وہ آنکھہ

بہترین اور زیباترین و بیناترین اسکی آنکھون سے درد نہ کرتی تھی جسوقت کہ درد کرتی تھی آنکھ دوسری اور روایت کیا طبرانی نے اور ابو نعیم نے قتادہ سے کہ کہا تھا مین نگاہ رکھتا تیرون کو اپنے مُنھہ پر روے مبارک پیغمبر خدا سے یعنی اپنے کو سپر آنحضرت ؐ کیا تھا مین نے آخر کو تیر مجھے پہونچا کہ بیغولہ میری آنکھہ کا نکل پڑا پس پکڑا مین نے اُسکو ہاتھہ سے اور دیکھا مین نے طرف رسول خدا کے جب دیکھا حضرت ؐ نے میری چشم کو میرے ہاتھہ مین روے آنحضرت ؐ اور کہا خداوندا قتادہ نے جیسا کہ نگاہ رکھا مُنھہ تیرے پیغمبر کا اپنے مُنھہ کے ساتھہ اور پہونچی آفت اُسکی چشم کو پس کردی چشم اسکی بہتر روشن چشمان اور روایت کیا گیا ہی کہ ایک شخص گرفتار علت استسقا ہوا حضرت ؐ پاس کسیکو واسطے استسقا کے بھیجا پس لیا آپ دست مبارک مین یک کف خاک سے اور ڈالا اُسمین پانی دہن مبارک اپنے اور اُس مرسل کو دیا وہ متعجب ہوا اور گمان لیگیا کہ حضرت ؐ نے استہزا فرمایا اُسکے ساتھہ پس لایا اسکو نزدیک اس مریض کے کہ قریب الہلاک تھا اور پلایا پس شفا پائی اور شخص اور تھا کہ دونون آنکھین اسکی سفید ہوگئین تھین یہانتک کہ کچھہ معلوم نہوتا تھا پس دم کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دونو آنکھین کو بینا ہوا اور اسّی برس کی عمر مین سوئی پرو لیتا تھا اور امثال اُسکے بہت ہین اور غزوہ خیبر مین پوچھا کہ علیؑ کہان ہے عرض کیا بسبب درد چشم حاضر نہین پس کسیکو بھیجکر بلایا اور رکھا سر اُنکا اپنی بغل مین اور تفل فرمایا دونو آنکھین اُنکی مین اور دعا کی پس فی الحال درد جاتا رہا گویا کبھی نہ تھا اور ہرگز درد نہ کیا چشم علی مرتضی رضی اللہ عنہ نے اور دم فرمایا تین کرت اوپر ضربت ساق سلمہ بن الاکوع کے روز خیبر پس فی الحال اچھا ہوگیا اور ہرگز درد نہ کیا اور پاے یزید بن المعاذ مین شمشیر لگی تھی پاشنہ پا تک جبکہ مارا کعب بن الاشرف کو پس تفل کیا در حال اچھا ہوگیا اور صحیح بخاری مین آیا ہی کہ عبداللہ بن عتیک نے ابو رافع یہودی مارا شب ماہتاب تھی جسوقت پانون زینہ پر سمجھا کہ زمین ہے پس گرا اور ٹوٹ گئی ساق اوسکی پس آنحضرت ؐ پاس آیا حضرت ؐ نے دست مبارک اپنا اُسکی ساق پر ملا فی الحال شفا پائی اور امثال ان حکایات کے نہایت کثرت اور شہرت سے ہین اور کتب حدیث مین مذکور و مسطور ہین ولیکن احتیاج نہ ہوتی۔ روایت کیا ہی بیہقی نے دلائل مین کہ آنحضرت ؐ نے بلایا ایک مرد کو باسلام پس کہا اُس مرد نے مین ایمان نہین لاتا تیرے اوپر تا زندہ کرے تو بیٹی میری کہ مردہ ہی کہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دیکھا مجھے قبر اوسکی پس دکھائی قبر اُسکی اور ایک روایت مین آیا ہی کہ کہا ڈال آیا مین بیٹی کو وادی مین پس فرمایا آنحضرت ؐ نے دکھا مجھے وہ وادی پس ندا کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دختر کو پس جواب دیا اسنے اور کہا لبیک وسعدیک پس فرمایا آنحضرت ؐ نے آیا تو دوست رکھتی ہی کہ رجوع کرے تو دنیا مین کہا نہین یا رسول اللہ پایا مین نے آخرت کو بہتر دنیا سے اور ایک روایت مین آیا ہی کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ باپ اور مان تیرے ایمان لائے ہین اگر دوست رکھتی ہی راجع کردین تجھے اوپر اُنکے کہا کہ حاجت نہین مجھے مان باپ کی پایا خدا کو بہتر اور مہربان زیادہ اُنسے یہ حدیث دلالت رکھتی ہے کہ اولاد مشرکین کو عذاب نہین ہی اور قصہ زندہ کرنے بیٹون جابر کا آنحضرت اُسکے گھر مہمان آئے اوسنے بُزہ بسمل کیا اور اُسکے بیٹے بزرگ اُسکے نے ساتھہ دیکھنے اس حال کے چھوٹے بھائی اپنے کو ذبح کیا جس وقت مان اُسکی پیچھے دوڑی وہ کوٹھے پر چڑھ گیا اور اپنے کو زمین پر ڈالا اور مرگیا پس دونو بیٹے اوسکے بدعاے حضرت زندہ ہوکر شواہد النبوت مین بہ تفصیل مذکور ہے اور احیا حضرت ؐ کا اپنی ابوین کو اور ایمان لانا اُنکا جیسا کہ احادیث مین آیا ہی بھی اسی

قبیل سے ہی لیکن محدثین کو صحت ان احادیث مین کلام ہی اور بعضے متاخرین نے انھین بیرایہ اثبات دیگر بدرجہ
اعتبار پہونچایا ہی اور انس بن رضی اللہ عنہ سے آیا ہی کہ ایک جوان انصار مین سے مرگیا تھا اور اوسکی ماں تھی
بڈھیا اندھی پس تجہیز و تکفین کیلئے ہمنے اوس مردے کو اور تعزیت کی ہمنے اوس عورت کو کہا اوسنے آیا مرگیا میرا بیٹا لوگون نے
کہا البتہ مرگیا کہا خداوند تو جانتا ہی کہ مین نے ہجرت کی ہی طرف تیرے اور تیرے پیغمبر کے بامید اسکے کہ یاری اور فریادرسی
کرے تو میری ہر شدت و محنت مین پس نرکھ مجھپر بار اس مصیبت کا پس ہم اس سے نہ گئے تھے تا دور کیا ہمنے جامہ منھہ
مردہ سے پس زندہ ہوا اور طعام کھایا اپنی ماں کے ساتھہ روایت کیا اس حدیث کو ابن عدی اور ابن ابی الدنیا اور بیہقی اور
ابو نعیم نے اور یہ برکت التجا اور استغاثہ اوس زن کے تھا ساتھہ حضرت رسول مقبول صلعم کے پس معجزہ حضرت صلعم کا ہووے
اور ایسا ہی روایت کیا ہی ابو بکر بن الضحاک نے سعید بن المسیب سے کہ ایک مرد انصار سے مرگیا تھا جب تکفین کر چکے
اور آئے لوگ اوٹھانے کو تکلم کیا اور کہا محمد رسول اللہ اور ایسا ہی آیا ہی کہ زید بن خارجہ انصاری خزرجی نے کہ بدر
اور بیعۃ الرضوان مین حاضر ہوا تھا وفات پائی خلافت عثمان رضی اللہ عنہ مین اور تکلم بعد موت کے وہ کلام کہ محفوظ
رکھا گیا اس سے کہا احمد احمد فی الکتب الاول صدق صدق ابو بکر الصدیق الضعیف
فی نفسہ القوی فی امرہ فی الکتب الاول صدق صدق عمر بن الخطاب القوی الامین
فی الکتب الاول صدق صدق عثمان بن عفان علی منہاجہم مضت اربع سنین وبقیت
سنتان اتت الفتن واکل الشدید الضعیف وقامت الساعۃ یعنی احمد تعریف و ستایش
کیا گیا لوح محفوظ مین راست ہی ابو بکر صدیق ناتوان ہی اپنی ذات مین اور زور آور ہی اپنے امر مین لوح راست راست
ہی عمر بن الخطاب قوی اور امین ہی لوح محفوظ مین راست راست ہی عثمان بن عفان اوپر طریق اور راہ انکی کے
ہی گذرے ہین چار سال اور باقی رہی دو سال آوین فتنے اور دکھاوے زور اور کمزور کو اور برپا ہووے قیامت ایسا ہی مذکور ہے
جامع الاصول مین اور مواہب لدنیہ مین یون بیان کیا ہی کہ نعمان بن بشیر نے کہا کہ تھا زید بن خارجہ سرداروں
انصار سے درمیان ہشتی کے راہ مین مدینہ سے میان ظہر و عصر کے منھہ کے بل اور مرگیا پس آئین زنان انصار اور رونین
اوپر اسکے اور مرد انکے پس ہا بحال خود تھا تا آنکہ تھا مابین المغرب والعشا سنی آواز کہ کہتا تھا خاموش ہو پس دیکھا لوگون نے کہ ناگاہ
آتی ہی آواز زیر جامہ ہای کفن سے پس کھولا منھہ اور سینہ اوسکا کہتا تھا رسول اللہ النبی الامی خاتم النبیین لانبی
بعد وکان ذلک فی الکتاب الاول ثم صدق ہذا رسول اللہ السلام علیک یا رسول اللہ ورحمۃ اللہ
وبرکاتہ یعنی محمد رسول اللہ نبی ہی ناخواندہ خاتم الانبیا نہین کوئی نبی بعد اوسکے اور ہی یہ مسطور لوح محفوظ مین کہ
راست راست ہی یہ رسول اللہ ہین سلام اوپر تیرے ای رسول اللہ اور رحمت اللہ کی اور برکتین اسکی روایت کیا اسے
ابو بکر بن ابی الدنیا نے کتاب من عاش بعد الموت مین انتہی روایت کیا گیا ہی عبد اللہ ابن عبید اللہ انصاری سے کہا تھا مین
اوس جماعت مین کہ دفن کیا ثابت قیس بن شماس کو اور مارا گیا تھا وہ یمامہ مین پس سنا ہمنے جسوقت داخل کیا ہمنے اسکو قبر مین کہتا تھا
یعنی محمد رسول اللہ ابو بکر الصدیق عمر الشہید عثمان بن عفان البر الرحیم یعنی محمد رسول ہین ابو بکر صدیق ہے

عمر شہید ہی عثمان بن عفان نیکو کار ہین عیم تنیگاہ ہمنے اور دیکھا کہ مردہ ہی کذا فی الشفا اور اگر تشکیک کرین اور کہین کہ شاید زندہ
ہوا اور غشی واقع ہوئی اور یہی حضرت کے ہاتھ پر واقع نہین ہوتا معجزہ اُسکے کہین جواب اوسکا وہ کہ موت ایسا امر نہین کہ پنہان رہے اور ذکر
آنحضرت اور مدح انکی ناظر ہے اسطرح کہ یہ بسبب برکت و عزت آنحضرت کے تھا اور اگر کرامت ہے تو بھی معجزہ حضرت کا ہی اور ابونعیم
روایت کیا کہ ذبح کی تھی جابر نے ایک شاۃ اور پکائی اور نزدیک آنحضرت کے لایا پس بلایا حضرت نے قوم کو اور فرمایا کھاؤ لیکن ہڈی مت توڑو
بعد ازان جمع فرمایا ہڈیون کو اور رکھا دست مبارک اپنا اُنپر اور تکلم فرمایا بکلام ناگاہ اُٹھ کھڑی ہوئی شاۃ کان جھڑ جھڑاتی اپنا اور
بعضے اکمل اولیا کہ مظہر نادریت خداے جل شانہ کے تھے بشرف متابعت رسول مقبول سلام کے ایک پرتو اس خارق عادت سے
پڑا کہ ایک مرغ کھایا اور ہاتھ اوپر ہڈیون اُسکی کے رکھا اور نام اللہ و رسول کا لیا مرغ اُٹھ کھڑا ہوا اور چلنے لگا پس یہ بھی معجزات
آنحضرت سلام سے ہی اور معلوم ہوا کہ تکلم شاۃ سموم کہ خیبر مین ہوا بعض اُسے قبیل سوتی سے رکھتے ہین اور بعضے کہتے
ہین وہ تکلم ہے کہ پیدا کیا حق تعالی نے شاۃ میت مین جیسا کہ شجر و حجر مین حروف اصوات پیدا کرتا ہی پروردگار تعالے
اور سنواتا ہی نسبی تغیر اشکال و نقل ہیات اُنکے اور مذہب شیخ ابو الحسن اور قاضی ابوبکر باقلانی کا یہی ہی اور
بعضے کہتے ہین کہ طریق ایجاد حیات کے ہی اُسمین اولاً اور تکلم ثانیاً اور کہتے ہین کہ حق تعالی نے پیدا کیا اُسمین حیات
اور شگافتہ کیا واسطے اُسکے مُنھ اور زبان اور قدرت دی کہ اُسنے اوپر کلام کے اور ظاہر قول اول ہی واللہ اعلم

**وصل** اور ایک انواع معجزات اور اقسام اُسکے سے اجابت دعاے آنحضرت سلام ہی اور شفا مین کہا ہی کہ یہ باب
دعا واسع جدا اور اجابت دعاے آنحضرت سلام خاص جماعت کو نفع و ضر استواتر المعنی اور معلوم ہی ضرور اور
حدیث حذیفہ مین آیا ہی کہ تھے رسول خدا کہ جب دعا کرتے کسی کے لیے اور اک کرتی دعا حضرت کی اُسکو تین پشت تک
اور مشہور اخبار سے اس بات مین دعاے آنحضرت سلام ہے انس بن مالک کہ دس سال بخدمت حضرت حاضر رہے اور
بانواع نعم و کرامات ظاہر و باطن مخصوص ہوے اور لائی مان انکی حضرت پاس اور کہا یا رسول اللہ دعا کرو واسطے انس خادم
اپنے کے پس دعا کی آنحضرت نے اور کہا خداوندا زیادہ مال اور اولاد اور برکت دے خاص اور اسکو جس چیز مین کہ عطا کیا ہی
نعمت سے ۔ اور روایت کرتا ہی عکرمہ کہ کہا انس نے سوگند بخدا مال میرا بہت ہے اور اولاد میری زیادہ سو تن سے
اور ایک روایت مین آیا ہی کہ کہا نہین جانتا مین کسی شخص کو کہ پہونچا ساتھ رخا اور فراخی عیش اور خوشی زندگانی کے
جیسا کہ مین پہونچا اور کہا بتحقیق دفن کیا مین نے ساتھ ان دو ہاتھ اپنے کے سو تن اپنے اولاد سے اور سقط اور
ولد ولد نہین بیان کرتا مین اور آیا ہی کہ نخیل اُسکے دوبار ثمر دیتے تھے اور از انجملہ ہی دعا حضرت کی عبد الرحمن ابن
عوف کے حق مین ساتھ برکت کے وہ رضی اللہ عنہ کہتا تھا اگر اُٹھاتا مین بالفرض سنگ کو امیدوار ہون کہ پاتا
نیچے اُسکے زر اور کھولے گئے اوسکے واسطے دروازے کے رزق کے اور ہجرت کی تھی فقر مین کہ کچھ چیز نہ رکھتا تھا
اور صلح کی اُسکی زوجات نے کہ چار تھین ربع پر کہ حق اونکا ثمن تھے اسی ہزار پر اور ایک روایت مین آیا ہی کہ صلح کیا
گیا ساتھ ایک زن کے اُنمین سے کہ اُسے طلاق دی تھی حالت مرض مین اوپر اسی اور چند ہزار کے اور وصیت کی ساتھ
پچاس ہزار کے وراے صدقات عظیمہ کے کہ اپنی حیات مین کرتا تھا اور ادا کرتا تھا ایک روز مین تیس غلام تصدق کیا

ایک مرتبہ کاروان اپنے کو کہ اُسمین سات سو شتر تھے اور ہر جنس کا مال سامان اُنکی اور باعث اسکا یہ تھا کہ عائشہ
رضی اللہ عنہا نے خبر دی اُسے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا دیکھا مین نے عبد الرحمن بن عوف کو بہشت مین کہ داخل
ہوتا تھا مانند کودک کے پس بشکرانہ اس نعمت کے تصدق کیا تمام کاروان بنا اور دعا کی آنحضرت ﷺ نے واسطے معاویہ
بن ابی سفیان کے ساتھ تمکین کے بلاد مین پس پائی خلافت و امارت اور دعا کی واسطے عروہ بن ابی الجعد کے
پس بیان کرتا ہی عروہ تھا مین کہ کھڑا رہتا تھا مین کناسہ مین کہ نام ایک موضع کا ہی تا آنکہ فائدہ حاصل کرتا چالیس
ہزار درہم ایک دن مین اور بخاری نے اپنی حدیث مین کہا کہ اگر وہ خاک خرید کرتا اُسمین بھی فائدہ ہوتا اور بھاگی ایک
مرتبہ ناقہ آنحضرت ﷺ پس دعا کی اور آواز دی ناقہ کو لیس آئی ایک ہوا تند اور سونپا آنحضرت کو اور دعا کی واسطے مادر
ابوہریرہ کے بہ اسلام پس مسلمان ہوئی اسیوقت باوجودیکہ بُرا کہا کرتی تھی آنحضرت کو اور دعا فرمائی واسطے علی مرتضی
کرم اللہ وجہہ کے کہ نگا رکھی گئی گرمی و سردی سے پس تھے حضرت علی کہ پہنتے تھے شتا مین ثیاب صیف اور صیف مین
ثیاب شتا اور سردی گرمی حضرت نہ کرتی تھی اور دعا فرمائی فاطمہ زہرا کے حق مین کہ گرسنہ نہوئین بعد ازان ہرگز اور
درخواست کی آنحضرت سلام سے عقیل بن عمرو نے آیت و کرامت واسطے قوم اپنی کے پس دعا کی آنحضرت ﷺ نے
اُسکے لیے اور کہا خداوندا بخش اُسے نور پس ساطع ہوا نور درمیان ہر دو چشم اُسکے پس کہا یا رسول اللہ ڈرتا ہون مین
کہ لوگ برص خیال کرین پس پھر گیا اور آیا نور بجانب تازیانہ اُسکے کے اور روشن ہوتا تھا تازیانہ اُسکا شب تاریک مین
اور نام کہا گیا اُسکا ذو النور اور دعا کی اوپر مضر کے پس قحط پڑا اور نیز پس مہربانی طلب کی قریش نے حضرت سے اور
دعا کی دور ہوا قحط اُٹھا اور دعا کی اوپر کسریٰ کے جسوقت کہ پارہ کیا کتاب آنحضرت ﷺ کو کہ پارہ ہو ملک اُسکا پس باقی نرہا
اُسکے لیے کوئی ملک اور باقی نرہی فارس کو ریاست اقطار مین اور دعا کی ایک شخص پر کہ قطع کی اوپر حضرت کے
نماز کہ قطع کرے حق تعالی اثر اُسکا پس جا ماندہ ہوا وہ شخص اور دیکھا ایک مرد کو کہ بائین ہاتھ سے کھاتا تھا فرمایا سیدھے
ہاتھ سے کھا کہا سیدھے ہاتھ سے نہین کھا سکتا اور دروغ کہا فرمایا کبھی نہ کھا سکیگا پس اُٹھا اُسکا ہاتھ اپنا سیدھا اور کہا
عتبہ بن ابی لہب کو خداوندا مقرر دے اوپر اُسکے ایک سگ اپنے سگون مین سے پس کھایا اُسے شیر نے اور حدیث دعا کی
آنحضرت اوپر قریش کے کہ کھا شکنبہ اوپر گردن مبارک کے مشہور ہی اور گشتہ ہوے وہ لوگ غزوہ بدر مین اور کج کرنا حکم بن العاص کا
اپنے منہ کو اور پوشیدہ کرنا اپنی چشم کو نزدیک آنحضرت صلعم کے بقصد تہکم اور استہزا کے اور فرمانا آپکا ایسا ہووے تو پس ایسا ہی
تھا جبتک ہوا اور دعا کی اوپر محلم بن جثامہ کے کہ قبول نکرے اُسے زمین اور جب اُسے قبر مین رکھتے تھے باہر ڈالتی تھی زمین
چند مرتبہ ایسا ہی اتفاق ہوا آخر الامر رکھا اُسے دو طرف وادی مین اور اُٹھائی دیوار ساتھ پتھر کے اور ایسی دعا کی اوپر ابن عامر
راہب کے بموت طریدًا وحیدًا یعنی مرے رانده شده تنہا اور ایسا ہی ہوا اور کہا ہی شفا نے کہ مثال اُسکی بہت ہین اندازہ حصر دا حاطہ

## سے وصل

کراستون اور برکتون آنحضرت ﷺ مین جس چیز کو کہ لمس مباشرت فرماتے۔ صحیح مین آیا ہی کہ باہر لائین اسمانیت
ابی بکر جبہ طیالسہ اور کہا یہ پیغمبر خدا صلعم سے پہنا ہی اور ہم اُسے دھوتے ہین واسطے بیمارون کے اور طلب شفا کرتے ہین
اور تھے چند اشعار شریف آنحضرت صلعم کلاہ مین خالد بن ولید کے جس جنگ مین حاضر ہوتا فتح اور فیروزی پاتا اور ڈالا

آنحضرت نے بقیہ آب وضو اپنے سے بیر قبا مین پس خشک اور کم نہوا پانی ہرگز اور آب دہن مبارک تھ الا بیر مین کہ دار انس
مین تھا پس تھا مدینہ مین کوئی چاہ شیرین تر پانی اُسکے سے اور گذرے آنحضرت اوپر ایک چشمہ آب کے اور پوچھا نام اُسکا
کیا ہی کہا نام اُسکا بستان ہی اور پانی اُسکا شور ہی فرمایا بلکہ نام اُسکا نعمان ہی اور آب اوسکا خوش پس خوش ہوا
پانی اُسکا اور لایا گیا حضرت پاس ایک ڈول آب زمزم سے اور ڈالا آب دہن مبارک اپنا اوسمین پس ہوئی خوشبو زیادہ
مشک سے اور ڈالا آب دہن مبارک ایک ڈول مین چاہ سے اور ڈالا اوس چاہ مین فائح ہوئی اُس سے بوے مشک
اور دی زبان شریف اپنی حسنین رضی اللہ عنہما کے دہن مین پس چوسی انھون نے اور ساکت ہوے حالانکہ روتے تھے
قبل اُسکے عطش سے اور ڈالتے تھے آب دہن مبارک اپنا لڑکون شیر خوارہ کے سونھون مین پس کفایت کرتا انکو
تا بہ شب اور گذرا ہی ذکر اُسکا باب حلیہ شریف مین اور از انجملہ ہی برکت دست مبارک شریف اور لمس اُسکا اور غرس
نخیل واسطے یہود کے اور ثمر دینا اُسکا اسی سال قصہ سلام سلمان فارسی ہین کہ مکاتب کیا تھا انھین یہود نے اوپر چالیس
اوقیہ کے اور غرس جبتک کہ بلند ہووے اور آگے مگر ایک نخل کہ کسی اور سے تغریس کیا تھا اور روایت کیا ہی ابن عبداللہ
نے کہ غارس حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے اور بخاری نے کہا کہ سلمان اور شاید دونو شریک ہون اُسمین اور اس ایک
نخل کو بھی آنحضرت سلام نے قلع فرمایا اور غرس کیا اُن نے بھی ثمر دیا اوسی سال مین اور دیا حضرت سلام نے
مثل بیضہ دجاجہ کے ذہب سے بعد ازان کہ گذرا اُسے زبان مبارک اپنی پر پس دیا اُسے چالیس اوقیہ اور باقی رہا اس
پاس مثل اس چیز کے کہ دیا تھا اور اوقیہ وزن اربعین کو کہتے ہین اور حنس بن عقیل کہ ایک صحابہ سے ہین کہتے ہین
کہ دیا مجھے آنحضرت نے شربت سویق کہ پیا تھا اول اُس سے آپ نے اور پیا مین نے آخر اوسکو پس ہمیشہ تھا مین کہ
پاتا تھا سیری اُسکی جب تشنہ ہوتا مین اور سردی اوسکی جب گرم ہوتا تھا مین اور منجملہ برکت حضرت سے ہے
شیر مین گوسفندون کے مثل قصہ شاۃ ام معبد شاۃ انس اور غنم حلیمہ اپنی مرضعہ کے اور انہون اُسکی مین اور شاہ
عبداللہ بن مسعود کہ نہ متصل ہوا تھا اُسکے ساتھ نر اور شاۃ مقداد اور سوا اُسکے اور از انجملہ ہی توشہ حضرت
سلام اصحاب کو مشک آب سے بعد ازان کہ باندھ دیا تھا منہ اُسکا اور دعا فرمائی جب حاضر ہوا وقت نماز نزول کیا
اور کھولا اُسے ناگاہ دیکھا کہ اُسمین شیر خوش و شیرین ہی اور کف اوسکے منہ پر اور ہاتھ پھیرا حضرت سلام نے
اوپر سر بن سعد کے اور دعا برکت فرمائی پس انشی برس کی عمر اُسکی ہوئی اور ہنوز جوان تھا اور جوان اس عالم سے گیا
شفا مین کہتا ہی کہ مثل ان قصص کے بہتون سے روایت کئے ہین اور مسح کیا حضرت نے اوپر سر قیس
بن زید جذامی کے اور دعا کی اُسکو پس سو برس کا ہوا اور تمام سر اوسکا سفید ہوا تھا الا موضع کف
آنحضرت سلام اور جہان دست مبارک گذرا تھا اور پاک کیا تھا آنحضرت سلام نے منہ عابد بن
عمر سے کہ مجروح ہوا تھا روز حنین اور دعا فرمائی اُسکے حق مین پس تھا غرہ مثل غرہ فرس اور تمام کیا اُسی
اور مسح کیا منہ قتادہ بن ملحان کو پس تھا اوسکے منہ کو براقت و لمعان یہانتک کہ دکھائی دیتا تھا منہ
اُسکے منہ کے اندر جیسا کہ معلوم ہوتا ہی آئینہ مین اور مسح کیا راس عبدالرحمن بن زید بن الخطاب کا

اور وہ قصیر تھا اور پیدا ہوا سکا طویل پس عائی اسکو ساتھ برکت کے پس ہر آیند مرد و نکاح ہوا طول اور حسن
اور جمال مین اور برکت پاشیدگی آب سے اور پس شنفہ زینب بنت ام سلمہ کے پہچانا نجاتا تھا شنفہ کسی عورت
مین وہ جو پہچانا نجاتا تھا اُسکے شنفہ حسن و جمال سے اور کہتے ہین کہ وہ پاشیدگی آب ازروے مزاح اور ہزل تھا
تعالی اللہ جو حال مزاح و ہزل یہ تھا عزم و عہد کو کیا تاثیر ہو گی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور عتبہ ابن فرقد
ایک مرد تھا کہ زنان متعدد رکھتا تھا اور وہ تعصب یکدیگر خوشبوئین لاتی تھین اور عتبہ طیب مین سب
پر غالب و فائق رہتا تھا اور سبب وسکا وہ تھا کہ آنحضرت سلام نے مسح کیا تھا شکم اور پشت اوسکا بجہت
عارضہ ثلٹ کے اور پیدا ہوا جودت و جلادت کا فرس ابی طلحہ مین ساتھ برکت سواری آنحضرتؐ سلام کی اور بعد
کہ نہایت تنگ گام تھا اور ایسا ہوا کہ کوئی فرس مماشات و مجارات اُسکے ساتھ نہ کرسکتا تھا اور پیدا ہوا سرعت
وسبکی کا شتر جابر مین بعد از سستی و ماندگی کے ساتھ برکت نعلین چوب کے دست شریعت مین تھی ایسا تیز ہوا کہ کوئی
اُسکو نہ روک سکتا تھا اور جریر بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہ کہ پشت اسپ پر بیٹھ سکتا تھا اور آنحضرتؐ نے اور سینہ
اُسکے کے بار الہیٰ ہوا فارس ترین عرب اور ثابت اُسکا اور از انجملہ دینا حضرت سلام کا ہی عکاشہ کو بیخ درخت وقت
شکستہ ہونے اُسکی شمشیر کے روز بدر اور ہوجانا اُسکے ہاتھ مین اُس بیخ کا تیغ بران اور قتال کرنا اُسکا ساتھ اُس شمشیر کے
ہمیشہ ہوا فقت و مشاہد مین تاوقتیکہ شہید ہوا قتال اہل ردت مین اور نام اس سیف کا عون تھا اور ایسا ہی دینا
حضرت سلام عبداللہ بن جحش کو روز احد شاخ خرما اور ہوجانا اسکا ہاتھ اُسکے مین شمشیر اور شکایت کرنا ابوہریرہ
رضی اللہ عنہ کا نسیان احادیث کو اور امر کرنا اُسکو بسط رداکے اور رکھنا دست مبارک بیچ رداے اُسکی ہین اور
امر کرنا ساتھ ضم رداکے اور حاصل ہونا حفظ علم کا ساتھ برکت دست شریف کے مشہور ہے اور انتقال
اس عالم سے نہ فرمایا آنحضرتؐ سلام نے تا فتح کیا حق تعالے نے مکہ و خیبر و بحرین اور باقی جزیرہ
عرب کو اور عرض یمن تمامہ اور لیا جزیرہ کو مجوس ہجبہ سے اور بعض اطراف شام اور ہدیہ بھیجا پیشکش
حضرتؐ کو ہرقل بادشاہ روم نے اور صاحب مصر و اسکندریہ کہ مقوقس ہووے اور بادشاہ عمان
عمان اور نجاشی ملک حبشہ نے اور ایمان لایا جب رحلت فرمائی آنحضرت سلام نے اس عالم سے اور
اختیار کیا حق تعالیٰ نے اُسکے واسطے جو کچھ حق تعالیٰ کے نزدیک تھا کرامت سے قیام کیا بامر بعد
از حضرت خلیفہ راستین اُسکے ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ پس اصلاح کیا اور جمع اور قوی وہ جو متفرق
تھا اور پریشان اور سست ہوا بعد از حضرتؐ اور ایسی شجاعت بروے کار لاے کہ کوئی ایک صحابہ
عظام سے مانع نہوسکا اُنکو اُس سے باوجودیکہ سب رائے توقف مارتی تھی خلیفہ اول نے کمر ہمت
وشجاعت باندھی اور طے کیا جزیرہ عرب کو اور عدل گستری کی اور برانگیختہ کیا جیوش اسلامیہ کو
اوپر بلاد فارس کے بصحابت خالد بن ولید کے پس فتح کیا اندک اُس سے اور لشکر دوسرا بصحابت
ابی عبیدہ بن الجراحؓ طرف شام کے اور حبش دیگر بصحابت عمرو بن العاص طرف مصر کے اور فتح کیا حبش

شامی کو ایام خلافت اُسکی مین بصرہ اور دمشق اور مخالیف اُسکے کو بلاد حوران اور توابع اُسکے سے۔ پس طالب ہوے اختیار کیا اُسکو اپنے پاس حق تعالے نے برحمت ومنت رکھی اسلام اور اہل اسلام پر ساتھ اہتمام کرنے اور استخلاف عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے اور قیام کیا امر بعد از خلیفۂ اول قیام تمام قوت سیرت اور تمام وکمال عدل مین اور فتح کئے اُسنے بلاد شامیہ بالتمام اور دیار مصر تا انتہا اور اکثر اقالیم فارس اور کسر کیا کسرے کو اور خوار کیا اُسے نہایت خوار اور رلیا تا اقصے ممالک اوسکی اور قیصر کیا دست قیصر بلاد شام سے اور ایجاز کیا تا قسطنطینہ اور انفاق کیا مال اُسکا راہ خدا مین درمیان مسلمانون کے جیسا کہ خبر دی تھی اور وعدہ کیا تھا اُسکے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور بعد ازان دولت عثمانیہ ممتد ہوئی ممالک اسلامیہ تا اقصاے مشارق ارض اور مغارب اُسکے تک پس مفتوح ہوے بلاد مغرب تا اقصی اندلس اور قیروان سبتہ اُس جہت سے کہ متصل بحر محیط تھے اور ناحیہ مشرق سے تا اقصی بلاد چین اور مارا کسرے کو اور ہلاک ہوا وہ اور زوال قبول کیا اُسکے ملک نے بالتمام اور مفتوح ہوے مدائن عراق و خراسان و اہواز اور قتال کی مسلمانون کے ساتھ ترک کے قتال عظیم اور آیا خراج مشارق والمغارب سے اور یہ سب بہ برکت تلاوت وراست اُنکی قرآن عظیم کو اور جمع کرنا امت کو اوپر حفظ قرآن عظیم کے کہ فتح اسلام ساتھ قرآن عظیم کے ہے اور تھی ملازمت اور محبت اُس رضی اللہ عنہ کی قرآن کو عظیم تر اور فتح ہوئی اُسپر بلاد اسلامیہ اکثر دوا فر بعد ازان خلیفہ مطلق اور امام برحق حضرت مرتضی علی رضی اللہ عنہ ہوسے لیکن لوگون نے قدر و منزلت اور مرتبت انکا نہ پہچانا اور براہ خلافت ونزاع اُنکے چلے اور کمر اوپر خلافت اُنکے محکم باندھی پس ہوا وہ جو ہونا تھا انا للہ وانا الیہ راجعون یعنی ہم سب واسطے خدا کے ہین اور ہم اوسکی طرف رجوع کرنیوالے تورپشتی نے کہ علماء فقہ وحدیث اور حنفی المذہب ہی کتاب عقائد مین لکھا ہے کہ مخالفان علی مرتضی تین قسم ہین۔ ایک جماعت نے انکو نہ پہچانا اور انکے ہم فی محبت دنیا اختیار کی اور ایک گروہ نے خطا در اجتہاد کی اور کہا ہے کہ حق عائشہ صدیقہ اور طلحہ وزبیر رضی اللہ عنہم مین اسکے سوا اور اعتقاد نہ کرنا چاہیے اور ازانجملہ قول حق سبحانہ ہی آیت ھو الذی ارسل رسولہ بالھدی ودین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ ولو کرہ المشرکون ۰ اور وہ ایسا خدا ہے کہ بھیجا اپنے رسول کو ساتھ ہدایت اور دین راست کے تا کہ غالب گردانے اُسے سب دینون پر اور اگرچہ ناخوش رکھین مشرک اور یہ امر ظاہر وعیان ہے کہ دین اسلام جیسا کہ خبر دی ہے غالب فائق ہے اوپر سب ادیان کے اور ازانجملہ قول حق جل وعلا ہی آیت اذا جاء نصر اللہ والفتح ورایت الناس یدخلون فی دین اللہ افواجا یعنی جسوقت آئی یاری اور فیروزی خدا کی اور دیکھا تو نے لوگون کو کہ داخل ہوتے ہین خدا کے دین مین فوج فوج پس گئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور نہ رہا بلاد عرب

مین کوئی موضع کہ نہ آیا اُسمین حکم اسلام وللہ الحمد اور قسم دوسری خبار ست کہ واقع ہوئی ہین احادیث بہتیرا
ازانجملہ روایت ہی حذیفہ بن الیمان سے کہ کہا خطبہ پڑھا حضرت سلام نے ایکدن پس نہ چھوڑی کوئی چیز کہ واقع
ہوئی ہے قیامت تک مگر وہ کہ حدیث فرمایا اُسکو جسنے یاد رکھا تھا اُسے یاد رکھا اور جسنے فراموش کیا تھا اُسنے
اُسکو فراموش کیا اور بتحقیق جانا ہی اُسکو یارون ہمارے نے اور کبھی ظاہر ہوتی ہے کوئی چیز اُس سے کہ مین
بھول گیا ہون اُسکو پس دیکھتا ہون مین اُسے اور پہچانتا ہون اور یاد کرتا ہون جیسے کہ یاد رکھے ایک مرد
صورت و شکل مرد غائب کی اپنے سے اور جب دیکھے پہچانے اُسکو اور کہا حذیفہ نے نہین جانتا مین کہ فراموش
ہوئی ہو یارون ہمارے سے کوئی چیز یا دیدہ و دانستہ اُسے بُھلا دیا ہو بخدا سوگند ترک نہ فرمایا کچہ فتن آئندہ سے
اور پراگندہ ہونیوالون کے تمام گذرنے دنیا تک کہ تین سو مرد آپکے ہمراہ نکلے مگر وہ کہ ذکر فرمایا نام اُنکا اور
باپ اور قبیلہ اُنکے کا اور کہا ہے ابوذر نے کہ ترک نہین کیا حضرت نے ہمسے اس چیز سے کہ ہلاتا ہے پرندہ بازو
اپنے آسمان مین مگر وہ کہ بیان کر دیا ہے ہمارے لیے اُس سے علم اور روایت کیا ہے مسلم نے حدیث
ابن مسعود سے در باب قتل دجال کہ بھیجین مسلمان دس سوار طلیعہ اور مین پہچانتا ہون نام اُنکے اور نام اُنکے باپون کے
پہچانتا ہون رنگ اُنکی اور ... اور وہ بہترین سوار ہونگے روی زمین پر اور بتحقیق کیا ہے ائمہ اخبار
صحیحہ نے اُس چیز سے کہ جتایا ہے آنحضرت نے اپنے اصحاب کو اور وعدہ فرمایا اُنکو غلبہ کا اور فتح مکہ اور فتح
مکہ اور بیت المقدس اور یمن اور شام اور عراق اور ظہور امن طریق تا سفر کرے ایک عورت تنہا حیرہ سے
طرف مکہ کے نہین خوف کرتی مگر خدا سے جیسا کہ حدیث مین آیا ہی اور نزول مدینہ مین ... اور ...
حضرت علی مرتضیٰ ... اور فتح کرنا خدا تعالیٰ کا اوپر امت حضرت کے دنیا ... اور ... کرنا اور اسکا
خزانہ کسرے اور قیصر کو اور ذہاب کسرے اور فارس کا یہانتک کہ نہون ... کسری ... اور قیصر
لیکن کسری پس منقطع ہوا ملک بالکلیہ اور پارہ پارہ ہوا جیسا کہ پارہ پارہ ... آنحضرت
اور قیصر منہزم ہوا شام سے اور آیا اقصی بلاد اسلام مین اور فتح کئے مسلمانون نے ... اور ... تھا
یہ زمانہ خلافت حضرت عمر بن الخطاب مین جیسا کہ آویگا اور خبردار و آگاہ فرمایا آنحضرت نے بعد وقت
فتن و اختلاف ہوا اور سلوک سبیل پیشینیان یہود و نصاری سے اور افتراق امت کا اوپر تہتر
فرقون کے اور نجات ایک فرقہ کی اور سمجھانا اہل تنعم اور اعراف کا ... فروش اور ... کا صباح
و مسا مین اور رکھنا صحفہ یعنی کاسہ کا اور اٹھانا اور ... و تنعم طعام ... اور پوشش دیوارون کی مثل
پوشش کعبہ کے اور خراش تیار اور خدمت کرنا دختران فارس و روم کا اور فرمایا جب لوگ ایسا کرین پیدا
لاوے خدا تعالی عذاب اور جنگ درمیان اونکے اور مسلط کرے اُنکے بدون کو اوپر انکے نیکون کے
اور جا دین نیک درمیان سے بدی اور آگاہ خبردار کیا تقارب زمان اور جلد گذرنا اُسکا نزدیک
قرب قیامت کے اور اُٹھہ جانا علم کا اور موت علما کی اور ظہور فتن اور پیدا ہو ہرج و مرج کا کہ اول اُسکا

واقعہ عثمان رضی اللہ عنہ تھا تا واقعہ حرہ تک واقعہ حرہ شنیع شائع سے ہے کہ زمان یزید مرید مین واقع ہوا وقد ذکرنا ہ فی تاریخ المدینۃ یعنی بدرستی یاد کیا ہمنے تاریخ مدینہ مین اور خبر دی ساتھ واقعہ مسیلمہ کذاب کے اور انداز فرمایا ساتھ ردت اُنکے اور فرمایا وای اہل عرب کو اس شر سے کہ نزدیک پہونچا ہی اور فرمایا لپیٹی گئی میرے واسطے زمین اور دکھائے گئے مشارق ومغارب زمین کے اور نزدیک پہونچے ملک میری امت کا وہان تک کہ لپیٹا ہوا ہے زمین سے اور ایسا ہی دراز ہوا ملک مشرق ومغرب مین یا بین ارض ہند کہ انقطاع مشرق سے تا بحر طنجہ تک کہ ورائے اوسکے عمارت نہین ہی اور مالک نہین ہوئی اُسپر کوئی امت استوار ہے اور ممتد دراز نہین ہوا جنوب اور شمال مین مانند اسکے اور فرمایا ہمیشہ ہووین اہل عرب غالب اوپر حق کے تا آنکہ برپا ہووے قیامت اور مراد ہے اہل عرب کہتے ہین اسواسطے کہ عرب بعین مہملہ اور سکون را معنی ڈول ہے اور عرب مخصوص ساتھ پانی دینے کے لوگ ہین کذا قیل بعض نے مراد ہے اہل عرب اہل یا مغرب کہی ہے کہ غلبہ بر حق انکین زیادہ ہووے اور بعض روایات مین اہل مغرب واقع ہوا اور یہ روایت مقوی اس معنی تفسیر کی ہے اور حدیث دوسری مین روایت ابی امامہ سے آیا ہے کہ ہمیشہ ہووے طائفہ امت میری سے غالب بر حق اور قاہر بر اعداء سے دین تا آنکہ آوے اُنکو امر خدا یعنی قیامت اور حال آنکہ وہ اسی حال پر ہوویں کہا یا رسول کہان ہوویں وہ فرمایا بیت المقدس مین اور خبر دی آنحضرت علیہ السلام نے ساتھ ملک بنی امیہ اور دلالت معاویہ کے اور فرمایا آگاہ ہو قریب ہی کہ تو والی ہوگا امر امت میری کا اور جب ایسا ہووے قبول کو نیکون کو اور عفو ودرگذر کر بدون سے کہا معاویہ نے اُس روز سے امیدوار ہوا مین کہ کہ مبتلا ہونگا ساتھ ملک داری کے اور وہب ابن منبہ مین بروایت ابن عساکر لایا ہی کہ آنحضرتؐ نے فرمایا مغلوب نہین ہوتا معاویہ ہرگز اور علی مرتضی نے روز صفین کہتے تھے کہ اگر سنتے ہم اس حدیث کو قتال نکرتے ہم ساتھ معاویہ کے اور لینا بنی امیہ کا مال خدا کو دولت دنیا اور فرمایا ساتھ ام ابن عباس کے کہ تیرے شکم مین لڑکا ہے جب پیدا ہولے لا اُسے میرے پاس جب پیدا ہوا اوسکو حضرتؐ پاس لائی پس اذان کہی گوش راست اُسکے مین اور اقامت گوش چپ مین اور چکھایا اوسے لعاب دہن اپنا اور نام رکھا عبد اللہ اور فرمایا لیجا ابو الخلفا کو اور خبر دی ساتھ غالب نے ترک کے عرب پر اور خبر دی ساتھ فوج بنی عباس کے بہ علمہاے سیاہ اور پہونچنا اُنکے ملک کا زیادہ اُسپر کہ مالک ہوا اور وہ جو دیکھا اہلبیت آنحضرتؐ نے اُنکے ہاتھ سے قتل وسختی وپراگندگی سے اور خبر دی ساتھ قتل علی مرتضیؓ کے اور یہ کہ بدبخت ترین قوم وہ کوئی ہے کہ رنگین کرے اُس ریش کو اُنکا ساتھ خون کے اور یا آنکہ علی مرتضیٰ قاسم جنت ونار مین لاتے ہوئے دوستون اپنی کو جنت مین اور دشمنون کو نار مین اور یہ خبر دسندہ ہے اُس چیز پر کہ اور احادیث مین واقع ہوا ہی کہ علی حکم نائب رکھتے ہون روز محشر در پیش حضرت رسالت پناہؐ جیسا کہ ساقی کوثر اُنکے باب مین واقع ہوا ہی اور شفا مین کہا ہے کہ دشمن حضرت علیؓ کے خوارج اور ناجیہ اور ایک طائفہ ہے کہ نسبت کی جاتی ہین طرف اُنکے روافض سے اور تکفیر کی ہے اُنکی اور حدیث دوسری مین منقبت حضرت علی مین واقع ہوا

کہ تجھ مین شباہت ہی عیسیٰ ابن مریم کے ساتھ کہ دشمن رکھا اُسے یہود نے تا بہتان کیا اُسکی مان کو اور
دوست رکھا نصاری نے تا فزود دلاے اُنکو اوس مرتبہ مین کہ نہین حاصل اونکو اور فرمایا علی مرتضی نے ہلاک
ہوتے ہین میرے سبب دو مرد محب مفرط کہ مدح کرتا ہے میری وہ جو نہین مجھ مین اور مبغض کہ باعث ہوتا ہے
اُسکو بہتان کرتا ہے میرے اوپر عداوت کو اور خبر دی آنحضرت ص نے بہ شہادت عثمان رض در حالت تلاوت
فرقان حمید اور فرمایا کہ پڑے خون اُسکا اوپر آیہ فسیکفیکهم الله کے اوپر فرمایا کہ مارا جاوے
مظلوم اور خبر دی کہ خداے تعالی پہناوے عثمان کو پیراہن اور وہ چاہین کہ اُتارین اُس سے اور ایک
روایت مین آیا کہ فرمایا اے عثمان پہناتا ہی تجھے خداے تعالی چاہیے کہ نہ اتارے تو اُسے بدن اپنے سے اور
خبر دی عثمان کو بہ بہشت اوپر بلا کے کہ پہونچی اُسکو اور فرمایا کہ تا حیات عمر ظہور نہوگا اور خبر دی بہ مقتل
عمار کہا وہ مارا جاویگا شہید اور خبر دی محاربہ زبیر ساتھ علی رض کے اور پشیمان ہونا اُسکا اور ساتھ آواز
کرنے سگون کے اوپر بعض ازواج آنحضرت ص کے جواب مین کہ نام ایک موضع کا ہی میان مکہ اور بصرہ کے
کہ کشتہ ہوتے ہین گرد اوسکے کشتگان بہت اور ظاہر ہونا اس حال کا اوپر عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا
کے بوقت نکلنے اُنکے طرف بصرہ کے واقعہ جمل مین اور خبر دی عمار یاسر کو کہ مارین اُسے فیہ باغیہ پس مارا
اوسکو اصحاب معاویہ نے اور خبر نزدیک ہوا تہی اور عبد اللہ بن زبیر کو کہا واے لوگون کو تجھ سے اور
واے تجکو لوگون سے پس تھا امر اُسکا ساتھ حجاج کے وہ جو تھا اور کہا ابن عباس کو کہ کم کرتا ہی تو اپنی بصر کو
اور پھیری جاتی ہی طرف تیرے روز وفات تیری کے ولہ قصہ اور خبر دی ساتھ شہادت زید بن حارثہ
اور جعفر بن ابیطالب اور عبد اللہ بن رواحہ اور فتح کرنا خالد کا قتال مین غزوہ موتہ مین کہ مسافت یکماہ تھی
جیسا کہ بیان اُسکا مجمل آویگا اور قزمان کہ حضرت ص نے خبر دی کہ وہ اہل نار سے اور واقعہ خیبر مین اتنا لڑا
کہ لوگ حیران رہے اور شاید کہ باطن بعض صحابہ مین خبر دینے آنحضرت مین شک نے راہ پائی ہوا آخر سخت زخم
کھائے اور بیتاب ہوا اور اپنے تئین اپنے ہاتھ سے آپ مارا پس خبر حضرت ص کو پہونچائی فرمایا اشہد
ان لا الہ الا اللہ و انی رسول اللہ اور فرمایا آنحضرت ص نے درمیان جماعت کے کہ اون مین
ابوہریرہ رض اور سمرہ بن جندب اور حذیفہ تھے وہ کہ آخر جو مرے تم مین سے آتش مین چاہیے مرنا یعنی آتش دنیا
اور تھا آخر اُنکا سمرہ کہ پیر و خرف ہوا تھا آتش افروختہ کی تھی تا گرم ہووے پس جلا اسمین اور خبر دی آنحضرت ص نے
غزوہ مین کہ حنظلہ کو ملائکہ غسل دیتے ہین فرمایا اوسکی زوجہ سے پوچھو کہ حقیقت حال کیا ہی کہا کہ جنب تھا
جب سُنا کہ کار آنحضرت ص پر سخت ہی فرصت غسل کی نہ پائی اور مارا گیا ابو سعید خدری کہتا ہی پایا مینے
سر اُسکا کہ اُس سے پانی ٹپکتا تھا اور خبر دی کہ قبیلہ ثقیفہ کذاب و سفاک ہوگا پس پائے گئے دو شخص ان دو صفت کے
ساتھ کذاب مختار ابن عبیدہ کو کہین اور سفاک حجاج بن یوسف اور قصہ مختار کا مشہور ہے اور فرمایا
امام حسن رض کے حق مین کہ یہ فرزند میرا سید و سردار ہی اور قریب ہے کہ صلح دیوے خداے تعالی بسبب اوسکے درمیان

دو گروہ کے مسلمانون اور مصداق اسکا صلح کرنا حضرت امام برحق کا ساتھ معاویہ کے جیسا کہ مشہور
ہی اور خبر دی فاطمہ زہرہؓ کو کہ تم پہلے سب اہلبیت سی میرے پاس پہونچو گی پس وفات پائی بعد آٹھ یا چھہ
مہینے کے آنحضرتؐ سے اور فرمایا زودترین ازواج کا لحوق مین ساتھ میرے وہ کہ ہاتھ اوسکے دراز
ہووین کہ مراد ساتھ اسکے زینب تھین کہ ہاتھ انکے کاروبار اور تصدق مین دراز تھے الحدیث اور
خبر دی ساتھ قتل امام حسین علیہ السلام کے طف مین اور نشان دیا کہ قاتل اوسکا کلب القبع کہ نام اُسکا شمر
ہی ہوگا اور یہ باہر لانے سب مبارک مین خاک مضجع ومرقد اُنکے کی اور مواہب لدنیہ مین لایا ہے
جب قتل کیا اشقیاے جہنم ماواے نے امام حسینؓ جگر گوشہ رسول اللہؐ کو بھیجا اُنھون نے سر اُنکو طرف
یزید مرید کے پس شروع کی اُنھون کے تحقیر و تکذیب سر مبارک کی ناگاہ نکلا اُپر دیوار سے ایک ہاتھ
کہ اُس پاس قلم تھا حدید سے اور لکھی سطر **شعر** اترجوا امۃ قتلت حسینا + شفاعۃ
جدہ یوم الحساب + کیا امید رکھتی ہے وہ امت کہ قاتل حسینؓ ہی شفاعت جد امجد اُسکے کی
دن قیامت کے + پس بھاگے اور چھوڑا سر مبارک کو اور خبر دی کہ خلافت بعد از حضرتؐ تیس برس
رہیگی اور بعد ازان بادشاہت اور ایک روایت مین بادشاہ گزندہ اور خبر دی حال اویس قرنی سے اور
نشان دیا اُن امر کا کہ تاخیر کرین نماز کو اُسکے وقت سے اور فرمایا قریب ہے کہ پیدا ہووین میری امت
مین تیس ۳۰ دجال کذاب اُنمین سے چار عورتین ہون گی اور وہ سب دروغ کہتی ہین اوپر خدا و رسول خدا کے
آخر اُنکا دجال کذاب یعنی وہ کہ آخر زمان مین نکلے اور ایک روایت مین آیا کہ سب دعوی نبوت کرین اور فرمایا
نزدیک ہے کہ بہت ہووین درمیان تمھارے عجم کھاتے ہین تمھارے بیچ مین اور مارتے گردن تمھاری اور برپا نہین
ہوئی قیامت تا آنکہ ہانکتا ہی لوگون کو ساتھ عصا اپنے کے قحطان سے یعنی بادشاہ اور حاکم ہووے تمھارے پر
اور فرمایا خیرکم قرنی ثم الذین یلونھم ثم الذین یلونھم یعنی بہترین تمھارے ہمزمان میرے ہین
پس تر وہ لوگ کہ متصل اور نزدیک اُسکے ہین پر وہ کہ اُنسے ملحق و متصل ہین - مراد صحابہ و تابعین اور اتباع تابعین
ہین اور روایت بخاری سے تا چہار مرتبہ آیا ہی بطریق شک بعد ازان ظاہر و فاش ہووے کذب و دروغ اور ایک
روایت مین آیا ہی کہ آتے ہین ایک گروہ کہ گواہی دیتے بغیر طلب گواہی کے اور خیانت کرتے ہین اور امانت نہین اختیار
کرتا اور نذر کرتے ہین اور وفا نہین کرتا اور فرمایا نہین کوئی زمانہ مگر وہ کہ زمانہ پسین اُس سے بدتر ہی اُسکو نقص کیا ہی ساتھ زمانہ عمر
بن عبد العزیز کے کہ بعد از جماعہ سابقہ نبی مروان سے آیا ہی اور جواب دیا ہی کہ یہ حکم باعتبار اغلب کے ہی اور فرمایا ہلاک امت
میری کا اوپر ہاتھ کودکان کے ہوگا قریش سے اور ابو ہریرہ کہ راوی اس حدیث کے ہین کہتے تھے اگر چاہون مین اونکو نام بنام
اور کہتے تھے ابو ہریرہؓ اعوذ باللہ من امارۃ الستین یعنی پناہ چاہتا ہون مین ساتھ خدا کے امیری و سرداری
سال شصتم سے پس گذرے وہ رضی اللہ عنہ اس عالم سے پیش از سال شصتم کے کہ بادشاہی یزید پلید کی اُسمین تھی اور
خبر دی آنحضرتؐ نے بہ ظہور قدریہ اور مرجیہ در اقضیہ خوارج کی اور فرمایا در باب خوارج کہ وہ خروج کرتے ہین اوپر بہترین فرقہ

اور مراد حضرت علیؓ اور اصحاب انکے ہین رضی اللہ عنہم اجمعین اور فرمایا علامت انکی ایک مرد سیاہ رنگ کہ اسکو والثدیہ کہین ایک بازو اوسکا مانند پستان زن ہی کہ ہلتا اور حرکت کرتا ہی اور سیا اوسکا تحلیق اس ہووے اور مارا انکو امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ نے اور دوسری حدیث مین آیا ہی کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اگر پاؤنین انکو مارونین مانند عاد وثمود کے اور خبر دی ساتھ سب آخر اس امت کے اول امت کو جیسا کہ رفضہ کرتے ہین اور خبر دی ساتھ قلب انصار کے تا آنکہ ہووین مانند نمک کے طعام مین اور ہمیشہ ہووے امر اونکا متفرق تا آنکہ باقی نہووے واسطے اونکی جماعت اور ہووین اوپر اونکے بگڑ بیگی اور اختیار کرنا امرا اور ولاۃ کا اور لوگون کو ولایت وحکومت ورعایت مین کہ ساتھہ اورون کے کرین اور انکے ساتھہ نہ کرین اور یہ ظاہر معاویہ مین تھا اور خبر دی کہ آخر زمانہ مین مردم آراذل اور راعی غنم اور برہنہ تن اور برہنہ پا تطاول کرین عمارتون مین اور جننے داہ رتبہ کو یعنی بی بی اپنی کو کنایہ ہی کثرت تسری سے اور خبر دی کہ بعد ازین قریش احزاب جنگ کرین ساتھہ آنحضرتؐ کے اور غزا کرین ساتھہ انکے اور یہ غزوہ خندق مین فرمایا کہ بعد ازین کافر ہمپر چڑہ کر نہ آوینگے اور ایسا ہی واقع ہوا اور خبر دی ساتھہ موتان کے بعد از فتح بیت المقدس اور مراد ساتھہ اسکے وبا اور طاعون ہے اور اکثر استعمال موتان کا موت مواشی مین ہے اور ظاہر مراد طاعون عمواس ہے کہ زمان امیر المومنین عمرؓ مین پڑی تھی کہتے ہین کہ تین دن مین ستر ہزار آدمی مرے واللہ اعلم اور وعدہ کیا بہ سکونت بصرہ اور خبر دی کہ صحابہ جنگ کرتے ہین بحر مین اور بیٹھتے ہین جیسا کہ ملوک بیٹھتے ہین کہا ہی کہ وقوع اسکا امارت معاویہ مین تھا در زمان خلافت امیر المومنین عثمانؓ اور خبر دی کہ اگر ہووے دین متعلق بہ ثریا پاوین اسکو لوگ ابنائے فارس سے اور اکثر لوگ لیے حمل اوپر سلمان فارسی اور امثال اسکے کرین اور بعضے اوپر امام ابو حنیفہ اور امثال اسکے کہ اصل ابنائے فارس سے ہین فرود لاوین اور ایک روایت مین رجل من فارس آیا ہی واللہ اعلم اور خبر دی آنحضرتؐ نے ساتھہ عالم مدینہ کے ایک جماعت علما سے اوپر اسکے ہین کہ مراد ساتھہ اسکے امام مالک ہین اور ایک کہین کہ مراد وجود عالم ہے کہ مدینہ مین ہووے اور سوائے اسکے اس زمانہ مین دوسرا نہووے جیسا کہ سوق حدیث اسپر دلالت رکھی اور یہ زمانہ اخیر مین ہوگا اور خبر دی بہ عالم قریش ابن مسعود سے آیا ہی کہ کہا رسول اللہؐ نے لا تسبوا قریشا فان عالمها يملأ طباق الارض یعنی دشنام مدو قریش کو پس درستی عالم قریش پر کرتا ہی طبقون زمین کو از روے علم کے اور امام احمدؒ وغیرہ اسپر ہین کہ مراد ساتھہ اسکے امام شافعی ہین اور جو تفانی حدیث انس سے لایا ہی کہ یکون فی امتی رجل یقال له ابو حنیفة هو سراج امتی یعنی ہوویگا میری امت مین ایک مرد کہا جاتا ہی اسے ابو حنیفہ وہ چراغ ہی میری امت کا تنزیہ الشریعہ مین کہا اسناد اس حدیث مین احمد جویباری ہی اور راوی اسکا ماموں سلمہ ہے اور ایک نے ان دو سے وضع کیا اس حدیث کو اور صاحب سفر السعادت کہتا ہی کہ در باب فضائل شافعی اور ابو حنیفہ اور انکی مذمت مین کوئی خبر صحیح نہین اور جو کچھہ اس باب مین موضوع ومفتری ہے واللہ اعلم اور خبر دی کہ ہمیشہ ہوگا ایک طائفہ امت میری سے غالب اوپر حق کی یہانتک کہ آوے امر خدا یعنی قیامت اور خبر دی کہ خدا تعالی برانگیختہ کرتا ہی اس امت مین اوپر سر ہر سو برس کے ایسا شخص کہ تجدید کرتا ہے دین کو اور خبر دی بذهاب الامثال فالامثال اور حاکم نے روایت کیا بہ لفظ الخیر فی الخیر کے اور تصحیح کیا اسکو اور بعض غزوات مین ایک ہوا چلی تند فرمایا چلی ہے یہ ہوا جہت موت ایک منافق سے کہ مدینے مین ہوا ہی اور جب پہونچے ایسا ہی پایا اور

خبر دی حال ایک مرد سے کہ خیانت کی غنیمت مین ایک مہرہ کی مہرون یہود سے پس پایا گیا جائے سکونت اُسکی مین اور
ایسی ہی پرانی گلیم ایک مرد نے پس خبر دی اور پائی گئی وہ اُسکی متاع مین اور اتفاقاً ایک مرتبہ ناقہ رسول اللہ گم ہوئی تھی
پس خبر دی کہ فلانے وادی مین ہی اور لپٹی ہے مہار اسکی شاخ درخت اور خبر دی بنشان کتاب حاطب کے اہل مکہ کو لکھا تھا
اور نشان دیا کہ ایک زن ایسی اور ایسی فلانے وادی مین اُس کتاب کو لیے جاتی ہے پس گئے حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور ایک دو
آدمی اور پیچھے اوس زن کے اور پایا اُسی جگہ کہ نشان دیا تھا اور قصہ اوسکا مذکور و مسطور ہے کتب احادیث و تفسیر مین
اور سبب نزول سورہ ممتحنہ کا یہی قصہ ہی اور فرمایا خاص سعد ابی وقاص کو اُسوقت مین کہ آرزوے موت کی اُسنے شاید
کہ تو بہت باقی رہے اور زندہ رہے تا نفع پاوے ساتھہ تیرے ایک قوم یعنے مسلمان اور زیان پاوے دوسری قوم یعنی کافر
اور بشارت دی اُسے بطول عمر اور تھا وہ رضی اللہ عنہ آخر عشرہ مبشرہ کا موت مین اور ہوا سنہ خمس و خمسین یا سبع
خمسین مین اور بعضو نے کہا ثمان و خمسین مین اور خبر دی کہ مارا جاوے ابی بن خلف اوپر ہاتھہ میرے کے اور کہا عتبہ
بن ابی لہب کے حق مین کہ کھاوے اُسے کلب اللہ پس کھایا اُسے ایک شیر نے اور خبر دی مواضع ہلاک اہل بدر سے اور
تعین کیا موضع ہر ایک کو اور خبر دی بموت نجاشی جسدن کہ وہ موا اور وہ حبشہ مین تھا اور تشریف لائے
مصلے پر اور نماز ادا فرمائی اوپر اوسکے ساتھہ چار تکبیر کے اور خبر دی فیروز دیلمی کو جسوقت آیا برسالت جانب
کسرے سے ساتھہ موت کسری کے اُسی دن پس جب تحقیق کیا فیروز نے قصہ کو اسلام لایا اور خبر دی اباذر کو ساتھہ
نکال دینے لوگون کے اُسکو مدینے سے اور دیکھا اوسے ایکدن سوتا مسجد مین کہا ہو وے گا حال تیرا اے اباذر وقتیکہ نکالا جاوے
اُس مسجد سے کہا سکونت کرون حرم مین فرمایا جب وہان سے نکالا جاوے تو کیا کرے تو الحدیث اور خبر دی بہ زندگانی ابوذر کے
تنہا اور مرنا اُسکا تنہا اور قصہ ابوذر اور جانا اُسکا ربذہ مین کہ جگہہ اُسکی تھی اور جانا اسکا عالم سے مشہور و مذکور ہے
کتب سیر مین انشاء اللہ تعالی آخر کتاب مین آویگا ذکر ابوذر مین اور فرمایا سراقہ کو کیا حال ہووے تیرا جسوقت کہ پہنے تو
دو سوار کسرا ے کو پس جب آیا مال و اسوال کسرا ے از زمان خلافت حضرت عمر رضی اللہ عنہ مین لیکن کبھی اُسمین تھی
پس پہنا ے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سراقہ کو وہ سوار یعنی واسطے تصدیق خبر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کے کہا شکر خدا کا کہ اوتارا اُسکو ہاتھہ کسرے سے اور پہنا ے سراقہ کو اور خبر دی ساتھہ بنا ہونے
ایک شہر کے میان دجلہ اور حیل کے کہ مراد ساتھہ اُسکے بغداد ہی اور فرمایا پیدا ہوگا اس امت مین ایک شخص کہ
اُسے ولید کہینگے اور وہ بدتر ہے اس امت مین فرعون ہی اپنی قوم کے حق مین اور خبر دی کہ قیام قیامت
نہین ہوتا تا آنکہ قتال کرین دو گروہ کہ دعوی ہر دو کا ایک ہی یعنے دونون مسلمان ہین کہا ہی کہ مراد اس سے
واقعہ صفین ہے اور قاضی ابوبکر بن العربی نے کہا کہ یہ اول امر ہے کہ ناگاہ اسلام مین آیا اور قرطبی نے کہا
اول حادثہ کہ پڑا اسلام مین بعد از وفات پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قتل عمر رضی اللہ عنہ ہی اور ساتھہ موت
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے منقطع ہوئی وحی اور ظاہر ہوا ارتداد عرب وغیر ذلک اور ساتھہ موت
عمر کی کھینچی گئی تیغ فتنہ اور مارے گئے عثمان پس بقضا و قدر الہی جو ہونا تھا سو ہوا اور سہیل بن عمرو کہ اشراف قریش

میرے پاس تھے اُس ہنگام مین فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا میرے حجرہ مین آئین اور علی کرم اللہ وجہہ عقب انکے تھے اسوقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے علی تو ساتھ اپنے اصحاب کے بہشت مین داخل ہوگا۔ آیۃ بارھوین آیات فضائل البیت سے آیۃ وانہ لعلم للساعۃ فلا تمترن بہا واتبعون ھذا صراط مستقیم یعنی اور بدرستی وہ البتہ علم ہو قیامت کا پس نہ شک کرو تم اُسمین اور پیروی کرو میری یہ ہو راہ سیدھی مقاتل بن سلیمان اور اُسکے اتباع نے مفسرین سے کہا ہو کہ آیت شان مہدی مین ہو جیسا کہ آویگا احادیث مصرعہ مین کہ وہ البیت نبوی سے ہوگا اور اُسوقت مین یہ آیہ دال ہے ساتھ برکت اور کثرت کے نسل فاطمہ رضی اللہ عنہا اور علی رضی اللہ عنہ مین اور دال ہو اوپر اُسکے کہ نسل اُنکی مفتاح باب حکمت اور معدن رحمت ہین۔ اور ایک روایت احمد اور ابوداؤد اور ترمذی سے وہ ہو کہ دنیا تمام اور آخر نہین ہوینگی جبتک کہ مالک دنیا نہو ایک مرد میرے البیت سے کہ اسم اُسکا موافق اسم میرے کے ہو زمین کو پر از عدل کرے جیسا کہ جور اور ظلم سے پر ہوئی ہو اور اُسکے زمانہ مین باران آسمان سے برسے اور زمین گیاہ اُگاوے اور کوئی چیز اپنی نفس مین نگاہ نہ رکھے اور یہ مرد درمیان اُنکے سات برس یا نو برس جیوے اسطرح کہ زندے تمنا وجود مردون کی کرین یعنی کہین کاشکے خویش اور اقربا ہمارے زندہ ہوتے تا مشاہدہ اس نعمت اور دولت کا کہ ہم رکھتے ہین کرتے۔ آیت تیرھوین آیات فضائل البیت سے آیۃ وعلی الاعراف رجال یعرفون کلا بسیماھم ہو اخراج کیا ثعلبی نے تفسیر اس آیت مین ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہ کہا اُنھون نے اعراف ایک موضع بلند ہو صراط کے اوپر اُسکے عباس اور حمزہ اور علی بن ابی طالب اور جعفر ذوالجناحین ہونگے پہچانینگے اپنے محبون کو ساتھ سپید روئی کے اور دشمنون اپنون کو ساتھ سواد وجوہ کے۔ چودھوین آیہ آیات فضائل البیت سے آیۃ قل لا اسئلکم علیہ اجرا الا المودۃ فی القربی یعنی نہین طلب کرتا مین اوپر ابلاغ پیام الٰہی کے کوئی اجر مگر محبت اور مودت بیچ ذوی القربی کے بتیان مین ابن عباس سے منقول ہو کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ منورہ مین تشریف لائے اکابر انصار نے خدمت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین آکر کہا کہ تم ہماری بہن کے بیٹے ہو اور راہ دین مین ہمکو ہدایت کرتے ہو اور اخراجات تمہارے بیت مین اور مداخل کم اگر فرماؤ قدرے مال کہ پیدا کیا ہو ہمنے بطیب اپنی نفس کے لاوین ہم تا خادم علیہ ضروریات مین خرچ فرماوین اسوقت یہ آیۃ نازل ہوئی قل لا اسئلکم علیہ اجرا الخ کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نہین مانگتا مین تمسے ساتھ پہونچانے پیغام الٰہی کے کچھ مزدوری الا المودۃ فی القربی مگر محبت اور دوستی میری خویش و اقربا کی آیۃ ومن یقترف حسنۃ نزد لہ فیھا حسنا یعنی جو کوئی کسب کرے نیکی زیادہ کرین ہم اُسکے لیے اسمین خوبی۔ یعنی دوچند کرین ہم ثواب اُس نیکی کا آیۃ ان اللہ غفور حلیم بدرستی کہ خدا تعالی بخشنے والا مزد بار ہو۔ تفسیر اس آیہ مین مروی ہو بروایت احمد اور طبرانی اور ابن ابی حاتم کے ابن عباس سے کہ جب یہ آیۃ نازل ہوئی اصحاب نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خویش و اقربا آپکے کہ دوستی اُنکی واجب ہو کون ہین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ

وسلم فرمایا علی اور فاطمہ اور دونون بیٹے انکے غرضکہ یہ آیت متضمن ہی طلب محبت اہلبیت نبوت مین اور
وہ کہ یہ محبت کمال ایمان سے ہی پس لازم ہی کہ افتتاح اس مقصد کا ساتھ آیہ دوسری کے کرین اور ہم
بعد ازان وہ احادیث کہ اس باب مین وارد ہین ایراد کرین قال اللہ تعالی آیہ ان الذین امنوا وعملوا
الصلحت سیجعل لهم الرحمن ودا فرمایا اللہ تعالی نے بدرستی جو لوگ کہ ایمان لائے اور کام کیے اچھے عنقریب
ہووے کہ پیدا وے انکے لیے حقتعالی دوستی دل خلق مین یعنی محبت انکی دلون مین ڈالے بے اسباب
اور بے وسایط کے جیسا کہ صحیح مسلم مین آیا ہی رسول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرمایا جسوقت خدا تعالی
کسی بندے کو اپنے بندون مین سے دوست رکھے جبرئیل اسکو دوست رکھے اور منادی کرے آسمان مین
کہ خدا تعالی فلانے بندے کو دوست رکھتا ہی تم بھی دوست رکھو پس اہل آسمان اسکو دوست رکھین بعد ازان
وضع کرے محبت اسکی زمین مین تا اہل زمین اسکو دوست رکھین۔ دیلمی نے روایت کی ہی کہ رسول خدا
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تادیب کرو اپنی اولاد کو اوپر تین خصلتون کے اول ساتھ دوستی پیغمبر صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کے۔ دوسرے ساتھ محبت اہل بیت پیغمبر کے تیسرے ساتھ قرأت قرآن کے نقل ہی کہ دختر ابولہب ہجرت
کرکے مدینہ منورہ مین آئی بعض لوگون نے اسکو کہا کہ یہ ہجرت تجکو کچھ فائدہ نہ دیوے اسلیے کہ تو دختر حطب نار ی
کی ہی اس دختر نے یہ حرف سمع مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین پہونچایا پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
غضبناک ہوے اور منبر پر جاکر فرمایا کیا ارادہ کیا اس قوم نے کہ مجکو ستاتے ہین درباب خویش واقربا میرے کے جانو اور
معلوم کرو کہ وہ شخص خویش واقربا میرے کو ستاوے گویا اسنے مجھے ستایا اور جسنے مجکو ستایا خدا کو ستایا اور روایت اس
حدیث کی ابی عاصم اور طبرانی اور ابن سندہ اور بیہقی نے بالفاظ متقاربہ کی ہی اور نام اس دختر کا ایک روایت مین درہ
وارد ہوا ہی اور ابو الشیخ اور دیلمی نے روایت کی ہی کہ رسول مقبول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی حق میری عترت کا
اور حق انصار اور عرب کا نہ جانے پس وہ ایک ان تین سے ہی۔ یا منافق اور یا ولد الزنا یا ایک مرد ہی کہ مان اسکی
غیر طہر مین ساتھ اسکے حاملہ ہوئی ہی اور الصحبت پہونچا ہی کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہی چھ شخص ہین کہ انکو
لعنت کی ہی مین نے اور خدا تعالی نے بھی انکو لعنت کی ہی اور سب پیغمبرون نے اول جو کوئی کہ زیادتی کرے کتاب اللہ مین
کوئی چیز ثانی وہ کہ جھٹلاوے قضا وقدر کو رکھتا ہی ثالث وہ کہ تسلط حاصل کرکے کسی قوم پر جبر تا ذلیل کرے جسکو خدا نے
عزیز کیا ہی اور عزیز کرے جسکو خدا تعالی نے ذلیل کیا ہی رابع وہ جو کہ حلال جانے کہ حق تعالی نے
حرام کیا ہی خامس جو کوئی حلال جانے میری عترت سے وہ جو خدا تعالی نے حرام کیا ہی سادس جو کہ ترک
سنت میری کا کرے اور ایک روایت مین زیادہ کیا ہی سابع کہ احمد نے ابو دجانہ سے نقل کیا ہی سب
علمی اور سب اہلبیت اور علماے کرام نے تصریح کیا ہی سزاوار وہ ہی کہ اکرام ساکنان بلدہ طیبہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کرین اگرچہ انسے کوئی بدعت یا مثل اسکے کوئی اور چیز صادر ہوئی ہو ساتھ رعایت حرمت
جوار شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بطریق اولی تعظیم وتکریم اور محبت جگر گوشگان رسول مقبول

اور توریت تینوں کی فرض او وجب ہے اور آیہ مذکورہ شارہ ہے اور پر ترغیب کے ساتھ صلہ اہل بیت کے اور انکے مسرور
کرنے کے ۔ دیلمی نے مرفوعاً روایت کی ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی چاہے کہ میرے ساتھ
متوسل ہووے اور اسکو میرے نزدیک نعمت کہ بسبب اسکے روز قیامت میں اسکے لیے شفاعت کروں میں چاہیے کہ
ساتھ میرے اہلبیت کے متوصل ہووے اور انکو خوش رکھے اور عسکری نے انس سے روایت ہے کہ کہا ایک بار رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد میں تھے اسی اثنا میں علی کرم اللہ وجہہ آئے اور سلام کیا اور کھڑے رہے آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم دجوہ اصحاب میں نظر فرماتے تھے تا دیکھیں کہ کون شخص صحابہ سے انکو جگہ دیتا ہے اسوقت ابوبکر رضی اللہ عنہ کہ
بجانب راست آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیٹھے تھے اپنی جگہ سے اٹھے اور کہا یا ابا الحسن آؤ اور درمیان بیٹھو اسوقت
حضرت علی کرم اللہ وجہہ درمیان ابوبکر رضی اللہ عنہ و آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بیٹھے اور آنحضرت خوش ہوے
اور مروی ہے کہ جب علی مرتضی اور ابوبکر رضی اللہ عنہما بعد از وفات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بزیارت آنحضرت
آتے حضرت علی ابوبکر کو کہتے تم آگے ہوا ابوبکر کہتے تقدیم نہیں کرتا میں اوپر ایسے شخص کے کہ سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ
علیہ وآلہ وسلم سے اسکے حق میں کہ فرمایا منزلت علی کرم اللہ وجہہ کی میرے نزدیک مثل منزلت میری کے ہے نزدیک
میرے پروردگار کے اور بخاری میں ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ جسوقت میں کہ قحط اور کم بارانی ہوتی تھی حضرت عباس رض
پاس دعای استسقا کے لیے آتے تھے اور کہتے تھے کہ ہمیش از یں ساتھ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے متوسل
ہوتے تھے ہم ایام قحط میں لیس بہ برکت دعاے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حقتعالی باران عطا فرماتا تھا اور اب عم پیغمبر
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو وسیلہ کرتے ہیں ہم اور امید عطاے باران تیری درگاہ سے رکھتے ہم بعد ازان حقتعالی
باران رحمت بے نہایت مرحمت فرماتا تھا اور مروی ہے بروایت ابن عبد اللہ کہ ہے ایسا اتفاق نہیں ہوا کہ حضرت
عباس رضی اللہ عنہ گذرے اوپر عمر اور عثمان رضی اللہ عنہما کے ایسی وقت کہ وہ سوار ہوں مگر یہ کہ فرود آتے تھے
جبتک کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ انکے سامنے سے گذرتے تھے بعد ازان سوار ہوتے اسلیے کہ مکروہ جانتے تھے اس امر کو
کہ عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیادہ پا ہوویں اور وہ سوار اور دارقطنی نے روایت کی ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ علی کر
وجہہ سے سوال سائل کرتے تھے اور وہ جواب دیتے تھے اسوقت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا بخدا پناہ اس سے کہ میں ز
درمیان قوم کے کہ ابو الحسن نہووین ہے مروی ہے کہ عبد اللہ بن حسن مثنی ابن حسن سبط زمانہ خلافت ا
عبد العزیز کے آئے جب عمر بن عبد العزیز نے انکو دیکھا مجلس اپنی برہم کرکے استقبال انکا کیا
اسکو ملامت کی عمر نے جواب میں کہا کہ ایک نے ثقات روات سے مجھے خبر دی
علیہ وآلہ وسلم سے خود سنا ہے میں نے کہ فرمایا سوائے اسکے نہیں کہ فاطمہ زہرا ایک عضو
کرتا ہے اسکو اور میں جانتا ہوں کہ فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا اگر زندہ ہوتیں شاد و خرم
بجالایا میں اور خطیب نے روایت کی ہے کہ امام احمد حنبل پاس اگر کوئی
آتا اسکو آگے بٹھاتے اور آپ پیچھے اور امام اعظم تعظیم و توقیر

تعظیم و توقیر کے اور دوستی اور محبت اہلبیت کی مشہور اور معروف یہ تشیع ہوئے **وصل** بیان میں اسکی جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خبر دے دی کہ میری اہلبیت کو تعاریف پہونچیگا امت میری سے قتل و رنا فرمانبرداری اور تحقیق کہ دشمن اس قوم ہماری کے نسبت ہمارے اور ہمارے اہلبیت کے بنی امیہ اور بنی مغیرہ اور بنی مخزوم ہیں او رحاکم نے کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے **وصل مناقب امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ اور انکے اصحاب میں منقول خزانۃ الروایات سے** فتادی سراجیہ میں لکھا ہے کہ امام ابی حنیفہ نعمان بن ثابت نے اور اک کیا ہے آخر عہد علی بن ابیطالب کا اٹھا لیگئے انکو باپ انکا حال انکہ ابو حنیفہ صغیر السن تھے پس دعا فرمائی انکے لیے حضرت مرتضیٰ علی رضی اللہ عنہ نے ساتھ برکت کے ۔ ایسا ہی ذکر کیا ہے نجم الائمہ نسفی نے اور یہ قول صحیح ہے کہ امام اعظم رضی اللہ عنہ نے سماعت حدیث ساتھ صحابہ رضوان اللہ سے کی ہے بعض انمیں مذکور ہیں چنانچہ انسے انس بن مالک اور عبداللہ بن حسین الزبیری و عبداللہ بن ابی اوفی اور واثلہ بن الاصقع اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہم ہیں اور بعض اناث مثل عائشہ بنت عجرد کے ۔ اور ابو حنیفہ نے اخذ کیا ہے علم اکثر مگر نسبت امام اعظم فقہ میں بجانب حماد بن سلیمان کے ہے اور حماد تلامذہ ابراہیم نخعی کے ہیں اور ابراہیم نخعی نے علم علقمہ اور اسود اور قاضی شریح سے کیا ہے اور ان سب نے حضرت عمر اور حضرت علی اور ابن مسعود رضی اللہ عنہم سے انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اور فتادی صوفیہ و رخجنیس اور مزید میں کہا ہے بقول صحیح کہ ابو حنیفہ تابعین سے اور سراجیہ میں خلف بن ایوب بلخی سے منقول ہے کہ کہا بدرستی اللہ تعالیٰ نے رکھا علم کو بعد اپنی نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ میں اور بعد صحابہ تابعین میں پھر انکے بعد امام اعظم اور انکے یاروں میں اس بات سے جو چاہے راضی ہووے اور جو چاہے غصہ ہو اور مضمرات میں کعب الاحبار رضی اللہ عنہ سے کہا ہے کہ ہم پاتے ہیں توریت جسے حق تعالیٰ نے نازل کیا ہے اوپر موسیٰ کے بدرستی اللہ تعالیٰ کے لیے عنقریب ہے کہ ہووے امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں ایک نور کہ کنیت کیا جاوے ساتھ ابو حنیفہ کے اور حکایت کی ہے کہ محمد بن علی بن الحسین بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم نے ملاقات کی ابو حنیفہ سے پس فرمایا اے ابو حنیفہ مجھے یہ بات بسماعت پہونچی ہے کہ تو سائل ... سے بقیاس اور ترک کرتا ہے بقیاس اور ترک کرتا ہے احادیث میرے جد امجد کی پس عرض کی ابو حنیفہ ... ل اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں حضرت سے تین مسائل پوچھتا ہوں مجھے جواب دیجیے ایک انمیں یہ ... در عظیم شان میں یا روزہ فرمایا نماز۔ کہا امام اعظم نے اگر ہوتا میرا قول ساتھ قیاس کے البتہ کہتا میں کہ ... قضا کرے نماز اور نہ قضا کرے روزہ ۔ لیکن کہتا ہوں میں اتباعاً للخبر قضا کرے حائض روزہ ... دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ منی انجس واقذر ہے یا بول فرمایا بول پس کہا ابو حنیفہ نے اگر ہوتا قول ... میں کہ غسل بالبول اقرب القیاس ہے لیکن کہتا ہوں ساتھ وجوب غسل کے بعد ... کے عملاً ساتھ آیہ اور خبر کے تیسرا مسئلہ یہ ہے کہ عورت ضعیف و اعجز ہے یا مرد پس فرمایا ... ہے پس عرض کیا ابو حنیفہ نے اگر میرا قول بالقیاس ہوتا سوائے واسطے عورت ضعیفہ کے الیتی لیکن کہتا ہوں میں جیسا کہ

فرمایا حق تعالی نے مرد کے لیے مثل حصہ دو عورت کے ہر یہی ہی مذہب میرا کہ بیان کیا مین نے علی کتاب اللہ
اور احادیث نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بعد ازان علی تعاویل الصحابہ پس از ان اوپر اجماع امت کی پھر اگر نہین پاتا
مین کوئی چیز اشیاء اربع سے کتا ہون مین ساتھ اجتہاد اور قیاس کے پس اکرام فرمایا محمد بن رضی اللہ عنہما نے
ابو حنیفہ کو اور لطف ومہربانی اور عذر چاہا اُس سے اور ترک کیا قول مخالفین اور معاندین کا اُسکے باب مین
روضہ مین لکھا ہی کہ سُنا مین نے ابالفضل کو کہ حکایت کرتے ہین حال ابو حنیفہؒ سے کہ وہ کرتے رات کے تین حصہ
ایک حصہ تدریس کے لیے اور ایک نماز کے لیے اور ایک نوم کے لیے اتفاقاً گذرے ایک دن کہ لڑکون مین
بازی کر رہے تھے پس بولا ایک اُنمین سے اے لڑکو ایک مرد یہی نہین سوتا تمام شب نماز پڑھتا ہی صبح تک
پس روئے امام اعظم اور کہا اے نفس ڈر اللہ سے کہ لوگ گمان کرتے ہین تجھسے جو چیز کہ نہین بیچ تیرے پھر نہ سوئے
بعد اُسکے کسی رات یہانتک کہ روایت کیا ہی کہ امام اعظم نے نماز فجر پڑھی ہی ساتھ وضو عشا کے چالیس برس تک
مغرب مین ہی کہ ولادت ابو حنیفہ کی ۸۰ اسی ہجری مین ہوئی ہے اور سراجیہ مین ہی وفات پائی
ابو حنیفہؒ نے کہ عمر اُنکی ستر برس کی تھی ۱۵۰ ایکسو پچاس ہجری النبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین

## خاتمۃ الطبع

حمد و نعت کے بعد دین داروں کو بشارت ہو اور خدا پرستون کو بشاشت کہ ان ایام میمنت التیام مین نسخہ
نادرۂ روزگار و شہرۂ ہر دیار و امصار یعنی جلد دوم **عجائب القصص** اردو ترجمہ قصص الانبیا مولفہ
عالم اجل فاضل اکمل حامی دین متین جناب مولوی محمد فخر الدین صاحب جسکی عبارت سلیس قدیم اردو زبان
اور مضامین بغایت نفیس جو دو جلدون مین احوال جناب حضرت خیر البشر آدم علیہ السلام و سائر انبیاء
اعظم سے جناب خاتم نبوت حضرت محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وآلہ وصحابہ وسلم تک اس طرح بیان ہو کہ ہر صفحہ مین
تجلی طور کا ایقان ہی ابتدائے حضرت آدم علیہ السلام سے تا حیات خاتم انبیائے کرام حال دیکھیے بیٹھے بیٹھے اعلی
اور افضل ترین آفرینش کی سیر کیجیے درحقیقت حضرت مترجم و مؤلف نے لعل بے بہا واسطے شائقان علی الخصوص
اہل اسلام کے احسان فرمایا ہی بنا بر ضیائے خاطر ارباب دین و قلوب مومنین صدف خفا سے نکالا ہی اکثر سے
تاجران اور علمار دوران اہل اسلام اس کتاب کی خواہش مین تھے کہ یہ مبسوط کتاب حلیہ طبع سے آراستہ ہو
چنانچہ اول طبع کے وقت ایک نسخہ ناقص و غلط دستیاب ہُوا چونکہ لائق طبع نہ تھا لہذا نسخہ دوسرا باعانت و
تحریک جناب نواب حکیم حاجی محمد احسن اللہ صاحب بہادر مرحوم و مغفور طبیب سلطانی در ئیس دہلی سے
بہنگام حیات ممدوح عنایت ہُوا اُسکے مقابلہ سے درست کیا گیا اور دو مرتبہ مطبع نامی منشی نول کشور صاحب سی آئی ای واقع
واقع لکھنؤ مین طبع ہُوا اور قدر دانی شائقین سی ہاتھون ہاتھ فروخت ہوگیا اب تیسری مرتبہ مطبع منشی نول کشور صاحب
سی- آئی- ای- کانپور مین کہ حقیقت مین بار اول ہی منصرم کامل منشی بھگوان دیال صاحب عاقل انجینٹ مطبع کے

